انّہ من سلیما ن و انّہ بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم

# تحریک ختم نبوت

۱۸۹۱ء۔۱۹۱۲ء

حصہ نہم

ڈاکٹر محمد بہاء الدین

مکتبہ قدوسیہ

# فہرست

# تحریک ختم نبوت

## ایک عظیم تاریخی دستاویز

الحمد للّٰہ ربّ العالمین و الصّلوۃ و السّلام علی سیّد المرسلین محمّد و علی آلہ و صحبہ اجمعین ۔ امّا بعد۔

اللہ سبحانہ وتعالی، اللہ تبارک وتعالی، رب العالمین، احکم الحاکمین، اللہ عز وجل وحدہ لا شریک لہ، تمام بادشاہوں کا بادشاہ اور زبردستوں کا زبردست، حاکم اعلی اور ساری کائنات کا، اور اس کائنات کے ایک ایک ذرے کا، ہر چیز کا پیدا کرنے والا، اور اس پر پورا پورا اختیار رکھنے والا، اور مختار کل، حاجت روا، مشکل کشا ہے۔ مصائب اور پریشانیوں کو دور کرنے والا ہے۔ وہ صرف اللہ تبارک وتعالی کی ذات ہے جس کے لئے ساری تعریفیں ساری حمد وثنا ہے۔ اور کروڑوں درود وسلام حضرت محمد ﷺ پر کہ جنہیں اللہ تبارک وتعالی نے لوگوں کی ہدایت کے لئے اس کائنات میں مبعوث فرمایا۔ اللہ تبارک وتعالی نے حضرت محمد ﷺ کو بے پناہ عظمت، اوصاف وکمالات اور فضائل و مناقب سے بہرہ مند فرمایا۔ اس کے علاوہ دنیا وآخرت کی ان گنت نعمتوں سے نوازا۔ آپ علیہ السلام سید ولد آدم، امام الانبیاء اور خاتم النبیین ہیں۔ اللہ تعالی قرآن حکیم میں ارشاد فرماتا ہے

ما کان محمّد ابا احدٍ مّن رّجا لکم و لکن رّسول اللّٰہ و خاتم النّبیین ۔ و کان اللّٰہ بکلّ شیء علیماً (الاحزاب : ۴۰) تمہارے مردوں میں سے محمد (ﷺ) کسی کے باپ نہیں ہیں لیکن آپ اللہ کے رسول ہیں اور تمام نبیوں کے ختم کرنے والے ہیں اور اللہ تعالی ہر چیز کا بخوبی جاننے والا ہے۔

امام عبدالستار محدث دہلوی رحمہ اللہ علیہ نے فوائد ستاریہ میں لکھا ہے کہ :

یہ آیت نص ہے اس میں کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں اور جب نبی کی نفی ہوئی

تو رسول کی نفی بطریق اولی ثابت ہوئی کیونکہ رسالت کا مقام نبوت کے مقام سے زیادہ خاص ہے، تو عام کی نفی سے خاص بھی منفی ہو جاتا ہے لیکن خاص کی نفی سے عام کی نفی لازم نہیں آتی ۔ ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا میری مثال اور پیغمبروں میں ایسی ہے جیسے کسی نے ایک اچھا کامل گھر بنایا لیکن ایک اینٹ کی جگہ اس میں خالی چھوڑ دی تو لوگوں نے اس کی عمارت کو پسند کر کے خالی جگہ پر تعجب کیا۔ پس وہ خالی جگہ میں نے آکر پر کر دی ۔ میرے آنیکے بعد نبوت کا محل مکمل ہو گیا۔ قرآنی آیات اور بے شمار احادیث میں ختم نبوت کا مسئلہ ثابت ہو چکا ہے ( قرآن مع فوائد ستاریہ ص ۶۷۵

مفسر قرآن حافظ صلاح الدین یوسف صاحب ( تفسیر احسن البیان ۔ ص ۵۵۴ ) لکھتے ہیں :

خاتم مہر کو کہتے ہیں اور مہر آخری عمل ہی کو کہا جاتا ہے ۔ یعنی آپ ﷺ پر نبوت و رسالت کا خاتمہ کر دیا گیا۔ آپ کے بعد جو بھی نبوت کا دعوی کرے گا وہ نبی نہیں ، کذاب و دجال ہوگا۔ احادیث میں اس مضمون کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے اور اس پر پوری امت کا اجماع و اتفاق ہے ۔ قیامت کے قریب حضرت عیسیٰؑ کا نزول ہو گا جو صحیح اور متواتر روایات سے ثابت ہے تو وہ نبی کی حیثیت سے نہیں آئینگے بلکہ نبی ﷺ کے امتی بن کر آئیں گے، اس لئے ان کا نزول عقیدہ ختم نبوت کے منافی نہیں ہے۔

حضرت عرباضؓ بن ساریہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا :

انیّ عند اللّٰہ مکتوب خاتم النّبیین و ان آدم لمنجدل فی طینتہ ( مشکوۃ للالبانی رقم الحدیث ۵۷۵۹ ) ۔ میرا خاتم النبیین ہونا اس وقت اللہ تعالی کے ہاں طے ہو گیا تھا جب آدم اپنی مٹی میں گندھے ہوئے تھے ۔

حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ( ترجمہ ) مجھے دوسرے انبیاء کے مقابل چھ باتوں پر فضیلت دی گئی ہے ۱ ۔ مجھے جوامع الکلم دیئے گئے ہیں ۔۲۔ دشمن پر رعب کے ساتھ میری مدد کی گئی ہے ۔۳۔ میرے لئے مال غنیمت حلال کیا گیا ۔۴ ۔ ساری زمین میرے لئے پاک کرنے والی اور نماز کی جگہ بنائی گئی ہے ۔۵ ۔ مجھے ساری مخلوق کی طرف رسول بنا کر بھیجا گیا ہے ۔۶ ۔ و ختم بی النّبییون اور نبوت کا سلسلہ مجھ پر ختم ہو گیا ہے ( رواہ مسلم )

حضرت جابرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

و الّذی نفس محمد بیدہ لو بدا لکم موسی فاتبعتموہ و ترکمتمونی

لضللتم عن سواء السّبيل و لو کان حیّا و ادرك نبوّتی لاتّبعنی ۔

(دارمی)۔ اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے اگر آج موسیٰ تشریف لے آئیں اور تم لوگ میرے بجائے ان کی اتباع شروع کر دو، تو سیدھی راہ سے گمراہ ہو جاؤ گے۔ اور اگر موسیٰ زندہ ہوتے اور میری نبوت کا زمانہ پاتے تو وہ بھی میری ہی اتباع کرتے

ایک موقع پر نبی ﷺ نے فرمایا تھا:

لو کان بعدی نبیّ لکان عمر بن الخطاب ۔ رواہ ترمذی ۔ میرے بعد کوئی نبی آنا ہوتا تو وہ عمرؓ بن خطاب ہوتے ۔

قرآنی آیات اور مذکورہ بالا احادیث سے نبی ﷺ کا خاتم النبیین ہونا واضح طور پر ثابت ہوتا ہے۔ ان قطعی دلائل کے باوجود اگر کوئی ختم نبوت کے مسئلے کو نہیں سمجھتا تو وہ سراسر گمراہی کے راستے پر چل رہا ہے۔ اسے اپنی اصلاح کرنا چاہیے۔

تحریک ختم نبوت کا آغاز اسی وقت ہو گیا تھا جب اسود عنسی جیسے ملعون نے اپنی جھوٹی نبوت کا دعوی کیا تھا۔ پھر مختلف ادوار میں کئی جھوٹے پیدا ہوئے جنہوں نے ختم نبوت کی چوکھٹ میں نقب لگانے کی کوشش کی اور ذلیل وخوار ہوئے ۔عرب سے یہ فتنہ برصغیر میں بھی آیا اور انیسویں صدی عیسوی کے آخر میں پنجاب کے ضلع گورداسپور کے ایک قصبے قادیان سے مرزا غلام احمد قادیانی کی شکل میں یہ فتنہ پھیلا اور اس نے بڑھ چڑھ کر اسلام دشمنی کا مظاہرہ کیا اور آئے روز اپنے جھوٹے دعووں اور لایعنی پیش گوئیوں سے امت مسلمہ میں انتشار پھیلانے کی کوشش کی ۔ مرزا قادیانی کے دعوی نبوت پر اسلامی حلقوں نے بے پناہ نفرت کا اظہار کیا۔ مولانا محمد حسین بٹالوی رحمۃ اللہ علیہ پہلے عالم دین تھے جو خم ٹھونک کر مرزا کے مقابلے پر آئے اور انہوں نے مرزا کو آڑے ہاتھوں لیا اور اس کی جھوٹی نبوت اور جھوٹے دعووں کی قلعی کھول کر رکھ دی ۔ پھر قادیانی فتنے کی بیخ کنی کے لئے فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی تحریری تصنیفی اور مناظروں کے ذریعہ بے پناہ خدمات سرانجام دیں اور وہ اس میدان میں اس قدر آگے نکل گئے کہ مرزائی انہیں اپنا سب سے بڑا مخالف سمجھنے لگے ۔

ان علمائے کرام کے علاوہ دیگر اہل حدیث علماء نے بھی مختلف ادوار میں مرزائیت کا خوب رد کیا اور مرزائی مبلغوں کو ناکوں چنے چبوائے ۔ جن دنوں مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے مجدد، مسیح، مہدی اور نبی ہونے کا دعوی کیا تھا اس دور میں ہمارے دادا مولانا عبدالوہاب محدث

دہلوی، دہلی میں فروکش تھے اور انہوں نے وہاں اپنے مدرسہ دار الکتاب والسنہ صدر بازار دہلی میں درس و تدریس اور وعظ و تبلیغ کا سلسلہ شروع کررکھا تھا۔ انہوں نے مرزا قادیانی کے کفریہ عقائد کو دیکھ کر اپنے وعظ و تقریر میں اس کی خوب تردید اور مخالفت کی تھی اور مرزا قادیانی کو یہود و نصاری کا ایجنٹ اور امت مسلمہ کا دشمن قرار دیا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ ۱۹۰۰ء میں مرزا قادیانی نے جن علمائے اسلام کو ایک اشتہار میں تفسیر نویسی کا چیلنج دیا تھا، اس اشتہار میں اس نے مولانا عبدالوہاب دہلوی مرحوم کا نام ۳۵ ویں نمبر پر لکھا تھا۔

پھر اسی طرح ہمارے والد گرامی حضرت مولانا عبدالستار محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ زندگی بھر ناموس رسالت اور تحفظ ختم نبوت کے لئے سرگرم عمل رہے اور انہوں نے اس سلسلے میں مرزائیوں سے کئی کامیاب مناظرے بھی کیے اور حیات مسیح کے نام سے ایک بہت ہی عمدہ کتاب بھی لکھی

بلا شبہ تحریک ختم نبوت کی داستان بڑی طویل اور دلچسپ ہے اور بہت سے تاریخی حقائق و واقعات کو اپنے دامن میں سمیٹے ہوئے ہے۔ علمائے اہل حدیث نے اس تحریک میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا ہے اور گراں قدر خدمات سرانجام دی ہیں۔ ایک عرصے سے ضرورت تھی کہ تحریک ختم نبوت کی صد سالہ تاریخ کو صحیح حقائق کی روشنی میں مرتب کر دیا جائے۔ اس مبارک کام کیلئے اللہ تبارک وتعالی نے تحریک ختم نبوت کے بانی اور مرزا غلام احمد قادیانی کے اول المکفرین، مولانا محمد حسین بٹالوی رحمۃ اللہ علیہ کے علاقے سے تعلق رکھنے والے ڈاکٹر بہاء الدین صاحب حفظہ اللہ کو توفیق دی اور انہوں نے کئی جلدوں پر محیط ,تحریک ختم نبوت، کے نام سے ایک ضخیم کتاب مرتب کر دی۔ اس وقت اس کتاب کی طبع شدہ ابتدائی چھ جلدیں میرے سامنے ہیں۔ ان میں ۱۸۹۱ء سے ۱۹۱۲ء تک کی تحریک ختم نبوت کے اہم واقعات، تاریخی حقائق، اس تحریک کا پس منظر، مرزا غلام احمد کی کتابوں سے اس کے کفریہ عقاید ونظریات، افکار، ہفوات، کذبات کو نقل کر کے اس کا ردّ کیا گیا ہے۔ اس دور کے اولین مجاہدین ختم نبوت کا خوب صورت تذکرہ کیا گیا ہے۔ مرزا قادیانی کے خلاف پہلا فتوی کفر مرتب کرنے والے مولانا محمد حسین بٹالوی کے فتوی کفر کی تفصیل دے دی گئی ہے۔ علمائے اہلحدیث کی مرزائیت کے خلاف تحریری، تقریری اور مناظرانہ سرگرمیوں کو تفصیل سے بیان کر دیا ہے۔ مولانا بٹالوی کے ماہنامہ اشاعۃ السنہ کا بہت سا حصہ، جو مرزائیت کے رد میں تھا، اور مولانا ثناء اللہ امرتسری کے اخبار اہل حدیث سے مرزائیت کے رد میں شائع ہونے والا بہت سا مواد اس کتاب میں شامل کر دیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ علمائے اہل حدیث کی بہت سی نادر اور نایاب

تحریریں اس کتاب میں شامل کر دی گئی ہیں ۔ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کا یہ بہت بڑا کارنامہ ہے جو انہوں نے یہ کتاب لکھ کرانجام دیا ہے ۔قاموسی نوعیت کی اس تاریخی دستاویز کو پڑھ کر علماء اہلحدیث کی دین اسلام اور تحفظ ختم نبوت کے لئے کی گئی مساعی کا خوب صورت پہلو نکھر کر سامنے آتا ہے ۔

جنوری ۲۰۰۹ھ محرم ۱۴۳۰ھ کے صحیفہ اہل حدیث کراچی میں مولانا محمد رمضان یوسف سلفی فیصل آبادی کا ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کے حالات و واقعات اور تصنیفی خدمات پر ۲ قسطوں میں مضمون پڑھنے سے معلوم ہوا کہ ڈاکٹر بہاء الدین صاحب نے تاریخ اہل حدیث پر بھی کام شروع کر رکھا ہے اور اس کی پانچ جلدیں تیار کر چکے ہیں جب کہ اس کی ابتدائی دو جلدیں، جو ۱۳۰۰ صفحات پر مشتمل ہیں، مکتبہ ترجمان دہلی، ہندوستان سے شائع ہو چکی ہیں ۔اس کتاب میں ڈاکٹر صاحب نے جماعت اہل حدیث کے عقائد، دین خالص کا تعارف، قرآن و حدیث کی اولیت و اہمیت، سلفیت کا مفہوم، اہل حدیث کی تعریف، اہلحدیث کے عقاید وغیرہ پر عمدگی سے گفتگو کی ہے اور اہل حدیث کے عقاید کو اکابرین جماعت کی کتابوں سے کھول کر بیان کیا ہے ۔

تاریخ اہل حدیث اور تحریک ختم نبوت لکھ کر ڈاکٹر بہاء الدین نے جماعت اہل حدیث پر احسان عظیم کیا ہے ۔امید ہے کہ ڈاکٹر صاحب اپنے قلم کو رواں رکھیں گے اور ان کا رہوار قلم جماعت اہل حدیث کی مساعی اور علمائے اہل حدیث کے کارناموں کو ضبط کتابت میں لانے کے لئے حرکت میں رہے گا ۔میں ان دونوں کتب کی تصنیف و اشاعت پر اپنی جماعت کی طرف سے ڈاکٹر صاحب کو ہدیہ تبریک پیش کرتا ہوں اور دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ ان کو صحت و سلامتی اور ایمان کی حالت میں رکھے ۔آمین

(مولانا) حافظ عبدالرحمٰن سلفی

امیر جماعت غرباء اہل حدیث پاکستان

# تحریک ختم نبوت

## ڈاکٹر محمد بہاء الدین کی عظیم تاریخی خدمت

عقیدہ ختم نبوت ہر مسلمان پر واضح ہے، امت مسلمہ کی اجتماعیت اسی عقیدے سے وابستہ ہے۔ اگر کوئی شخص ختم نبوت کی نفی کرتا ہے یا اس میں کمی بیشی کا مرتکب ہوتا ہے تو گویا وہ اسلام کی خوبصورت عمارت میں نقب زنی کرتا ہے کیونکہ اللہ تعالی کا ارشاد گرامی ہے ولکن رسول اللّٰہ و خاتم النّبیین (الاحزاب) کہ حضور مکرم محمد مصطفیٰ ﷺ نہ صرف اللہ کے رسول ہیں بلکہ تمام انبیاء کو ختم کرنے والے ہیں، اور خود آپ ﷺ نے فرمایا ہے: انا خاتم النّبیین لا نبیّ بعدی (الحدیث) (میں انبیاء کے ختم کرنے والا ہوں اور میرے بعد کوئی نبی نہیں)۔

اللہ تعالی اور اس کے رسول مقبول ﷺ کے ان فرامین کے تحت تمام امت کا ختم نبوت کے عقیدہ پر اجماع واتحاد ہے جس سے اختلاف یا انحراف متفقہ طور پر دائرہ اسلام سے اخراج ہے۔ پوری امت کا اس امر پر بھی اتفاق ہے کہ اگر کوئی شخص آپ کے بعد نبی ہونے کا دعوی کرے گا تو وہ جھوٹا اور کذاب ہے۔ امت اس پر بھی متفق ہے کہ حضرت عیسیٰؑ جنہیں زندہ آسمانوں پر اٹھایا گیا ہے، انہی کا نزول دوبارہ ہوگا۔

سرزمین ہند میں جب قادیان کے مرزا غلام احمد نے جھوٹی نبوت کا دعوی کیا تو علمائے امت نے اس فتنہ کے سد باب کے لئے بھر پور کردار ادا کیا، اور اس عظیم جد و جہد میں علمائے اہلحدیث کی خدمات سرفہرست اور امتیازی حیثیت رکھتی ہیں۔ آغا شورش کاشمیری مرحوم نے اپنی زندگی کی آخری تصنیف تحریک ختم نبوت میں لکھا ہے کہ مرزا قادیانی کی سب سے پہلے سرکوبی کرنیوالے مولانا محمد حسینؒ بٹالوی اہل حدیث تھے جنہوں نے جگہ جگہ مرزا کا پیچھا کر کے اس کے مذموم عقائد اور دعاوی کو باطل ثابت کیا۔ انہوں نے اپنے استاد گرامی میاں نذیر حسینؒ محدث دہلوی کی خدمت میں حاضر ہو کر ایسے غلط عقائد اور دعوے کرنے والے شخص کے بارے میں کفر کا فتوی حاصل کیا جب کہ دیگر مکاتب فکر ابھی سوچ بچار کر رہے تھے اور مرزا کے گمراہ کن عقائد کے صغرے کبرے بنانے میں مصروف تھے۔ انہی دنوں مولانا ثناء اللہ امرتسری نے تو قادیان جا کر مرزا کو للکارا لیکن اسے مولانا موصوف کا سامنا کرنے کی جرأت نہ ہوسکی۔ اس سلسلہ میں مولانا قاضی محمد سلیمان

منصور پوریؒ اور مولانا محمد ابراہیم میرؒ سیالکوٹی کی تحریری وتقریری کاوشوں کو کون نظر انداز کر سکتا ہے ..

۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت میں مولانا سید محمد داؤد غزنویؒ (جو اس تحریک کی مجلس عمل کے جنرل سکرٹری تھے)، مولانا محمد اسماعیلؒ سلفی گجرانوالہ، مولانا عبدالمجید سوہدرویؒ، علامہ محمد یوسف کلکتویؒ، مولانا معین الدین لکھوی، مولانا حکیم عبدالرحمٰن آزاد گوجرانوالا۔ مولانا محمد عبداللہ گورداسپوری، مولانا عبید اللہ احرارؒ، حافظ محمد اسماعیل روپڑیؒ، حافظ عبدالقادر روپڑیؒ، حافظ محمد اسماعیل ذبیحؒ، حافظ محمد ابراہیم کمیر پوریؒ، مولانا احمد دین گکھڑویؒ، مولانا محمد صدیقؒ کا کردار نمایاں تھا۔ راقم الحروف بھی اپنی صغرسنی میں والد حاجی عبدالرحمٰن پٹویؒ کے ہمراہ چند ہفتے جیل میں رہا۔

۱۹۷۴ء کی تحریک ختم نبوت ۲۹ مئی ۱۹۷۴ء سے شروع ہوئی اور اس میں فیصل آباد کے علماء مثل مولانا محمد صدیق، مولانا محمد اسحاق چیمہ، مفتی زین العابدین، مولانا تاج محمود، مولانا حکیم عبدالرحیم اشرف، اور راقم الحروف سرگرم رہے۔ ملکی سطح پر میاں فضل حق، علامہ احسان الٰہی ظہیر، حافظ عبدالقادر روپڑی، حافظ عبدالحق صدیقی ساہیوال، مولانا محمد حسین شیخوپوری، مولانا محمد عبداللہ گورداسپوری، شیخ الحدیث مولانا محمد عبداللہ گوجرانوالہ قیادت کرتے رہے۔ اور صرف تین ماہ دس دن میں اسے اللہ تعالی نے کامیابی سے ہم کنار کر دیا اور ۷ستمبر ۱۹۷۴ء کو قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا گیا۔ اس واقعہ کی یاد میں ایک مکتب فکر کے حضرات ۷ستمبر کو یوم فتح کے طور پر ہر سال مناتے ہیں اور زبان وقلم پر اس روز طرح طرح کی کہانیاں زور شور سے لاتے ہیں لیکن اسے کم ظرفی وتنگ دلی یا تجاہل عارفانہ کہیں کہ تحریک کے آغاز وپس منظر اور محرکین کے نام تک نہیں لیتے کیونکہ ان میں اہل حدیث علماء کا کردار سر فہرست ہے۔

اکابر علمائے اہل حدیث نے قادیانی فتنے کے خلاف جو تگ وتاز کی اس کی تفصیل سے ان علماء کی تصانیف اور رسائل وجرائد بھرے پڑے ہیں اللہ تعالی جزائے خیر دے ہمارے دیرینہ دوست ڈاکٹر محمد بہاء الدین کو جنہوں نے دیار مغرب میں بیٹھ کر ان سب کو تحریک ختم نبوت کے نام سے کئی جلدوں میں ایک مبسوط صورت میں نہ صرف یک جا کر دیا بلکہ اپنی کمال ذہانت وفطانت سے مرزا کے اکاذیب پر ایسی گرفت کی کہ اس کی نظیر قبل ازیں دیکھنے میں نہیں آئی۔ انداز تحریر بھی ایسا سلیس ودلآویز کہ جس کی چاشنی سے لطف دوبالا ہو ہو جاتا ہے۔ اللہ کرے زور قلم اور زیادہ

فتنہ مرزائیت کے خلاف علمائے اہل حدیث کی خدمات پر مشتمل ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کی مؤلفہ تحریک ختم نبوت کی چھ جلدیں اس وقت ہمارے سامنے ہیں۔ ۱۸۹۱ء سے ۱۹۱۲ء تک

کے دور کی چھ ضخیم جلدوں کی یہ تاریخ ہندوستان میں مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند نے دہلی سے شائع کی ہے اور پاکستان میں مکتبہ قدوسیہ لاہور کے زیر اہتمام ڈاکٹر صاحب نے خود شائع کروائی ہے۔مزید دو جلدیں زیر طبع ہیں اور تین جلدیں اس وقت ترتیب وتسوید کے مختلف مراحل میں ہیں۔

محترم ڈاکٹر محمد بہاء الدین کی زیر نظر تاریخی تالیف ،تحریک ختم نبوت ، کی آخری جلد میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا تذکرہ کیا جائے گا اور اس سلسلہ کی آخری جد و جہد اور محنت بھی یقینی طور پر اہل حدیث علماء ہی کی ہے جن کی مساعی حسنہ کی زیادہ تفصیل ڈاکٹر صاحب کے علم و وسیع مطالعہ میں ہوگی ۔ بلا ریب ڈاکٹر صاحب کی یہ قابل قدر کاوش موضوع کے لحاظ سے ایک انسائیکلو پیڈیا کی حامل ہوگی ہمارے اکابر کی ان گنت تحریروں کو جمع کرنا اور انہیں ماہ وسال کی ایک ترتیب وتزئین سے آراستہ گلدستہ تیار کرنا بڑے جان جوکھوں کا کام تھا اور پھر انگلینڈ کے بھی ایک دورافتادہ مقام پر رہائش پذیر ہوکر سارا مواد اکٹھا کرنا اور بھی کارے دارد تھا جسے ڈاکٹر صاحب بڑی جانفشانی سے انجام دے رہے ہیں۔اللہ تعالی انہیں صحت کے ساتھ ہمت وتوفیق عطا فرمائے کہ وہ اسے اپنے عزم وارادہ کے مطابق اس کام کو پایہ تکمیل تک پہنچاسکیں۔

آج سے قریباً نصف صدی پیشتر ڈاکٹر صاحب کے جامعہ سلفیہ (فیصل آباد ) میں قیام کے دوران ان کی نگارشات وعلمی ادبی مجالس سے ہم مستفید ہوتے رہے ہیں :

یہ نصف صدی کا قصہ ہے دو چار برس کی بات نہیں

جامعہ سلفیہ میں تدریسی اور تنظیمی وانتظامی کئی ایک امور کی نگرانی کے ساتھ ساتھ تصنیفی طور پر ان کی اس دور کی کاوشوں کی حسین یادداشتیں اب بھولی بسری یادوں میں تبدیل ہوچکی ہیں۔ جامعہ کے بعد بہاولپور یونیورسٹی میں جاکر ان کی صلاحیتوں کو بفضلہٖ تعالی چار چاند لگ گئے جس کا پورا پورا اظہار بقول اقبال: مغرب کی وادیوں میں گونجی اذان ہماری ، کے مصداق اس طرح ہوا کہ اللہ تعالی نے اس ظلمت کدہ میں انہیں اسلام کی روشنی کے ایک مینار کے طور پر اجاگر فرما دیا اور آج کے دور انحطاط میں عظیم الشان دینی کاز کی انجام دہی کی توفیق مرحمت فرمادی :

ایں سعادت بزور بازو نیست تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

(مولانا) محمد یوسف انور فیصل آباد

نائب امیر مرکزی جمعیت اہل حدیث پاکستان

# تعارف مؤلف

تحریک ختم نبوت کے مؤلف ڈاکٹر محمد بہاء الدین حفظہ اللہ جماعت اہل حدیث کے اس گروہ با صفا سے تعلق رکھتے ہیں کہ جنہوں نے تصنیف و تالیف کے ذریعہ دینی و جماعتی خدمات سرانجام دی ہیں۔ ان کا شمار عصر رواں کے نامور قلم کاروں میں ہوتا ہے اور انہوں نے قلم و قرطاس کے ذریعہ تاریخ کے سینے پر ان مٹ نقوش ثبت کئے ہیں، اب ان کا شمار برصغیر پاک و ہند اور برطانیہ کی جماعت اہل حدیث کے چوٹی کے مصنفین میں ہونے لگا ہے اور لوگ انہیں تحریک ختم نبوت اور تاریخ اہل حدیث کے محقق و مورخ کے طور پر جاننے لگے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب برصغیر پاک و ہند کی مذہبی و سیاسی تحریکوں کے بارے میں وسیع معلومات رکھتے ہیں اور ان سے متعلق موضوعات پر انہیں کامل دستگاہ حاصل ہے۔ ان کا مطالعہ وسعت پذیر اور ذہن اخاذ ہے۔ اللہ تعالی نے ان کو علم و تحقیق کے جوہر سے خوب بہرہ مند فرمایا ہے۔ مسلک اہل حدیث سے انہیں بے پناہ شیفتگی ہے اور آپ بابائے تبلیغ مولانا محمد عبد اللہ گورداسپوری حفظہ اللہ کے صاحبزادہ گرامی قدر ہیں۔ اپنے عالی قدر باپ کی طرح علم و فضل میں صاحب کمال ہیں۔ تقسیم ہند سے کچھ عرصہ قبل دھاریوال ضلع گرداسپور (ہند) میں پیدا ہوئے۔ تقسیم ہند کے بعد بوریوالہ میں شعور کی آنکھ کھولی اور تعلیم و تعلم کا سلسلہ شروع کیا۔ ڈاکٹر صاحب نے دینی تعلیم کے ساتھ سکول و کالج میں عصری تعلیم بھی حاصل کی۔ بورے والا ڈگری کالج میں ۱۹۶۸ء میں اول آنے پر گولڈ میڈل سے نوازے گئے۔ پھر پنجاب یونیورسٹی لاہور میں دو سال زیر تعلیم رہ کر علوم اسلامیہ میں ایم اے کی ڈگری حاصل کی اور پورے پنجاب کے طلبا میں امتحان میں اول پوزیشن حاصل کرنے پر یونیورسٹی گولڈ میڈل سے نوازے گئے۔ (یاد رہے کہ اس وقت پاکستانی پنجاب میں ایک ہی یونیورسٹی ہوا کرتی تھی)۔ اس کے بعد اسی یونیورسٹی میں ایک سال مزید زیر تعلیم رہ کر عربی میں ایم اے کیا۔

ایم اے عربی کی تعلیم کے دوران ہی انہیں جامعہ سلفیہ لائل پور (حال فیصل آباد) میں انگریزی زبان کے استاد کی حیثیت سے متعین کر دیا گیا اور یوں وہ لاہور اور فیصل آباد کے درمیان

تقسیم ہو گئے۔ جامعہ سلفیہ میں بی اے کرنے کے خواہشمند طلباء کو انگریزی پڑھانے کے علاوہ جامعہ کی لائبریری کا انچارج بھی انہیں بنا دیا گیا اور انکی کوشش سے یہ لائبریری مدارس اسلامیہ کی بڑی اور منظّم لائبریریوں میں شمار ہونے لگی۔

کچھ عرصہ بعد انہوں نے سرکار کے محکمہ تعلیم سے منسلک ہو کر سیالکوٹ کے ایک کالج میں تدریسی فرائض انجام دیئے۔ بعد ازاں لاہور کے ایک مشہور کالج میں پڑھایا۔ کچھ عرصہ بہاولپور یونیورسٹی میں تاریخ اسلام اور تقابل ادیان کے مضامین پڑھاتے رہے۔ برطانیہ کی اڈنبرا یونیورسٹی میں زیر تعلیم رہ کر ڈاکٹریٹ کی۔ بعد میں چند سال وہ اسی یونیورسٹی میں پوسٹ ڈاکٹرل فیلو کی حیثیت سے تحقیقی کاموں میں منہمک رہے۔ ۱۹۹۰ء کے عشرے کے ابتدائی برسوں میں انہوں نے لیسٹر یونیورٹی میں زیر تعلیم رہ کر سوشل ورک میں ایم اے کیا۔اس کے بعد بحالی مجرمین کے ایک محکمے میں کچھ عرصہ خدمات انجام دینے کے بعد خرابی صحت کی بنا پر ریٹائر ہو گئے۔

ڈاکٹر صاحب نے زمانہ طالب علمی میں ہی قلم و قرطاس اور تحریر و تقریر سے ناطہ جوڑ لیا تھا۔ ہائی سکول میں تعلیم کے دوران انہیں بہترین مقرر Best Orator کا سرٹیفکیٹ عطا کیا گیا۔ بورے والہ ڈگری کالج کے میگزین الفرید کے اڈیٹر رہے۔ بہاولپور یونیورسٹی کے شعبہ علوم اسلامیہ کے مجلّہ بصائر کے انچارج رہے۔ علامہ احسان الٰہی ظہیر کے ترجمان الحدیث لاہور کی مجلس ادارت میں کچھ عرصہ شامل رہے۔

ڈاکٹر صاحب بہت اچھے مضمون نگار اور صاحب علم محقق ہیں۔ ان کے علمی و تحقیقی مضامین معروف رسائل و جرائد میں شائع ہوتے رہے ہیں۔جن میں سے چند ایک عنوان یہ ہیں: شریف مکہ (ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۷ جنوری ۱۹۷۱ء)؛ سرگذشت یہود (کئی اقساط پر مشتمل سلسلہ مضامین)؛ یہود کا مذہبی لٹریچر (کئی اقساط پر مشتمل سلسلہ مضامین)؛ کنعان کنعانیوں کا ہے (کئی اقساط پر مشتمل مضمون۔ ماہنامہ محدیث لاہور جلد ۸، ۱۳۹۸ھ)؛ تحریک ختم نبوت میں مولانا محمد حسین بٹالوی کی خدمات۔ (ماہنامہ ترجمان الحدیث لاہور)؛ حضرت عیسیٰؑ انجیل کے آئینے میں (ماہنامہ ترجمان الحدیث لاہور)؛ حضرت عیسیٰؑ تاریخ کے آئینے میں؛ (ماہنامہ ترجمان الحدیث لاہور)؛ (عہد رسالت ﷺ کے قریش کی حربی صلاحیت (ماہنامہ الحق اکوڑہ خٹک)؛ عبدالمطلب اور بنوخزاعہ کا باہمی معاہدہ اور عہد رسالت میں اس کے اثرات (ماہنامہ الحق اکوڑہ خٹک)؛ تحریک آزادی کی تاریخ مسخ کرنے کی کوشش؛ (ماہنامہ الحق اکوڑہ خٹک)؛ شاہ احمد رضا خان (الحق اکوڑہ خٹک میں تحریک آزادی پر شائع ہونے

والے ان کے ایک طویل مضمون کو مولانا عطاء اللہ حنیف نے مختصر کتابچے کی صورت میں شائع کروایا)؛ خلیفہ بلافصل سیدنا ابوبکر صدیق، کتب شیعہ کی روشنی میں (ماہنامہ الحق اکوڑہ خٹک)؛انیسویں صدی کی واحد سیاسی جماعت؛ پیغمبر ﷺ کا وصی کون؟ (کتب شیعہ کی روشنی میں۔ ماہنامہ الحق اکوڑہ خٹک ستمبر ۱۹۷۶ء)؛ سیدہ ام کلثوم بنت محمد ﷺ (ماہنامہ محدث لاہور)؛ امام دارالجرۃ؛ (ہفت روزہ اہل حدیث لاہور)؛حضرت خضر علیہ السلام (ہفت روزہ احدیث لاہور ۶۔اپریل ۱۹۷۳ء)؛ ذکر ومحبت (ہفت روزہ اہل حدیث لاہور)؛ برطانوی ہند میں جہاد کی بحث (دوماہی اشاعۃ السنہ دہلی، ماہنامہ البلاغ ممبئی)؛ اہل الرائے اور اہل الحدیث (ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۱۲ مارچ، ۱۹ مارچ ۱۹۷۱ء)؛ حضرت موسیٰؑ کے حالات زندگی (ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۲۳، ۳۰ مارچ ۱۹۷۳ء)؛ قبل بدر مہمات کے شرکاء اور مقاصد: سید احمد شہید کا سر کہاں دفن ہے؟ (ہفت روزہ اہل حدیث لاہور)؛تحریک ختم نبوت کے ابتدائی دو سال: تحریک ختم نبوت کے گم شدہ اوراق (ماہنامہ ترجمان الحدیث لاہور ۱۹۷۸ء کئی اقساط)؛ تحریک ختم نبوت کا میر کاروان کون۔ مہر علی گولڑوی یا محمد حسین بٹالوی؟ (ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۱۷۔اگست ۲۰۰۱ء)؛ (تحریک ختم نبوت میں) قصہ ایک کرسی کا (ہفت روزہ الاعتصام لاہور)؛ (تحریک ختم نبوت کے دوران) جلسہ لاہور ۱۹۰۰ء (ہفت روزہ الاعتصام لاہور)؛مباحثہ دیوبند ۱۸۸۵ء (ہفت روزہ الاعتصام لاہور)؛ مدرسہ رحیمیہ دہلی (ماہنامہ محدث لاہور)؛کیا حضرت عمرؓ نے سزائے قطع ید منسوخ کردی تھی؟؛ تحریک ختم نبوت کے بانی (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ۱۲۔اکتوبر ۱۹۸۴ء)؛ کوفیوں کے خطوط بنام حضرت امام حسینؑ کہاں گئے؟ (ماہنامہ صراط مستقیم برمنگھم)؛؛ جامع اموی دمشق (ماہنامہ صراط مستقیم برمنگھم)؛ اصحاب ثلاثہ (حافظ محمد لکھوی، سید عبداللہ غزنوی، مولانا غلام رسول قلعوی) کا سفر دہلی (ماہنامہ صراط مستقیم برمنگھم)؛ الطاف حسین حالی کی، حیات جاوید، سے ایک اقتباس (ماہنامہ صراط مستقیم برمنگھم)؛ آیا تھا جب مزاج ترا امتحان پر؛ شیخ الکل کا سفر حج اور مقلدین کا متحدہ محاذ (ماہنامہ ترجمان الحدیث لاہور)؛ بالاکوٹ سے چمرقند؛ آمادہ بقتل من آں شوخ ستم گارے؛ شیخ الکل کی سیاسی زندگی؛فضل حق خیر آبادی (ماہنامہ الحق اکوڑہ خٹک) وغیرہ۔

تحریک ختم نبوت پر ان کا لکھا جانے والا مضمون کئی سال تک ماہنامہ صراط مستقیم برمنگھم میں شائع ہوتا رہا اور ہندو پاک کے چند جماعتی جرائد میں بھی اس کی جستہ جستہ اقساط شائع ہوتی رہیں، اور اس کے بعض حصوں کو ہندی اور عربی میں ترجمہ کرکے بھی شائع کیا گیا۔ تقسیم ہند سے قبل اکمل البیان فی تائید تقویۃ الایمان از مولانا عزیز الدین مراد آبادی کے بعد اہل حدیث کی صحافتی

تاریخ کا شائد یہ طویل ترین مضمون ہے۔

ان عنوانات سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ یہ موضوع کس قدر اہمیت کے حامل ہیں اور محترم ڈاکٹر صاحب نے ان مضامین میں خوب داد تحقیق دی ہے اور اپنی وسعت معلومات سے تاریخی حقائق کھول کر بیان کئے ہیں۔کسی صاحب ذوق کو چاہیے کہ ان مقالات کو رسائل سے نکال کر ترتیب دے کر شائع کر دے، یہ بہت بڑی دینی وعلمی خدمت ہوگی۔

ڈاکٹر بہاء الدین تصنیف وتالیف کا بڑا صاف ستھرا ذوق رکھتے ہیں۔ان کی کتابوں میں عقیدے کی پختگی،فکر کی بلندی،تاریخی حالات وواقعات کی صحت وثقاہت،توحید وسنت کا احیاء اور مسلک اہل حدیث کی حقانیت کے پہلو نمایاں دکھائی دیتے ہیں۔قلم کی زبان نہایت شستہ وسلیس اورندرت کا پہلو لئے ہوئے ہے ان کی تحریر میں علمی شان اور مؤرخانہ بصیرت واضح دکھائی دیتی ہے۔ڈاکٹر صاحب کے رواں اور پر بہار قلم سے جو علمی تاریخی اور تحقیقی کتب معرض وجود میں آئی ہیں اس کی تفصیل یہ ہے:

☆ تحریک ختم نبوت۔ڈاکٹر صاحب کی یہ نہایت بلند پایہ تاریخی کتاب ہے اس میں انہوں نے علماء اہل حدیث کی فتنہ مرزائیت کے خلاف خدمات کو تفصیل سے بیان کیا ہے۔۱۸۹۱ء سے ۱۹۱۲ء تک کے دور کی تاریخ پر مشتمل اس کتاب کی چار ہزار صفحات پر مشتمل ۸ جلدیں تیار ہو چکی ہیں۔ان میں سے ۶ جلدیں ہندوستان میں طبع ہو کر شائع ہو چکی ہیں اور پاکستان میں آٹھ جلدیں طبع ہو چکی ہیں۔یہ قاموسی انداز کا تاریخی نوعیت کا کام ہے جس میں تحریک ختم نبوت کے ابتدائی دور کے واقعات پر تفصیلی روشنی ڈالی گئی اس ضمن میں انہوں نے مرزا قادیانی اور اس کے قریبی لوگوں کی کتابوں سے اس کے افکار ونظرت عقائد باطلہ، ہفوات وکذبات اور اس کی پیش گوئیوں کو نقل کر کے اس کی سخت گرفت اور نکیر کی ہے اور زیر نظر دور میں ان موضوعات پر پیدا ہونے والے لٹریچر کے احیاء کی کوشش کی ہے۔اپنے موقف کی تائید میں سینکڑوں حوالے دیئے ہیں اور اس کے علاوہ بعض جلدوں میں شخصیات کا عنوان دے کر اس دور کے مجاہدین ختم نبوت کی مساعی کا دل آویز تذکرہ کیا ہے۔اس کتاب میں علمائے اہل حدیث کی ردّ قادیانیت پر نادر ونایاب تحریریں بھی شامل کر دی گئی ہیں جو کہ مرور زمانہ کے سبب ناپید ہوتی دکھائی دیتی تھیں

مرزا قادیانی کے خلاف جاری ہونے والے پہلے متفقہ فتوی تکفیر کو اس میں شامل کر دیا گیا ہے اور اس فتوی کے مرتب کرنے والے مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کے ماہنامہ اشاعۃ السنہ کا

ایک تہائی حصہ جو کہ ردّ قادیانیت پر تھا، اڈیٹ کر کے تلخیص واختصار کے ساتھ اس کتاب میں شامل کر دیا گیا ہے۔ (چند سو صفحات کا مواد تا حال میسر نہیں ہو سکا۔ اگر اللہ تعالی کی عنایات کے نتیجے میں وہ مواد میسر آ گیا تو اسے بھی کسی آئندہ جلد میں شامل کرنے کا ارادہ ہے)۔ اسی طرح شحنۂ ہند میرٹھ کے ضمیمہ سے ردّ قادیانیت پر قیمتی مواد، اور قاضی محمد سلیمان منصور پوری کی تائید الاسلام اور غایۃ المرام، مولانا محمد اسماعیل علی گڈھی کی اعلاء الحق الصریح۔ اور مولانا محمد بشیر سہسوانی کی الحق الصریح فی حیاۃ المسیح اور مولانا عبدالمجید دہلوی کی بیان للناس، مولانا عبداللہ شاہجہان پوری کی شفاء للناس، مولانا محمد جعفر تھانیسری کی تائید آسمانی، شیخ غلام حیدر کی عشرہ کاملہ، مولانا ثناء اللہ کی شاہ انگلستان اور مرزا، اور ان کی تفسیر ثنائی سے ردّ قادیانیت کے مضامین، مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی کی الخبر الصحیح، اور شہادۃ القرآن ملخصاً، اس کتاب میں شامل کر دی گئی ہیں۔

شیخ الاسلام مولانا امرتسریؒ کے اخبار اہل حدیث سے بیسیوں واقعات اور حوالے جو مرزائیوں کے خلاف تھے اس کتاب میں دیئے گئے ہیں۔ اس کتاب کو پڑھ کر قاری کو صحیح حقائق اور قادیانیت کے خلاف علمائے اہل حدیث کی مساعی سے کامل آگاہی ملتی ہے اور یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ لائق مصنف نے تاریخی حقائق بیان کرنے میں مسلکی تعصب سے کام نہیں لیا بلکہ وسعت ظرفی سے کام لیتے ہوئے اس دور میں بعض دوسرے مسالک کے بزرگوں کی خدمات کو بھی بیان کیا ہے جن میں مولانا غلام دستگیر قصوری،، مولانا رشید احمد گنگوہی، مولانا محمد لدھیانوی، مولانا عبدالعزیز لدھیانوی، مولانا محمود حسن دیوبندی، مولانا خلیل احمد سہارن پوری، مولانا کرم الدین بھیں، مفتی کفایت اللہ دہلوی،، مولانا انور شاہ کشمیری،، مولانا احمد رضا خان بریلوی، وغیرہ شامل ہیں۔

محترم ڈاکٹر صاحب نے اس کتاب میں فتنہ قادیانیت کی تردید، اسکی بیخ کنی کے آغاز کی تاریخ، مرزا قادیانی کی راہ میں حائل شخصیات کا تذکرہ، سب سے پہلے مرزا قادیانی کے خلاف متفقہ فتوی تکفیر کی داستان اور تحریک ختم نبوت کے حقیقی اولین بانی اور قائدین کے حالات و واقعات پر بڑی تحقیق کے ساتھ ضبط کتابت میں لانے کی سعی کی ہے۔ اس اعتبار سے یہ کتاب تحریک ختم نبوت پر ایک مستند مدلل اور تاریخی دستاویز کی حیثیت رکھتی ہے، اور اس کی کیفیت وکمیت کے لحاظ یہ کہنا درست قطعاً مبالغہ نہیں ہوگا کہ زیر نظر موضوع پر ایسی کتاب اس سے پہلے مرتب نہیں ہوئی۔

ہندوستان میں یہ کتاب مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند شائع کر رہی ہے اور پاکستان میں کتابت وطباعت کے جملہ محاسن سے آراستہ کر کے مکتبہ قدوسیہ کے زیر اہتمام ڈاکٹر صاحب

اپنے مصارف پر خود شائع کروا رہے ہیں۔

☆ تاریخ اہل حدیث: ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کی طرف اس کتاب کی ترتیب و تدوین جماعت کیلئے بڑی خوش آئند ہے۔ ایک عرصے سے تاریخ اہل حدیث پر جامع اور مستند کتاب کی ضرورت محسوس کی جارہی تھی اس سلسلے میں مرکزی جمعیت اہل ہند نے اس کام کی اہمیت وافادیت پر سنجیدگی سے توجہ کی اور اس کام کے لئے مولانا اصغر علی سلفی نے چار پانچ سال پیشتر اپنے ایک دورہ برطانیہ کے دوران ڈاکٹر بہاء الدین صاحب سے ملاقات کر کے انہیں اس اہم ذمہ داری کی انجام دہی پر راضی کیا۔ ڈاکٹر صاحب تاریخ اہل حدیث جلد اول کے مقدمے میں تحریر فرماتے ہیں:

جناب اصغر علی امام مہدی اپنے تبلیغی تحریکی تنظیمی اسفار کے باعث جہاں گشت بن چکے ہیں چند ماہ قبل وہ برطانیہ تشریف لائے تو جناب شیر خان جمیل احمد عمری کی مدد سے اس فقیر بے نوا کو ڈھونڈ نکالا۔ جمعیت اہل حدیث ہند جیسی بڑی تنظیم کے ناظم اعلی کا ہزاروں میل کا سفر کر کے میرے غریب خانے پر پہنچ جانا پیادہ کے گھر سالار کی تشریف آوری سے کم نہ تھا۔ میں اپنی خوبی قسمت پر ناز ہی کر رہا تھا کہ انہوں نے یہ بتانا شروع کر دیا کہ آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کو قائم ہوئے ایک سو سال ہو رہے ہیں لیکن ابھی تک تاریخ اہل حدیث مرتب نہیں ہوسکی اس لئے آپ اپنی دیگر مصروفیات مؤخر کر کے یہ قرض چکا دیجئے اور جمعیت اہل حدیث ہند کو اس کے حقوق دے کر ہمیں اس کی اشاعت کا شرف دے دیجئے۔

یوں جناب اصغر علی امام مہدی سلفی کی تحریک وتشویق سے یہ مرحلہ طے ہوا۔ ڈاکٹر صاحب نے تاریخ اہل حدیث پر لکھنا شروع کیا تو ان کا اشہب قلم چوکڑیاں بھرنے لگا اس کتاب کی پہلی دو جلدیں تیرہ پچاس صفحات کا احاطہ کئے ہوئے ہیں اور مکتبہ ترجمان دہلی سے شائع ہوچکی ہیں۔ تیسری جلد عنقریب پریس میں جاچکی ہے، اور چوتھی اور پانچویں جلدوں کی تیاری ان دنوں مختلف مراحل میں ہے۔

☆ تاریخ اہل حدیث کی جلد اول میں اہل حدیث کے عقائد، دین خالص کا تعارف، قرآن و حدیث کی اولیت اور اہمیت، سلفیت کا مفہوم، اور بعض سلفی اکابر کے حالات اجمال و تفصیل سے بیان کئے ہیں۔ اس میں قارئین گاہے گاہے باز خواں ایں قصہ پارینہ را کا لطف اٹھا سکتے ہیں اور وہ قارئین جو جماعت اہل حدیث سے متعارف ہونا چاہتے ہیں وہ اس کے مطالعہ سے اس کے بنیادی عقائد اور تاریخ وخدمات سے واقف ہوسکتے ہیں۔ اس کتاب میں سلفیت سے

متعلق ہر پہلو کا احاطہ کیا گیا ہے۔توحید وسنت اور سلفی منہج پر اختصار کے ساتھ بڑی مستند اور جامع معلومات دی گئیں ہیں۔عہد صحابہ،عہد تابعین میں عمل بالحدیث پر گفتگو،اہل حدیث کی تعریف،اہل حدیث کے عقاید۔مقام صحابہ،بدعت حسنہ،سواد اعظم،شرک کی اقسام،رفع الیدین آمین بالجہر فاتحہ خلف الامام،طلاق ثلاثہ،سینے پر ہاتھ باندھنا،اقسام حدیث وغیرہ اس کتاب کے اہم عنوانات ہیں اور شاہ فاخر کے رسالہ نجاتیہ،شاہ ولی اللہ کی حجۃ اللہ البالغہ سے چند ضروری مباحث، شاہ اسماعیل کی تقویۃ الایمان ملخصاً،اور تنویر العینین ملخصاً،مولانا ولایت علی صادقپوری کی عمل بالحدیث مکمل،مولانا محمد حسین بٹالوی کے اشاعۃ السنہ سے بعض ضروری مباحث،مولانا ثناء اللہ امرتسری کی اہل حدیث کا مذہب مختصراً،مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کی ہدایۃ المعتدی مکمل، مولانا محمد ابراہیم میر کی تاریخ اہلحدیث سے چند ضروری مباحث اس جلد میں شامل کردیئے گئے ہیں۔ بلاشبہ تاریخ اہلحدیث کی یہ جلد مرتب کر کے ڈاکٹر صاحب نے جماعت اہلحدیث پر احسان عظیم کیا ہے۔

☆ تاریخ اہل حدیث کی دوسری جلد ۶۵۶ صفحات کا احاطہ کئے ہوئے ہے اس کے شروع میں مولانا اصغر علی امام مہدی سلفی ناظم اعلی جمیعت اہل حدیث ہند،ڈاکٹر مقتدی حسن ازہری صدر جامعہ سلفیہ بنارس، شیخ عبدالمعید مدنی اڈیٹر الاستقامہ دہلی،،مولانا ثناء اللہ سیالکوٹی امیر جمیعت اہل حدیث برطانیہ،ڈاکٹر عبدالعلی ازہری پروفیسر مسلم کالج لندن،مولانا شیر خان جمیل احمد عمری ناظم تعلیمات جمیعت اہل حدیث برطانیہ کے تاثرات ہیں۔اس کے بعد تاریخ اہل حدیث کے بارے ڈاکٹر بہاء الدین کا نہائت پرمغز اور جامع پیش لفظ ہے جس میں تاریخ اہل حدیث کے مختلف پہلو وں کو اشارۃً بیان کیا گیا ہے۔ڈاکٹر صاحب نے اس جلد کو مختلف ابواب میں منقسم کر کے ان پر قرآنی آیات سے لطیفانہ استدلال کئے ہیں اس سے لائق مصنف کے اعلی ذوق کی عکاسی ہوتی ہے۔آغاز میں برصغیر میں اسلام کی آمد اور اس خطے میں آنے والے اہل حدیث حضرات کے متعلق تفصیل دی گئی ہے۔ظلمات بعضها فوق بعض ، کے تحت اس خطے میں فقہی جمود،ارکان اسلام پر ہندی فقہاء کی مشق ستم، عائلی زندگی پر ہندی فقہاء کی نظر کرم، فقہاء ہند کی قرآن وسنت سے بے اعتنائی کو احاطہ تحریر میں لایا گیا ہے۔مصابیح اللیل کا عنوان دے کر ایسے علماء آئمہ شیوخ کا تذکرہ کیا گیا ہے جنہوں نے ہند کے صنم کدہ ظلمت میں توحید وسنت کی ضیا پاشیاں کیں اور لوگوں کو صراط مستقیم دکھائی۔افنجعل المسلمین کالمجرمین مالکم کیف تحکمون ام لکم کتاب فیه تدرسون کے تحت تکفیری مہم ،باب تاویل اور احناف کی کتب احادیث میں

تحریف کے مجرمانہ فعل کو بے نقاب کیا گیا ہے۔ جماعت اہل حدیث نے ہند میں اہل حدیث کی نشاۃ ثانیہ کے لئے ابتدائی دور میں احناف سے جو مباحثے کئے اس کی بھی اچھی خاصی تفصیل بیان کردی ہے اور بہت سے مباحثات کی تفصیل دے دی ہے اور اس پر انہوں نے کم من فئة قليلة غلبت فئة كثيرة باذن الله کا عنوان قائم کیا ہے۔ اس خطے میں جماعت اہل حدیث پر بہت سے جھوٹے مقدمات بنائے گئے اور انہیں مختلف طریقوں سے تنگ اور پریشان کرنے کی کوشش کی گئی۔ اس سلسلے میں ڈاکٹر صاحب نے ۲۰ کے قریب معروف مقدمات کا ذکر کیا ہے اور بعض مقدمات کے فیصلوں کا متن (اردو ترجمہ) بھی دے دیا ہے (اور بعض عدالتی فیصلوں کا انگریزی متن بھی نقل کر دیا ہے)۔ ان مباحث کے علاوہ اس جلد میں ڈاکٹر صاحب نے فقہی مذاہب، اس خطے میں فقہ حنفی کی ترویج کے اسباب، فقہی جمود اور تقلیدی غلو، اہل حدیث پر جبر وتشدد اور اخراج عن المساجد، اشتہار رسائل عشرہ اور ادلہ کاملہ، مباحثہ فرید کورٹ ۱۸۸۳ء سے متعلق غلط بیانی وغیرہ کے عنوانات پر حقائق، مستند حوالہ جات کی روشنی میں پیش کر دیئے ہیں۔ یہ جلد اپنے مشمولات کے اعتبار سے بہت سی تاریخی معلومات کو اپنے دامن میں سمیٹے ہوئے ہے، اس کے مطالعہ سے تحریک اہل حدیث کا خوب صورت پہلو نکھر کر سامنے آتا ہے اور قاری کو معلوم ہوتا ہے کہ اس خطے میں توحید وسنت کے احیاء کے لئے جماعت اہل حدیث نے کس قدر جد و جہد کی اور کتنی قربانیاں پیش کی ہیں۔ اس کتاب کی ترتیب واشاعت پر ڈاکٹر صاحب اور ان کے رفقاء بجا طور پر مبارک باد کے مستحق ہیں۔ اللہ تعالی ڈاکٹر صاحب کو صحت وسلامتی سے رکھے کہ وہ اس کتاب کی بقیہ جلدیں بھی جلد از جلد حوالہ قرطاس کرسکیں۔ آمین

۱۹۷۰ء کے عشرے کے ابتدائی برسوں میں ڈاکٹر صاحب تین سال جامعہ سلفیہ سے منسلک رہے۔ آپ جامعہ میں بی اے کرنے کے خواہشمند طلبا کو انگریزی پڑھاتے تھے اس کے ساتھ آپکو جامعہ سلفیہ کی لائبریری کا انچارج بھی بنا دیا گیا تھا۔ ڈاکٹر صاحب کی کوشش اور توجہ دلانے پر میاں فضل حق مرحوم صدر جامعہ سلفیہ کمیٹی نے لائبریری کے لئے ماہانہ فنڈ منظور کیا۔ یوں لائبریری کے لئے تسلسل کے ساتھ نئی کتب خریدی جانے لگیں۔ اس خدمت کے علاوہ ڈاکٹر صاحب نے کوشش کر کے مرحوم علماء کے وارثوں سے ان کے کتب خانے جامعہ سلفیہ میں منتقل کرانے شروع کئے اور اس سلسلے میں جماعت اہل حدیث کے دو مشہور مناظرین مولانا ملک عبدالعزیز ملتانیؒ اور مولانا احمد دین گکھڑویؒ کے کتب خانے ڈاکٹر صاحب نے خود ان کے ورثا سے حاصل کر کے جامعہ

سلفیہ کی لائبریری میں شامل کیئے ۔اس کے علاوہ ڈاکٹر صاحب نے جامعہ سلفیہ میں نشرو اشاعت اور طبع وتالیف کا ایک شعبہ بنوایا۔اس کے تحت ہر ماہ باقاعدگی سے چھوٹے چھوٹے خوبصورت کتابچے شائع کیئے جاتے تھے۔اسی شعبہ کے تحت ڈاکٹر صاحب کے تین معروف کتابچے ، شیخ محمد بن عبدالوہاب اور انکی دعوت ، برصغیر پاک وہند میں تعلیم وترویج حدیث ، اور ہمارے اکابر، شائع ہوئے ۔اسکے علاوہ مولانا غلام احمد حریریؒ اور مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ کے مقالات بھی شائع ہوئے ۔

جامعہ سلفیہ فیصل آباد میں قیام کے دوران ڈاکٹر صاحب کی تجویز پر یہ طے ہوا کہ تحقیقی کام کے خواہش مند طلباء اپنی تعلیم کے آخری سال کسی منتخب موضوع پر تحقیقی مقالہ لکھا کریں ۔اور پھر ڈاکٹر صاحب کی نگرانی اور موجودگی میں کئی مقالات لکھے گئے ،اور ہنوز یہ سلسلہ جاری ہے ۔

ڈاکٹر بہاء الدین نہایت با اخلاق ملنسار اور نیک انسان ہیں ۔مسلک اہل حدیث سے محبت اور شیفتگی انہیں ورثہ میں ملی ہے ۔ علمائے سلف اور اکابرین جماعت سے بڑی محبت وعقیدت رکھتے ہیں ۔انہوں نے راقم الحروف کو بتایا ہے کہ جب علمائے کرام، والدصاحب کو ملنے ہمارے ہاں بورے والا تشریف لایا کرتے تھے تو مجھے ان کی گفتگو سننے اور ان کی خدمت کرنے کا شرف حاصل ہوتا تھا۔ان علماء میں مولانا محمد اسماعیل سلفی گوجرانوالہ،مولانا عبدالستار امام جماعت غرباء اہل حدیث،حضرت صوفی محمد عبداللہ صاحب اوڈانوالہ وغیرہم شامل ہیں۔ بلاشبہ ڈاکٹر صاحب جماعت کا عظیم سرمایہ ہیں ، انہوں نے تصنیف وتالیف سے جماعت کے لئے گراں قدرخدمات سر انجام دی ہیں ۔ اگست ۲۰۰۵ء میں جمیعت اہل حدیث ہند نے انہیں مورخ عصر کے خطاب سے نوازا،اور فریوائی اکیڈیمی (ہند) نے ان کی خدمات کے اعتراف میں ۲۰۰۸ء کے لئے ابوہریرہ ایوارڈ سے نوازا ہے ۔ دعا ہے اللہ تعالی ڈاکٹر صاحب کوصحت وسلامتی سے رکھے اوران کا راہوار قلم جماعت کے لئے لؤلو ولالہ بکھیرتا رہے۔ آمین

(مولانا) محمد رمضان یوسف سلفی فیصل آباد

# پیش لفظ

## نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم۔ اما بعد:

کتاب ہذا کی جلد ششم میں ۱۸۹۱ء میں دہلی میں ہونے والے مباحثہ مابین سہسوانی و قادیانی میں فریقین کے تین تین پرچے نقل ہوئے تھے۔ مرزا غلام احمد چونکہ اپنا تیسرا پرچہ پیش کرنے کے بعد مباحثہ سے گریز کر گئے تھے۔ حضرت مولانا محمد بشیر سہسوانیؒ نے جب مباحثے کی روداد بعنوان الحق الصریح فی اثبات حیاۃ المسیح شائع فرمائی تو انہوں نے اس میں اپنا چوتھا پرچہ بھی شامل کیا اور ایک مقدمہ بھی لکھا۔ ۱۳۰۹ھ میں شائع ہونے والی اس دستاویز کی فوٹو کاپی ہمیں مولانا محمد داؤد ارشد (کوٹلی ورکاں) سے حاصل ہوئی اور جلد ہذا کا آغاز ہم مولانا سہسوانیؒ کے مقدمہ الحق الصریح اور ان کے چوتھے پرچے سے کر رہے ہیں۔

یاد رہے کہ اس مباحثے میں مرزا صاحب نے سارا زور اس بات پر لگایا تھا کہ سورہ نساء کی آیت و ان مّن اھل الکتاب الّالیؤمننّ بہ قبل موتہ۔ ویوم القیامۃ یکون علیھم شھیداً (اور اس کے مرنے سے پہلے پہلے سب اہل کتاب اس کو مان جائیں گے اور وہ قیامت کے دن ان کی شہادت دے گا) میں موتہ کا مرجع حضرت عیسیٰؑ ہیں یا اہل کتاب میں سے کوئی۔ حضرت مولانا سہسوانیؒ کا موقف تھا کہ موتہ کی ضمیر حضرت عیسیٰؑ کی طرف پھرتی ہے، اور مرزا صاحب کو اس سے انکار تھا۔ اور ساتھ ہی مرزا صاحب نے کہا تھا کہ فریقین (یعنی سہسوانی اور مرزا قادیانی) کے:

پرچے شائع ہو جائیں گے تو فریقین کے سچ جھوٹ کا فیصلہ لوگ خود کر لیں گے۔

مولانا محمد داؤد ارشد نے توجہ دلائی ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے پوتے، چوتھے قادیانی خلیفہ مرزا طاہر احمد نے قرآن پاک کا جو ترجمہ کیا ہے، اس میں سورہ نساء کی مذکورہ آیت کا ترجمہ ان الفاظ میں کیا گیا ہے:

اور اہل کتاب میں سے کوئی نہیں مگر اس کی موت سے پہلے یقیناً اس پر ایمان لائے گا

اور قیامت کے دن وہ ان پر گواہ ہوگا۔

(ترجمہ قرآن از مرزا طاہر احمد قادیانی۔ طبع ربوہ۔۲۰۰۰ء ص ۱۶۳)۔

یہ ترجمہ شھد شاھد مّن اھلھا کی تعبیر ہے۔ مرزا غلام احمد قادیانی کے پوتے اور اس کی گدی کے وارث نے مباحثہ دہلی کے ۱۰۹ سال بعد حضرت مولانا سہسوانیؒ کے حق میں اور اپنے دادے کے خلاف علی رؤس الاشہاد فیصلہ سنایا ہے۔ اس ترجمے کے بعد مرزا صاحب کے مباحثہ دہلی کے تمام پرچے، اور حیات مسیح کے خلاف اور وفات مسیح کے اثبات پر ان کے سب مقالات حرف غلط کی طرح مٹ گئے ہیں۔

یاد رہے کہ اس سے قبل قادیانیوں کے دوسرے سربراہ مرزا محمود احمد اس آیت کے ترجمہ میں لکھ چکے ہیں:

اہل کتاب میں سے ایک بھی نہیں جو اس (واقعہ) پر اپنی موت سے پہلے ایمان نہ لاتا رہے، اور وہ قیامت کے دن ان پر گواہ ہوگا۔ (تفسیر صغیر از مرزا محمود احمد۔ص ۱۳۶)

اور مرزا محمود احمد کے ماموں میر محمد اسحاق اس آیت کے ترجمہ میں یوں لکھ چکے ہیں:

اور نہیں کوئی اہل کتاب مگر البتہ ضرور ایمان لاوے گا اس (واقعہ قتل پر) پہلے موت اپنی کے اور بروز قیامت وہ (مسیح) ہوگا خلاف ان کے گواہ۔

(ترجمہ قرآن از میر محمد اسحاق قادیانی۔ص ۱۴۹)

مرزا محمود احمد اور میر محمد اسحاق کے تراجم کو سامنے رکھ کر قادیانیوں کے چوتھے سربراہ مرزا طاہر احمد قادیانی کا کیا ہوا ترجمہ پڑھئے اور دیکھئے کہ حق کس طرح بالآخر آشکار ہوا ہے۔

تحریک ختم نبوت کے زیر نظر حصہ میں ماہنامہ اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۸ سے حضرت مولانا محمد حسین بٹالویؒ کی کئی تحریریں نقل کی گئی ہیں جن میں مرزا صاحب کے چیلنجوں کا جواب بھی ہے اور مرزا صاحب کو انعامی چیلنج بھی کئے گئے ہیں۔

اور ماہنامہ اشاعۃ السنہ کی جلد ۲۲ سے مولانا بٹالویؒ کا مقالہ بعنوان آسمانی مسیح اور اسکا رفیق مہدی نقل کیا گیا ہے۔ مولانا مرحوم کا کہنا ہے کہ عام متداول روایات (قطع نظر صحت وضعف) سے جو تصور مہدی عوام میں موجود ہے، مرزا کی مسیحیت اور مہدویت اس پر بھی منطبق نہیں ہوتی۔

یاد رہے کہ ماہنامہ اشاعۃ السنہ میں ردّ قادیانیت کا موضوع اس کی جلد ۱۲ کے ربع آخر سے شروع ہوتا ہے جو ۱۸۹۱ء کے نصف اول میں شائع ہوئی تھی۔ اور ہم نے جلد ۱۲، جلد ۱۳، جلد ۱۴،

جلد، ۱۵، جلد، ۱۶، جلد ۱۸، جلد ۲۰، جلد ۲۱، جلد ۲۲ میں موجود ردّ قادیانیت سے متعلق مولانا محمد حسین بٹالویؒ کی بیشتر تحریریں تلخیص واختصار اور مناسب اڈیٹنگ کے بعد اپنے اس سلسلہ کتب میں شامل کر دی ہیں۔ اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۷ ہمارے پاس موجود ہے لیکن وہ کسی اور موضوع پر ہے۔ اور اشاعۃ السنہ جلد ۱۹ کا صرف ربع آخر ہمیں دستیاب ہوا ہے جس میں ردّ قادیانیت پر کچھ نہیں ہے۔ اس کے ربع اول، دوم اور سوم کی تلاش جاری ہے۔ دست یابی کی صورت میں ان میں موجود ردّ قادیانیت کے مضامین بھی انشاء اللہ نذر قارئین کئے جائیں گے جس کے ساتھ اشاعۃ السنہ کے اس ایک تہائی حصہ کا احیاء ہو جائے گا جو تحریک ختم نبوت سے متعلق ہے۔

- ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر کے ۱۹۱۲ء کے شماروں سے مولانا عبداللہ پٹنوی کا ایک مقالہ نقل ہوا ہے جس کا تعلق ردّ قادیانیت سے ہے۔

- ۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء کے دور میں اہل حدیث علماء کے علاوہ احناف نے بھی تحریک ختم نبوت میں خوب کام کیا ہے اور ہمیں ان کی تحریروں کی تلاش رہی ہے۔ فتاوی قادریہ سے کشف الغطا کے عنوان لدھیانہ کے حنفی علماء کی ایک تحریر ہم حصہ ششم میں ملخصاً نقل کر چکے ہیں۔ نیز پیر مہر علی شاہ گولڑویؒ کے شمس الہدائت اور سیف چشتیائی سے اقتباسات بھی حصہ ششم میں نقل کر چکے ہیں۔ زیر نظر حصے میں الخطاب الملیح فی تحقیق المھدی والمسیح مصنفہ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کو شامل اشاعت کیا گیا ہے جو تحریک کے زیر نظر دور کا لٹریچر ہے۔ اس کتاب کو مرزا غلام احمد قادیانی نے براہین احمدیہ جلد پنجم میں حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کی تصنیف قرار دے کر اس پر نقد وجرح کی ہے اور کئی صفحات سیاہ کئے ہیں۔

نیز شاہ احمد رضا خان کی دو تحریریں شامل اشاعت ہیں جو تحریک ختم نبوت کے زیر نظر دور (۱۸۹۱۔۱۹۱۲ء) کا لٹریچر ہے۔ پہلی تحریر انکا ایک فتوی ہے جو علماء امرتسر کے ایک فتوے پر السوء العقاب علی المسیح الکذاب کے عنوان سے ان کی تائیدی وتصدیقی تحریر ہے۔ دوسری تحریر ان کا رسالہ قھر الدیان علی مرتدٍ بقادیان ہے جو زیر نظر دور سے تعلق رکھتی ہے۔ یہ دونوں تحریریں ہم نے فتاوی رضویہ سے ملخصاً نقل کی ہیں۔

ردّ قادیانیت پر پنجابی شعراء، واعظین اور علماء مثل مولانا خدا بخش واعظؒ اور مولانا محمد ابوالحسن سیالکوٹیؒ نے بھی بہت کام کیا ہے کیونکہ تردید قادیانیت پر پنجابی اشعار پنجاب میں زبان زد عام رہے ہیں، لیکن ابھی تک کوئی پنجابی تصنیف ہمارے اس سلسلہ کتب میں شامل نہ ہوئی تھی۔

اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے مولانا ابوالحسنؒ کی پنجابی منظوم کتاب ،بجلی آسمانی بر سر دجال قادیانی ،فوٹو کاپی کی شکل میں ضلع سیالکوٹ (پاکستان) سے دست یاب ہوگئی ہے جو پانچ ہزار سے زیادہ اشعار پر مشتمل ہے۔ہم نے اس کا انتخاب (جو کل کتاب کا کم و بیش نصف ہے) شامل اشاعت کیا ہے۔

جلد ہذا کی تیاری میں استعمال ہونے والے بیشتر لٹریچر کی فراہمی کے لئے میں مولانا محمد داؤد ارشد کوٹلی ورکاں ، جناب عبدالحفیظ مظہر ڈسکہ، جناب محمد فاروق ریحان چیمہ ضلع سیالکوٹ ، مولانا محمد یحیٰ گوندلوی (مرحوم) حافظ شفیق اختر سیالکوٹ،عزیزم محمد سہیل بورے والا ، جناب محمد رئیس الاعظم فیضی دہلی ، ڈاکٹر عبدالوہاب کاسگنج ، ڈاکٹر صہیب حسن لندن ،جناب محمد اشرف جاوید فیصل آباد ، کاممنون ہوں۔اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر عطا فرمائے۔برادرم شیر خان جمیل احمد عمری کا شکریہ ادا کرنے کے لئے میرے پاس موزوں الفاظ نہیں ہیں۔مواد کی فراہمی، تنقیح و ترتیب اور تخریج و تصحیح میں ان کا تعاون ان مول ہے۔اللہ تعالیٰ دین و دنیا کی سعادتوں سے ان کے دامن بھر دے آمین۔

اللہ تعالیٰ کی عنایت سے اس سلسلہ کتب کے حصہ دہم کا کام بھی بڑی حد تک مکمل ہو چکا ہے اور اس میں قاضی فضل احمد لدھیانوی کی کلمہ فضل رحمانی ، مولانا ثناء اللہ امرتسری کی الہامات مرزا، اور ڈاکٹر عبدالحکیم پٹیالوی کے رسائل (الذکر الحکیم نمبر۴ ، المسیح الدجال، کانا دجال) کی تلخیص اور زیر نظر دور کا کچھ مزید لٹریچر نذر قارئین کیا جائے گا۔انشاء اللہ۔ قارئین سے دعائے خیر کی درخواست ہے۔

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم

فقیر بارگاہ صمدی **محمد بہاء الدین** ۱۲ مئی ۲۰۰۹ء

بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم

# الحق الصریح فی اثبات حیاۃ المسیح

مولانا محمد بشیر سہسوانی اور مرزا غلام احمد قادیانی کے درمیان دہلی میں ۱۸۹۱ء میں ہونے والے مباحثے کے فریقین کے تین تین پرچے قادیانی رسالہ الحق سے جلد ششم میں نقل ہوچکے ہیں قادیانی حضرات نے چونکہ تین تین پرچے ہی شائع کئے تھے اس لئے ہم بھی انہی تک محدود رہے۔ بعد میں پتہ چلا کہ اس مباحثے کی جو روداد مولانا محمد بشیر نے الحق الصریح فی اثبات حیات المسیح کے نام سے چھپوائی تھی اس میں مولانا کا چوتھا پرچہ بھی شامل ہے۔ نیز مولانا کی شائع کردہ روداد میں ایک بسیط مقدمہ بھی شامل ہے جس میں مباحثے کا پس منظر، چند دلائل فریقین کا اختصار اور مباحثے سے قبل فریقین میں ہونے کی خط و کتابت بھی شامل ہے۔ مولانا نے یہ مکمل روداد ۱۳۰۹ھ میں شائع کروائی تھی اور اس کا ٹائٹل صفحہ کچھ یوں ہے:

الحق الصریح فی اثبات حیاۃ المسیح

مشتمل بر کیفیت مناظرہ دہلی جو مابین حامی سنت سید المرسلین قامع اساس مبتدعین فاضل عدیم النظیر مولانا محمد بشیر صاحب سہسوانی اور مرزا غلام احمد صاحب قادیانی مدعی مثلیت مسیح کے حیات و وفات حضرت مسیح ابن مریم کے باب میں واقع ہوا۔

در مطبع انصاری واقع دہلی باداره مولوی محمد عبدالمجید صاحب حلیہ طبع پوشید سنہ ۱۳۰۹ھ

اپنے سلسلہ کتب میں اس مباحثے کو مکمل کرنے کی خاطر مولانا سہسوانیؒ کا مقدمہ اور ان کا پرچہ چہارم ذیل میں نقل کرتے ہیں۔ مولانا سہسوانیؒ مقدمۃ الکتاب میں لکھتے ہیں:

یہ کیفیت ہے اس مناظرہ کی جو میرے اور مرزا غلام احمد صاحب قادیانی مدعی مسیحیت کے درمیان بمقام دہلی واقع ہوا۔ مرزا صاحب نے دہلی میں آکر دو اشتہار، ایک مطبوعہ ۲۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء، دوسرا مطبوعہ ۶۔ اکتوبر ۱۸۹۱ء بمقابلہ جناب مولانا سید نذیر حسین صاحب محدث دہلی مدظلہم العالی کے شائع کئے اور طالب مناظرہ ہوئے، اور وہ دونوں اشتہار خاکسار کے بھی دیکھنے میں آئے۔ خاکسار نے محض بنظر نصرت دین وسنت وازالہ الحاد و بدعت قصد مناظرہ مصمم کر کے جواب اشتہار مرزا صاحب کے پاس بوساطت جناب حاجی محمد احمد صاحب دہلوی کے بھیجا اور اس جواب میں مرزا صاحب کے سب شروط کو تسلیم کر کے صرف شرط ثالث میں قدرے ترمیم چاہی۔ مرزا صاحب نے بھی اس ترمیم کو قبول کیا۔ بعد ترمیم کے یہ تین شرطیں قرار پائیں:۔

اول: یہ کہ امن قائم رکھنے کے لئے سرکاری انتظام ہو۔

دوسری: یہ کہ فریقین کی بحث تحریری ہو۔ ہر ایک فریق، مجلس بحث میں سوال لکھ کر اور اس پر اپنے دستخط کر کے پیش کرے اور ایسا ہی فریق ثانی لکھ کر جواب دے۔

تیسری: یہ کہ اول بحث، حیات مسیح علیہ السلام میں ہو۔ اگر حیات ثابت ہو جائے تو مرزا صاحب مسیح موعود کا دعوی چھوڑ دیں گے۔ اور اگر وفات ثابت ہو، تو مرزا صاحب کا اصل دعوی عدم نزول حضرت عیسیٰؑ اور مرزا صاحب کا مسیح موعود ہونا ثابت نہ ہوگا، پھر حضرت مسیح کے نزول اور مرزا صاحب کے مسیح موعود ہونے میں بحث کی جائے گی۔ اور جو شخص ترک بحث کرے گا اس کا گریز سمجھا جاوے گا۔

جب تصفیہ شرائط کا ہو گیا تو جناب حاجی محمد احمد صاحب نے حسب ایماء مرزا صاحب کے خاکسار کو طلب کیا۔ چنانچہ شب شانزدہم ربیع الاول ۱۳۰۹ھ کو میں بھوپال سے روانہ ہو کر روز سہ شنبہ تاریخ شانزدہم ماہ مذکور.. دہلی میں داخل ہوا۔ اور مرزا صاحب کو اطلاع اپنے آنے کی دی تو مرزا صاحب نے مختلف رقعوں کے ذریعہ سے شروط میں تبدیلی ذیل فرمائی:

حیات مسیح کا ثبوت آپ کو دینا ہوگا۔

بحث اس عاجز (مرزا) کے مکان پر ہو۔

جلسہ عام نہیں ہوگا اور صرف دس آدمی جو معزز خاص ہوں، آپ ساتھ لا سکتے ہیں مگر شیخ (محمد حسین) بٹالوی اور مولوی عبد المجید (دہلوی) ساتھ نہ ہوں۔

پرچوں کی تعداد پانچ سے زیادہ نہ ہو اور پہلا پرچہ آپ کا ہو۔

ان سب شروط کا قبول کرنا، نہ تو خاکسار پر لازم تھا اور نہ میرے احباب کی رائے ان کے تسلیم کرنے کی تھی، مگر محض اس خیال سے کہ مرزا صاحب کو کوئی حیلہ مناظرہ سے گریز کا نہ ملے، یہ سب باتیں منظور کی گئیں۔ بعد اس کے تاریخ نوز دہم ربیع الاول (۱۳۰۹ھ) بروز جمعہ بعد نماز جمعہ مناظرہ شروع ہوا۔

خاکسار نے ان کے مکان پر جا کر مجلس بحث میں پانچ ادلّہ حیات مسیح کے لکھ کر حاضرین کو سنا دیئے اور دستخط اپنے کر کے مرزا صاحب کو دیدیئے۔ مرزا صاحب نے مجلس بحث میں جواب لکھنے سے عذر کیا۔ ہر چند حاجی محمد احمد صاحب وغیرہ نے ان کو الزام نقض عہد و مخالفت شروط کا دیا مگر مرزا صاحب نے نہ مانا اور یہ کہا کہ میں جواب لکھ رکھوں گا۔ آپ لوگ کل دس بجے آیئے۔

ہم لوگ دوسرے روز دس بجے گئے، تو مرزا صاحب مکان کے اندر تھے۔ اطلاع دی گئی تو مرزا صاحب باہر نہ آئے اور کہلا بھیجا کہ ابھی جواب تیار نہیں ہوا۔ جس وقت تیار ہوگا اس وقت آپ کو بلا لیا جائے گا۔

پھر غالباً دو بجے کے بعد ہم لوگوں کو بلا کر جواب سنایا اور یہ کہا کہ اب مجلس بحث میں جواب لکھنے کی ضرورت نہیں ہے، آپ مکان پر لے جائیں۔ چنانچہ میں اس تحریر کو مکان پر لے آیا۔ اسی طرح چھ روز تک سلسلہ بحث جاری رہا۔

چھٹے روز کہ تین پرچے میرے ہو چکے تھے اور تین پرچے مرزا صاحب کے، مرزا صاحب نے پہلی ہی بحث کو ناتمام چھوڑ کر مباحثہ قطع کیا، اور یہ ظاہر کیا کہ اب مجھے زیادہ قیام کی گنجائش نہیں ہے، اور زبانی فرمایا کہ میرے خسر بیمار ہیں۔ اس وقت ایک مضمون جو پہلے سے بنظر احتیاط لکھ رکھا تھا اور وہ متضمن تھا اس امر پر کہ مرزا صاحب کی جانب سے نقض عہد و مخالفت شروط ہوئی، مرزا صاحب کی موجودگی میں سب حاضرین کو سنا دیا گیا۔ حاضرین جلسہ مرزا صاحب کو الزام دیتے تھے مگر مرزا صاحب نے ایک نہ سنی اسی روز تہیہ سفر کر کے شب کو دہلی سے تشریف لے گئے۔

مرزا صاحب کے یہ افعال اول دلیل ہیں کہ ان کے پاس اصل مسئلہ یعنی ان کے مسیح موعود ہونے کی کوئی دلیل نہیں ہے۔ اصل بحث کے لئے دو سدّیں انہوں نے بنا رکھی ہیں۔ ایک بحث حیات و وفات مسیح، دوسرے نزول عیسی۔ جب دیکھا کہ ایک سدّ جو ان کے زعم میں بڑی راسخ تھی، ٹوٹنے کے قریب ہے، اس کے بعد دوسری سدّ کی جو ضعیف ہے، نوبت پہنچے گی، پھر اصل قلعہ پر حملہ ہوگا، وہاں کچھ ہے ہی نہیں تو قلعی کھل جائے گی، اس لئے فرار مناسب سمجھا۔

بعد انقطاع مباحثہ اور چلے جانے مرزا صاحب کے احقر دو روز دہلی میں متوقف رہ کر روز شنبہ کو ڈاک گاڑی میں روانہ بھوپال ہوا۔

اب بنظر فائدہ عام یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ قبل نقل ان رقعوں اور پرچوں کے جو مباحثہ کے متعلق ہیں، ادلہ حیات مسیح پر جو مرزا صاحب کے مباحثہ میں پیش کئے گئے ہیں، اور نیز دیگر ادلّہ واضح طور پر عام فہم عبارت میں لکھ دیئے جائیں تا کہ ہر خاص و عام سمجھ سکے۔ اور مرزا صاحب کی طرف سے جو اعتراضات ان پر ہوئے وہ بھی بطور خلاصہ لکھ دیئے جائیں۔ اور مرزا صاحب نے جو اپنی اخیر تحریر (سوم) میں دو دلیلیں وفات کی لکھی ہیں وہ، اور جو کچھ جواب اس کا خاکسار نے لکھا اس کا بھی خلاصہ لکھ دیا جائے۔ اللّٰھم انت عضدی و نصیری و بک احول

**دلیل اول**: حیات مسیح کے باب میں سورہ نساء کی یہ آیت ہے:

و ان من اھل الکتاب الّا لیؤمنن بہ قبل موتہ و یوم القیامۃ یکون علیھم شھیداً۔

اس آیت کا ترجمہ شاہ ولی اللہ صاحب نے یوں کیا ہے:

ونباشد ہیچ کس از اہل کتاب الا البتہ ایمان آورد بہ عیسی پیش از مردن عیسیؑ و روز قیامت باشد عیسی گواہ بر ایشان۔

فائدہ میں لکھا ہے: مترجم گوید یعنی یہودی کہ حاضر شوند نزول عیسیؑ را البتہ ایمان آرند۔

شاہ رفیع الدین صاحب نے ترجمہ اس طرح کیا ہے:

اور نہیں کوئی اہل کتاب سے مگر البتہ ایمان لاوے گا ساتھ اس کے پہلے موت اس کی کے اور دن قیامت کے ہوگا او پر ان کے گواہ۔

شاہ عبد القادر صاحب نے اس طرح ترجمہ کیا ہے:

اور جو زندہ ہے کتاب والوں میں سے سو اس پر ایمان لاویں گے اس کی موت سے پہلے اور قیامت کے دن ہوگا ان کا بتانے والا۔

فائدہ میں یہ لکھا ہے: حضرت عیسیؑ ابھی زندہ ہیں جب یہود میں دجال پیدا ہوگا تب اس جہان میں آکر اس کو ماریں گے اور یہود و نصاری سب ان پر ایمان لاویں گے کہ یہ مرے نہ تھے۔

یہ آیت قطعیۃ الدلالت حیات مسیح پر ہے۔ بیان اس کا یہ ہے کہ موتہ کی ضمیر میں مفسرین کے دو ہی قول ہیں۔ ایک یہ کہ حضرت عیسیؑ کی طرف پھرتی ہے دوسرا یہ کہ اہل کتاب کی

طرف پھرتی ہے۔ پہلی صورت میں تو قطعاً مطلب حاصل ہے کیونکہ اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ ابھی مرے نہیں، لیؤمنن کو خواہ خالص مستقبل کے لئے لیجئے اور یہی صحیح ہے اور اسی پر اتفاق ہے سب نحویوں کا، اور خواہ حال یا استمرار کے لئے لیجئے جیسا کہ مرزا غلام احمد صاحب کہتے ہیں، اگر چہ اس تقدیر پر معنی فاسد ہوتے ہیں، مگر ہمارا مطلب فوت نہیں ہوتا ہے اور ماضی کے معنی لینا بالبداہت باطل ہے کیونکہ ایسا مضارع جس کے اول میں لام تاکید اور آخر میں نون تاکید ہو بمعنی ماضی نہیں آتا ہے ومن یدعی فعلیه البیان۔

اور ایسا ہی بہ کی ضمیر کو خواہ عیسیٰؑ کی طرف عائد کیجئے یا اللہ کی طرف یا آنحضرت ﷺ کی طرف، اگر چہ اول ہی صحیح ہے مگر ہمارا مطلب ہر صورت میں حاصل ہے۔ مفسرین کا اختلاف اس ضمیر میں ہمارے مطلوب میں کچھ خلل نہیں ڈالتا ہے۔

دوسرے قول پر، یعنی اگر ضمیر موته کی اہل کتاب کی طرف پھیری جائے، ہمارا مطلب حاصل ہے۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ اس وقت ہم پوچھتے ہیں کہ بہ کی ضمیر کس کی طرف پھیرو گے۔ اگر آنحضرت ﷺ یا اللہ کی طرف پھیرتے ہو، تو یہ باطل ہے تین وجوہ سے:

اول یہ کہ سب ضمیریں واحد کی جو اس سے قبل و بعد آئی ہیں بالاجماع حضرت عیسیٰؑ کی طرف پھرتی ہیں۔ پس ظاہر نص یہی ہے کہ ضمیر بہ کی حضرت عیسیٰؑ کی طرف راجع ہو۔ فان النّصوص تحمل علی ظواهرها و صرف النّصوص عن ظواهرها بغیر صارف قطعی الحاد۔ اور یہاں کوئی صارف قطعی پایا نہیں جاتا ہے ومن یدعی فعلیه البیان۔

دوم: ظاہر ضمیر غائب میں یہ ہے کہ غائب کی طرف پھرے اور آنحضرت ﷺ مخاطب ہیں اسی لئے اس رکوع میں اس آیت کے قبل و بعد جتنی ضمیریں آنحضرت ﷺ کی طرف پھرتی ہیں وہ سب ضمیریں مخاطب کی ہیں، وہ یہ ہیں یسئلک ان تنزل الیک من قبلک۔ اگر یہ ضمیر آنحضرت ﷺ کی طرف راجع ہوتی تو یوں کہنا مناسب تھا لیؤمنن بک۔ علاوہ اس کے اس مقام پر آنحضرت ﷺ کے لئے کوئی اسم ظاہر نہیں آیا ہے کہ وہ مرجع اس ضمیر کا قرار دیا جاوے۔ اور اللہ تعالیٰ متکلم ہے اسی لئے اس رکوع میں اس آیت کے قبل و بعد جتنی ضمیریں اللہ تعالیٰ کی طرف راجع ہیں وہ سب ضمیریں متکلم کی ہیں وہ یہ ہیں، فعفونا، آتینا، قلنا، اخذنا، حرمنا سنؤتیهم۔ اگر یہ ضمیر اللہ تعالیٰ کی طرف راجع ہوتی تو یوں کہنا مناسب تھا لیؤمنن بی، یا، لیؤمنن بنا، اور صرف عن الظاہر بغیر صارف قطعی غیر جائز ہے اور یہاں کوئی صارف قطعی نہیں۔

نزول حضرت عیسیٰؑ بالجملہ وہ زمانہ بعد نزول وقبل الموت کے درمیان ہوگا، اس سے بڑھ کر اور کیا تعیین ہوگی۔ علاوہ اس کے زمانہ کا عدم تعیین قطعیۃ الدلالۃ ہونے میں مخل نہیں ہوسکتا ہے دیکھو قیامت کا زمانہ کوئی معین نہیں ہے حالانکہ نصوص دالہ علی القیامۃ قطعی ہیں۔

﴿قولہ: قرآن کریم کے کتنے مقامات سے ثابت ہوا ہے کہ اس دنیا کے زوال تک کفار اہل کتاب باقی رہیں گے۔

﴿اقول: آپ نے اس باب میں اپنی تحریر اول میں دو آیتیں لکھی ہیں ایک: و جاعل الّذین اتّبعوك فوق الّذین كفروا الی یوم القیا مۃ۔ دوسری۔ و اغر ینا بینھم العداوۃ و البغضاء الی یوم القیا مۃ۔ پہلی آیت کا خاکسار نے اپنی تحریر دوم میں دو طرح پر جواب دیا۔ اول یہ کہ آیت و ان من اھل الکتاب الّالیومننّ بہ قبل مو تہ، اس کی مخصص ہے۔ دوم، احادیث صیحہ سے ثابت ہے کہ قبل قیامت سب شریر رہ جائیں جن پر قیامت قائم ہوگی۔ پس معلوم ہوا کہ عام مخصوص البعض ہے۔ اور دوسری آیت کا یہ جواب دیا کہ یہ آیت بھی عام مخصوص البعض ہے۔آپ نے اپنی تحریر دوم سوم میں اس جواب پر کچھ اعتراض نہیں کیا اور پھر بار بار ان ہی آیات کو جن کا جواب ہو چکا ہے لکھے جاتے ہیں۔ یہ امر داب مناظرہ کے خلاف ہے۔ اگر آپ کے نزدیک جواب میرا صحیح تھا تو استدلال ان آیات کے ساتھ ترک کرنا واجب تھا اور اگر غیر صحیح تھا تو اس کے عدم صحت کی وجہ لکھنا واجب تھی اور اگر صرف یہی وجہ ہے کہ آیت و ان من اھل الکتا ب ذوالوجوہ ہے قطعیۃ الدلالۃ نہیں ہے اس لئے مخصص نہیں ہوسکتی ہے، تو جواب یہ ہے کہ اوپر ہم نے آیت کا قطعیۃ الدلالۃ ہونا دلیل الزامی و تحقیقی سے ثابت کر دیا۔ فتذکر۔ علاوہ اس کے ان دونوں آیتوں کی دلالت اس معنی پر کہ اس دنیا کے زوال تک کفار اہل کتاب باقی رہیں گے، صرف آپ کا فہم ہے یا سلف وخلف میں سے کسی نے یہ معنی بھی لکھے ہیں؟ اگر کسی نے لکھے ہیں تو سند لائیے، اور اگر صرف آپ کا فہم عالی ہے تو ہرگز قابل اعتبار نہیں۔ آپ تو فہم معانی آیات میں بہت خطا کیا کرتے ہیں۔ دیکھئے اسی آیت: اغر ینا بینھم العداوۃ و البغضاء الی یوم القیا مۃ، میں بینھم کا مرجع آپ نے یہود ونصاری کو تحریر اول میں ٹھہرایا ہے حالانکہ جمہور مفسرین کے نزدیک یہ قول ضعیف ہے۔ مفسرین نے اس کو قیل کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اصل مرجع اس کا نصاری کے فرقے ہیں، سیاق قرآن مجید بھی اسی پر دال ہے کیونکہ اس سے قبل یہ آیت ہے انّ الّذین قا لوا انا نصاری ا خذ نا میثا قھم فنسوا خظاً مما ذکروا بہ۔ مطلب پہلی

آیت کا یہ ہے کہ میں تیرے تابعداروں کو کافروں پر قیامت تک غالب رکھونگا، یعنی وقت وعدہ سے لے کر قیامت تک جس زمانہ میں یہ دونوں پائے جاویں گے (اسی محاورہ کے مطابق صحیح بخاری میں حضرت عمر کا یہ قول ہے لا اقضی قضاء غیر ذلک حتی تقوم الساعۃ یعنی میں قیام قیامت تک سوائے اس کے کچھ فیصلہ نہیں کرونگا یعنی جب تک میرا وجود ہے۔ بموجب فہم مرزا صاحب کے اس سے یہ مفہوم نہیں ہوتا کہ حضرت عمرؓ اور مخاطبین قیامت تک) تیرے تابعدار غالب رہیں گے نہ یہ کہ ان دونوں کا قیامت تک پایا جانا بھی ضرور ہے۔ اور مطلب دوسری آیت کا یہ ہے کہ ہم نے نصاری کے فرقوں میں عداوت و دشمنی لازم کر دی ہے قیامت تک یعنی جس زمانہ میں یہ فرقت پائیں جاویں گے تو ان میں عداوت بھی رہے گی، نہ یہ کہ ان سب فرقوں کا قیامت تک پایا جانا بھی ضرور ہے۔

اس معنی کی مؤید وہ حدیث ابو ہریرہؓ ہے جس کو باسناد صحیح امام احمد وابوداؤد نے روایت کیا ہے:

قال الحافظ فی الفتح و روی احمد و ابو داؤد باسناد صحیح من طریق عبد الرحمن بن آدم عن ابی ھریرہ مثلہ مرفوعاً و فی ھذا الحدیث ینزل عیسی علیہ ثوبان ممصران فیدق الصلیب و یقتل الخنزیر و یضع الجزیۃ و یدعو الناس الی الاسلام و یھلک اللّٰہ فی زمانہ الملل کلّھا الّا الاسلام و تقع الامنۃ فی الارض حتی ترتع الاسود مع الابل و تلعب الصّبیان بالحیات و قال فی آخرہ ثم یتوفّی و یصلّی علیہ المسلمون۔ (خاص ترجمہ اس حدیث کا یہ ہے کہ حضرت عیسی جب نازل ہوں گے تو اسلام کے سوا کوئی مذہب نہ رہے گا پھر حضرت عیسیؑ فوت ہوں گے اور مسلمان ان کا جنازہ پڑھیں گے)

قولہ: پھر وہب اور محمد بن اسحاق اور ابن عباسؓ واقعہ موت کے قائل ہیں۔

اقول: وہب ومحمد بن اسحاق اگرچہ واقعہ موت کے قائل ہیں مگر اس امر کے بھی قائل ہیں کہ اللہ تعالی نے پھر زندہ کر کے مع الجسد ان کو آسمان پر اٹھالیا۔ اس سے بھی حیات ثابت ہوئی۔ اور ابن عباس کا واقعہ موت کا قائل ہونا کہیں مصرح نہیں، ہاں تفسیر متوفّیک کی ممیتک البتہ ان سے منقول ہے اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ واقعہ موت کے وہ قائل ہیں۔ محتمل ہے کہ وہ آیت میں مانند قتادہ وضحاک وغیرہ کے تقدیم وتاخیر کے قائل ہوں بلکہ راجح یہی ہے بدلیل اثرین صحیحین کے جن کا ذکر اوپر ہوا۔ علاوہ اس کے آپ کے نزدیک لفظ ممیتک کا دلیل موت حقیقی پر نہیں جیسا کہ

ازالۃ الاوہام میں مصرح ہے اور ابن عباسؓ کی اس روایت میں جو جرح ہے وہ اوپر بیان کی گئی۔

قولہ (قادیانی): اور رسول اللہ ﷺ موت مسیح پر صریح شہادت دیتے ہیں۔

اقول (محمد بشیر): یہ غلط محض ہے کیونکہ حدیث صحیح البخاری میں صرف یہی ہے اقول کما قال العبد الصّالح۔ پس کاف تشبیہہ دلالت تغائر مقولین پر کرتا ہے نہ عینیت پر۔ اور تغائر میں دو احتمال ہیں۔ یا تو لفظی یا معنوی۔ لفظی کی صورت یہ ہے کہ مثلاً آنحضرت ﷺ لفظ تو فیتنی نہ فرما ویں بلکہ بجائے اس کے لفظ امتنی فرما ویں اور معنوی کی یہ صورت کہ آنحضرت ﷺ لفظ توفّیتنی ہی فرماویں مگر لفظ توفّیتنی سے امتنی مراد لیں۔ دونوں تقدیر پر موتِ مسیح پر شہادت مفقود ہے۔

قولہ: اور امام بخاری خود اپنا مذہب بھی یہ ہی ظاہر کرتے ہیں۔

اقول: امام بخاری نے ہرگز اپنا یہ مذہب ظاہر نہیں کیا۔ سبحا نک هذا بهتان عظيم۔ البتہ امام بخاری نے سورہ مائدہ کی تفسیر میں یہ لکھا ہے ۔ و قال ابن عباس متوفّيك مميتك ۔ اور اسی سورۃ کی تفسیر میں باب وكنت عليهم شهيداً مّا دمت فيهم فلمّا توفّيتني كنت انت الرّ قيب عليهم و انت على كل شيء شهيد ، میں حدیث ابن عباسؓ لایا ہے جس میں یہ لفظ ہے فاقول كما قال العبد الصالح و كنت عليهم شهيداً ما دمت فيهم فلمّا توفّيتني كنت انت الر قيب عليهم ۔ اس سے یہ بات ہرگز ثابت نہیں ہوتی کہ امام بخاری کا یہ مذہب ہے کہ حضرت مسیح وفات پاچکے ہیں بلکہ امام بخاری کا مذہب یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت مسیحؑ زندہ ہیں۔

دلیل اس پر یہ ہے کہ بخاریؒ نے کتاب احادیث الانبیاء میں اپنا قول نزول عیسی ابن مریم لکھا ہے ابوذر کی روایت میں بغیر لفظ باب کے ہے اور غیر ابوذر کی روایت میں باب ہے (دیکھو صحیح بخاری باب نزول عیسی بن مریم صلی اللہ علیہ وسلم) اس باب میں امام بخاریؒ نے دو حدیثیں لکھی ہیں۔ ان میں سے پہلی حدیث ابوہریرہؓ کی و الّذى نفسى بيده ليو شكن ان ينزل فيكم ابن مريم ، جس میں یہ لفظ موجود ہے:

ثمّ يقول ابو هريره و اقرأو ان شئتم : و ان مّن اهل الكتا ب الّا ليومننّ به قبل موته و يوم القيامة يكون عليهم شهيداً۔

امام بخاری کا اس حدیث کو لانا دلالت کرتا ہے اس امر پر کہ حضرت مسیح، امام بخاری کے

نزدیک زندہ ہیں۔

قولہ: تو پھر باوجود ان مخالفانہ ثبوتوں کے قبل موتہ کی ضمیر کیونکر قطعی طور پر حضرت عیسیٰؑ ہی کی طرف پھر سکتی ہے۔

اقول: اوپر ہم نے دلیل الزامی و تحقیقی سے ثابت کر دیا کہ ضمیر قبل موتہ کی حضرت عیسیٰؑ ہی کی طرف پھرتی ہے نہ کتابی کی طرف۔ اگر ضمیر قبل موتہ کی کتابی کی طرف ہو تو مراد ایمان سے یا وہ ایمان ہے جو زہوق روح کے وقت ہوتا ہے، تو لفظ قبل موتہ محض بے محل ہے بجائے اس کے حین یا عند یا وقت چاہیے، یا وہ ایمان جو اس سے پہلے ہوتا ہے، یعنی ایمان نافع و معتد بہ، تو اس وقت قبل موتہ کی قید لا طائل ہوتی ہے، کلام الٰہی کو معاذ اللہ سفہاء کا کلام بنا دیتی ہے۔

قولہ: اور میں نے آپ کے خالص مستقبل کا بھی پورا پورا فیصلہ کر دیا ہے۔

اقول: مخفی نہ رہے کہ ہم نے اوپر ثابت کر دیا کہ ہمارے مدعا کے اثبات کیلئے صرف یہ ہی امر کافی ہے کہ ضمیر قبل موتہ کی حضرت عیسیٰ کی طرف راجع ہو، لیؤمنن کو خالص مستقبل کے کیلئے لیجئے یا نہ لیجئے خالص مستقبل کی بحث تو صرف اس لئے کی گئی تھی کہ بغیر مستقبل کے معنی فاسد ہوتے ہیں اور فساد معنی درصورت حال و استمرار ظاہر ہے۔ اور احتمال ماضی تو صریح البطلان ہے۔

قولہ: اگر آپ کے ساتھ کوئی عامی اور بے خبر مفسر ہوگا ہمارے ساتھ اللہ جل شانہ اور اس کا پیارا اور برگزیدہ رسول ہے۔

اقول: سب مفسرین کو جن میں صحابہ میں سے ابن عباسؓ و ابو ہریرہؓ اور من بعد الصحابہ میں سے حسن بصری و ضحاک و ابن جریج و ربیع بن انس و قتادہ و مطر وراق و ابو مالک و عبدالرحمٰن بن زید ابن اسلم و وہب بن منبہ و محمد بن اسحاق و ابن جریر و ابن کثیر اور صاحب تفسیر درمنثور، و کشاف و معالم التنزیل و بیضاوی و مدارک وغیرھم سب داخل ہیں ان سب کو عامی و بے خبر کہنا نہایت گستاخی و بے ادبی ہے

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد　　میلش اندر طعنہ پاکاں برد

اور ہم نے اوپر ثابت کر دیا کہ نہ اللہ تعالی آپ کے ساتھ ہے اور نہ اس کا رسول۔ بلکہ اللہ تعالی اور رسول اللہ ﷺ ہمارے ساتھ ہیں۔

قولہ: کیا اس حدیث کے موافق جو کتاب التفسیر میں امام بخاری نے لکھی ہے.. الی قولہ.... لیکن ایسا نہ کریں کہ آیت لیومنن کی طرح کوئی ذوالوجوہ اور محجوب المفہوم حدیث پیش کر دیں۔

اقول: ان سب امور کے جواب سے بفضلہٖ تعالی ہم فارغ ہوگئے الحمد للّٰہ علی ذلک۔

اب ہم اس مقام پر اپنی دلیل کا آپ کی دلیل سے موازنہ کرتے ہیں تاکہ سب اہل انصاف پر ظاہر ہو جائے کہ آپ کی دلیل کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ اگر آپ کی دلیل کی ترجیح کی یہ وجہ ہے کہ توفی سے ظاہر موت ہے تو ہم ابھی اوپر ثابت کر آئے کہ ظاہر آیت و ان مّن اھل الکتاب الّا لیومنن بہ قبل موتہ سے حیات ہے اور اگر یہ وجہ ہے کہ انّی متوفّیک کی تفسیر جناب رسول اللہ ﷺ نے حدیث بخاری میں اس طرح فرمائی ہے کہ فاقول کما قال العبد الصّالح، تو میں کہتا ہوں کہ حدیث بخاری میں تفسیر و ان مّن اھل الکتاب، کی جناب رسول اللہ ﷺ نے اس طرح فرمائی ہے و الّذی نفسی بیدہ لیوشکن ان ینزل فیکم ابن مریم حکماً عدلاً فیکسر الصّلیب و یقتل الخنزیر و یضع الجزیۃ و یفیض المال حتّی لا یقبلہ احد حتّی تکون السّجدۃ الواحدۃ خیر من الدنیا وما فیھا، کیونکہ اس حدیث سے صاف خود حضرت عیسی کا نزول جسمانی ثابت ہوتا ہے اور نزول فرع صعود کی ہے، تو ثابت ہوا کہ صعود بھی جسمانی ہوا۔ پس یہ حدیث صعود جسمانی کے اثبات کے لئے کم نہیں ہے۔ حدیث فاقول کما قال العبد الصالح سے اثبات وفات کے لئے اگر کہا جاوے کہ حدیث نزول بسبب معارضہ آیت انّی متوفّیک کے مصروف عن الظاہر ہے تو ہم کہیں گے کہ حدیث: فاقول کما قال العبدالصّالح بھی بسبب معارضہ آیت و ان مّن اھل الکتاب کے مصروف عن الظاہر ہے۔ اگر وجہ ترجیح یہ ہے کہ بخاری میں ہے کہ ابن عباسؓ نے متوفیک کی تفسیر ممیتک کی ہے تو بخاری میں ہے کہ ابوہریرہؓ نے و ان مّن اھل الکتاب کی ایسی تفسیر کی ہے کہ جس سے قطعی حیات ثابت ہوتی ہے۔

اب ہماری دلیل کی وجہ ترجیح سنئیے۔ ہم نے قطعی طور پر ثابت کر دیا کہ ضمیر قبل موتہ کی حضرت عیسیٰؑ کی طرف ہے جس سے قطعاً حیات ثابت ہے اور آپ سے لفظ توفی کا بمعنی موت حقیقی ہونا ثابت نہ ہو سکا کیونکہ مدار اس کا اس امر پر ہے کہ آپ کوئی ایسی آیت یا حدیث پیش کریں کہ وہاں بلا قیام قرینہ موت مراد ہو۔ و انی لکم ھذا؟

حدیث والّذی نفسی بیدہ لیوشکن ان ینزل فیکم ابن مریم، صاف نزول جسمانی پر دلالت کرتی ہے اور آیت انّی متوفّیک اس کے معارض نہیں ہے بخلاف فاقول کما قال العبد الصالح کے کہ یہ وفات پر مطلق دلالت ہی نہیں کرتی کیونکہ اس میں لفظ تشبیہ موجود ہے اور بفرض دلالت آیت و ان من اھل الکتاب اس کی معارض وصارف عن

الظاہر ہے۔اور تفسیر ابن عباس (اور جب بسند صحیح ابن عباس سے رفع بہ جسد عنصری اور نزول ثابت ہے اور واؤ مطلق جمع کیلئے ہے اور مطلق موت سے کوئی منکر نہیں تو کسی قسم کا تخالف ہی نہ رہا) پر تفسیر ابو ہریرہ کو دو طرح پر ترجیح ہے۔اول تو تفسیر ابن عباس کو بخاری تعلیقاً لایا ہے اور تفسیر ابو ہریرہ کو مسنداً۔ دوم یہ کہ راوی تفسیر ابن عباسؓ کا علی بن طلحہ ہے اور وہ مجروح ہے۔ بالجملہ ہماری دلیل کو آپ کی دلیل پر تین وجہوں سے ترجیح ہے۔

قولہ: آپ جانتے ہیں کہ آیت لیؤمننّ کے متعلق چندروز کس قدر ہم دونوں کا وقت ضائع ہوا اور آخر آپ کا دعوی قطعیۃ الدلالۃ صریح باطل نکلا۔

اقول: آیت کے متعلق بحث میں بنظر احقاق حق جو وقت صرف ہوا، اس کو ضائع کہنا آپ ہی کا کام ہے۔ میں تو اللہ تعالی کے فضل سے امید اجر رکھتا ہوں آپ کو نہ ہو تو نہ سہی۔اور ظاہر بھی اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آیت کا قطعیۃ الدلالۃ ہونا ثابت ہوگیا اور حجت آپ پر اور آپ کے اتباع پر تمام ہوگئی ۔حجت الزامی تو آپ پر عین مناظرہ ہی میں تمام ہوگئی تھی اور قریب تھا کہ تحریر چہارم یا پنجم میں بحث تحقیقی بھی جو تحریر ہذا میں لکھی گئی ہے لکھی جاتی مگر آپ اس کے خوف سے پہلے ہی خلاف معاہدہ و شرط مباحثہ ناتمام چھوڑ کر تشریف لے گئے۔

قولہ: اور آپ نے جن پانچ دلیلوں پر حصر کیا تھا وہ ھباءً منثوراً کی طرح نابود ہوگئیں۔

اقول: سبحانک ھذا بھتان عظیم۔ وہ کون کلمہ حصر کا ہے اگر آپ سچے ہیں تو ارشاد فرمائیے۔میرے پاس بفضلہ تعالی اور بھی ادلہ سوائے ان پانچ کے موجود ہیں (جن کو مقدمہ میں لکھا ہے)۔ان پانچ میں سے ایک کی تو قطعیۃ میں نے ثابت کردی جس کی قطعیت کا دعوی کیا گیا تھا اور باقی ادلہ گو قطعی نہ سہیں مگر ادلہ ظنیہ تو ہیں ،ظنی طور پر اثبات مدعی کے لئے کافی ہیں۔ دلیل ظنی کا منکر اگرچہ کافر نہیں مگر مبتدع تو ہے۔

قولہ: حضرت آپ ناراض نہ ہوں۔اگر پہلے سے آپ سوچ لیتے تو میرا عزیز وقت ناحق آپ کے ساتھ ضائع نہ ہوتا۔

اقول: آپ اپنے وقت کو اس مباحثہ میں ضائع سمجھتے ہیں تو آپ کا وقت ضائع ہوا ہوگا لیکن حضرت من! اس کا سبب میں نہیں ہوا بلکہ اس کا سبب آپ کا پہلے سے باطل پر ہونا اور بعد تبیین و ظہور حق کے اس کا نہ تسلیم کرنا ہے۔آپ اگر پہلے سے سوچ لیتے یا بعد ظہور حق کے تسلیم کرلیتے تو یہ وقت آپ کا ضائع نہ ہوتا۔ میں بھی آپ کے اس قول سے اتفاق کرتا ہوں کہ فی الواقع آپ کا وقت

ضائع ہوا عنداللہ اسلئے کہ بعد ظہور حق کے باطل پر آپ اڑے رہے اور عندالناس اس لئے کہ آپ کو شکست فاش اس مباحثہ میں ہوئی کہ زبانی عذر بارد مرض خسر صاحب خود کا کر کے پہلے ہی بحث کو ناتمام چھوڑ کر چل دیئے ذلک ھو الخسران المبین ۔ اور میرا وقت تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے ضائع نہیں ہوا بلکہ میرے مخالف پر حجت تمام ہوگئی اور مجھ کو ناصر حقیقی نے فتح نمایاں نصیب کی ۔الحمد للہ علی ذلک ۔اور چونکہ احقر نے حتی الوسع اس مناظرہ کو محض احقاق حق کیلئے کیا، ریا وسمعہ یا کسی اور غرض دنیوی ونفسانی کے ساتھ مشوب ہونے سے اس کو بقدر استطاعت بچایا و اللّٰہ علی ما نقول وکیل اسلئے مجھ کو اپنے رب سے امید قوی ہے کہ اس کا اجر آخرت میں انشاء اللہ تعالیٰ مجھے ملے گا و ما توفیقی الا باللہ و لا حول و لا حول قوۃ الا باللہ

﴾قولہ: اب جب کہ آپ کے ان اول درجہ کے دلائل کی جن کو آپ نے تمام ذخیرہ سے چن کر پیش کیا تھا آخر میں یہ کیفیت نکلی تو میں کیونکر اعتبار کروں کہ آپ کے دوسرے دلائل میں جان ہوگی۔

﴾اقول: یہاں سے آپ نے تمہید گریز کی شروع کی ہے اصل بات یہ ہے کہ جب وہ پانچ ادلہ جو سرسری طور سے جلسہ واحدہ میں بالمشافہ لکھوا کر آپ کو دیئے گئے اور اس جلسہ میں ان کا جواب آپ سے نہ ہو سکا اور مہلت آپ نے طلب کی اور شرط بالمشافہ تحریر کو آپ نے حذف کر دیا اور غائبانہ جو جواب آپ نے لکھا وہ سراسر باطل اور ہیچ اور لغو محض اس لئے آپ کو یہ دھڑکہ پیدا ہوا کہ ان ادلہ سرسری کے جواب میں تو یہ حال ہے پس اگر دوسرے ادلہ جو اطمینان سے لکھے جاویں گے تو اس کا جواب دہ میں کیوں کر ہو سکونگا۔اور جب بحث حیات و وفاۃ میں جس کو میں اپنی دلیل قوی سمجھتا تھا یہ حال ہے تو بحث نزول و بحث مسیح موعود میں کیا حالت گزرے گی ۔اس لئے آپ نے ذلت فرار کو اختیار فرمایا مگر یہ خیال نہ کیا کہ یہاں تو فرار کر کے اپنی جان بچالی لیکن رب السماوات والارض سے جان بچا کر کہاں جایئے گا اگر آپ کو کچھ حیا وغیرت یا خوف حق تعالیٰ کا ہے تو پھر آپ دہلی میں تشریف لایئے اور مباحثہ حیات و وفات کو حسب معاہدہ وشرط تمام کیجئے اور اس کے بعد نزول مسیح میں موافق عہد وشرط کے مباحثہ کیجئے اور پھر موافق وعدہ کے مباحثہ اپنے مسیح موعود ہونے میں ۔اگر آپ سچے مسیح موعود ہیں تو ضرور یہ ابحاث آپ کو پورے کرنے چاہیے ۔ورنہ یہی علامت آپ کے مسیح کاذب ہونے کے لئے کافی سمجھی جاوے گی فان لم تفعلوا و لن تفعلوا فاتقوا النار التی وقودھا الناس و الحجارۃ اعدت للکافرین ۔

مخفی نہ رہے کہ آپ دنیا پر یہ ظاہر کیا ہے کہ خاکسار نے پانچ دلیلوں پر حصر کیا تھا مگر

یہاں آپ کے اقرار سے ثابت ہوا کہ آپ کے گمان میں میرے پاس دوسرے دلائل بھی موجود ہیں اس سے صاف ظاہر ہے کہ آپ قصداً بھی جھوٹ بولا کرتے ہیں ۔ جاننا چاہیے کہ میں نے خلاف اپنی عادت کے کچھ کلمات سخت یہاں آپ کو لکھے ہیں مگر وہ کلمات آپ کے کلمات طیبہ کے مقابلہ و موازنہ میں کچھ سخت نہیں ہیں ۔ اگر آپ فرمائیے گا تو موازنہ کر کے دکھا دیا جائے گا با ایں ہمہ اس قدر سختی بھی میں اپنی جبلت کے خلاف سمجھتا ہوں ۔ میں گمان کرتا ہوں کہ حق تعالیٰ نے مجھ سے اس حکمت و مصلحت سے یہ لکھوائے ہیں کہ آپ غیرت میں آکر پھر تینوں ابحاث کے لئے تیار ہو جاویں گے تو آپ کا دجل وتمویہ کھل جاوے گا ۔

قولہ : اور آج جیسا کہ آپ کی طرف سے تین پرچے لکھے جا چکے ہیں میری طرف سے بھی تین پرچے ہو گئے ۔ اب یہ پرچے ہم دونوں کی طرف سے بجنسہ چھپ جانے چاہییں پبلک خود فیصلہ کر لے گی

اقول : جب مباحثہ ابھی ناتمام ہے تو پبلک کیسے فیصلہ کر سکتی ہے ۔

قولہ : چونکہ مساوی طور پر ہم دونوں کے پرچے تحریر ہو چکے ہیں تین آپ کی طرف سے اور تین میری طرف سے ، اس لئے یہی پرچے بلاکم وبیش چھپ جائیں گے اور ہم دونوں میں سے کسی کو اختیار نہیں ہوگا کہ غائبانہ طور پر کچھ اور زیادہ یا کم کرے ۔

اقول : یہ عجیب آپ کا انصاف ہے آپ اپنے رقعہ مورخہ ۲۳ ۔ اکتوبر میں لکھ چکے ہیں :

اور اس لحاظ سے کہ بحث کو بے فائدہ طول نہ ہو مناسب معلوم ہوتا ہے کہ پرچوں کی تعداد پانچ سے زیادہ نہ ہو اور پہلا پرچہ آپ کا ہو ۔

اس کلام سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ نے پانچ پرچوں تک کی احقر کو اجازت دی تھی اور مدعی بھی احقر کو بنایا تھا اور طبعی طور پر یہ امر ثابت ہے کہ مدعا علیہ کا پرچہ ایک کم ہونا چاہیے ۔

آپ نے اپنے خط موسومہ مولوی محمد حسن صاحب لدھیانوی مورخہ ۶ جون ۱۸۹۱ء میں خود لکھا ہے : پرچے پانچ ہونے چاہئیں جو صاحب اول لکھیں ایک پرچہ زائد ان کا حق ہے ۔

اس خاکسار نے اول لکھا ہے اسلئے ایک پرچہ زائد میرا حق ہے اور آپ کا ایک پرچہ کم ہونا چاہیے ۔ پس احقر کو پانچ کی اجازت ہوئی تو آپ کو چار کی ۔ اب اگر اس سے کم پر مقرر کرنا منظور تھا تو اس کی تین صورتیں تھیں ۔ یا تو ہر واحد کو مستقل کم کرنے کا اختیار دیا جاتا تو اس صورت میں تو مناظرہ متصور نہیں کیونکہ احد المناظرین مثلاً اگر دو تحریروں پر قصد کرنا چاہتا ہے اور دوسرا تین پر یا احد المناظرین تین پر اور دوسرا چار پر یا احد المناظرین چار پر اور دوسرا پانچ پر ، تو مناظرہ کیسے ہوسکتا

ہے، اس لئے کہ اجتماع اضداد محال ہے۔ اور اگر احد المناظرین کو اختیار دیا جاوے نہ دوسرے کو، تو ترجیح بلا مرجح خلاف عدل ہے، یا دونوں کو باتفاق رائے کم پر قصر کرنے کا اختیار ہے یہی شق متعین ہے اور یہ آپ نے اختیار نہیں کی۔ اگر آپ کو میری تین تحریروں پر قصر کرنا تھا تو آپ کو دو امر واجب تھے۔ اول یہ کہ قبل قطع مباحثہ تراضی طرفین حاصل کر لیتے۔ دوم جس تقدیر پر احقر تین پرچوں پر راضی ہو جاتا تو آپ اپنے دو ہی پرچے رکھتے تیسرا نہ لکھتے۔ جب آپ نے دو واجبوں کا ترک کیا تو اب نقض معاہدہ ومخالفت آپ سے صادر ہوئی اسلئے اب مجھے عقلاً وشرعاً وقانوناً آپ کی اخیر تحریر کے جواب لکھنے کا اختیار باقی رہا۔ ہاں جو تحریرات مباحثہ میں ہوئی ہیں وہ ان شاء اللہ تعالیٰ بجنسہ محفوظ رہیں گی اس میں کچھ کم وبیش نہ کیا جاوے گا۔ علاوہ اس کے وفات کی دلیل آپ نے اخیر پرچے میں لکھی اور وہ لکھ کر آپ چل دیئے اور احقر کو مطلق موقع جواب کا نہ دیا۔ کیا یہی انصاف ہے۔ اگر آپ کو تیسرے پرچہ پر قطع بحث منظور تھی تو دلیل وفات دوسرے ہی میں لکھ دی ہوتی۔ کیا مسیح موعود کی ایسی دیانت ہونی چاہیے۔ ہاں مسیح کاذب کیلئے یہی زیبا ہے۔

سوائے اس کے آپ تحریر اخیر میں چند امور کا مطالبہ فرماتے ہیں۔ ایک جگہ لکھتے ہیں:

بلکہ اگر وہ اپنے معنوں کو قطعیۃ الدلالۃ بنانا چاہتے ہیں تو ان پر فرض ہے کہ ان دونوں باتوں کا قطعی طور پر فیصلہ کر لیں۔ انتہی

دوسری جگہ لکھتے ہیں:

پھر مولوی صاحب کے پاس باوجود اس دوسرے معنی ابن عباس اور عکرمہ کے کون سی دلیل اس بات پر ہے کہ اس ذکر اہل کتاب سے وہ لوگ قطعاً باہر رکھے گئے ہیں اور کون سی حجت شرعی یقینی قطعیۃ الدلالۃ اس بات پر ہے کہ اہل کتاب سے مراد اس زمانہ نامعلوم کے اہل کتاب ہیں جس میں تمام وہ لوگ حضرت عیسیٰ پر ایمان لائیں گے۔

تیسری جگہ لکھتے ہیں:

اب فرمایئے کیا اس تحریف پر کوئی حدیث صحیح مرفوع متصل مل سکتی ہے؟ انتہی

چوتھی جگہ لکھا ہے:

اگر کسی حدیث صحیح میں ایسی تحریف کی اجازت ہے تو بسم اللہ دکھلایئے۔ انتہی

پانچویں جگہ لکھا ہے:

آپ اگر سچے ہیں تو اس کتاب اصح الکتب سے کوئی حدیث اس پایہ کی پیش کریں۔

ان مقامات میں چند امور کا آپ مطالبہ کر رہے ہیں اور یہاں ارشاد ہے کہ :

یہی پرچے بلاکم وبیش چھپ جائیں گے اور ہم دونوں میں سے کسی کو اختیار نہ ہوگا کہ غائبانہ طور پر کچھ اور زیادہ یا کم کریں۔

یہ اجتماع المتخالفین کیسا ہے۔

قولہ: یہ بھی یاد رہے کہ تین پرچوں پر طبعی طور پر فریقین کے بیانات ختم ہو گئے ہیں۔

اقول: یہ غلط محض ہے اور دعوی بلا دلیل اور کذب صریح ہے، عقل ونقل کے مخالف، کیونکہ میرے بیانات کا ختم ہونا آپکو کیسے معلوم ہوا؟ علاوہ اس کے ابھی تک اس خیال سے کہ یہ مقدمہ آپ کے مسلمات سے ہے کہ قبل موت کا مرجع حضرت عیسیٰؑ ہیں دلیل تحقیقی اس پر قائم نہیں کی گئی تھی، آپ کے مسلمات پر بنا رکھی گئی تھی۔ اور یہ ارادہ تھا کہ اگر آپ مطالبہ دلیل تحقیقی کا کریں گے تو دلیل تحقیقی بیان کی جاوے گی۔ سو آپ نے صفحہ ۲ تحریر اخیر میں مطالبہ تو کیا اور جواب کا انتظار آپ نہیں کرتے۔ کیا یہی طبعی طور پر فریقین کے بیانات کا ختم ہونا ہے۔ یہ تو صریح ظلم ہے و سیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون ۔علاوہ اس کے باوجود مطالبہ آپ نے کسی پرچہ میں دلیل وفات مسیح تحریر نہیں فرمائی، ہاں پرچہ اخیر میں دو دلیلیں لکھی ہیں تو اب مہلت آپ جواب کی نہیں دیتے۔ کیا یہی طبعی طور پر فریقین کے بیانات کا ختم ہونا ہے۔ اس سے صریح آپ کی چالاکی معلوم ہوتی ہے۔ آپ کو کتمان حق و دجل وتمویہ مقصود ہے اظہار صواب واحقاق حق ہرگز مطلوب نہیں اگر احقاق حق منظور ہوتا تو ایسے امور کا ارتکاب آپ ہرگز نہ کرتے آپ اگر سچے ہیں تو پھر دہلی میں آکر مباحثہ حیات و وفات کو ختم کیجئے اور اس کے بعد نزول مسیح میں پھر اپنے مسیح موعود ہونے میں بحث کیجئے ورنہ آپ مسیح کاذب تصور کئے جاویں گے۔

قولہ: اس مضمون کے شائع ہونے کے بعد جب پبلک کی طرف سے منصفانہ رائیں شائع ہوں گی اور ثالثوں کے ذریعہ سے صحیح رائے جو حق کی مؤید ہو، پیدا ہو جائیگی تو اس تصفیہ کے بعد آپ تحریری طور پر دوسرے امور میں بحث کر سکتے ہیں۔

اقول: یہ امر معاہدہ وشرط کے خلاف ہے کیونکہ آپ تین رقعوں میں تحریر فرما چکے ہیں کہ :

پہلے مسئلہ حیات و وفات مسیح ابن مریم میں بحث ہوگی، اس کے بعد نزول مسیح ابن مریم میں اور عاجز کے مسیح موعود ہونے میں،

یہ قید جواب آپ نے زیادہ کی ہے یعنی اس مضمون کے شائع ہونے کے بعد جب پبلک

کی طرف سے منصفانہ رائیں شائع ہوں گی اور ثالثوں کے ذریعہ سے صحیح رائے جو حق کی مؤید ہو پیدا ہو جائے گی، انتہی ۔ کسی رقعہ میں نہیں تحریر فرمائی۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو دفع الوقتی مقصود ہے احقاق حق سے کچھ کام نہیں۔ بھلا یہ تو فرمایئے کہ وہ پبلک کون ہوگی اور وہ ثالث کون ہونگے۔ اگر میری جماعت نے فیصلہ کیا تو آپ اس کو تسلیم نہ کریں گے اور آپکی جماعت نے فیصلہ کیا میں اس کو تسلیم نہ کرونگا۔ پھر وہ فیصلہ کرنے والی جماعت کون ہوگی۔ میرے نزدیک اگر جماعت پر ہی فیصلہ رکھا جاوے تو یہ شکل عمدہ معلوم ہوتی ہے کہ میری چاروں تحریریں اور آپ کی تین تحریریں ایک جماعت کے سامنے پیش ہوں کہ ان میں دو آدمی میرے مذہب کے میری پسند کے موافق ہوں اور دو آدمی آپ کے مذہب کے آپ کی پسند کے مطابق اور ایک وہ شخص ہو کہ نہ میری جماعت میں داخل ہو اور نہ آپ کی جماعت، جیسے کوئی عیسائی عالم یا کوئی آریہ سماج عالم یا کوئی نیچری عالم مانند سید احمد خان صاحب وغیرہ کے اور اس کا منتخب کرنا بھی ہم دونوں کے اتفاق سے ہو۔ پھر کثرت رائے پر فیصلہ کیا جائے اس کے سوا اور کسی طرح پر کسی جماعت کا فیصلہ قابل قبول نہیں معلوم ہوتا۔

❁قولہ: لیکن اس تحریری بحث کیلئے میرا اور آپ کا دہلی میں مقیم رہنا ضروری نہیں جب کہ تحریری بحث ہے تو دور رہ کر بھی ہوسکتی ہے۔

❁اقول: یہ امر بھی معاہدہ وشرط کے خلاف ہے کیونکہ معاہدہ وشرط یہ ہے کہ تحریری بحث بالمشافہ ہو، ورنہ آپ کا دہلی میں آنا عبث تھا اور مجھ کو دہلی میں طلب فرمانا بھی عبث۔ اگر آپ پہلے سے یہ سوچ لیتے تو مجھے اور آپ دونوں کو دہلی کے جانے کی تکلیف کیوں کرنی پڑتی۔ پس آپ کی اس تحریر سے ہر منصف مزاج بخوبی آپ کی گریز تسلیم کرلے گا اور غالباً آپ کو بھی اس تحریر کے بعد جس سے صریح گریز ٹپک رہی ہے پشیمانی ہوئی ہوگی اور آئندہ آپ کسی سے مناظرہ کا نام نہ لیں گے اور نہ کوئی اہل علم آپ کو بایں پریشان خیالی مناظر بنانا چاہے گا جب تک کہ آپ کے حیلہ جوئیوں کا پورا بندوبست نہ کرلے۔ الحمد للہ اولاً و آخراً و ظاہراً و باطناً و آخر دعوانا ان الحمد للّٰہ رب العالمین و صلی اللّٰہ علی خیر خلقہ محمد وعلی آلہ و اصحابہ اجمعین ۔ تمت (منقول از حق الصریح فی اثباۃ حیاۃ المسیح طبع دہلی ۱۳۰۹ھ)

# جلسہ اعظم مذاہب

## لاہور ۱۸۹۶ء

اس جلسہ کے کچھ حالات ہم کسی گذشتہ جلد میں بیان کر چکے ہیں۔ یہ جلسہ لاہور میں ۱۸۹۶ء کے آخری دنوں میں منعقد ہوا تھا اور اس میں مختلف مذاہب کے اہل علم نے مقالات پڑھے تھے اور جلسے کے بعد قادیانیوں نے پروپیگنڈہ کیا تھا کہ ان کے مرزا صاحب کا مضمون اول نمبر پر رہا اور اس کے ساتھ ہی انہوں نے یہ پروپیگنڈہ بھی کیا کہ مولانا محمد حسین بٹالوی کا مضمون سوالات جلسہ سے غیر متعلق تھا اور پسند نہ کیا گیا۔ اس مطلب کے انہوں نے مختلف اخبارات میں مراسلے اور آرٹیکل چھپوائے۔ ان اخبارات میں حیدرآباد دکن کا ایک اخبار مخبر دکن بھی تھا جس میں میاں کمال الدین کے مراسلے شائع ہوئے۔ مولانا بٹالوی نے، مخبر دکن کی جھوٹی مخبری، کے عنوان سے ماہنامہ اشاعۃ السنہ میں اس پروپیگنڈے کی قلعی کھولتے ہوئے لکھا:

روئیداد جلسہ اعظم مذاہب کے بیان میں مخبر دکن نے اپنے پرچہ ہائے ۱۴ جنوری، ۲۵ فروری اور ۱۷ مارچ ۱۸۹۷ء میں جو کچھ کہا ہے اس میں دروغگوئی سے کام لیا ہے اور وہ دروغگوئی نہ صرف ہمارے حق میں اور ہمارے مضمون کی نسبت اس سے عمل میں آئی ہے بلکہ دوسرے اسلامی وکیلوں مولوی عبداللہ پروفیسر اورئینٹل کالج اور مولوی ثناء اللہ مدرس مدرسہ تائید الاسلام امرتسر اور دیگر مذاہب کے وکیلوں (ہندوؤں سکھوں) وغیرہ کے بیانات کی نسبت بھی اس سے سرزد ہوئی ہے۔ ہم اس مقام میں.. اپنے مضمون کی نسبت اس کی چار دروغ گوئیوں کو ذکر کر کے ان کے دروغ ہونے کی وجہ ثبوت بیان کرتے ہیں۔ اس پر اڈیٹر مخبر دکن نے (جو ایک مدراسی سلطان محمود مرزائی کے دھوکہ میں آئے ہوئے ہیں) اپنے بیان کی اصلاح نہ کی، تو پھر زیادہ تفصیل کریں گے۔ اور نیز اس وقت تو ہم اس دروغ گوئی کا مرتکب صرف مخبر دکن کے نامہ نگار کو جو (جو الہامی قاتل اور خونی مسیح کے

ایک حواری میاں کمال الدین صاحب ہیں یا خود حضرت اعلی ان دروغ گوؤں کے پیشوا، چنانچہ ان کے بیانات وتحریرات آئندہ سے معلوم ہوتا ہے) قرار دیتے ہیں اور اگر ہمارے دلائل اور وجہ ثبوت کو سن کر اڈیٹر مخبر دکن نے داد انصاف نہ دی اور سلطان محمود کی تقلید سے آزاد ہوکر اپنے نامہ نگار کی تکذیب نہ کی تو ہم ان کو بھی اس دروغ گوئی میں شریک قرار دے کر ان کی خدمت میں بھی کچھ التماس کریں گے۔ انشاء اللہ تعالی

وہ دروغ گوئیاں یہ ہیں:

پہلی دروغ گوئی مخبر دکن کا پرچہ ۱۴ جنوری ۱۸۹۷ء میں یہ بیان ہے کہ

ایک دو عالم صاحبوں نے جلسہ میں قدم رکھا مگر الٹا، اس لئے کہ انہوں نے یا تو مقرر کردہ مضامین میں گفتگو نہ کی، یا بے سروپا کچھ بول دیا؟ ہر ایک مذہب کے مقرر کو اپنے اپنے بیانات کی عمارت کو اپنی اپنی کتب مقدسہ کے استدلالات پر مبنی کرنا نہایت ہی ضرور تھا اور اس امر کو بجز مرزا صاحب اور کسی نے پورا نہ کیا، نہ سوائے مرزا صاحب کے کسی وکیل مذہب نے پانچوں سوال کا جواب دیا۔ خلقت حیران تھی کہ مولوی (محمد حسین) صاحب کس اصول مجوزہ سے جواب دے رہے۔ آپ کا بیان اثبات نبوت، خوابوں کی حقیقت، اشیا کی فلسفیت، غسل جنابت کی علت اور جہاد کی اہمیت اور دیگر مسائل کے متعلق تھا۔

مولوی صاحب کا بیان علی وجہ التجر گو کیسا ہی کیوں نہ ہو۔ کل حاضرین ایک طرف اور کارکنان و پریذیڈنٹ صاحبان دوسری طرف حیرت میں تھے کہ مولوی صاحب کو کس نے ان امور پر وعظ فرمانے کے لئے بلایا تھا۔ یہ وہ مولوی صاحب ہیں جن پر آج کل اہل اسلام کو بھروسا تھا۔ مگر مولوی صاحب نے مسلمانوں کی امیدیں خاک میں ملا دیں۔ ان کو کس نے کہا تھا کہ وہ جہاد کے مسائل سنائیں اور جہاد سے متعلق اسلام پر سے اعتراضات کو دور کریں۔ مولوی صاحب نے مجوزہ پانچ سوالات کو شائد (لغو؟) سمجھا اور ان دو گھنٹوں کو موقعہ سمجھ کر ان مسائل کو سنانا شروع کیا جن میں ان کو دسترس تھا۔

اس بیان کے کذب ہونے کی وجہ ثبوت:

اس بیان کے کذب ہونے کی وجہ ثبوت اول تو ہمارا وہ مضمون ہے جو اشاعۃ السنہ جلد ۱۷ میں اور مستقل طور پر بعنوان خطبہ (یا لیکچر) شائع ہوگیا ہے۔ ناظرین اس کو پڑھیں گے تو یقین کر

لیں گے کہ اس میں جلسہ کے پانچوں سوال کا جواب ہے جس میں اولاً آیات قرآن سے استدلال ہے پھر اس کی تائید میں احادیث نبویہ سے استشہاد ہے اور کوئی مسئلہ منجملہ مسائل محل اعتراض مخبر دکن سوالات مجوزہ جلسہ سے اجنبی اور بے تعلق نہیں ہے۔

دوسری وجہ ثبوت خود مخبر دکن کے اعترافات منقولہ ذیل ہیں جن میں صاف اور صریح طور پر اس نے مان لیا ہے کہ جو آیات اس خاکسار نے پڑھی ہیں وہ سوالات جلسہ کے عین مطابق ہیں:

۱۔ پرچہ ۱۴ جنوری ۱۸۹۷ء ص ۴، ۵ میں میاں کمال الدین صاحب کا یہ اعتراف:

مولوی صاحب جب آپ نے ابتداء تقریر میں قرآنی آیات پڑھیں تو میں نہائت ہی خوش ہوا کیونکہ وہ ہمارے سوالات کے متعلق تھیں لیکن نہایت افسوس سے کہتا ہوں کہ جناب کی توجہ بعد پر کسی اور طرف منعطف ہوگئی اور آیات قرآنی کو معرض بیان میں آنے کا موقعہ نہ ملا۔

۲۔ پرچہ ۱۱ فروری ۱۸۹۷ء کے ص ۲ میں آپ کا یہ بیان واعتراف:

مولوی صاحب نے پہلے اس بات پر زور دیا کہ میرے گذشتہ بیان کے متعلق لوگ یہ کہتے ہیں کہ اس میں سوالات مشتہرہ سے کچھ تعلق نہ تھا، یہ غلط ہے، میں نے جس قدر آیات پڑھیں بالکل سوالات کے متعلق تھیں،۔

مولوی صاحب کا یہ فرمانا بالکل ٹھیک تھا لیکن سوال یہ ہے کہ کیوں آپ نے اپنے بیان کو ان قرآنی آیات کے صرف معنی بیان کرنے میں محدود نہ رکھا۔ آپ کیوں صرف ایک دفعہ آیات کا ترجمہ کر کے ادھر ادھر بھٹکتے رہے۔

۳۔ اس پرچہ کے صفحہ ۳ میں آپ کا بیان واعتراف:

مولوی صاحب نے یہ بھی کہا تھا کہ اگر میں نے اس دن نبوت کا بیان شروع کیا تھا تو وہ اس لئے تھا کہ انسان کی اعلیٰ روحانی حالت نبوت ہے۔

مولوی صاحب کا یہ فرمانا بھی درست تھا مگر کاش کوئی سلسلہ اس بیان میں ہوتا ۔یعنی یہ کہ مولوی صاحب پہلے مجوزہ سوال کی طرف حاضرین کو متوجہ کر کے انسان کی جسمانی اور اخلاقی حالت کا ذکر فرماتے اور بعد پر روحانیت کا مضمون چھیڑ کر نبوت کی طرف آتے ۔مگر مولوی صاحب سے یہ نہ ہو سکا اور بے جوڑ طریق پر نبوت کا قصہ شروع کر دیا۔

یہ تینوں اعتراف مخبر دکن کے اس امر پر روشن دلائل ہیں کہ جو پہلے بیان کیا دوسرے بیان میں اس نے ان کے بر خلاف کہا ہے،..اور ہمارے مضمون میں جلسہ کے سوالات کا پورا جواب تھا وہ عین مطابق تھا اور اس میں کتاب مقدس قرآن کی آیات سے استدلال کیا گیا ہے۔

اعتراف اول کے اخیر میں جو آیات قرآن کے معرض بیان میں نہ آنے یعنی ان کی تشریح کرنے کا موقع نہ ملنے پر افسوس ظاہر کیا گیا ہے اسکا اظہار خود ہم نے اپنے ریمارک میں شروع خطبہ سے پہلے کیا ہے کہ ہم کو کافی وقت دیتے جس میں ہم پوری تشریح آیات کرتے (چونکہ وقت ناکافی تھا) لہذا ہم نے انتخاب سے کام لیا اور جو اس افسوس کے بعد یہ افسوس ظاہر کیا ہے کہ مولوی صاحب کی توجہ دوسری طرف منعطف ہوگئی اور ایسا ہی اعتراف دوئم سوئم میں کہا ہے کہ مولوی صاحب ادھر ادھر پھرتے رہے اور نبوت کا سلسلہ وار ذکر نہ کیا، بے جوڑ طریق پر کیا، اس میں سفید جھوٹ سے کام لیا گیا ہے خاکسار ایک منٹ دوسری طرف متوجہ نہیں ہوا اور نہ ادھر ادھر پھرا اور نہ ذکر نبوت بے جوڑ کیا۔ اس امر کا یقین ناظرین کو مضمون خطبہ (یا لیکچر) کے ملاحظہ سے بخوبی ہوسکتا ہے ہم کیا کہیں: مشک آنست کی خود ببوید نہ کہ عطا بگوید

دوسری دروغ گوئی مخبر دکن کا بحوالہ میاں کمال الدین صاحب پرچہ ۱۴ جنوری میں یہ بیان ہے کہ مولوی صاحب (محمد حسین) نے آپ کے پاس مرزا جی کے مضمون کی تعریف کی تھی اور اس مضمون کی نظر سے فتح اسلام کا اقبال کیا اور کہا کہ کل یعنی مرزا قادیانی کے لیکچر کے دن مجھے ماسٹر درگا پرشاد ملے اور انہوں نے کہا کہ ہمیں مرزا صاحب کا مضمون سن کر اسلام کی حقیقت معلوم ہوئی، اور یہ بیان کیا کہ کمال الدین نے مرزا صاحب کے مضمون کی کیفیت مذکور بالوضاحت بیان کی اور خان بہادر شیخ خدا بخش صاحب جج نے اس کی تصدیق وتائید فرمائی۔

یہ دروغ گوئی الہامی ہے۔ اولاً اس دروغ گوئی کا الہام مرزا صاحب کو معلم الملکوت کی طرف سے ہوا ہے .. پھر یہ الہام دروغ بحکم خلافت وبطور وراثت آپ کے خلیفہ میاں کمال الدین کے حصہ میں آیا اور درحقیقت میں نے قادیانی کا مضمون نہ سنا اور نہ اس کی نسبت اپنا کوئی خیال اچھا یا برا اس کے پاس ظاہر کیا اور نہ ماسٹر درگا پرشاد مجھے قادیانی کے لیکچر کے بعد ملے اور نہ انہوں نے اس مضمون کی نسبت اپنا کوئی خیال میرے پاس ظاہر کیا۔

میں نے جو کچھ میاں کمال الدین کے پاس کہا تھا وہ اپنے مضمون کی نسبت اور اسی کی نظر سے کہا تھا، اور اسی مضمون کی نسبت ماسٹر درگا پرشاد کا قول نقل کیا تھا۔ اسی لیکچر خاکسار کے دن اور

اسی کے بعد شام کے قریب وہ میری فرودگاہ کے قریب سید مٹھہ میں مجھے ملے تھے اور اسی مضمون کی نسبت انہوں نے مجھ سے کہا تھا کہ ہم واسلام کی یہ حقیقت معلوم نہ تھی جو آج یہ مضمون سن کر معلوم ہوئی ہے۔

اسکی وجہ ثبوت: اس بیان مخبر دکن کا مستند ومنتہی چونکہ ماسٹر درگا پرشاد کا قول ہے لہذا اس کے صدق وکذب ان ہی کی شہادت میں منحصر کیا جاتا ہے۔ میاں کمال الدین اپنے بیان مذکور میں سچے ہیں تو وہ ماسٹر درگا پرشاد سے میرے سامنے کہلوا دیں کہ وہ مجھے مرزا قادیانی کا لیکچر سننے کے بعد ملے تھے اور اسی لیکچر کی انہوں نے میرے پاس تعریف کی تھی۔ اور اسی کو سن کر وہ کلمہ کہا تھا جو میاں کمال الدین نے نقل کیا ہے۔ اور اگر انہوں نے یہ نہ کہا بلکہ اس کے برخلاف یہ کہا کہ میں ابوسعید محمد حسین کو اسی دن ملا تھا جس دن انہوں نے اپنا مضمون سنایا تھا اور اس مضمون کی نسبت میں نے وہ کلمہ کہا تھا جو مجھ سے نقل کیا گیا ہے تو اس سے اہل بصیرت وانصاف کو یقین ہوگا کہ میاں کمال الدین کا بیان محض دروغ بے فروغ ہے۔

تیسری دروغ گوئی مخبر دکن کا پرچہ ۱۱ فروری ۱۸۹۷ء میں یہ بیان ہے:

گیارہ بجے پر ان کا (محمد حسین) کا وقت ختم ہو گیا۔ اگزیکٹو کمیٹی نے خان بہادر شیخ خدا بخش کی معرفت مولوی صاحب کو ٹھہرا دینے کیلئے بہت تقاضا کیا مگر آپ نے کسی کی ایک نہ سنی۔ پھر بھی خان بہادر ممدوح کی موجودگی نے آپ کو زبردستی بیٹھائے جانے کی ذلت (نوبت) سے بچا دیا۔ لیکن آخر کار خان بہادر بھی تنگ آ گئے اور مولوی صاحب کو بیٹھنے پر مجبور کر دیا۔ مولوی صاحب نے جب اور وقت کا مطالبہ کیا اور سکرٹری کا محولہ بالا وعدہ یاد دلایا، خان بہادر تعلق قریبہ کے باوصف یہ کہنے سے نہ رک سکے کہ مولوی صاحب! کیا آپ نے وقت کا ٹھیکہ لے لیا ہے؟ اگر کوئی وعدہ ہو بھی تو آپ نالش کیجئے۔

یہ دروغ گوئی بھی سفید جھوٹ ہے۔ نہ مجھے کسی نے بٹھلایا اور نہ میں نے اپنا وقت پورا کر کے اور کچھ کہنا چاہا۔ اور نہ توسیع وقت کا کسی وعدہ کو یاد دلا کر خواستگار ہوا۔ جب میرا وقت پورا ہوا میں نے بغیر کسی کے کہنے کے اپنے بیان کو ختم کر دیا۔

اس کی وجہ ثبوت: اس دروغ گوئی میں آپ نے خان بہادر شیخ خدا بخش جج لاہور اور ماڈریٹر انچارج جلسہ (جو اس وقت مہتمم اجازت وممانعت تقریر تھے) کا ذکر کیا ہے۔ پہلی دروغ گوئی میں بھی بشمول ماڈریٹران جلسہ ان کی طرف اشارہ کیا ہے لہذا اس دروغ گوئی کے دروغ ہونے کے

ثبوت میں ہم اس سے زیادہ کہنا ضروری نہیں سمجھتے کہ میاں کمال الدین یا قادیانی کے دوسرے خلیفہ جو لاہور میں آپ کے ایجنٹ ہیں اور وہ اس مضمون مخبر دکن کو سچا سمجھتے ہیں، خان بہادر شیخ صاحب سے اولاً میرے سامنے کہلوا دیں اور ان کی قلم سے لکھوا دیں پھر اس کو لاہور کے اخباروں میں چھپوا دیں کہ میں نے ابوسعید محمد حسین کو مجبوراً بٹھا دیا تھا اور وہ کلمہ کہا تھا جو ان سے نقل کیا گیا ہے۔ اور یہ بھی ان سے کہلوا دیں جس کا دروغ گوئی اول میں آپ کو دعوی ہے کہ ابوسعید محمد حسین نے اپنے بیان میں غیر متعلق اور اجنبی امور کی طرف رخ کیا تھا اور ان کا مضمون، جواب سوالات جلسہ کے مطابق نہ تھا اور الہامی صاحب کا مضمون ان کے مضمون سے بہتر تھا تو اس صورت میں بیان مخبر دکن صادق سمجھا جائے۔ اور اگر شیخ صاحب موصوف نے اس بیان مخبر دکن کو سچا نہ کیا بلکہ اس کے برعکس ہمارے بیان کو تصدیق کیا تو اس صورت میں مخبر دکن کو ماننا پڑے گا کہ اس بات میں اس کا بیان جھوٹا اور اس کا نامہ نگار میاں کمال الدین یا اور جو کوئی ہو، جھوٹا، ان سب کا امام الہامی قاتل جھوٹا اور یہ جماعت سب جھوٹی۔

چوتھی دروغ گوئی مخبر دکن پرچہ ۱۱ مارچ ۱۸۹۷ء میں یہ بیان ہے کہ مولوی (محمد حسین) صاحب نے نبوت الہام کا ذکر کرتے ہوئے بڑے جوش سے یہ کہہ دیا کہ افسوس روئے زمین پر اسلامی دنیا میں کوئی ولی نہیں ہے جو اپنے الہامات کا عملی ثبوت دے۔ اب مرزا صاحب کی اسلامی وکالت پر نظر انصاف ڈال کر دیکھئے کہ انہوں نے الہام کی حقیقت کھولتے ہوئے اس کو دین اسلام کا خاصہ ٹھہرایا ہے اور اپنے کو اس میں صاحب تجربہ بتایا۔

یہ بھی محض دروغ ہے۔ میں نے روئے زمین سے وجود اولیاء کی نفی نہیں کی، بلکہ اپنی رؤیت کی نفی کی تھی اور یہ بات کہی تھی کہ دعوی کرنے والے تو بہت ہیں (جو الہامی قاتل کی طرف اشارہ تھا) مگر دکھانے والے آنکھوں سے غائب ہیں۔

اس کی وجہ ثبوت: اس دروغ گوئی کے دروغ ہونے کی وجہ اولاً تو خاکسار کے چھپے ہوئے مضمون یا لیکچر میں بصفحہ ۲۹۷ نمبر ۱۰، اشاعۃ السنہ جلد ۱۷ میں خاکسار کے الفاظ شاہد ناطق موجود ہیں اور علاوہ براں اس مضمون میں بصفحہ ۳۶۲ رسالہ نمبر ۱۲ جلد ۱۷ میں صاف کہا گیا ہے کہ اس قسم کے لوگ امت محمدیہ میں دنیا میں ہر زمانہ میں پائے گئے ہیں اور اب بھی موجود ہیں اور قیامت تک رہیں گے گو بعض ملکوں اور شہروں میں ہم کو نظر نہ آویں۔

اور اگر یہ بہتانی ان الفاظ کی نسبت یہ کہیں کہ یہ الفاظ اس وقت نہ کہے گئے تھے بلکہ

روئے زمین سے نفی وجود اولیاء کی گئی تھی تو وہ اس کی شہادت بھی شیخ صاحب موصوف سے (جو اس وقت انچارج تقریر جلسہ تھے) دلوا دیں اور یہ کہلا دیں کہ روئے زمین سے وجود اولیاء کی نفی کی گئی تھی۔ شیخ صاحب سے یہ شہادت نہ دلوائیں تو ہمارے الفاظ مندرجہ خطبہ ان کے کذب پر بلا مزاحمت شاہد عدل متصور ہوں گے اور یہ لوگ جھوٹے ٹھہریں گے۔

بقول مخبر دکن الہامی صاحب نے جو اپنے بیان میں الہام کو خاصہ اسلام ٹھہرایا پھر اپنے الہامات کو اس کی تمثیلات بتایا ہے تو اس میں مخالفین اسلام کو اسلام پر اعتراض کرنے کا موقع دیا۔ آپ کے الہامات و کرامات تو سب کے سب اس بیت کے مصداق ہیں:

این کرامت ولی راچہ عجب

گر بہ شاشید گفت باراں شد

مخالفین اسلام آپ کے اس بیان میں آپ کو سچا سمجھیں گے تو اسلام کو بھی ان ہی ذلیل کرامات اور جھوٹے الہامات کا محل و مظہر قرار دیں گے اور صاف کہیں گے کہ جیسے کرامات والہامات وکیل نے دکھائے ہیں کہ خبر تو دیں لڑکا پیدا ہونے کی اور نکل آوے لڑکی، اور پھر نو برس کی میعاد میں ایک آسمانی لڑکے کی پیش گوئی کریں اور ۱۱ سال گزر جائیں اور وہ لڑکا وجود میں نہ آوے، ویسی ہی کرامات آپ کے مؤکل نے دکھائی ہوں گی۔

ایسا اقبال الہام و کرامت اسلام کے لئے باعث عار ہے نہ موجب فخر۔ اس اقبال سے تو اپنی رؤیت کا انکار ہزار درجہ بہتر ہے جو کسی اعتراض کا محل نہیں ہو سکتا۔

اب ہم اس مضمون کو ان ہی دروغ گوئیوں کے بیان پر ختم کرتے ہیں اور منتظر ہیں کہ ہمارے نادیدہ دوست سید عبد القادر صاحب اڈیٹر اخبار مخبر دکن بتقلید سلطان محمود مرزائی ان دروغ گوئیوں کو سچ بتانے کے لئے کوئی تاویل کرتے ہیں یا ان کو جھوٹ جان کر اپنے نامہ نگار کی تکذیب اور اپنے بیان کی اصلاح عمل میں لاتے ہیں۔ ان کے حق میں بہتر ہے کہ وہ سلطان محمود کے دھوکہ میں آ کر حق کا مقابلہ نہ کریں بلکہ حق کے آگے جھک جائیں اور اگر سلطان محمود ان کو مقابلہ پر آمادہ رکھے تو پہلے اشاعۃ السنہ چار سال کی گذشتہ جلدیں منگا کر دیکھ لیں کہ اس مقابلہ کا صلہ ان کے امام قادیانی نے کیا پایا ہے، اسی کا حصہ ان کو بھی ملے گا۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۸ ص ۱۰۲۔۱۱۰ ملخصاً)

# قسم کی منظوری سے قادیانی گریز

مولانا بٹالویؒ ، پیش گوئی متعلق قتل لیکھ رام کے جھوٹی ہونے پر قسم کھانے کے لئے مستعد ہوئے اور اس مضمون کو رسالہ اشاعۃ السنہ نمبر جلد ۱۸ کے صفحہ ۵۳ میں بہ تفصیل درج کر کے اس کے خلاصہ سے انوں نے بذریعہ اشتہار مرزا قادیانی کو مطلع کیا تو مرزا صاحب نے اپنی ناجائز شروط سابقہ اور ایک نئی شرط کی پناہ اور آڑ لے کر اس قسم کی منظوری سے انکار کر دیا۔ اس پر مولانا بٹالوی نے، ہماری قسم کی منظوری سے الہامی قاتل اور خونی مسیح کی گریز ، کے عنوان سے ایک مضمون لکھا جس میں بتایا کہ:

وہ مدت کا شور اور جوش وخروش اشتہار مستعدی قسم کے شائع ہونے کے بعد ایک منٹ بھی نہ ٹھہرا اور

بہت شور سنتے تھے پہلو میں دل کا جو چیرا تو اک قطرہ خون نہ نکلا

کا مصداق بن گیا۔ پہلے تو آپ نے قلمی خط مورخہ ۲۶۔ اپریل ۱۸۹۷ء میں چند گالیوں اور مکروہ الفاظ ( غبی ، حمق ، سفاہت وغیرہ ) سے یاد فرما کر تین شرطیں پیش کیں ۔ اول وہی پرانی شرط کہ میعاد عذاب ایک سال کی مقرر ہوگی ۔ دو وجہ سے، اول یہ کہ یہ شرط الہامی ہے اور الہامی شرط کو ملہم بدل نہیں سکتا، دوسری یہ کہ یہ میعاد مسنون ہے ۔ اور کہا کہ یہ سچ ہے کہ آنحضرت ﷺ نے برس کا نام لے کر یہ بھی فرمایا تھا کہ اگر وہ مباہلہ کرتے تو بلا توقف عذاب نازل ہو جاتا۔ اس سے یہ سمجھ میں آتا ہے کہ خدا تعالیٰ نے اپنے نبی کو برس تک عذاب کے نزول کا وعدہ دے کر پھر اس خاص زمانہ سے اطلاع بھی دے دی جو برس کے اندر مگر بہت قریب اور بلا توقف ظہور میں آنے والا تھا۔

دوسری شرط ( جو نئی شرط آپ نے بڑھائی ہے ) یہ ہے کہ قبل اس کے کہ آپ قسم کھاویں ٹھیک دو گھنٹہ بالمواجہہ تقریر سے میں آپ کے پاس اپنے اسلام اور الہام اور لیکھ رام والی پیش گوئی کے متعلق وجوہات مفصل بیان کروں۔ پھر پوچھوں گا کہ کیا آپ کو اس سے انکار ہے ۔ اور اس کے جواب میں آپ صرف اس قدر کہنے کے مجاز ہوں گے کہ مجھے انکار ہے ۔ پھر تین دفعہ اپنے مشتہرہ

الفاظ سے قسم کھائیں گے اور بجائے فوری عذاب کے ایک سال بیان کریں گے۔

تیری شرط یہ کہ اگر سال کے اندر اس جھوٹی قسم کا کوئی عذاب آپ پر نازل ہوا تو ضرور ہوگا کہ میں بذریعہ اشتہار اس کا اظہار کروں۔

پھر آخر خط میں لکھ دیا کہ یہ تمام شرائط قطعی ہیں ان کو کم وبیش کرنا جائز نہ ہوگا۔

پھر اس مضمون کا ایک اشتہار مورخہ یکم مئی ۱۸۹۷ء آپ نے شائع کیا اس میں بھی دل کھول کر گالیاں بالفاظ حماقت، شرارت، خباثت، لعنت، منہ پر تھوکنا وغیرہ دے کر ان ہی شرائط پر اصرار کیا۔ اور شرط دوم میں یہ فقرہ بڑھا دیا کہ آپ کو میرے دو گھنٹے کی تقریر کے مقابلہ میں کچھ بولنے کا اختیار نہ ہوگا۔ میت کی طرح چپ رہنا ہوگا اور شرط کی نسبت کہا کہ یہ گریز نہیں، اور چور کی داڑھی میں تنکا کی مثل پر عمل کر دکھایا۔ اور اس سے مقصود صرف رفع شبہ و اتمام حجت بتایا۔ اور جو مقصود اپنے پہلے قلمی خط میں بتا چکے تھے کہ ہم اپنے اسلام کی وجوہات بیان کریں گے، اس کو اس اشتہار میں چھپایا۔ اور شرط سوم کی تفصیل اور عذاب کی تشریح میں بضمن حاشیہ کہا کہ وہ عذاب ایسا ہوگا جس کا مزہ آپ نے پہلی زندگی میں نہ چکھا ہوگا، خواہ وہ زمین سے ہو، خواہ آسمان سے، خواہ آپ کی مالی حالت پر ہو، خواہ عزت، پر خواہ ہمارے لئے ایسا نشان ظاہر ہو جس سے لوگ آپ پر لعنت کریں گے اور تھوکیں گے۔

ان شرائط کے ساتھ یہ بھی کہہ دیا کہ ہمارا آخری اشتہار ہے ان شرائط کو آپ نہ مانیں گے تو آئندہ ہم آپ کو مخاطب نہیں کریں گے۔

(اشتہار کا متعلقہ حصہ یوں ہے:

اشتہار واجب الاظہار: شیخ محمد حسین بٹالوی اڈیٹر اشاعت السنہ کا ایک اشتہار جس پر کوئی تاریخ نہیں اور جس کا عنوان یہ ہے، الہامی قاتل مرزا غلام احمد .الخ۔ میری نظر سے گذرا۔ شیخ صاحب کا یہ اشتہار بھی ان بے جا نیش زنیوں اور مفتریانہ حملوں سے بھرا ہوا ہے کہ جو ہمیشہ وہ اپنی سرشت اور خاصیت کی وجہ سے کیا کرتے ہیں۔ لیکن اس وقت ان ناپاک اتہامات کا جواب دینا ضروری نہیں۔ ہم انکے دشمن اسلام رسالہ کے نکلنے کے منتظر ہیں۔ تب انشاء اللہ کما حقہ ان شیطانی وساوس کو دور کیا جائے (اشاعۃ السنہ جلد ہژدہم بابت ۱۸۹۵ء نمبر ۵ تا ۱۲، ۱۸۹۸ء میں شائع ہوا۔ الحکم قادیان نے لکھا ہے کہ مولانا بٹالوی نے محمد بخش چوغطہ قوم اعوان ساکن ہموں گکھڑ ضلع سیالکوٹ کے ہاتھ مرزا قادیانی کو بھیجا۔ مرزا صاحب نے اس کے ٹائیٹل پر یہ لکھ کر محمد حسین کو واپس بھجوا دیا:

ربّ ان کان ھذا الرجل صادقاً فی قولہ فاکرمہ و ان کان کاذباً فخذہ۔

الحکم ۲۰۔۲۷ جولائی ۱۸۹۸ء ص ۵)

بالفعل جس مطلب کے یہ اشتہار شائع کیا جاتا ہے وہ یہ ہے کہ شیخ صاحب مقدم الذکر اپنے اشتہار میں لکھتے ہیں کہ لیکھرام والی پیش گوئی پوری نہیں ہوئی۔ اور نیز ارقام فرماتے ہیں کہ میں اس بارے میں قسم کھانے کے لئے تیار ہوں۔ مگر ایک برس کی میعاد سے ڈرتے ہیں ایسا نہ ہو کہ اس قدر مدت میں مرجائیں یا کوئی اور عذاب نازل ہو جائے۔ لیکن میں مکرر ان کو سمجھاتا ہوں کہ ایک شخص کے ساتھ کہ اپنی ذکر کردہ میعاد کی بنیاد الہام ٹھہراتا ہے، ضد کرنا حماقت ہے۔ صاحب الہام کے لئے الہام کی پیروی ضروری ہوتی ہے۔ ہاں اللہ تعالی اس بات پر قادر ہے کہ چند ہفتہ میں ان پر عذاب نازل کرے مگر ہماری طرف سے ایک برس ہی کی میعاد ہوگی۔ اب اس سے ان کا منہ پھیرنا اپنے دروغ گو ہونے کا اقرار کرنا ہے۔

اے شیخ بٹالوی صاحب! آپ تسلی رکھیں کہ اگر آپ اپنی قسم میں سچے ہوں گے تو کوئی عذاب نازل نہیں ہوگا۔ لیکن اگر قسم میں کوئی چھپی ہوئی بے ایمانی ہوگی، تو خدا تعالی آپ کو ضرور سزا دے گا، تا دوسرے مولوی عبرت پکڑیں۔ مگر یہ شرط ضروری ہوگی کہ قسم کھانے سے پہلے آپ جلسہ قسم میں چپ بیٹھ کر دو گھنٹے تک میری وہ وجوہات سنیں جو میں اپنے الہام اور پیش گوئی کے صحت وقوع کے بارے میں بیان کرونگا اور آپ کو اختیار نہیں ہوگا کہ کچھ چون و چرا کریں بلکہ میت کی طرح عالم خاموشی میں رہ کر سنتے رہیں گے اور پھر اٹھ کر اسی عبارت کے ساتھ جو آپ اشتہار میں لکھ چکے ہیں تین مرتبہ قسم کھائیں گے اور ہم آمین کہیں گے۔ صرف اس قدر عبارت میں تبدیلی ہوگی کہ بجائے فوراً کے ایک برس کا نام لیں گے۔ اور اگر اب آپ نے پہلو تہی کی اور بیہودہ شرائط اور پیچ در پیچ حیلہ حوالے کی باتوں کو شروع کر دیا جیسا کہ آپ کی عادت ہے تو سب پر کھل جائے گا کہ آپ کی نیت صحیح نہیں ہے اور آپ اپنی پہلی شامت اعمال کی محافظت میں لگے ہوئے ہوئے۔

غرض یہ ہمارا آخری اشتہار ہے۔ اگر آپ اپنی ملاّنہ حیلہ بازیوں سے باز نہ آئے تو ہم آپ کے ساتھ وقت ضائع نہیں کرنا چاہتے اور نہ پھر ہم آپ کو مخاطب کریں گے۔۔۔۔

ایک سال کی شرط بوجہ رعایت سنت اور الہامات متواترہ کے ہے۔ اور محمد حسین کے لئے جو یہ شرط ٹھہرائی گئی کہ قسم کھانے سے پہلے دو گھنٹے تک ہمارے الہام اور پیش گوئی لیکھرام والی کے متعلق دلائل سنے، یہ گریز نہیں بلکہ یہ امر مسنون ہے کہ تا خدائے تعالی کی حجت بالمواجہ پوری ہو جائے۔

حاشیہ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں:

اے شیخ صاحب! یہ سزا اور عذاب جو قسم کے بعد ایک برس تک آپ پر وارد ہوگا اس میں معجزانہ شرط ہم نے رکھ دی ہے کہ وہ ایسا عذاب ہو کہ آپ نے اپنی زندگی میں اس کا مزہ نہ چکھا ہو، خواہ زمین سے ہو خواہ آسمان سے اور خواہ آپ کی مالی حالت پر وارد ہو اور خواہ عزت پر اور خواہ جان پر۔ اور خواہ اس عرصہ میں ہمارے لئے خدا تعالیٰ کی طرف سے کوئی اور عظیم الشان اور فوق العادت نشان ظاہر ہو جائے جس سے ہزارہا لوگ آپ پر لعنت بھیجیں اور آپ کے منہ پر تھوکیں کہ اس نے شرارت اور خیانت سے صادق کا مقابلہ کیا۔ مگر ہر ایک عذاب فوق العادت ہونا ضروری ہوگا۔ یکم مئی ۱۸۹۷ء۔

منقول از مجموعہ اشتہارات ۔ ج ۲ ص ۴۰۵ تا ۴۰۸)

اس کے جواب میں خاکسار (محمد حسین) نہایت عجز و کمال ادب سے گذارش کرتا ہے کہ گالیوں کا جواب تو وہی ہے جو بارہا دیا گیا:

بدم گفتی و خورسندی عفاک اللہ نکو گفتی
جواب تلخ می زیبد لب لعل شکر خارا

آپ الہامی ہیں، یہ گالیاں بھی الہامی ہوں گی۔ ان کا مقابلہ وہ کرے جو آپ جیسا الہامی ہو (خدا کسی مسلمان کو ایسا نہ کرے)۔ میعاد کے مسنون ہونے کا دعویٰ تو آپ کو پہلے بھی تھا ہمارے اشتہار میں اس کی دلیل کا مطالبہ ہوا تھا۔ آپ نے کوئی دلیل تو پیش نہ کی اپنے دعویٰ کا اعادہ کر دیا جو شرم و حیا کے بالکل مخالف ہے۔

آپ کا اس امر کو سچ تسلیم کر کے کہ،

نصاریٰ نجران کیلئے آنحضرت ﷺ نے بلا توقف عذاب نازل ہونے کیلئے خبر دی تھی،

یہ کہنا کہ خدا تعالیٰ نے اپنی نبی کو برس تک نزول عذاب کا وعدہ دیا تھا اور یہ امر حدیث لما حال الحول سے سمجھ میں آتا ہے، ایک اور دعویٰ دروغ ہے۔ اس حدیث میں یہ ذکر نہ صراحۃً ہے نہ اشارۃً کہ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کو دعوت مباہلہ کے وقت اور گریز نصاریٰ سے پہلے سال بھر تک عذاب آنے کی خبر دی تھی اور نہ یہ آیا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے اپنے مباہلین نصاریٰ کو بطور شرط پہلے سے یہ بات کہدی تھی، یا آنحضرت ﷺ نے اپنے پیرو مسلمانوں کو یہ خبر دے دی تھی کہ ان (عیسائیوں) پر برس کے اندر عذاب نازل ہوگا۔ اس حدیث میں جو برس گذرنے سے پہلے نصاریٰ پر عذاب نازل ہونے کا آنحضرت ﷺ نے ذکر کیا ہے وہ تو نصاریٰ نجران کے

مباہلہ سے گریز کر جانے کے بعد ذکر فرمایا تھا جس سے ہرگز یہ ثابت و مفہوم نہیں ہوسکتا کہ خدا تعالی نے پہلے بھی آنحضرت ﷺ کو اس میعادی عذاب کی خبر دی تھی ، یا آنحضرت ﷺ نے بطور شرط مباہلین سے یہ بات کہدی تھی ۔

الہامی صاحب نے اس حدیث سے اس مفہوم کو نکالنے میں دروغ گوئم برروئے تو ، پر عمل کیا ہے اور : چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد ، کا مصداق بن کر دکھایا ہے۔

پھر یہ ذکر ما بعد بھی کل ( یعنی تمام دنیا یا کل عرب کے ) نصاری کی نسبت ہوا تھا کیونکہ مقابلہ میں نکل کر مباہلہ کرنے والوں کی نسبت تو صاف فرمایا گیا ہے کہ وہ وہاں سے بچ کر نہ جاتے اور اس جنگل میں آگ لگ جاتی جس سے درختوں پر جانور بھی نہ بچتے۔ یعنی ان پر بلا توقف عذاب نازل ہو جاتا جس کا الہامی قائل صاحب کو بھی اعتراف ہے۔

شرط میعاد کے الہامی ہونے اور اس وجہ سے اس کے تبدیل نہ ہو سکنے کا دعوی بھی کمال شرم کا موجب ہے۔ یہ آپ اس شخص سے کہہ سکتے تھے جو آپ کو ملہم اور آپ کی شرط کو الہامی جانتا ہو اور جو شخص آپ کو دعوی الہام میں کذاب اور دجال جانتا ہو اس کے سامنے یہ عذر پیش کرنا شرم کا مقام ہے۔ اگر منکر کے سامنے بھی اپنے الہام کو بطور حجت و دست آویز پیش کرنا جائز ہے تو وہ بھی آپ کو کہہ سکتا ہے کہ مجھے الہام ہوا ہے کہ شرط میعاد ایک سال کی ناجائز اور شیطان کی تجویز کردہ شرط ہے، اس کو قبول کرنا مسلمان کا کام نہیں ہے۔ پس جو جواب آپ اس کو دیں گے وہی جواب آپ کو واپس کر دے گا۔

خاکسار محمد حسین کا میعاد ایک سال کو منظور نہ کرنا اور فوراً عذاب کا مطالبہ کرنا ، میعاد ضروری ہو تو صرف تین دن کی میعاد منظور کرنا ، اس وجہ سے نہیں کہ میں آپ کے الہام سے ڈر گیا ہوں ۔ اگر میں آپ کے الہام سے ڈرتا تو آپ سے یہ سلوک و خدمت گذاری نہ کرتا جو عرصہ پانچ سال سے کر رہا ہوں ۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ایک سال کے عرصہ میں آپ بہت سے انسانی منصوبوں اور چند بدمعاش مریدوں کے ذریعہ جس کو چاہیں قتل کرا سکتے ہیں ۔ چنانچہ عبداللہ آتھم کیلئے آپ نے ایسا کیا ( جس کا عبداللہ آتھم کو دعوی تھا ) اور بقول ہندوؤں کے لیکھرام کیلئے بھی آپ نے ایسا کیا اور یہ امر بنظر آپ کی فریب بازیوں اور حیلہ سازیوں کے کچھ بعید نہیں ہے ۔ اگرچہ اس پر ظاہری کوئی دلیل اب تک قائم نہیں ہوئی ۔ تین دن اپنی حفاظت آپ جیسے خونی قاتل سے ہر کوئی کر سکتا ہے گھر میں چھپ کر یا کہیں نقل مکانی کر کے ۔

امرت سر کے ایک اخبار کے اڈیٹر یعقوب حواری الہامی قاتل صاحب جنہوں نے ہماری عدم منظوری شرط ایک سال کو گریز قرار دیا تھا۔اب بھی ہماری یہ دلیل سن کراسکو گریز کہیں گے ؟ کیاان کے نزدیک ایسے اقبالی خونیوں کے دست تظلم سے اپنی جان کی حفاظت نہ کرنا اور سال بھر تک اس کوسازشوں کا موقع دینا عقل مندی کا کام ہے؟

دوگھنٹہ تک قسم سے پہلے وعظ کرنے کی شرط سے آپ کا جومقصود ہے اس کوآپ نے قلمی خط میں صاف الفاظ میں بتا دیا ہے کہ آپ حاضرین کو منافقانہ اقرار اصول اسلام و مسائل اسلام کرنے سے اپنا مسلمان ہونا جتا دیں اورعقاید کفریہ ملحدانہ زندیقانہ کو چھپا کر اپنے مقدس دامن سے داغ فتوی تکفیر کو جو بالاتفاق علماء پنجاب و ہندوستان لگ چکا ہے مٹا دیں ۔.. پھر جواشتہار یکم مئی ۱۸۹۷ء میں چند شبہات واتمام حجت کا بہانہ بھی گھڑ لیا ہے، اوراس کے ساتھ دعوی کیا ہے کہ یہ رفع شبہ اور وعظ مباہلہ سے پہلے مسنون ہے، یہ محض دروغ بے فروغ ہے۔ آنحضرت ﷺ نے تمام عمر میں کسی سے مباہلہ نہیں کیا اور نہ کسی مجلس مباہلہ میں آپ کورفع شبہات مباہلین کا اتفاق ہوا ہے۔ پھر یہ امر کیونکر مسنون ہوسکتا ہے ۔اور رفع شبہات اور اتمام حجت کی یہ صورت بھی نہیں ہے کہ آپ جو چاہیں دوگھنٹہ تک بولتے چلے جائیں اور آپ کا خصم کچھ نہ بولے اور میت کی طرح چپ رہے۔ آپ اس دعوی ...رفع شبہات اور اتمام حجت میں سچے ہیں تو مباہلہ اور قسم سے پہلے ایک مجلس مناظرہ منعقد کریں اوراس میں اپنے اسلام اور الہام وپیش گوئی متعلق لیکھ رام کے وجوہات وغیرہ وغیرہ .. بیان کریں اور اپنے خصم سے اس پر اعتراضات سنیں اوراس کا جواب اس کو دیں ۔اوراگر اس مجلس مباہلہ وقسم میں ان وجوہات کے بیان کا ضروری ہونا ثابت کردیں،تو پھراسی مجلس میں اپنے خصم کو بھی دوگھنٹہ کے مقابلہ میں دوگھنٹہ تقریر کرنے کا موقع دیں۔آپ ایسا نہ کریں گے تو اس سے صاف ثابت ہوگا کہ آپ کا مقصود اس دوگھنٹہ وعظ سے صرف وہی ہے جس کوآپ قلمی خط میں ظاہر کرچکے ہیں کہ ناواقف مسلمانوں کو ( جوآپ کے مجموعہ کفریات تصانیف کونہیں دیکھتے ) یہ جتاویں کہ میں مسلمان ہوں اور اسلامی عقاید کو مانتا ہوں ، اورعلماء پنجاب و ہندوستان جو مجھے کافر کہتے ہیں وہ مجھ پر ظلم کرتے ہیں ۔

شرط سوم کی تفصیل اور عذاب کی تشریح میں جو کچھ آپ نے کہا ہے اس میں صاف اقرار کرلیا ہے کہ آپ اور آپ کا ملہم قسم کھانے والے پرکوئی غیر معمولی عذاب نہیں لاسکتے ، جوہوگا صرف یہ ناٹک ہوگا کہ کسی معمولی امرکو عذاب آسمانی بنالیا جائے گا۔آپ کے مخالف کے کپڑے میلے

ہو گئے یا کرتہ کی کھونڈی ٹوٹ گئی، تو آپ کہہ دیں گے کہ یہی عذاب ہے جس کا ہمارے ملہم نے وعدہ کیا تھا۔ زیادہ کریں گے تو یہ کریں گے کہ چند بدمعاش مریدوں کو کہہ دیں گے کہ فلاں شخص کو برسر بازار گالیاں دو اور ایک مکا لگا دو اور کپڑے اتار لو۔ پھر اشتہار آویں گے کہ ہم نے کہا تھا بعینہ وہی ہوا۔ اس شخص کی مان و جان و عزت تینوں کو ایسا نقصان پہنچا کہ اس کا مزہ اس نے آگے نہ چکھا ہو گا۔ اور یہ امر اگر ہو گا تو ہو گا بھی واقعی ہو گا کیونکہ اس سے پہلے ہم نے اپنی ہوش واختیار کے زمانہ میں نہ کبھی کسی سے ہاتھا پائی کی، اور نہ برسر بازار گالیاں سنیں، اور نہ کپڑا اتروایا۔ اس سے بھی زیادہ کریں گے تو میرے مقابلہ میں ایک رسالہ یا اشتہار شائع کر دیں گے اور اس میں معمول سے زیادہ گالیاں دیں گے اور اس کے ذریعہ سے اپنے مریدوں سے گالیاں دلوائیں گے اور اسی کو آسمانی نشان قرار دیں گے جیسا کہ جلسہ مذاہب اعظم میں اپنے بیان کو آسمانی نشان فرمایا۔ آخر میں جو آپ نے کہا ہے کہ آئندہ ہم آپ کو مخاطب نہ کریں گے اس میں آپ نے گریز کا صاف اقرار فرمایا ہے جس پر آپ تعریف کے مستحق ہیں۔ اس سے زیادہ تعریف کا مستحق آپ کا اشتہار ۱۹ مئی ۱۸۹۷ء آپ کو بنا رہا ہے جس میں آپ نے صاف طور پر قسم لینے اور اس کے مقابل میں کرامت دکھانے سے انکار کیا ہے اور اپنے منکروں اور مخالفوں کو اپنے سامنے بلانے سے معافی دے کر یہ کہہ دیا ہے کہ وہ اپنی جگہ پر رہیں، میں اپنی جگہ پر، خدا کی جناب میں دعا کریں اور اس کے بدلے، کسی قسم کا عذاب دکھانے سے دست بردار ہو کر صرف یہ دعوی کیا ہے کہ میری تائید میں کوئی نشان فوق العادت ظاہر ہو گا۔ چونکہ یہ اشتہار آپ کا آخری اشتہار ہے لہذا اس سے آپ کی اس دعوت بالمشافہ قسم کو جس میں آپ نے رسالہ سراج منیر کے صفحہ ۴۹ میں سے نو اشخاص، (خاکسار، سرسید، مولانا وشیخنا سید محمد نذیر حسین صاحب وغیرہ) کو مخاطب کر کے حکم دیا تھا کہ قادیان میں آئیں اور دو گھنٹہ تک خاموش رہ کر میرا وعظ سنیں اس کے بعد قسم کھائیں۔ پھر اکتالیس دن میں عذاب کا مزہ پاویں، منسوخ کر دیا ہے۔ اب تو کس و ناکس کو معلوم ہو گیا ہے اور عموماً کہا جاتا ہے کہ آپ کوئی عذاب نہیں دکھا سکتے اس لئے آپ اشتہار ۱۹ مئی ۱۸۹۷ء میں بظاہر سب کو حاضری سے اور بالمشافہ قسم کھانے سے معافی دیتے ہیں۔ درحقیقت خود معافی چاہتے ہیں۔ دیکھئے آئندہ کیا الہامی حکم ہوتا ہے۔ غائبانہ قسم کھانے کا جواب ہم آئندہ دیں گے۔ انشاء اللہ۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۸۔ ص ۱۱۲ تا ۱۱۸)

# استفتاء کا جواب

استفتاء نامی قادیانی رسالے کے جواب میں مولانا محمد حسین بٹالویؒ فرماتے ہیں:

مرزا غلام احمد قادیانی نے جب دیکھا کہ متعدد اشخاص نے اس کی پیش گوئی متعلق قتل لیکھ رام کے جھوٹی ہونے پر قسم کھانے کا عزم بالجزم کرلیا ہے اور اس قسم پر اس کی دھمکی عذاب کو گیدڑ بھبکی سمجھ لیا ہے اور اس سے کوئی نہیں ڈرا، اور اس کے یا اس کے ملہم (معلم الملکوت) کے اختیار میں کوئی عذاب نہیں ہے جو قسم کھانے والوں پر نازل ہو، اور اس سے اس کی نبوت یا ولایت قائم ہو، تو اس نے قسم لینے سے فرار و استتار (پردہ نشینی) کو اختیار فرمایا اور ظاہراً اس کا بہانہ یہ بنایا کہ یہ لوگ ہماری شرطوں کو نہیں مانتے لہذا ہم بخوف خدا ان کے خطاب سے منہ پھیرتے ہیں اور اپنا وقت ضائع نہیں کرنا چاہتے اور اس فرار و استتار کو اس بیت کا مصداق بن کر دکھایا:

زاہد نداشت تاب وصال پری رخان
کنجے گرفت و ترس خدا را بہانہ ساخت

پھر آپ کو یہ خیال آیا کہ اس سکوت و گوشہ نشینی سے ہمارا کام نہیں چلے گا اور اس سے پیشگوئی مذکور کا جھوٹا ہونا سمجھا وے گا۔ جو مرید اس قسم کی پیش گوئیوں کو سچا سمجھ کر ہمارے دام میں ہیں، روٹھ جائیں گے، پھر سونا چاندی روپئہ پیسہ کہاں سے آوے گا..۔ یہ سوچ کر آپ نے اس پیش گوئی کو سچا اور اس ذریعہ سے ان مریدوں کو دام میں پھنسائے رکھنے کے لئے یہ مخفی تدبیر نکالی کہ ایک مختصر رسالہ .. خاص خاص لوگوں میں جو آپ کے مرید ہیں یا ایسے مسلمان جو آپ کے عقاید کفریہ والحادیہ اور تصنیفات پر از تلبیسات سے آگاہ نہیں، متداول کیا اور اس میں اس پیش گوئی کے صادق ہونے کی ان وجوہات کو جن کے پورے پورے جوابات ہم اشاعۃ السنہ نمبر۲ جلد ہذا (۱۸) میں دے چکے ہیں، درج کر کے ان لوگوں سے یہ استفتاء سوال کیا کہ وہ اس پیش گوئی کے صادق ہونے کی شہادت دیں اور اپنے اپنے دستخط اور مواہیر اس پر ثبت کریں۔ اس تجویز کی جرأت آپ سے اس امید پر ہوئی کہ آپ کے زعم میں آپ کے آٹھ دس ہزار چیلوں اور پجاریوں میں بہت لوگ ایسے ہیں کہ وہ بے سوچے سمجھے آپ کی ہر بات پر واہ سبحان اللہ کہدیتے ہیں۔ آپ دن کو رات کہیں تو وہ ستارے بتانے اور گنوانے کو تیار ہو جاتے ہیں۔ وہ اس استفتاء پر بلا فکر و تامل دستخط کر دیں گے

اور ان کو دیکھ کر صد ہا ناواقف مسلمان بھیڑ چال اختیار کر کے پھنس جائیں گے کیونکہ دنیا میں ایسے سمجھ دار کم ہیں جو اپنی عقل اور تحقیق سے کام لیں اور بھیڑ چال نہ چلیں، اس صورت میں وہ دام افتادہ الّو اس پیش گوئی کو سچا سمجھتے رہیں گے اور دام سے نہ نکلیں گے۔

از آنجا کہ مرزا قادیانی، اسلام اور مسمانوں کا پکا دشمن ہے اور ان سے اپنی پیش گوئیوں کی صداقت منوا کر ان کو اپنا حامی اسلام ہونا جتا کر ان کو اپنے دام میں لانا.. چاہتا ہے اور اکثر مسلمان اس کے مکائد وتزویرات سے واقف نہیں لہذا بحکم

اگر بیند کہ نابینا و چاہ است

اگر خاموش بنشیند گناہ است

محض حسبۃً للہ وخالصاً نصحاً لخلق اللہ مسلمانوں کو آگاہ کیا جاتا ہے کہ وہ اس مکار کے اس دام تزویر سے بچیں، اسکے دعوی حمایت اسلام سے دھوکہ میں آکر بے سوچے سمجھے اس کے استفتاء پر دستخط نہ کریں..اور اس پیش گوئی کو پرکھنے اور اس کی وجوہات مفسرہ رسالہ استفتاء مذکور کو جانچنے کے لئے ہمارے رسالہ نمبر ا تا ۳ جلد ہذا (۱۸) کو ملاحظہ کریں اس میں اس کے جملہ وجوہات کا جواب دیا گیا ہے اور دلائل قطعیہ سے اس پیش گوئی کا جھوٹا ہونا ثابت کیا گیا ہے۔

اس رسالہ استفتاء میں مرزا قادیانی کی غرض مذکور کے علاوہ کئی اور مفتریانہ راز واسرار بھی ہیں جن کا افشاء واظہار ضروری ہے اور ان کی طرف پبلک اور گورنمنٹ کو توجہ دلانا لازم ہے اور وہی رسالہ استفتاء کا جواب ہے۔

ازانجملہ اول یہ ہے کہ آپ نے رسالہ کے صفحہ ۳ میں کہا ہے کہ مولوی ابوسعید محمد حسین حب اڈیٹر اشاعۃ السنہ نے ایک خط میری طرف بھیجا ہے، جس میں انہوں نے لکھا ہے کہ:

میں نے اپنی نیک نیتی سے یہ فیصلہ کیا ہے کہ یہ پیش گوئی پوری نہیں ہوئی۔

پھر خاکسار کے اس قول کی تفسیر اپنی طرف سے بایں الفاظ کی ہے:

یعنی لیکھ رام کی موت صرف ایک اتفاقی امر تھا جس میں خدا کا کچھ دخل نہیں۔

اور پھر کہا کہ مولوی صاحب نے اس بات پر زور دیا ہے کہ

کیوں یہ امر ثابت شدہ مان لیا جائے کہ پیش گوئی سچی ہوئی، اور کیوں نہ قبول کیا جائے کہ ایک اتفاقی موت ہے جو پیش گوئی کے زمانہ میں وقوع میں آگئی۔

خاکسار محمد حسین کہتا ہے اس مقام میں یہ فقرہ (میں نے اپنی نیک نیتی سے یہ فیصلہ کیا ہے کہ

یہ پیش گوئی پوری نہیں ہوئی) بے شک خاکسار کا قول ہے اور جو لفظ، یعنی ، سے اس کی تفسیر کی ہے اور جو بات اس کے بعد کہی ہے وہ سراسر مجھ پر افتراء ہے جس کا سرّ اور اس سے آپ کا دلی مقصود یہ ہے کہ آپ خاکسار کو بحسب اتفاق اس پیش گوئی کا قائل بنا دیں اور عام مسلمانوں کو یہ جتا دیں کہ یہ شخص باوجود مخالفت کلی اس پیش گوئی کے اپنے وقت پر صادق اور واقعہ ہونے کا قائل ہو گیا ہے گو اس کو ایک اتفاقی امر سمجھتا ہے تا کہ یہ سن کر وہ لوگ مجبور ہو جاویں اور وہ اس پیش گوئی کی تصدیق کر کے اس استفتاء پر اپنے اپنے دستخط کر دیں ۔ اور وہ درحقیقت میرے فقرہ بالا کی تفسیر نہیں ہوسکتی میں نے اس فقرہ میں اس پیش گوئی کے سچے ہونے کی نفی کی ہے اور یہ تفسیر اس پیش گوئی کے صادق اور واقع ہو جانے کو (گو بحسب اتفاق) اثبات کرتی ہے ۔ پھر وہ اس کی تفسیر کیونکر ہوسکتی ہے ۔ ناظرین غور کریں اور داد انصاف دے کر کہیں کہ آپ نے میرے فقرہ مذکور کی تفسیر کی ہے یا اس میں تحریف کی ہے ۔ میں تو یہ کہوں کہ پیش گوئی پوری نہیں ہوئی جس کے صاف اور صریح معنی یہ ہیں کہ وہ اپنے وقت پر واقع نہیں ہوئی ، اور نہ اپنے مضمون کے مطابق وقوع میں آئی ہے چنانچہ اشاعۃ السنہ نمبر۲ جلد ہذا (۱۸) میں اس معنی کی بخوبی تشریح ہو چکی ہے اور آپ اس کی یہ تشریح و تفسیر کریں کہ یہ پیشگوئی اپنے زمانہ میں اور اپنے وقت کے اندر حسب اتفاق واقعہ ہوگئی ہے ۔ دروغ گوئم برروئے تو ، کی مثل سنا کرتے تھے مگر اس کا پورا عمل آپ نے یہ تفسیر کر کے کر دکھایا ۔ چہ دلاور است دز دے کہ بکف چراغ دارد ، زبان زد خلائق عام ہے مگر ہم نے اسکا پورا مصداق آپ ہی کو پایا ہے ۔

دوم : اپنے رسالہ کے صفحہ۴ میں آیت و ان یک صادقاً یصبکم بعض الّذی یعدکم .. نقل کر کے اس کی تفسیر میں کہا ہے ، یعنی صادق کی نشانی یہ ہے کہ اس کی بعض پیش گوئیاں پوری ہو جاتی ہیں ۔ بعض کی شرط اس لئے لگائی گئی ہے کہ وعید کی پیش گوئیوں میں رجوع اور توبہ کی حالت میں عذاب کا تخلف جائز ہے کہ کوئی بھی شرط ہو جیسا کہ قوم یونس کے لئے ہوا ۔

خاکسار محمد حسین کہتا ہے کہ اس قول میں آپ نے خدا اور اس کے رسول پر افتراء کیا ہے جس کا سرّ اور اس سے آپ کا مقصود یہ ہے کہ آپ کی پیش گوئیاں جو کھلم کھلا جھوٹی نکلی ہیں (جیسے تولد فرزند آسمانی بشیر عمنوائیل میعاد نو سال میں ، اور وفات عبداللہ آتھم اندرون پندرہ ماہ میں ، اور وفات شوہر ثانی منکوحہ آسمانی) پر پردہ پڑ جائے اور ان کی نظیر انبیاء کی پیش گوئیوں میں نکل آوے ۔

درحقیقت یہ آپ کا خدا تعالیٰ پر اور اس کے تمام رسولوں پر افتراء ہے ۔ رسولوں کی پیشگوئیوں اور دوسرے لوگوں کی پیشگوئیوں میں جو جفر یا نجوم یا جوتش وغیرہ سے کرتے ہیں یہی فرق

ہے کہ رسولوں کی لاکھ بلکہ جملہ پیش گوئیوں میں سے ایک بھی جھوٹی نہیں نکلتی بخلاف اورلوگوں کے کہ ان کی بعض پیشگوئیاں جھوٹی بھی نکلتی ہیں۔اوراس آیت کی تفسیر جو آپ نے کی ہے وہ بھی سراسر افتراء وتحریف ہے اس آیت میں خدا تعالی نے مومن آل فرعون (جوفرعونیوں سے ڈرکر اپنے ایمان کو چھپاتا تھا اوران کے سامنے صاف صاف الفاظ میں حضرت موسیٰ کی تائید نہ کرسکتا تھا) کا قول نقل کیا ہے جس کا پورا ترجمہ یہ ہے:

فرعون کے لوگوں میں سے ایک شخص جو اپنے ایمان کو چھپاتا تھا بولا کیا تم ایک ایسے آدمی (موسیٰ) کو قتل کرتے ہو جو یہ کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے، حالانکہ وہ تمہارے پاس نشان (ید بیضاء عصا وغیرہ) بھی لایا ہے۔اب اگر وہ (دعوی نبوت میں) جھوٹا ہے تو اس کے جھوٹ کا وبال اس پر پڑے گا اوراگر وہ سچا ہے تو تم کو بعض (کچھ) عذاب کا جو وہ وعدہ کرتا ہے پہنچ کر رہے گا۔

(و قال رجل من آل فرعون يكتم ايمانه اتقتلون رجلاً ان يقول ربى اللّٰه و قد جاء كم بالبيّنات من ربكم و ان يک كاذباً فعليه كذبه و ان يک صادقاً ..الخ.. غا فر ۲۸)

اس قول میں مومن کا (فرعونیوں کو) صرف بعض عذاب کے پہنچنے سے ڈرانا تو اس وجہ سے ہے کہ وہ فرعونیوں سے ڈرکر کسی قدر عذاب سے ڈراتا تھا، پورے عذاب سے ڈرانہیں سکتا تھا وہ کہتا ہے کہ اگر حضرت موسیٰ صادق ہیں تو کم سے کم کچھ تو عذاب تم کو پہنچے گا۔اس میں مخاطبوں کے نزدیک اس کا منصف اور غیر متعصب ہونا ثابت ہوتا ہے۔اسی ڈر کی وجہ سے اور بے تعصبی جتانے کی غرض سے اس نے موسیٰ کے کاذب ہونے کا احتمال پہلے ذکر کیا اور صادق ہونے کا پیچھے۔یا اس کی مراد یہ ہے کہ یہ شخص حضرت موسیٰ (جو دنیا وآخرت دونوں جگہ کے عذاب سے ڈراتا ہے) سچا ہے تو عذاب دنیا تم پر آجائے گا جو اس کے بتائے ہوئے عذاب کا کچھ حصہ ہے۔اس حصہ عذاب دنیوی سے ان کو اس لئے ڈرایا کہ ان کے اعتقاد میں اس دنیا کے عذاب کا ہی ظاہری احتمال تھا، اسلئے ان کو دنیا کے عذاب سے ڈرایا آخرت کے عذاب کا ڈر نہ سنایا۔ یہی معنی اس آیت کے عامہ تفاسیر بیضاوی، معالم، فتح البیان، کبیر، جلالین وغیرہ میں بیان کئے ہیں اور کسی کتاب اسلامی چھوٹی یا بڑی نئی یا پرانی میں اس آیت کے یہ معنی نہیں لکھے اور نہ اس آیت سے مفہوم ہوسکتے ہیں کہ اس میں خدا نے صادقوں کی پیش گوئی کی یہ نشانی بتائی ہے کہ وہ بعض سچی ہوتی ہیں اور بعض جھوٹی نکلتی ہیں جن کے مخاطب ڈرجائیں یا توبہ کریں۔

یہ بات کسی اور آیت یا حدیث سے بھی ثابت نہیں ہوتی جیسے اس آیت سے مفہوم نہیں ہوتی اور قطعی اور موعود عذاب کسی قوم سے کبھی نہیں ٹلا خواہ .. کیسا ہی انہوں نے رجوع و توبہ و اظہار ایمان کیا ہو۔

قوم یونس کا جو الہامی قاتل بار بار اپنی تصانیف میں ذکر کرتا ہے اس میں وہ عقل و نقل سب کا مقابلہ کرتا ہے۔ حضرت یونس کی قوم کو خدا کی طرف سے قطعی عذاب کا وعدہ نہ دیا گیا تھا اس لئے ان کا عذاب ان کی توبہ سے ٹل گیا ہے۔ اور آثار دیکھنے کے بعد ان کا ایمان مقبول ہوگیا۔ اس کی تفصیل ہم اشاعۃ السنہ جلد ۱۶، نمبر ۲، ۳، ۴ میں کر چکے ہیں۔

مرزا قادیانی بڑا دلیر اور بڑا بہادر شیر ہے کہ ہماری تحریر و دلائل کے جواب سے تعرض نہیں کرتا اور بار بار حضرت یونس کی قوم سے عذاب ٹل جانے کا ذکر تحریر میں لاتا ہے اور اپنے احمق اتباع کو بہکاتا ہے۔

سوم۔ اس رسالہ استفتاء کے ص ۵، ۶، ۷ میں آپ نے لیکھ رام کے پانچ خط نقل کر کے آخری معاہدہ کا یہ خلاصہ بیان کیا ہے کہ جو پیش گوئی الہامی صاحب بیان کریں گے وہ سچی نکلے گی تو پنڈت لیکھ رام اسلام قبول کرے گا ورنہ الہامی صاحب آریہ دھرم قبول کریں گے یا تین سو ساٹھ روپئہ جرمانہ دیں گے۔ خاکسار (محمد حسین) کہتا ہے کہ ان پانچ خطوط کو بالفاظہا نقل کرنا اور اس آخری معاہدہ کا جو مدار کار ہے صرف خلاصہ بیان کرنا الہامی صاحب کی قدیم چال کی طرف نظر کرنے سے یقین دلاتا ہے کہ یہ خلاصہ بھی افتراء سے خالی نہ ہوگا۔

مگر ہم اس مقام میں اس خلاصہ کو صحیح تسلیم اور فرض کر کے اس کے متعلق دو باتوں کی طرف توجہ دلاتے ہیں۔ ایک کی طرف اہل اسلام کی پبلک کو دوسری کی طرف حکومت کو۔ اہل اسلام کی توجہ کے لائق اس فیصلہ میں مرزا صاحب کا یہ اقرار ہے کہ اگر پیش گوئی سچی نہ نکلے گی تو وہ آریہ دھرم کو قبول کر کے آریہ بن جائیں گے یا تین سو ساٹھ روپئہ جرمانہ دیں گے (جس کو آریہ اپنے دھرم کی اشاعت میں خرچ کریں گے۔ یہ مصرف اگرچہ آپ نے اس فیصلہ میں بیان نہیں کیا مگر عبداللہ آتھم کے فیصلہ میں جو اس کا ہم رنگ ہے، یہی مصرف بیان کیا ہے چنانچہ آپ کے رسالہ حجت الاسلام کے صفحہ ۷ سے اشاعۃ السنہ جلد ۱۵ میں منقول ہوا)۔ یہ اقرار صاف مشعر ہے کہ الہامی صاحب کو دین اسلام کے حق ہونے کا یقین نہیں ہے اور اس کا دعوی اسلام محض منافقانہ دعوی ہے۔ کسی صادق الاسلام مسلمان سے ہرگز ممکن و متصور نہیں کہ وہ کسی عیسائی یا یہودی یا ہندو کو بطور شرط یہ کہدے کہ میری فلاں بات سچی نہ نکلے تو میں اسلام

چھوڑ کر عیسائی یا یہودی یا ہندو بن جاؤنگا۔ جو مسلمان ایسا کہے اور ایسا وعدہ آئندہ کے لئے کرے وہ دم نقد اور فی الحال کافر ہو جاتا ہے اس مسئلہ کی تفصیل اشاعۃ السنہ نمبر ۹ جلد ۱۵ میں صفحہ ۲۳۴ سے ۲۴۰ تک ہو چکی ہے۔

حکومت کی توجہ کے لائق اس فیصلہ میں مرزا قادیانی کا یہ بیان ہے کہ لیکھ رام نے اس سے ایسے نشان اور پیش گوئی کا سوال کیا تھا جس کو دیکھ کر وہ مسلمان ہو سکے۔

ایسا نشان طلب کرنیوالے کی نیت و مراد اس کی موت نہیں ہوسکتی۔ اپنی موت کو کون دیکھ سکتا ہے اور اسکو دیکھ کر وہ ایمان کب لا سکتا ہے؟ اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ موت کی پیشگوئی کی نشان نمائی کیلئے پنڈت کی طرف سے مرزا قادیانی کو اجازت نہ تھی۔ اور جو قادیانی نے مشہور کر رکھا ہے اور اپنے کئی اشتہارات میں مشتہر کیا ہے کہ یہ پیش گوئی پنڈت کی اجازت سے کی گئی تھی محض دروغ و مغالطہ ہے لہذا اب حکومت کا فرض ہے کہ اس پیش گوئی کو اجازت پنڈت کے بغیر قرار دے کر اس کا نوٹس لے اور اس کو زیر دفعہ ۵۰۸ تخویف مجرمانہ میں داخل کر کے اس کے مطابق قادیانی سے سلوک کرے۔

یہی بات قادیانی نے عبداللہ آتھم کے حق میں پیش گوئی کرنے کے وقت کہی تھی اور ہم نے بھی اسی وقت اشاعۃ السنہ نمبر ۹ جلد ۱۵ میں یہ بات جتا دی تھی کہ بخیال ہدایت یابی طالب نشان کے لئے موت کی نشان نمائی آسمانی نشان نہیں ہے بلکہ شیطانی کام ہے جس سے لوگوں کو ڈرانا مقصود ہے۔ حکومت نے اس کی طرف توجہ نہ کی تو قادیانی نے یہ دھمکی بہت لوگوں کو دی جس سے آخر پنڈت کا قتل واقعہ ہونے کی نوبت آئی۔ اب بھی حکومت اس طرف توجہ نہ کرے گی تو حکومت کی نسبت یہ بات عموماً خیال کی جائے گی کہ یہ جس قدر قادیانی کی الہامی تلوار چل رہی ہے اور خون ریزی ہو رہی ہے یہ حکومت کی رضامندی سے ہو رہی ہے اور حکومت کو برملا یہ بات کہی جائے گی:

اے بادِ صبا ایں ہمہ آوردہ تست

عام لوگ یہ بھی کہیں گے کہ گورنمنٹ سیر و تماشا دیکھ رہی ہے اور اس نے بدمست اور ایک خونی ہاتھی یا سانڈھ اس غرض سے چھوڑ رکھا ہو کہ وہ لوگوں کو دھمکاوے اور ڈراوے اور ان پر الہامی تلوار چلا کر ان کا خون کرتا رہے جیسے بعض ظالم و بے رحم دولت مندوں اور امیروں کا دستور ہے کہ وہ شکاری چیتے کو عاجز بکری پر چھوڑ کر اس کی جان مروا ڈالتے ہیں۔..

چہارم اس رسالہ کے صفحہ ۹ کے حاشیہ میں آپ نے کہا ہے کہ لیکھ رام کے متعلق ایک

پیش گوئی تھی، یقضی امرہ فی ستّ یعنی چھ دن میں اس کا کام تمام کیا جائے گا۔اب تک مجھے معلوم نہیں کہ ہمارے کسی اشتہار یا کتاب یا کسی دوست کی تالیف میں چھپ گئی ہے یا نہیں۔لیکن ہماری جماعت میں اس کی عام شہرت ہے اور یقین ہے دوسروں تک بھی یہ پیش گوئی پہنچ گئی ہو گی۔ جیسا آریوں میں عید کی پیشگوئی پہنچ گئی کیونکہ ہماری کوئی بات راز کے طور پر نہیں رہتی۔اس پیشگوئی کا جیسا کہ مفہوم ہے ویسا ہی ظہور میں آیا یعنی لیکھ رام ۶ مارچ ۱۸۹۷ء کو شدید زخمی ہوا اور چھٹے گھنٹے میں زخمی ہوا۔ بٹالوی صاحب اگر اس زبانی روایت سے انکار کرتے ہیں تو حدیثوں کے قبول کرنے میں انہیں بڑی مشکل پڑے گی کیونکہ وہ صرف زبانی روائتیں نہیں بلکہ کم سے کم سوڈیڑھ سو سال کے بعد لکھی گئی ہیں۔(اڈیشن دیگر استفتاء کا ص ۱۷ حاشیہ)

خاکسار محمد حسین کہتا ہے اس قول میں بھی آپ نے کئی افتراء بازیاں کی ہیں۔ازانجملہ یہ کہ وہ حدیث کے زبانی سلسلہ روایتوں کو جن میں ایک ثقہ، عادل، ضابط، صادق، امین اپنے مثل دوسرے ثقہ سے جو زمانہ صحابہ و تابعین وغیرہ میں پایا گیا ہے روایت کرتا ہے، اپنی جماعت کے کذابین دجالین کی روایت کے مانند قرار دیتا ہے جو کسی مسلمان کا کام ہرگز نہیں ہوسکتا اور اس افتراء کا سرّ اور اس سے آپ کا مقصود یہ ہے کہ آپکی امت میں آپ کی جماعت کذابین کی مرویات کا بھی وہی اعتبار ہو جائے جیسا کہ اہل اسلام میں احادیث نبویہ کا اعتبار ہے اور احادیث نبویہ و آثار صحابہ کو کوئی امتیاز و اعتبار و خصوصیت نہ رہے۔مگر ہم ان مفتریات سے آنکھ بند کر کے اس قول کی ایک بات کی طرف .. پبلک اہل اسلام کی توجہ دلاتے ہیں کہ اس میں صراحت کے ساتھ اقرار کیا گیا ہے کہ: چھکڑیوں والی پیش گوئی ہم نے کسی کتاب یا اشتہار میں مشتہر نہیں کی۔، اس سے ہمارے اس بیان کی تصدیق ہوتی ہے جو ہم اشاعۃ السنہ نمبر ۲ جلد ہذا (۱۸) میں کر چکے ہیں۔اب بھی ناواقف مسلمان، مرزا قادیانی کو دھوکہ باز نہ کہیں گے؟ اور اس بات پر ایمان نہ لائیں گے کہ یہ صاحب جھوٹ بول کر اپنی پیش گوئی متعلق قتل لیکھ رام کو صادق اور واقع کے مطابق بتا رہے ہیں اور ہمارے اس سوال کے جواب میں کہ پیش گوئی آپ نے کہاں مشتہر کی ہے جو آپ نے سکوت کیا اور آپ پیروان مہر نبی بخش بٹالوی وغیرہ نے دعوی کیا کہ، ہم نے بچشم خود دیکھی ہوئی ہے ہم اس کو کل پیش کریں گے،، یہ محض جھوٹ اور مغالطہ تھا۔

پنجم: اس رسالہ کے صفحہ ۱۷ میں آپ نے کہا ہے۔اب سید صاحب (آنرایبل سرسید کو کہتے ہیں جو انکو مستجاب الدعوات نہیں مانتے اور ان کے پیرو نہیں بن جاتے) کا فرض ہے کہ اپنی رائے ناقص کو

بدل دیں، ایسا نہ ہو کہ ایک شخص کی جان تو گئی اور سید صاحب وہیں کے وہیں رہے۔

خاکسار کہتا ہے کہ اس قول میں آپ نے سرسید کو اشارۃً دھمکی دی ہے کہ اگر اب بھی وہ اپنی رائے نہیں بدلیں گے اور الہامی صاحب کو مستجاب الدعوات نہیں مانیں گے تو جیسے لیکھ رام کی جان گئی، ان کی جان بھی نہیں بچے گی۔

ہر چند یہ دھمکی بھی اس کی معمولی گیدڑ بھبکی ہے مگر سرسید کو اس سے بے فکر نہ رہنا چاہیے سرسید مسلمانوں کی دنیاوی ترقی کے حامی ہیں اور حکومت کے بھی خیر خواہ خادم۔حکومت ان ہی لحاظ سے مرزا قادیانی کی ایسی باتوں کا نوٹس لے اور سرسید احمد خان کو ان کی الہامی تلوار سے بچائے۔ ابھی مسلمانوں کو بھی اس بڈھے ناخدا کی ضرورت ہے اور حکومت کیلئے بھی وہ پیر مرد کارآمد ہے۔

ششم: اس رسالہ کے صفحہ ۲۱، ۲۲، ۲۳ میں آپ نے ان تین پیش گوئیوں کو نقل کیا ہے جو براہین احمدیہ صفحہ ۲۴۱، ۵۱۰، ۵۵۶ میں آپ کو معلم الملکوت کی طرف سے وحی ہوئی تھیں۔ ازانجملہ پیش گوئی صفحہ ۲۴۱ کو پادریوں کا فتنہ قرار دیا ہے اور پیش گوئی صفحہ ۵۱۰ کو فتنہ علماء مکفرین اور پیش گوئی صفحہ ۵۵۶ کو فتنہ لیکھ رام۔

خاکسار کہتا ہے کہ آپ کا یہ بیان اس بیان کے مخالف ہے جو اشتہار ۱۵ مارچ ۱۸۹۷ء میں آپ نے کیا ہے۔ اس اشتہار کے متن میں آپ نے پیش گوئی صفحہ ۲۴۱ کو قتل لیکھ رام کے متعلق کیا ہے اور اس کے حاشیہ میں پیش گوئی صفحہ ۵۵۷ کو قتل لیکھ رام کے متعلق اور آریوں کا فتنہ قرار دیا ہے۔ اور اس رسالہ استفتاء میں پیش گوئی صفحہ ۵۵۶ کو قتل لیکھ رام کے متعلق اور آریہ کا فتنہ قرار دیا ہے۔ یہ اختلاف واضطراب اس بات پر کامل دلیل ہے کہ آپ ان پیش گوئیوں کو بحسب خواہش خود موقعہ پر جمانے اور ان کے ذریعہ واقعہ قتل لیکھ رام کو ۱۷ برس کی الہامی پیش گوئی بنانے کا مورد بنانے میں آپ کذب سے کام لے رہے ہیں۔ یہ تضاد و مخالفت اس امر پر کامل دلیل ہے کہ وہ پیش گوئیاں آپ کی من گھڑت ڈھکوسلے ہیں، خدا کی طرف سے نہیں۔

ہفتم: اس رسالہ کے صفحہ ۲۷ کے حاشیہ میں مرزا قادیانی نے کہا ہے کہ شیخ ابوسعید محمد حسین نے میرے پر افتراء کیا ہے کہ اور بھی بعض پیش گوئیاں جھوٹی نکلی ہیں۔ پھر اس کے جواب میں لعنت سنا کر کہا ہے:

ہم شیخ مذکور کو فی پیشگوئی ایک سو روپیہ نقد دینے کو تیار ہیں، اگر وہ ثابت کرینگے کہ فلاں پیش گوئی خلاف واقعہ ظہور میں آئی ہے... مگر کیا وہ بات سن کر تحقیقات کی درخواست کریگا

نہیں اس کونخوت نے اندھا کر دیا ہے۔

خاکسار کہتا ہے کہ یہ قول بھی آپ کا افتراء سے خالی نہیں، جس کا سرّ اور اس سے مقصود آپ کا یہ ہے کہ آپ کے دام افتادہ احمق یہ سمجھ لیں کہ حضرت اقدس تو مولوی صاحب کو پیشگوئیوں کی تحقیق کی طرف بلاتے ہیں مگر وہ اس طرف رخ نہیں کرتے۔

میں اس کے جواب میں لعنت اللہ علی الکاذبین کیوں کہوں؟ جھوٹے پر خدا کی لعنت ہر وقت برس رہی ہے۔ میں تحقیقات کی درخواست اب کیا کرونگا، میں پہلے سے بارہا کر چکا ہوں اور آپ کی پیش گوئیوں کو جھوٹا بتلا کر ثابت کر چکا ہوں مگر آپ بڑے صاحب حوصلہ وحیا ہیں، میری درخواست وتحقیقات کو شِیرِ مادر کی طرح غٹ غٹ کر کے نوش جان فرما کرڈکار بھی نہیں لیتے۔ صفحہ ۶۵ نمبر ۲ جلد ہذا (۱۸) میں آپ کی پیش گوئی متعلق تولد فرزند آسمانی بشیر عنوائیل کے جھوٹے ہونے کی تحقیق موجود ہے۔ اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ میں عبداللہ آتھم کے متعلق آپ کی پیشگوئی کے کذب ہونے کی تفصیل موجود ہے، اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ نمبر ۶ میں شوہر ثانی زوجہ آسمانی جناب کے متعلق آپ کی پیش گوئی کی تکذیب موجود ہے۔ لیکھ رام کے متعلق آپ کی پیش گوئی پر اس جلد (۱۸) میں کچھ گذارش ہو چکا ہے۔ آپ زندہ ہیں اور کچھ شرم و غیرت رکھتے ہیں تو ان پیش گوئیوں کو سچی ثابت کرنے کے لئے مجلس مناظرہ میں قدم رکھیں۔ یہ نہ ہو سکے اور ہرگز نہ ہوگا، تو پھر بذریعہ تحریر ہی ہمارے مضامین کا جواب دیں۔ یہ نہ ہو سکے اور ہرگز نہ ہوگا (یہ بھی الہامی پیش گوئی ہے) تو بالفعل مبلغ چارسو روپیہ نقد حسب وعدہ مرحمت فرماویں۔ باقی پھر سہی۔

اس چارسو روپیہ میں سے ہم اپنے ذاتی خرچ میں ایک پیسہ بھی نہ لائیں گے۔ تین سو روپیہ تو مدرسہ نعمانیہ کی ہم ملک کرتے ہیں۔ مولوی تاج الدین صاحب وکیل رکن مدرسہ ہمت کریں تو آپ سے وصول کریں۔ اور ایک سو روپیہ ہم زیور کے لئے آپ کی محبوبہ بی بی کو دینگے ان سابق شاگردانہ تعلقات کی وجہ سے جو اس کے والدین کو مجھ سے حاصل تھے اور وہ اس تعلق کی وجہ سے بارہا غریب خانہ سے نان ونمک کھا گئے ہیں اور معہ عزیزہ وغیرہ ذریات غریب خانہ پر رہ گئے ہیں۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۸۔ ص ۱۱۸۔ ۱۳۰ مختصراً)

# سراج منیر کا جواب

سراج منیر نامی قادیانی رسالے کے جواب میں مولانا محمد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

یہ رسالہ ۶۷ صفحہ کا ہے اور یہ وہ رسالہ ہے جس کو آپ نے براہین احمدیہ کی موجودہ (۴) جلدیں چھپوانے کے بعد ۱۸۸۶ء میں تصنیف کرنے اور چند ہفتوں میں ختم کر کے چھاپ دینے کا وعدہ اشتہار ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء میں مشتہر کیا تھا۔ آپ نے براہین کی لاف زنیوں (پیش گوئیوں) کو تسخیر حمقاء اتباع کے لئے ناکافی سمجھ کر اس رسالہ میں اور پیش گوئیوں کا ان احمقوں کو لالچ دیا تھا اور اس کے ذریعہ سے ان سے روپیہ خوب بٹورا۔ مگر اب ۱۸۹۷ء میں وہ رسالہ چھاپا تو اس میں ۳۷۔ ایسی پیش گوئیاں درج کی کہ وہ بجز ایک پیش گوئی ازالہ اوہام و چند پیش گوئیاں اشتہارات ۱۸۹۷ء، سب کی سب اسی براہین کی پرانی لن ترانیاں ہیں۔ الغرض کسی نئی پیش گوئی کا اس میں نام ونشان نہیں ہے اور اس طرفہ پر طرہ یہ کہ پانچ ہزار پیشگوئیوں میں سے (جن کا آپ کو دعوی ہے) اس رسالہ میں صرف ۳۷ پیشگوئیاں بمشکل آپ نے درج کی ہیں، سو بھی اس حیلہ اور فریب سے کہ ایک ایک پیشگوئی کو کئی بار ذکر کیا، اور ان کا نمبر شمار جداگانہ بنالیا، مثلاً پیشگوئی متعلق عبداللہ آتھم و لیکھرام کو کئی بار ذکر کر کے ان کا نمبر ۱۳، ۱۵، ۳۰، ۳۲، ۳۳ بنالیا۔ وعلی ہذا القیاس۔..

اس مقام میں مرزا قادیانی کی لاف زنیوں اور چند لن ترانیوں کا جواب دینا ضروری ہے جو ذیل میں دیا جاتا ہے۔

اول: اس رسالہ کے صفحہ ۳ میں یہ اعتراف ہے کہ مرسل و نبی ہونے کا مجھے دعوی ہے مگر نہ حقیقی معنی سے بلکہ مجازی معنی سے جیسا کہ حدیث میں مسیح موعود کے حق میں مجازی معنی سے نبی کا لفظ بولا گیا ہے۔

الجواب: قرآن وحدیث میں غیر رسول و غیر نبی کو رسول و نبی نہیں کہا گیا۔ آپ میں ذرہ شرم وحیا ہو، تو ایک آیت یا حدیث ایسی بتادیں جس میں غیر نبی کو خدا کا رسول یا خدا کا نبی کہا گیا ہو حضرت مسیح موعود کے حق میں جو لفظ نبی بولا گیا ہے وہ حقیقی طور پر بولا گیا ہے۔ فتوی تکفیر ملاحظہ کریں اور اس دھوکہ بازی سے شرماویں۔

دوم: اس کے صفحہ ۴ میں آپ نے فرمایا ہے کہ میں نے کسی نبی کی توہین نہیں کی۔ہاں یہ سچ ہے کہ میں خدا کا فضل اپنے پر مسیح سے کم نہیں دیکھتا۔

جواب: آپ نے جو انبیاء کی توہین کی وہ ہم اپنے رسالے میں کئی جگہ بیان کر چکے ہیں ہم ان سب توہینات سے قطع نظر کرلیں تو آپ کی تکفیر کے لئے تو یہی توہین کافی ہے جو آپ کے اس قول میں پائی جاتی ہے کہ میں مسیح سے کم نہیں۔

سوم: اس کے صفحہ ۵ میں آپ نے کہا ہے:

اے عقلمندو! میرے کاموں سے مجھے پہچانو۔

جواب: ہم نے آپ کے یہی کام دیکھے ہیں:

۱۔غیر مذاہب کے لوگوں اور ان کے معبودوں کو گالیاں دینا اور ان کے بدلے آنحضرت ﷺ کو گالیاں دلوانا۔

۲۔اور مسلمان علماء ومشائخ کو لعنتیں کہنا، اور بدذات حرامزادہ وغیرہ گالیاں دینا۔

۳۔تقریر وتحریر میں سچ نہ بولنا۔

۴۔اسلام کے وکیل بن کر جھوٹی پیشگوئیاں کرنا اور مخالفوں سے اسلام کی ہنسی کرانا۔

انہیں کاموں سے ہم نے آپ کو پہچانا ہے کہ آپ بڑے کذاب ہیں۔زیادہ کیا کہیں..

چہارم: اس کے صفحہ ۴۹ میں آپ نے کہا ہے کہ ابوسعید محمد حسین بٹالوی وسید احمد خان اور فلاں وفلاں اشخاص قادیان میں آویں اور دوگھنٹہ تک چپ رہ کر میرا وعظ سنیں اور پھر قسم کھاویں کہ پیش گوئیاں متعلق آتھم ولیکھ رام وغیرہ دروغ گوئیاں ہیں اور اکتالیس روز میں عذاب کا مزہ پاویں

جواب: ان نو اشخاص میں سے اور تو کوئی بھی آپ کی لن ترانیوں کی طرف توجہ نہیں کرتا ہاں ایک میں ہی آپ کا گاہک ہوں جو آپ کی خوش قسمتی سے آپ کے ردّ خیالات ومقالات کے جوش وولولہ میں، قرعہ فال بنام من دیوانہ زدند کا مصداق ہورہا ہوں۔اور میں حاضر ہوں جب حکم ہوگا قادیان میں حاضر ہوجاؤنگا، بشرطیکہ آپ میرے رسالہ نمبر۴ جلد ہذا کو ملاحظہ کرکے میری جائز شرائط کو مان لیں اور اپنی ناجائز شروط کو واپس لیں یا میرے اعتراضات کا جواب دے کر اپنی شرائط کی ضرورت ثابت کریں۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔ج ۱۸۔ص ۱۳۰ تا۔۱۳۲ مختصراً)

# جواب :اشتہار قطعی فیصلہ ۱۹ مئی ۱۸۹۷ء

مولانا بٹالوی فرماتے ہیں کہ مرزا قادیانی کے اس اشتہار کے متعلقہ حصے یوں ہیں:

...اگر مخالف مولوی یہ گمان کرتے ہیں کہ ہم حق پر ہیں اور یہ لوگ باطل پر..اور چاہتے ہیں کہ حق کھل جائے اور باطل معدوم ہو تو اس طریق کو اختیار کرلیں ۔ اور وہ یہ ہے کہ وہ اپنی جگہ پر اور میں اپنی جگہ پر خدا تعالی کی جناب میں دعا کریں ۔ان کی طرف سے یہ دعا ہو کہ یا الٰہی اگر یہ شخص جو مسیح موعود ہونے کا دعوی کرتا ہے تیرے نزدیک جھوٹا اور کاذب اور مفتری ہے اور ہم اپنی رائے میں سچے اور حق پر اور تیرے مقبول بندے ہیں، تو ایک سال تک کوئی فوق العادت امر غیب بطور نشان ہم پر ظاہر فرما اور ایک سال کے اندر ہی اس کو پورا کردے۔اور میں اسکے مقابل پر یہ دعا کرونگا کہ یا الٰہی اگر تو جانتا ہے کہ میں تیری طرف سے ہوں اور درحقیقت مسیح موعود ہوں تو ایک اور نشان پیش گوئی کے ذریعہ سے میرے لئے ظاہر فرما اور اس کو ایک سال کے اندر پورا کر۔

پھر ایک سال کے اندر ان کی تائید میں کوئی نشان ظاہر ہوا اور میری تائید میں کچھ ظاہر نہ ہوا تو میں جھوٹا ٹھہرونگا۔اور اگر میری تائید میں کچھ ظاہر ہوا مگر اس کے مقابل پر ان کی تائید میں بھی ایسا ہی کوئی نشان ظاہر ہو گیا، تب بھی میں جھوٹا ٹھہرونگا۔لیکن اگر میری تائید میں ایک سال کے عرصہ تک کھلا کھلا نشان ظاہر ہو گیا اور ان کی تائید میں نہ ہوا، تو اس صورت میں میں سچا ٹھہرونگا۔

اور شرط یہ ہوگی کہ اگر تصریحات متذکرہ بالا کی رو سے فریق مخالف سچا نکلا تو میں ان کے ہاتھ پر توبہ کرلوں گا اور جہاں تک ممکن ہو گا میں اپنی وہ کتابیں جلا دوں گا جن میں ایسے دعوی یا الہامات ہیں ..نہ صرف اسی قدر بلکہ اپنے موجودہ اعتقاد کے برخلاف یقینی طور پر سمجھ لوں گا کہ محمد حسین بٹالوی اور عبدالجبار غزنوی اور عبدالحق غزنوی اور رشید احمد

گنگوہی اور محمد حسین کا پیارا دوست محمد بخش جعفر زٹلی اور دوسرا پیارا دوست محمد علی بوپڑی یہ سب اولیاء اللہ اور عباد الصالحین ہیں...لیکن اگر تصریحات بالا کی رو سے خدا نے مجھے سچا کر دیا تو چاہیے کہ محمد حسین بٹالوی اور عبدالحق غزنوی اور رشید احمد گنگوہی میرے ہاتھ پر توبہ کریں اور میرے دعوی کی تصدیق کر کے میری جماعت میں داخل ہوں...

اس اشتہار کے مخاطب محمد حسین بٹالوی ،عبدالجبار غزنوی، عبدالحق غزنوی، رشید احمد گنگوہی ہیں۔ یہ چاروں اپنے تئیں مومن ظاہر کرتے ہیں اور مومن خدا کے نزدیک ولی ہوتا ہے اور بہر حال کافر اور دجال کی نسبت مومن کی دعا جلد قبول ہوتی ہے...

پس چاہیے کہ فریق مخالف مجھے خاص اشتہار کے ذریعہ اطلاع دے کر پھر اپنے گھروں میں دعائیں کرنی شروع کر دیں اور ابتداء سال کا اشتہار کی تاریخ اشاعت سمجھا جائے۔

یہ بھی ضروری نہیں کہ وہ چاروں مولوی مقابلہ کریں بلکہ جو شخص ان میں سے ڈر کر بھاگ جائے اس نالائق کو جانے دو۔ وہ اس بات پر مہر لگا گیا کہ وہ جھوٹا ہے اور گریز کی لعنت اس کے سر پر ہے۔

اور یہ ضروری ہوگا کہ جو امر غیب ان چاروں میں سے کسی پر ظاہر ہو اس کو بذریعہ اشتہارات مطبوعہ لوگوں پر ظاہر کر دے اور ان میں سے ایک اشتہار بذریعہ رجسٹری میرے پاس بھیج دے اور جو امر مجھ پر ظاہر جو پہلے ظاہر نہیں کیا گیا، مجھ پر بھی لازم ہوگا کہ بذریعہ اشتہار اس کو شائع کروں اور ایک ایک اشتہار بذریعہ رجسٹری چاروں صاحبوں کی خدمت میں یا جس قدر ان میں سے مقابلہ پر آویں بھیج دوں۔

اس طریق سے روز کے جھگڑے طے ہو جائیں گے ہم دونوں فریقوں میں سے جو ملعون ہے اس کا ملعون ثابت ہو جائے گا..اور اگر امرت سر اور لاہور کے رئیس اس فیصلہ کے لئے مولویاں مذکورین کو مستعد کریں تو ان کی ہمدردی اسلامی قابل شکر گذاری ہوگی اور بالخصوص انجمن اسلامیہ کے سکرٹری خان بہادر برکت علی خان اور انجمن حمایت اسلام کے سکرٹری منشی شمس الدین اور انجمن نعمانیہ کے سکرٹری منشی تاج الدین کی خدمت میں گزارش ہے کہ ضرور اس طرف توجہ فرماویں۔..

المشتہر مرزا غلام احمد قادیانی۔ ۱۹ مئی ۱۸۹۷ء (مجموعہ اشتہارات جلد ۲ ص ۴۱۱-۴۱۴)

مولانا بٹالویؒ اس اشتہار کے جواب میں لکھتے ہیں:

یہ خاکسار تعمیل حکم اشتہار ۱۹ مئی ۱۸۹۷ء کو تیار ہے جیسا کہ تعمیل حکم رسالہ سراج منیر، حاضری قادیان کے لئے تیار ہے، دیر صرف یہی ہے کہ آپ بیان کر دیں کہ قادیان میں نہ آنے کا حکم (قبل ازیں) ہوا تھا اس حکم سے منسوخ ہوا یا ان دو متخالف حکموں کے اجراء میں الہام غلطی کھا گیا۔ اور ایک بات جو رہ گئی ہے کہ آپ نے وہ نشان جو ایک سال کے عرصہ تک آپ دکھلائیں گے متعین نہیں کیا اس کسر کو بھی نکال دین تا کہ ایسا نہ ہو کہ میرے کرتہ کی کھنڈی ٹوٹ جائے یا کپڑے میلے ہو جاویں، تو آپ اسکو اپنے لئے نشان آسمانی نہ بنا لیں۔ یا اپنے پاجامہ میں سے ایک چوزہ نکال کر مار دیں یا ایسا ہی کوئی اور نشان دکھا دیں جو اس بیت کا مصداق ہو:

ایں کرامت ولی راچہ عجب
گربہ شاشید گفت باراں شد

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۸ ص ۱۳۲ ملخصاً)

# خواجہ غلام فرید کے خطوط بنام قادیانی

نواب بہاولپور کے پیر و مرشد خواجہ غلام فرید آف چاچڑاں کے چند خطوط بنام قادیانی، مرزا صاحب کی تصانیف میں ملتے ہیں جن میں خواجہ صاحب نے مرزا صاحب کو نیک مسلمان قرار دیتے ہوئے ان کی کافی تعریف کی ہوئی ہے۔ وہ خطوط درج ذیل ہیں:

من فقیر باب اللّٰہ غلام فرید سجادہ نشین

الی جناب مرزا غلام احمد صاحب قادیانی

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم الحمد للّٰہ رب الارباب والصلوۃ علی رسولہ الشفیع بیوم الحساب وعلی آلہ والاصحاب والسلام علیکم من اجتھد واصاب امّا بعد قد ارسلت الیّ الکتاب وبہ دعوت الی المباھلۃ و طالبت بالجواب و انّی و ان کنت عدیم الفرصۃ و لکن رأیت جزءہ من حسن الخطاب و سوق العتاب اعلم یا اعز الاحباب انّی من بدو حالک واقف علی مقام تعظیمک لنیل الثواب و ما جرت علی لسانی کلمۃ فی حقک الّا بالتجبیل و رعایۃ الاداب و الان اطلع لک بانّی معترف بصلاح حالک بلا ارتیاب و موقن بانک من عباد اللّٰہ الصّالحین وفی سعیک المشکور مثاب و قد اوتیت الفضل من الملک الوھاب و لک ان تسئل من اللّٰہ تعالی خیر عاقبتی و ادعو لکم حسن مآب ولولا خوف اطناب لازددت فی الخطاب۔ و السلام علی من سلک سبیل الصواب۔ فقط

۲۷ رجب ۱۳۱۴ھ من مقام چاچڑاں۔ فقیر غلام فرید

(سراج منیر۔ص ۸۸۔۸۹)

خواجہ غلام فرید صاحب کا دوسرا خط :

بخدمت جناب میرزا صاحب عالی مراتب مجموعہ محاسن بیکراں مستجمع اوصاف بے پایاں مکرم معظم برگزیدہ خدائے احد جناب میرزا غلام احمد متع اللہ الناس ببقائہ و سرّنی بلقائہ و انعمہ بآلائہ ۔

پس از سلام مسنون الاسلام وشوق تمام و دعائے اعتلائے نام وارتقائے مقام واضح و لائح باد، نامہ محبت ختامہ الفت شمامہ مشحون مہربانی ہائے تامہ معہ کتاب مرسلہ تسیدہ چہرہ کشائے مسرت تازہ وفرحت بے اندازہ گشت ۔ مخفی مبادا کہ ایں فقیر از بدو حال خود بتقاضائے فطرت درع بد ہاں افتادن و بیضرورت قدم در معارک مناقشات نہادن پسند ندارد چندانکہ مے تواند خود را از مداخل طوفان نزاع بے معنی برمے آرد چوں اکثر مردم را موافقت ہوا از طلب حق باز داشتہ است وتعصب مجاری تحقیق را بخاک جہل فراانباشتہ براں بکنہ گفتار ہا نارسیہ وغایت کارہا نادیدہ غوغائے برمے انگیزند وہماں غبارِ جہالت کہ بہوائے عناد برداشتہ بسر خویش مے بیزند ورنہ ثمر کارہا برنیت صحیح است و دلالت کنایات البلغ از تصریح پوشیدہ نماند کہ دریں جزو زمان کسانے از علمائے وقت از فقیر مطالبہ جواب کردہ اند کہ ہم چو کسے را (یعنی آن صاحب را) کہ باتفاق علماء چنیں و چناں ثابت شدہ است چرا نیک مرد پنداشتہ اند واز چہ رو د روئے حسن نظر داشتہ چوں تحریر ایشاں مملو بود از کمال جوش وترکیب الفاظ ایشاں با برق طپش ہا ہم آغوش نظر برآنکہ مضامین شان برغلیاں دلہا گواہ است و برنیت ہرکس خدائے دانا ترآگاہ و بہ ہیچ کس گمان بد بردن شیوہ اہل صفا نیست و بے تحقیق کسے را منافق یا مطیع نفس دانستن روانہ ، فقیر را در کارشان ہم گماں بدگراں مے نمود زیرآنکہ اگر نیت صادق داشتہ باشند غلط شاں بمشابہ خطائی الاجتہاد خواہد بود ورنہ گوش محبت نیوش ہر قدر کہ از غایت کارآں مکرم ذخیرہ آگاہی انباشت دل الفت شامل زیادہ ازاں در اخلاص افزود کہ داشت دعا ست کہ از عنایت حق سببے بہتر پیدا آید وساحتے نیکو روئے نماید کہ حجاب مباعدت جسمانی ونقاب مسافت طولانی ازمیاں بر خیزد واگر بارسال مضمونیکہ در جلسہ مذاہب پیش کردہ اند مسرور فرمایند منت باشد۔

والسلام مع الاکرام فضائل وکمالات مرتبت مولوی نورالدین صاحب سلام شوق مطالعہ فرمایند۔ وصاحبزادہ محمد سراج الحق صاحب نیز۔

الراقم فقیر غلام فرید الچشتی النظامی من مقام چاچڑان شریف ۔ ۲۷ ماہ شعبان المعظم ۱۳۱۴ھ

(سراج منیر۔ آخر کتاب)



خواجہ غلام فرید صاحب کا تیسرا خط

بخدمت جناب معانی آگاہ معارف پناہ حقائق نگاہ شریعت انتباہ المستظہر باللہ المعرض ماسوا المؤید من اللہ الصمد جناب مرزا غلام احمد صاحب مکارم لاتعد سلمہ اللہ الاحد۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ جوش اشتیاق ہمچوں مکارم اخلاق آں سلالہ انفس وآفاق از حد بیروں ست ومحبت بآں مجاہد فی سبیل اللہ روز افزوں۔ منت جواد بی غنت ؟ کہ اوقات ایں فقیر رابعنایت بے غایت ۔ برمجاری عافیت ظایر و باطن جاوی فرمود۔ و تائید آں مرضیۃ الشمائل محمودۃ الخصائل از جناب عزت خطابش مسئول ومقصود۔ سلک لآلی آبدار محبت و وداد و عقد جواہر تابدار صداقت واتحاد عن نامہء اخلاص ختامہ مملو بمواد خلوص وصفا ومحشو بذخائر خلت واصطفا ورود کرم آمود نمودہ مسرورنا محصور فرمود وفقیر از الفاظ الفت آمیز ومعانی انبساط خیز ومعارف حیرت انگیز آں غواص بحار معالم ذخیرہء احتظاظ قلب فراہم نمود۔ و ورود مضمون جلسۃ المذاہب مرسلہ آں صاحب کہ باوجود آذوقہ حقائق گرانبہا جدّت ادارا مشتمل بود۔ دل از مستمعان در ربود۔ ہموارہ بایں مجاہدات رفیع الغایات بعنایات غیبیہ وتفضلات لاریبیہ مؤید مکرم باشند وفقیر را مستخبر حالات مسرت سمات دانستہ بارسال فضائل رسائل وارقام کرائم رقائم مبتہج میفرمودہ باشند۔ ۴ شوال المکرّم ۱۳۱۴ھ ہجریہ قدسیہ۔

الراقم فقیر غلام فرید الچشتی النظامی سجادہ نشین از جاچڑاں شریف۔

(سراج منیر۔ آخر کتاب)

مرزا صاحب نے ان خطوط کو اپنی صداقت کے نشان کے طور پر پیش کیا اور انہیں خوب مشتہر کیا۔ جب یہ خطوط سامنے آئے تو مناسب تحقیق احوال کے بعد مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے ماہنامہ اشاعۃ السنہ میں :

حضرت خواجہ غلام فرید صاحب سجادہ نشین چاچڑاں
اور مرزا غلام احمد الہامی قاتل وخونی مسیح قادیان

کے عنوان سے ایک مضمون لکھا اور بتایا کہ:

الہامی قاتل وخونی مسیح ،مسیلمہ زمانی مرزا غلام احمد قادیانی نے اسلامی دنیا میں ایک نیا جال پھیلانا اور اس میں مشائخ کرام کو پھنسانا چاہا تھا۔ رسائل انجام آتھم میں اس نے اپنا پرانا ڈھکوسلہ درج کیا تو اس میں علمائے اسلام کے ساتھ مشائخ عظام پنجاب و ہندوستان کو بھی اپنا مخاطب بنالیا۔

اس کی اس گیدڑ بھبکی کو اکثر علماء ومشائخ ہندوستان و پنجاب نے تو لا شئے سمجھا اور اس کی طرف نگاہ التفات سے نہ دیکھا مگر ایک گوشہ نشین وخلوت گزین بزرگ نے جو اہل زمانہ کی چالاکیوں اور مکاروں کی دھوکہ بازیوں سے واقف نہیں اور ذکر وشغل و ارشاد طلاب وتلقین خاص احباب میں مصروف رہتے ہیں (یعنی خواجہ غلام فرید صاحب سجادہ نشین چاچڑاں) نے محض دفع شر ورفع ضرر کی غرض سے قادیانی کو اس کی درخواست مباہلہ کے جواب میں اس مضمون کا عربی میں خط لکھوایا کہ مجھ کو آپ سے پرخاش نہیں ہے مجھے اس خطاب سے معاف رکھیں۔ قادیانی نے خواجہ صاحب کے اس قدر اعراض کو از بس غنیمت سمجھا اور اس کو اپنی توثیق قرار دے کر ضمیمہ انجام آتھم میں چھاپ کر مشتہر کر دیا اور اس کے شکریہ میں ایک طولانی خط عربی خواجہ صاحب کی تعریف وتوصیف میں لکھ کر ان کے حضور میں بھیج دیا۔ اس کے بعد اور دو خط فارسی خواجہ صاحب کی طرف سے مرزا قادیانی کے نام بھیجے گئے جن میں پہلے خط کی نسبت قادیانی کی تائید وتعریف بھی پائی جاتی ہے۔ ان خطوں کو مرزا قادیانی نے اپنی برأت وتوثیق کا کافی ذریعہ سمجھا اور ایک عمدہ سرٹیفکیٹ خیال کر کے رسالہ سراج المنیر میں مشتہر کیا۔

ان خطوں کے شائع ہونے سے مسلمانوں میں، خصوصاً ان اصحاب میں جو مشائخ کرام

و اولیائے عظام سے حسن عقیدت رکھتے ہیں، کمال تشویش و تر دد پیدا ہوا اور انہوں نے بالواسطہ و بلاواسطہ مراسلت کے ذریعہ اپنی تشویش و تردد کا خواجہ صاحب کے حضور میں اظہار کیا۔ایک مولوی صاحب ( مولانا غلام دستگیر قصوری کی طرف اشارہ ہے، بہاء )ضلع لاہور سے بذات خود خواجہ صاحب کے حضور میں حاضر ہوئے اور تدارک مافات اور اصلاح فساد قادیانی کے درپئے سعی ہوئے۔ان کو اپنی تحقیق و تفتیش سے یہ معلوم ہوا کہ خواجہ صاحب بذات خود قادیانی کی تحریرات واشتہارات کو ملاحظہ نہیں فرماتے، ان کے بعض خدام ایسے ہیں جو قادیانی کے رسائل و اشتہارات دیکھ کر اس کے دام میں پھنس گئے ہیں، وہی لوگ خواجہ صاحب کے حضور میں قادیانی کی خدا پرستی و بزرگی کی تعریفیں کر کے اس مراسلت کے موجب ہوئے ہیں۔انہوں نے جو کچھ چاہا لکھا اور خواجہ صاحب کی طرف سے قادیانی کے نام پر روانہ کیا۔

مولوی صاحب موصوف نے ہر چند کوشش کی کہ وہ عقاید و مکائد قادیانی اس کی اصل تحریرات سے نکال کر خواجہ صاحب کے حضور میں پیش کریں اور خطوط مذکورہ کے برخلاف ان کی رائے قائم کرائیں مگر وہ اس کوشش میں کامیاب نہ ہوئے۔

از آنجا کہ اظہار عقاید و مکائد قادیانی واصلاح فساد اس مسیلمہ ثانی کا قرعہ اس خاکسار کے نام ڈالا گیا ہے اور اس عاجز کو اس کام کے اہتمام میں ایک خاص ملکہ عطا کیا گیا ہے لہذا خدا تعالی نے اس عاجز کے دل میں یہ القاء کیا کہ یہ ناتواں خود خواجہ صاحب کے حضور میں حاضر ہو کر عقاید و مکائد قادیانی اس کی اصلی تصانیف سے دکھا کے خواجہ صاحب کی رائے رزین ان کی نسبت ظاہر کرائے۔ بناء علیہ خاکسار وسط محرم الحرام ۱۳۱۵ھ میں ڈیرہ نواب صاحب بہاول پور میں پہنچا اور خواجہ صاحب کی ملاقات سے مشرف ہوا۔اور مرزا قادیانی کے عقاید و مکائد اصل تصانیف سے نکال کر خواجہ صاحب موصوف کو دکھائے جن کو دیکھ کر خواجہ صاحب، مرزا قادیانی سے سخت متنفر اور بے زار ہوئے اور معلوم ہوا کہ حضرت ممدوح نے جو کچھ قادیانی کے حق میں کہا تھا وہ محض دفع شر و رفع مضرت پر مبنی تھا..اور اگر حضرت ممدوح کو کسی قدر قادیانی کی نسبت نیک گمان تھا تو اس وجہ سے تھا کہ قادیانی مسلمان کہلاتا تھا اور حضرت ممدوح کو مسلمان سے حسن ظن تھا اور اس کی اصلی تصانیف دیکھنے کا اتفاق نہ ہوا تھا اس حسن ظنی اور عدم

اطلاع تصانیف قادیانی کی وجہ سے آپ نے اس کے حق میں کلمہ خیر فرمایا تھا اور شیخ سعدی کے اس قول پر عمل کیا تھا:

مرا پیر دانائے مرشد شہاب دو اندرز فرمود بر روئے آب
یکے آنکے در خویش خود بین مباش دگر آنکہ بر غیر بد بیں مباش

حضرت ممدوح نے اصل تصانیف قادیانی میں اس کے عقاید و مقالات دیکھے تو اس پر بہت آشفتہ ہوئے اور اسکی شوخیوں اور بے ادبیوں پر (جو حضرت خاتم المرسلین ﷺ کی عالی جناب میں اس سے سرزد ہوئیں) کلمہ استغفراللہ زبان پر لائے اور فرمایا کہ یہ شخص اہل اللہ اور مؤید من اللہ نہیں ہے اور کمال درجہ کا بے ادب ہے اور خودستائی کرنے والا اور نام آوری اور شہرت کا طالب ہے اور اپنے دعاوی میں سچا نہیں ہے۔ حضرت کے بعض خدام حضار مجلس نے حضرت کے سامنے فرمایا کہ آئندہ حضرت اس شخص سے خط و کتابت نہ کریں گے اور حضرت نے اس پر سکوت فرما کر اس کو تسلیم کرلیا۔ اس سے ناظرین کو یقین ہوسکتا ہے کہ وہ خطوط ثلاثہ جو حضرت کی طرف سے قادیانی کو پہنچے ہیں قادیانی کی برأت و توثیق کے دلائل نہیں ہوسکتے اور نہ وہ اس کے لئے سرٹیفکیٹ تسلیم کئے جاسکتے ہیں۔

قادیانی اب بھی لن ترانیاں ہانکے اور حضرت ممدوح کو اپنا مصدق و موافق قرار دے تو اس کو لازم ہے کہ وہ اسی مضمون کا ایک اور خط حضرت ممدوح سے حاصل کرے اور اپنے کسی رسالہ میں چھپوائے۔ یہ امر اس سے نہ ہوسکے گا اور ہرگز نہ ہوسکے گا انشاءاللہ تعالی، تو اہل اسلام معتقدین مشائخ کرام یقین کریں کہ خواجہ صاحب اس کے مصدق و مؤید نہیں ہیں اور اس کے دعاوی سے ناخوش ہیں۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔ ج ۱۸ ص ۱۳۷۔۱۴۱ مختصراً)

# قادیانی بدزبانی بحق خلیفہ عثمانی

۱۸۹۷ء میں خلافت عثمانیہ کے سفیر جناب حسین کامی ہندوستان تشریف لائے جہاں انہوں نے اپنے دوران قیام مختلف وفود، جماعتوں اور افراد سے ملاقاتیں کیں۔آپ قادیان بھی گئے جہاں انہوں نے مرزا صاحب قادیانی سے ملاقات کی۔اس ملاقات کے بعد مرزا صاحب نے سلطان ترکی اور ان کے عمال حکومت پر تنقید کرتے ہوئے ایک اشتہار شائع کیا۔ ہندوستان کے اسلامی حلقوں میں اس اشتہار کے شائع ہونے پر احتجاج ہوا تو مرزا صاحب نے معذرت پر مبنی ایک اشتہار شائع کیا۔ اس سلسلہ واقعات کی روداد مولانا محمد بٹالویؒ نے مرتب کر کے شائع فرمائی جو مختصراً ذیل میں نقل کی جاتی ہے۔مولانا کی تحریر پڑھنے سے پہلے مرزا قادیانی کے اشتہار ، **حسین کامی سفیر سلطان روم**، سے ایک انتخاب ملاحظہ کیجئے۔مرزا صاحب نے لکھا:

> پرچہ اخبار ۱۵ مئی ۱۸۹۷ء ناظم الہند لاہور میں جو ایک شیعہ اخبار ہے سفیر مذکور العنوان کا ایک خط چھپا ہے جو بالکل گندہ اور خلاف تہذیب اور انسانیت ہے ...اور اس خط کے عنوان میں یہ لکھا ہے کہ سفیر صاحب متواتر درخواستوں کے بعد قادیان میں تشریف لے گئے ..... مجھے دنیاداروں اور منافقوں کی ملاقات سے اس قدر بےزاری اور نفرت ہے جیسا کہ نجاست سے ۔ مجھے نہ کچھ سلطان روم کی طرف حاجت ہے اور نہ اس کے کسی سفیر کی ملاقات کا شوق ہے میرے لئے ایک سلطان کافی ہے جو آسمان اور زمین کا حقیقی بادشاہ ہے اور میں امید رکھتا ہوں کہ قبل اس کے کہ کسی دوسرے کی طرف مجھے حاجت پڑے اس عالم سے گذر جاؤں ........ میرے نزدیک واجب التعظیم اور واجب الاطاعت اور شکرگزاری کے لائق گورنمنٹ انگریزی ہے جس کے زیر سایہ امن کے ساتھ یہ آسمانی کارروائی میں کر رہا ہوں ۔ترکی سلطنت آج کل تاریکی سے بھری ہوئی ہے اور وہی شامت اعمال بھگت رہی ہے اور ہرگز ممکن نہیں کہ اسکے زیر سایہ رہ کر ہم کسی راستی کو پھیلا سکیں۔ شاید بہت سے لوگ اس فقرہ سے ناراض ہوں گے مگر یہی حق ہے۔سفیر مذکور نے خلوت کی ملاقات کے لئے خود التجا کی۔ اگرچہ مجھ کو اس کی اول

ملاقات میں ہی دنیا پرستی کی بد بو آئی اور منافقانہ طریق دکھائی مگر حسن اخلاق نے مجھے بوجہ مہمان ہونے اس کی اجازت دینے کیلئے مجبور کیا۔ نامبردہ نے خلوت کی ملاقات میں سلطان روم کے لئے ایک خاص دعا کرنے کی درخواست کی اور یہ بھی چاہا کہ آئندہ اس کے لئے جو کچھ آسمانی قضاوقدر سے آنے والا ہے، اس سے وہ اطلاع پاوے۔ میں نے اس کو صاف کہہ دیا کہ سلطان کی سلطنت کی اچھی حالت نہیں اور میں کشفی طریق سے اس کے ارکان کی حالت اچھی نہیں دیکھتا اور میرے نزدیک ان حالتوں کے ساتھ انجام اچھا نہیں۔ یہی وہ باتیں تھیں جو سفیر کو اپنی بدقسمتی سے بہت بری معلوم ہوئیں۔ میں نے کئی اشارات سے اس بات پر بھی زور دیا کہ رومی سلطنت خدا کے نزدیک کئی باتوں میں قصوروار ہے اور خدا سچے تقوی اور طہارت اور نوع انسان کی ہمدردی کو چاہتا ہے اور روم کی حالت موجودہ بربادی کو چاہتی ہے۔ توبہ کروتا نیک پھل پاؤ۔ مگر میں اس کے دل کی طرف خیال کر رہا تھا کہ وہ ان باتوں کو بہت ہی برا مانتا تھا اور یہ بات ایک صریح دلیل اس بات پر ہے کہ سلطنت روم کے اچھے دن نہیں ہیں۔ اور پھر اس کا بدگوئی کے ساتھ واپس جانا یہ اور دلیل ہے کہ زوال کی علامات موجود ہیں۔ ماسوا اس کے میرے دعوی مسیح موعود اور مہدی معہود کے بارے میں کئی باتیں درمیان آئیں۔ میں نے اس کو بار بار سمجھایا کہ میں خدا کی طرف سے ہوں اور کسی خونی مسیح اور خونی مہدی کا انتظار کرنا جیسا کہ عام مسلمانوں کا خیال ہے یہ سب بے ہودہ قصے ہیں۔ اس کے ساتھ میں نے یہ بھی اس کو کہا کہ خدا نے یہی ارادہ کیا ہے کہ جو مسلمانوں میں سے مجھ سے علیحدہ رہے گا وہ کاٹا جائے گا بادشاہ ہو یا غیر بادشاہ۔ اور میں خیال کرتا ہوں کہ یہ تمام باتیں تیر کی طرح اس کو لگتی تھیں۔ اور میں نے اپنی طرف سے نہیں بلکہ جو کچھ خدا نے الہام کے ذریعہ فرمایا تھا، وہی کہا تھا۔ پھر ان تمام باتوں کے بعد گورنمنٹ برطانیہ کا بھی ذکر آیا اور جیسا کہ میرا قدیم سے عقیدہ ہے میں نے اس کو بار بار کہا کہ ہم گورنمنٹ سے دلی اخلاص رکھتے ہیں اور دلی وفادار اور دلی شکرگذار ہیں کیونکہ اس کے زیر سایہ اس قدر امن سے زندگی بسر کر رہے ہیں کہ کسی دوسری سلطنت کے نیچے ہرگز امید نہیں کہ وہ امن حاصل ہو سکے۔ کیا میں اسلامبول میں امن کیساتھ اس دعوی کو پھیلا سکتا ہوں کہ میں مسیح موعود اور مہدی معہود ہوں اور یہ کہ تلوار چلانے کی سب روائتیں جھوٹ ہیں۔

کیا یہ سن کر اس جگہ کے درندے مولوی اور قاضی حملہ نہیں کرینگے اور کیا سلطانی انتظام بھی تقاضا نہیں کریگا کہ ان کی مرضی کو مقدم رکھا جائے پھر مجھے سلطان روم سے کیا فائدہ

ان سب باتوں کو سفیر مذکور نے تعجب سے سنا اور حیرت سے میرا منہ دیکھتا رہا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے خط میں جو ناظم الہند ۱۵ مئی ۱۸۹۷ء میں چھپا ہے میرا نام نمرود، شداد اور شیطان رکھتا ہے اور مجھے جھوٹا اور مزوّر اور مورد غضب الٰہی قرار دیتا ہے...:

(پھر مرزا صاحب فرماتے ہیں)

نقل اس خط کی جو سفیر کی جانب سے اخبار ناظم الہند ۱۵ مئی ۱۸۹۷ء میں چھپا ہے:۔

بحضور سید السادات العظام وفخر النجباء الکرام مولانا سید محمد ناظر حسین صاحب ناظم ادام اللّٰہ فیوضہ و ظل عاطفتہ۔سیدی ومولائی، التفات نامہ ذات سامی شما بدست تجبیل واحترام مارسید الحق ممنونیت غیر مترقبہ عظمی بخشید۔ فدایت شوم کہ استفسار احوال غرائب کادیان وکادیانی (قادیان وقادیانی) را فرمودہ بودید۔ اکنوں ما بکمال تمکین ذیلاً بخدمت والانہمت وعالی بیان وافادہ می کنم کہ ایں شخص عجیب وغریب از صراط المستقیم اسلام برگشتہ قدم بردائرہ علیھم الضّالین گذاشتہ وتزویر محبت حضرت خاتم النبیین را در پیش گرفتہ وبزعم باطل خویش باب رسالت رامفتوح دانستہ است شائیستہ ہزاراں خندہ است کہ فرق در بین نبوت ورسالت پنداشتہ است ومعاذ اللہ تعالی می گوید کہ خداوند عالم رسول ﷺ را گاہیدر فرقان حمید وقرآن مجید بعنوان خاتم المرسلین معنن نکردہ است فقط بخطاب خاتم النبیین اکتفا فرمودہ است۔ القصہ اینکہ اول ؟؟ وددراولی ملہم می گفت بعدہ مسیح موعود گشتہ آہستہ آہستہ بقول مجرد خود صعود بمرتبہ عالیہ مہدویت کردہ استعیذ باللّٰہ تعالی خود را از خود رائے بپائے معلائے رسالت رساندہ است۔ بنا علی ہذا ظن غالب ما براں است کہ ترقی پنجمیں قدم برسر شریر شدّاد ونمرود نہادہ کلاہ الوہیت برسر سرکش خود کہ کاں خیالات فاسہ ومعدن مالیخولیا وہذیانات باطلہ است میگزارد وعجب ست کہ شاعر معجز بیان درحق ایں ضعیف الاعتقاد والبنیان چندیاں سال قبل ازیں گویا بطور پیش گوئی تدوین ایں شعر در دیوان اشعار آبدار خود کردہ است۔

سال اول مطرب آمد سال دویم خواجہ بخت گریاری کند امسال سیدمی شود

خلاصہ ازیں سخنہا درگزرید واو را بر شیطنش پسرید و مارا از پریشان نویسی معاف دارید

عزیز اسلام ما را بجناب شریعت مدار مولوی ابوسعید محمد حسین و جناب داروغہ عبدالغفور خاں برسانید وسانٹمڑ پائی خودرا گرفتہ بصوب ما روانہ کنید تا کہ از دارالخلافہ اسلامبول کفش مسجدے مطابق آن بطلبم و در ہر خصوص برزات عالی شما تقدیم مراسم احترامکاری کردہ مسارعت براستبنا می طبع عالی می نمائم ۔ والسلام ۔ الراقم حسین کامی ۔

(منقول از اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء مجموعہ اشتہارات جلد۲ ص ۴۱۴ ۔ ۴۱۹)

مولانا محمد حسین بٹالویؒ لکھتے ہیں:

قادیانی نے اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء میں حضرت سلطان المعظم (عثمانی خلیفہ) کی توہین و بدگوئی کر کے گورنمنٹ کو دھوکہ دیا اور یہ جتایا کہ وہ سلطان روم اور سلطنت ترکی کا بدخواہ و دلی دشمن ہے۔اس لئے وہ برٹش گورنمنٹ کا خیرخواہ متصور ہونا چاہیے اوراشتہار ۱۵ جون ۱۸۹۷ میں اس توہین و بدگوئی کا انکارکر کے مسلمانوں کو دھوکہ دیا اور یہ جتایا کہ اس نے حضرت سلطان معظم کی توہین نہیں کی بلکہ سلطنت ترکی اوراس کے ارکان کی بدگوئی کی ہے اس لئے مسلمانان محبین ومعتقدین سلطان المعظم اس کواسلام ومسلمانوں کا دشمن قرار نہ دیں۔

پھر جب بعض اسلامی اخباروں نے اس کی خبر لی اوراس کے اس دھوکہ کی قلعی کھل گئی اورایک مقدمہ میں عدالت ضلع گورداسپور میں اس کی طلبی ہوئی اور دوران سوالات وجوابات میں اس کے مخالف گورنمنٹ ہونے کی حقیقت کھلنے لگی تو پھراس نے وہی کارستانی کی اور عدالت کو یہ بات جتائی کہ وہ سلطان روم کا بدگو ومخالف ہے اس لئے مسلمان اس کے دشمن بن گئے ہیں ۔اور اشتہار ۲۰ ستمبر ۱۸۹۷ء میں اپنی اسی کارستانی و بدگوئی و بدزبانی کی سند پیش کر کے اس سے سلطنت ترکی سے اپنی مخالفت اور برٹش گورنمنٹ کی خیرخواہی وموافقت ثابت کی ۔..

اس نے اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء کے جن فقرات میں سلطنت ترکی کی عداوت کا اظہاراور حضرت سلطان المعظم کی توہین کا ارتکاب کیا ہے وہ یہ ہیں جو معہ تشریح وتوضیح وحدانی خطوط میں (یعنی بین القوسین اور باریک خط میں) نقل کئے جاتے ہیں:

۱۔ مجھے دنیاداروں اورمنافقوں کی ملاقات سے اس قدر نفرت ہے جیسا کہ نجاست سے۔

(یہ کلمات بظاہر سفیر کے حق میں ہیں اور در پردہ حضرت سلطان المعظم کے حق میں کیونکہ ان کوبھی قادیانی صرف دنیا دار بادشاہ سمجھتا ہے، نہ دیندار اور خلیفۃ المسلمین چنانچہ فقرہ مابعد اشتہار ہذا اورفقرہ آئندہ اس کے اشتہار جشن جوبلی کا اس پر شاہد ہے)

۲۔ نہ مجھے سلطان روم کی طرف کچھ حاجت ہے نہ اس کے سفیر کی ملاقات کا شوق (حضرت سلطان المعظم سے اپنی استغنا و بے پرواہی ظاہر کرنا، اور ان کو مفرد الفاظ بلاتعظیم سے یاد کرنا حضرت ممدوح کی صریح اہانت ہے۔ حضرت سلطان المعظم کی، جو مسلمانوں کے مذہبی پیشوا ہیں اور ان کے معابد و مشاعر مکہ مکرمہ و مدینہ طیبہ وغیرہ مشاہد کے خادم و محافظ، ہر ایک مسلمان کو مذہبی حاجت ہے۔ ان سے استغنا و بے پروائی ظاہر کرنا در پردہ مکہ و مدینہ سے بے پروائی ظاہر کرنا ہے جو کسی مسلمان کا کام نہیں، بلکہ ان ہی کافروں کا کام ہے جو قادیان کو مکہ سمجھتے ہیں اور اس کو خطاب دار الاماں، جو مکہ کا خطاب ہے، سے یاد کرتے ہیں اور حج کعبہ کی جگہ اسی قادیان کا حج کرتے اور اس کو بجائے حج کعبہ کافی سمجھتے ہیں)

۳۔ میرے نزدیک واجب التعظیم اور واجب الاطاعت اور شکر گزاری کے لائق گورنمنٹ انگریزی ہے جس کے زیر سایہ امن کے ساتھ یہ آسمانی کاروائی میں کر رہا ہوں۔

(گورنمنٹ انگریزی کو سلطنت ترکی کے مقابلہ میں واجب التعظیم اور واجب الاطاعت اور قابل شکر گزاری کہنے کا مفہوم یہ ہے کہ سلطنت ترکی واجب التعظیم و واجب الاطاعت اور قابل شکر گزاری نہیں ہے اور یہ صاف اور صریح سلطنت ترکی کی توہین ہے جو کسی مسلمان کا کام نہیں ہے۔ بے شک گورنمنٹ انگریزی مسلمانان رعایا گورنمنٹ کے نزدیک دنیاوی امور میں اور پولیٹکل نظر سے واجب التعظیم واجب الاطاعت اور قابل شکر گزاری ہے مگر مذہبی امور اور مذہبی نظر سے سلطنت ترکی مسلمانوں کے لئے واجب الاطاعت واجب التعظیم اور قابل شکر گزاری ہے اور جو شخص مسلمان کہلا کر مذہبی امور کی نظر سے، جو مسلمانوں کو حج و زیارت کے سفر میں پیش آنے لازم ہیں، سلطنت ترکی کی تعظیم اور اطاعت اور شکر گزاری کو واجب نہیں سمجھتا، وہ در پردہ سخت کافر (ناشکر) ہے وہ اپنے مذہبی پیشوا کی اہانت کرتا ہے جس کی توہین خدا تعالی کرتا ہے۔ چنانچہ حدیث میں وارد ہے: السّلطان ظلّ اللّٰہ فی الارض من اکرمہ اکرمہ اللّٰہ و من اہانہ اہانہ اللّٰہ۔ مشکوۃ ص ۳۱۴ و ۳۱۵ وغیرہ۔ کہ سلطان زمین میں خدا کا سایہ ہے جو اس کی عزت و توقیر کرتا ہے خدا اس کی عزت کرتا ہے، جو اس کی اہانت کرتا ہے خدا اس کی اہانت کرتا ہے۔

اس توہین آسمانی کا یہ اثر ہے جو قادیانی پر ظاہر ہو رہا ہے کہ جب سے اس نے سلطان المعظم کی توہین کی ہے اسلامی دنیا میں اس کی توہین ہو رہی ہے اور چاروں طرف سے لعنت کی بوچھاڑ پڑ رہی ہے جس کا کسی قدر بیان آئندہ ہوگا)

۴۔ ٹرکی سلطنت آج کل تاریکی سے بھری ہوئی ہے اور وہی شامت اعمال بھگت رہی ہے۔

(یہ صاف اور صریح طور پر سلطنت ترکی کی توہین ہے اور اس کی فتوحات روز افزوں کو کان لم یکن سمجھنا اور ان پر حسرت و رنج ظاہر کرنا ہے۔ قادیانی ان فتوحات کو فتوحات سمجھتا اور دل میں ان پر ماتم نہ کرتا تو یہ کلمہ خبیثہ کہ وہ شامت اعمال بھگت رہی ہے، زبان پر لانے سے شرماتا، اور یہ خیال کرتا کہ ان دنوں سلطت ترکی کو وہ ترقی نصیب ہوئی ہے

جواس سے دوسو برس پہلے نہ ہوئی تھی اور یہ روز افزوں برکت ہے، نہ اعمال کی شامت ہے )

۵۔ نامبردہ (سفیر حضرت سلطان المعظم ) نے خلوت کی ملاقات میں سلطان روم کے لئے ایک خاص دعا کرنے کیلئے درخواست کی اور یہ بھی چاہا کہ آئندہ کیلئے جو کچھ آسمانی قضا وقدر سے آنے والا ہے اس سے وہ اطلاع پاوے۔ میں نے اس کو صاف کہدیا کہ سلطان کی سلطنت کی حالت اچھی نہیں ہے اور میں کشفی طریق سے اس کے ارکان کی حالت اچھی نہیں دیکھتا اور میرے نزدیک ان حالتوں کے ساتھ انجام اچھا نہیں ہوتا۔ یہ وہ باتیں تھیں جو سفیر کو اپنی بدقسمتی سے بری معلوم ہوئیں۔

( یہ بھی صریح اور صاف طور پر سلطنت ترکی کی توہین ہے۔ اور فتوحات سلطنت کو کان لم یکن سمجھنا۔ اور ان پر دل سے ناخوش ہونا اور ماتم کرنا ہے۔ ان فتوحات کو وہ فتوحات سمجھتا اور ان پر خوش ہوتا تو موجودہ حالت کی نظر سے آئندہ ترقی کی امید دلاتا۔ بدانجامی سے نہ ڈراتا۔

مولانا بٹالوی لکھتے ہیں کہ یہ تو اس (مرزا) کی توہین سلطنت کی تشریح و توضیح ہے۔ اب ہم اس کے مستجاب الدعوات اور صاحب کشف اور مطلع دیوان آسمانی قضا وقدر ہونے کے دعوی پر جو اس فقرہ میں پایا جاتا ہے، ریمارک کرتے ہیں کہ اس دعوی کو دیکھ کر ہم کو ہنسی آتی ہے اور آپ کی جرأت و جسارت زعفران زار تعجب و حیرت میں لے جاتی ہے۔

قادیانی صاحب! آپ اس لائق کب ہوئے کہ آپ سے کوئی دعا کرائے اور مراد پائے۔ یا کوئی آسمانی قدر وقضا کا حال پوچھے تو آپ کشف سے اس کو بتادیں۔ آپ صاحب کشف اور دفتر قضا وقدر کے ناظر ہوتے تو اپنی بیوی کے پہلے حمل رہنے کے وقت کشف سے جان جاتے کہ اس حمل سے لڑکی ہوگی، اور لڑکا ہونے کی پیش گوئی نہ کرتے۔ پھر دوسرے حمل سے لڑکا بشیر پیدا ہونے پر جان جاتے کہ وہ جلد مرجائے گا اور اس کو بشیر موعود قرار نہ دیتے۔ پھر تیسرے اور چوتھے اور پانچویں حمل (جن سے محمود، بشیر اور شریف پیدا ہوئے) کے وقت معلوم کر لیتے کہ فرزند موعود ان حملوں سے پیدا ہوگا اور اس کی تعیین کر کے پیش گوئی کرتے۔ اور چھٹے یا ساتویں حمل سے اس کے پیدا ہونے کی امید نہ رکھتے، پھر اس چھٹے یا ساتویں حمل کے وقت جان جاتے کہ اس سے لڑکی ہوگی، نہ لڑکا۔ اور ضمیمہ انجام آتھم کے صفحہ ۹ میں یہ دعوی نہ کرتے کہ فرزند موعود اب پیدا ہوگا، جو تین کو چار کرنے والا ہوگا، باوجودیکہ وہ زائد المیعاد بھی ہو چکا تھا کیونکہ فرزند موعود کے لئے نو برس کی میعاد تھی اور وہ حمل بارہویں سال ہوا تھا۔

ایسا ہی آپ عبداللہ آتھم کی نسبت جان لیتے کہ وہ ۱۵ ماہ کی میعاد میں رجوع بحق کرے گا اور فوت نہ ہوگا۔ اور مرزا سلطان محمد بیگ کی نسبت جو آپ کی منکوحہ آسمانی سے عیش اڑا رہا ہے .. یہ جان لیتے کہ اس کے وارثوں کی معذرت کی وجہ سے اس کی موت کو ٹلایا جائے گا اور ڈہائی برس میں اس کی موت کی پیش گوئی نہ کرتے ( یہ بھی محض آ

پ کا دعوی ہے۔ اور درحقیقت اس کے وارثوں نے معذرت نہیں کی۔ دیکھو اشاعۃ السنہ ج ۱۶)

اور اگر آپ مستجاب الدعوات ہوتے تو پہلے اپنے لئے دعا کرتے اور جو اطراف واکناف عالم سے آپ پر لعنت وتکفیر کی بارش ہورہی ہے اس سے اپنے آپ کو بچاتے۔ پھر سردار بہادر سید امیر علی شاہ رسالدار پنشنر کے لئے دعاء تولد فرزند کی (جس کے عوض ۵۰۰ روپیہ پیشگی عبدالحق پنشنر اکاؤنٹنٹ والہی بخش اکونٹنٹ کی معرفت لے کر ہضم کر چکے ہیں) دعا کرتے اور اس میں کامیاب ہوتے۔ اور نواب صاحب مالیر کوٹلہ کی صحت کے لئے جس کے عوض میں ۵۰۰ روپیہ ان کی والدہ ماجدہ سے لے کر خورد برد کر چکے ہیں، دعا کرتے اور کامیاب ہو کر آج وزیر ریاست ہوتے۔ گذشتہ راصلوٰۃ اگر آپ صاحب کشف اور مستجاب الدعوات ہیں تو سابق پیش گوئیوں میں سے صرف ایک پیش گوئی متعلق اپنی منکوحہ آسمانی کی نسبت کشف کا ٹیلی فون لگا کر بتادیں کہ آپ کی منکوحہ، جو غیر کی فراش ہے، آپ کے پلنگ پر کب آئے گی اور جناب فضائل مآب الہامات انتساب ملا محمد بخش صاحب قادری لاہوری کی نسبت جو آپ کی موجودہ محبوبہ پر اپنے الہام کی بشارت وشہادت سے نکاح کی ٹھان بیٹھے ہیں، اور نکاح خوانی کیلئے برطبق مثل: تو مان نہ مان میں تیرا مہمان، اس ناتوان کو مقرر کر چکے ہیں، جیسے کہ آپ بے چارہ مرزا سلطان محمد بیگ کی منکوحہ کے نکاح کا دعوی رکھتے ہیں، بتادیں کہ اگر وہ اس دعوی الہام میں نادرستی پر ہے تو اس کا کام کب تمام ہے۔ اور آپ کو اور آپ کی بیوی کو اس سے اور اس کے الہامات سے کب امن حاصل ہوگا۔

ان امور کے متعلق آپ کشف سے قضا وقدر کا فیصلہ کچھ نہ بتائیں اور اپنا مستجاب الدعوات ہونا ثابت نہ کریں، تو پھر حضرت سلطان المعظم یا ان کی سلطنت یا کسی اور شخص یا قوم کی نسبت کشف بیانی یا مستجاب الدعا ہونے کے دعوی سے کیوں شرم وحیا سے کام نہیں لیتے۔ اگر آپ اس کے جواب میں یہ عذر کریں کہ یہ دونوں امور ہماری ذات سے متعلق ہیں اور ہم تن برضا وتسلیم قضا وقدر دے چکے ہیں، ہماری منکوحہ آسمانی کو مرزا سلطان محمد بیگ استعمال کر رہا ہے تو ہم راضی ہیں ہماری موجودہ محبوبہ منکوحہ پر ملا محمد بخش نظر رکھتا ہے تو اس میں بھی ہم کو بجز تسلیم چارہ نہیں ہے، اور ہمارے جیسے باخدا عارف اور بزرگ اپنے نفع وذاتی فائدہ سے دوسرے کے نفع کو مقدم سمجھتے ہیں اور اپنے نقصان میں تن برضا سپرد کرتے ہیں اور ان دو بیتوں پر کاربند رہتے ہیں:

بذل درویشاں کند نیمے دگر　　　نیم نانے گر خورد مرد خدا

از ہزاراں کعبہ یک دل بہتر است　　　دل بدست آور کہ حج اکبر است

لہذا ہم (یعنی مرزا قادیانی) مرزا سلطان محمد بیگ اور ملا محمد بخش کے لئے بددعا نہیں کرتے۔ اول الذکر ہماری منکوحہ آسمانی سے شوق سے نفع اٹھاوے۔ اور ثانی الذکر کو اگر الہام میں وعدہ نکاح ہو چکا ہے تو وہ بھی امیدوار رہے، تو اسکے جواب میں اولاً ہم کہیں گے کہ یہ رضا وتسلیم نہیں جو اہل اللہ وصاحب دلاں باخدا کا کام ہے۔ بلکہ یہ

دیوثی کہلاتی ہے جو بے غیرت و بے حیا لوگوں کا شیوہ ہے۔ اور ثانیاً یہ گذارش کریں گے کہ اگر آپ کا الہام اس دیوثی کی آپ کو اجازت دیتا ہے اور آپ کو ان لوگوں کے متعلق دعا بد کرنے سے مانع ہے تو ہم اور دو شخصوں آپ کے اہل تعلق کو پیش کرتے ہیں۔ ۱۔ سردار بہادر سید امیر علی شاہ رسالدار پنشنر لاہور۔ ۲۔ نواب صاحب والی ریاست مالیر کوٹلہ۔ آپ سردار صاحب کے حق میں بیٹا پیدا ہونے کے لئے دعا کریں۔ اور نواب صاحب مالیر کوٹلہ کے لئے صحت کی دعا کریں۔ اور دیوان قضا و قدر ملاحظہ فرما کر ان دعاؤں کے وقت قبولیت سے اطلاع دیں۔ مگر وقت ایسا لمبا نہ بتاویں اور اس میں کوئی ایسی پیچدار شرط نہ لگاویں جس میں آپ کی قدیمی حکمت عملی کا دخل ہو۔ اور اگر آپ اس میں یہ عذر کریں کہ جو پانچ پانچ سو روپیہ ان لوگوں یا ان کے بعض متعلقوں سے ہم لے چکے ہیں وہ مدت ہوئی خورد برد ہوکر ایسا ہضم ہو گیا ہے کہ اب اس کا اثر بدن میں باقی نہیں رہا، پھر دعا کے لئے جوش کیوں کر پیدا ہو۔ وہ لوگ پانچ پانچ سو اور روپیہ پیشگی داخل کریں تو اس سے پلاؤ متنجن کھا کر بدن میں حرارت و جوش پیدا ہو، تب ان کے لئے جوشیلی دعا دل سے نکلے، تو اس کے جواب میں بادب عرض کیا جائے گا کہ نواب صاحب مالیر کوٹلہ تو ایک مدت سے مرض دیوانگی کے سبب اپنی ریاست سے علیحدہ ہیں اور ان کی جگہ ایک اور صاحب رئیس ریاست لہارو کے کام کرتے ہیں جن سے خاکسار کو ذاتی واقفیت و آشنائی نہیں۔ ان سے آپ یہ سوال اپنے مرید خاص محمد علی صاحب رئیس مالیر کوٹلہ کی معرفت کریں۔ ہاں سید امیر علی شاہ سردار بہادر میرے عنایت فرما اور بے تکلف دوست ہیں۔ ان سے پانچ سو نہیں ہزار روپیہ پیشگی دلوا سکتا ہوں بشرطیکہ آپ باضابطہ اقرار نامہ لکھ دیں کہ قریب عرصہ میں آپ کی دعا کا اثر ظاہر نہ ہوا اور قضا و قدر کے دفتر سے آپ کو کچھ پتہ نہ لگا تو پھر آپ سے وہی سلوک کیا جائے گا جو عبداللہ آتھم کی عدم وفات پر آپ نے خود اپنے لئے تجویز کیا تھا۔ جو آپ ہی کے الفاظ سے نقل کیا جاتا ہے۔ آپ جنگ مقدس کے صفحہ اخیر میں لکھتے ہیں:

میں اس وقت اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیش گوئی جھوٹی نکلے یعنی وہ فریق جو خدا کے نزدیک جھوٹ پر ہے وہ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے، تو میں ہر ایک سزا کے اٹھانیکے لئے تیار ہوں۔ مجھ کو ذلیل کیا جائے، روسیاہ کیا جائے، میرے گلے میں رسہ ڈال دیا جائے، مجھ کو پھانسی دیا جاوے، ہر ایک بات کے لئے تیار ہوں۔

اس شرط سے آپ ڈر جائیں اور ان صاحبوں کے لئے دعا کا اثر دکھانے سے انکار کریں تو آپ کے مستجاب الدعوات اور ناظر دیوان قضا و قدر ہونے کے ثبوت کے لئے ایک اور نئی و عام پسند مثال پیش کی جاتی ہے۔ اگر آپ دیوان قضا و قدر میں نظر رکھتے ہیں تو اس دیوان کو ملاحظہ فرما کر بذریعہ اشتہار بتادیں کہ قحط سالی اس ملک سے کب رفع ہوگی اور کس کس تاریخ کافی و عمدہ بارش ہوگی۔ اور غلہ کا نرخ کب ارزاں ہوگا اور اگر آپ مستجاب الدعوات ہیں تو خدا تعالیٰ سے عام و کافی بارش کیلئے دعا مانگیں اور یہ کہ غلہ گندم فی روپیہ کم سے کم ایک من پختہ ہو جائے اور اس

دعا کی قبولیت کے وقت سے بذریعہ اشتہارات پبلک کو اطلاع دیں پھر تو تمام ملک آپ کا تابع ہو جائے گا اور مذہبی سرداری کے علاوہ پولیٹکل سرداری بھی (جس کے دھن میں آپ مدت سے لگے ہوئے ہیں) آپ ہی کے ہو جائیگی۔

اس کے جواب میں شائد آپ یہی عذر کریں گے ہم ایسی دعاؤں، امن آسائش و عافیت کیلئے، نہیں بھیجے گئے۔ بلکہ ہم مارنے مروانے کیلئے مبعوث ہوئے ہیں اس کی سند میں یہ شعر پیش کریں

درکوئے نیک نامی مارا گذر ندارند　　گرتونمے پسندی تبدیل کن قضارا

چنانچہ اپنے اشتہار پیش گوئی متعلق راج اندرسنگھ میں آپ فرما چکے ہیں، تو اس کے جواب میں کہا جائے گا کہ پھر آپ فقرہ نمبر ۵ میں اور دیگر مقامات میں مطلق مستجاب الدعوات ہونے کا دعوی کیوں کرتے ہیں اور ناواقف خلق اللہ کو کیوں گمراہی میں ڈال رہے ہیں۔ خدا کے تو آپ قائل معلوم نہیں ہوتے، عقلاء دنیا ہی سے شرم کریں اور ایسی لن ترانیاں چھوڑ دیں۔ اب ان لن ترانیوں کا موقعہ نہیں رہا۔ عبداللہ آتھم و شوہر ثانی منکوحہ آسمانی جناب کے نہ مرنے اور لیکھ رام کے موافق میعاد و حسب مضمون پیش گوئی قتل نہ ہونے اور فرزند موعود بشیر عمانوایل کے اب تک پیدا نہ ہونے سے آپ کا حال کس و ناکس پر کھل گیا ہے اب ملاحظہ قضا و قدر و استجابت دعا کا نام نہ لیا کریں)

۶۔ میں نے کئی اشارات میں اس بات پر زور دیا ہے کہ رومی سلطنت خدا کے نزدیک کئی باتوں میں قصوروار ہے اور خدا، سچے تقوی اور عبادت اور نوع انسانی کی ہم دردی کو چاہتا ہے اور روم کی حالت موجودہ بربادی کو چاہتی ہے۔

(یہ فقرہ بھی صراحت کے ساتھ سلطنت روم کی توہین اور اس پر حملہ کر رہا ہے اور بتا رہا ہے کہ موجودہ حالت سلطنت کو (جس میں ترقی اور فتوحات حاصل ہوئیں) اور مفروران اور مجروحان یونان کے ساتھ سلطنت ترکی کی انسانی ہمدردی کو (جس کو اقوام مخالفین نے بھی مان لیا ہے) آپ اچھا نہیں سمجھتے، اور دل سے اس پر ناخوش ہیں۔ آپ کے اس اعتراض: ترکی سلطنت میں تقوی و طہارت و عبادت و انسانی ہم دردی نہیں پائی جاتی، اس لئے وہ سلطنت برباد ہوگی۔۔ کا جواب اخبار چودھویں صدی نے کافی و وافی دے دیا، لہذا ہم اس باب میں اپنی طرف سے کچھ نہیں کہتے اسی جواب کو عنقریب نقل کر دیں گے انشاء اللہ)

۷۔ مگر میں اس کے (سفیر روم) دل کی طرف خیال کر رہا تھا کہ وہ ان باتوں کو (جو فقرہ نمبر ۵، ۶ میں کہی گئی ہیں) بہت ہی برا مانتا تھا اور یہ ایک صریح دلیل اس بات پر ہے کہ سلطنت روم کے اچھے دن نہیں

(بل بے دلوں کے محرم اسرار، تو دلوں کے بھید جان لیتا ہے، تو ہم جناب فضیلت مآب الہام انتساب ملا محمد بخش قادری لاہوری کو تیرے پاس قادیان بھیج دیتے ہیں، جو ارادے اس کے دل میں گذرتے ہیں اور ان میں سے وہ کچھ ظاہر بھی کر چکے ہیں، وہ تو بتا اور اس پر جو چاہے انعام پا۔ اے صاحب حیا تو ایسا مطلع القلوب ہوتا تو سفیر صاحب کے سامنے

یا ان کے خط کے جواب مقابلہ میں اپنے اشتہار کے ضمن میں ایسی باتیں نہ کہتا جن سے تجھے پشیمانی اور شرمندگی کے ساتھ رجوع کرنا پڑا جس کا ثبوت تجھے عنقریب ملے گا۔

اس فقرہ میں بھی تو نے سلطنت اور اس کی فتوحات پر صریح حملہ کیا۔ اور ایک شخص کے اس قصور کے بدلے کہ اس نے تیری ان باتوں کو برا سمجھا، عام سلطنت کا برا چاہا۔ اور ان آیات کا جس میں ارشاد ہے کہ ہر کسی کا کمایا اسی پر پڑتا ہے، اور ایک شخص کا بوجھ دوسرا شخص نہیں اٹھاتا۔

**۸۔ پھر اس کا بدگوئی کے ساتھ واپس جانا یہ اور دلیل ہے کہ زوال کے علامات موجود ہیں۔**

(خاکت بدہاں اے مردک بدزباں، بدگوئی ایک شخص کرے اور اس کے بدلے تو زوال تمام سلطنت پر لاوے۔ یہ کس خبیث ناپاک مذہب کا اصول ومسئلہ ہے؟ اسلام اور قرآن تو یہی فرماتے ہیں کہ ایک کے گناہ کا بوجھ دوسرے پر نہیں پڑتا۔ پھر اس کے برخلاف تیرا ایک شخص کی بدگوئی سے سلطنت کا زوال چاہنا بے حیائی و بے ایمانی و خیرہ چشمی و بدزبانی نہیں تو اور کیا ہے۔

اے صاحب حیا! اگر تو ایسا ہی صاحب تصرف ہے کہ جو تیری بدگوئی کرے وہ اور اس کی تمام قوم زوال پکڑے، تو ملا محمد بخش قادری لاہوری اور سائیں لادھڑک شاہ چشتی امرتسری کے لئے زوال کا حکم کیوں نہیں کرتا جنہوں نے تیری جورو بیٹی کو نہیں چھوڑا۔ اور اپنے الہام کی شہادت سے تیری بدگوئی کو انتہاء تک پہنچا دیا۔ یہ تیری گیدڑ بھبکیاں اور دھمکیاں ان ہی لوگوں کے مقابلہ میں ہیں جو اپنے علو مراتب کی نظر سے تجھے مخاطب نہیں بناتے اور تیری بکواس کو سن کر اعراض فرماتے ہیں اور سلام علیکم لا نبتغی الجاهلین کہہ کر الگ ہو جاتے ہیں۔ ملا محمد بخش اور سائیں لادھڑک شاہ کی متعدد تحریرات واشتہارات کے جواب سے تو کیوں ساکت ہو رہا ہے؟ اسی وجہ سے کہ وہ تیرا گھر پورا کر دیتے ہیں لہذا مسلمانوں کو یہی چاہیے کہ تیری ایسی بکواس کے مقابلہ میں خود کچھ نہ بولیں۔ ملا محمد بخش یا سائیں لادھڑک شاہ کو پیش کر دیا کریں۔ اور روپیہ پیسہ سے ان کو مدد دیا کریں)

**۹۔ میں نے یہ بھی اس (سفیر صاحب) کو کہا کہ خدا تعالی نے یہی ارادہ کیا ہے کہ جو مسلمانوں میں مجھ سے علیحدہ رہے گا، وہ کاٹا جائے گا، بادشاہ ہو یا غیر بادشاہ۔ اور میں خیال کرتا ہوں کہ یہ تمام باتیں تیر کی طرح اس کو لگتی تھیں۔ اور میں اپنی طرف سے نہیں، بلکہ جو کچھ خدا نے الہام کے ذریعے فرمایا وہی کہا تھا۔**

(یہ حضرت سلطان المعظم کی ذات پر اس نالائق دشمن اسلام کا صریح حملہ ہے۔ بادشاہ سے اس کی مراد حضرت سلطان المعظم سب سے پہلے ہیں اور دوسرے اسلامی بادشاہ ان کے بعد۔ اسلام کی قید اس الہام (شیطانی) میں اس نے اس غرض سے لگا دی ہے کہ اس کاٹنے کی دھمکی سے برٹش گورنمنٹ چونک نہ پڑے۔ مگر اس احمق کو اتنی سمجھ نہیں ہے کہ یہ

گورنمنٹ کرم سنگھ کی طرح بے وقوف نہیں ہے کہ وہ اس کی جھوٹی خوش آمد سے اس کو اپنا خیر خواہ سمجھ لے گی ۔..یہ گورنمنٹ اور دیگر مخالفین مذہب کے حق میں اپنی کتاب آئینہ کمالات کے صفحہ ۶۰۱ میں صاف کہہ چکا ہے:

نافرمان کا مال اوراس کی جان اس کے مِلک سے خارج ہوکر خدا کے مِلک میں داخل ہو جاتے ہیں ۔ پھر خدا تعالی کو اختیار ہوتا ہے کہ چاہے تو بلا واسطہ رسولوں کے ان کے مال کوتلف کرے اوران کی جانوں کومعرض عدم میں پہنچادے (یعنی ہلاک کرے) اور یا کسی رسول کے واسطے سے یہ تجلّی قہری (ہلاکت) نازل کرے۔

اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ وہ اپنے جملہ مخالفین مذہب کے مال و جان کوگورنمنٹ ہوخواہ غیر، معصوم نہیں جانتا اوران کے تلف کرنے کے فکر میں ہے۔ دیر ہے تو صرف جمعیت وشوکت کی دیر ہے۔

اس کے اس فتوی وحکم قطعی کے ساتھ اس فقرہ میں اسلام یا مسلمانوں کی قید لگا دینا گورنمنٹ کی نظر میں کوئی وقعت نہیں رکھتا۔ بلکہ صاف یقین دلا تا ہے کہ وہ لفظ گورنمنٹ کو دھوکہ دینے کی نیت سے لکھا گیا ہے۔ اور درحقیقت یہ شخص ہر شخص یاقوم کا جواس کی پیروی نہ کرے مخالف ہےاوراس کے کاٹے جانے کی فکروآرزو میں ہے۔..

یہ تو اس فقرہ کے لفظ اسلام یا مسلمانوں کی تشریح ہے،اب ہم اس فقرہ کے مضمون پر یہ سوال کرتے ہیں کہ آپ سے علیحدہ رہنے والے مسلمانوں کو کاٹ دینے کا ارادہ خدانے کرلیاہےتو وہ لوگ جوآپ کے ابتداء زمانہ الحاد ودہریت سے آپکی خدمت گذاری میں ایسے مصروف تھے، جیسے ملائکہ موت برے کی جان لینے میں مصروف ومستغرق رہتے ہیں، اب تک کیوں کاٹے نہیں گئے۔ بلکہ برعکس وہ آپ کی ایسی جڑھ کاٹ رہے ہیں اور بنیاد اکھاڑ رہے ہیں جس کوآپکا جی جانتا ہے۔

اخیر فقرہ میں جوآپ نے دعوی الہام کیا ہےاور یہی آپ کا قدیم طریق وشیوہ ہے کہ جو کچھ کسی کو برا بھلا کہا اس کوالہام بنالیا۔اس کے مقابلہ وجواب کیلئے اس طرف سے بھی ایک آپ سا ملہم محمد بخش قادری لاہوری پیدا ہو گیاہے مشہور کہ لوہے کولوہا ہی کاٹتا ہے ایسا ہی ایسے الہاموں کی بیخ کنی الہام سے ہوسکتی ہے۔ ہم ایسے الہاموں سے عاری تھے اسلئے آپ دن بدن سراٹھاتے جاتے تھے اب اس طرف بھی آپ جیساملہم پیدا ہوگیا ہے جس سے امید ہے کہ آپ کے الہامات کا مقابلہ بخوبی کرلیا کرے گا۔ بہتر ہے آپ اب الہام بازی چھوڑ دیں ورنہ الہام کے مقابلہ میں الہام کی گولہ باری تیار ہے۔ ملاّ صاحب کو مدت سے بڑے بڑے لمبے چوڑے موٹے تازے الہام ہورہے ہیں جوآپ کے الہاموں کو چکنا چور کررہے ہیں ضمیمہ اخبار جعفرزٹلی میں مضمون مرزا قادیانی کی نسبت تازہ پیش گوئیاں، ناظرین کے ملاحظہ میں آیا ہوگا۔مضمون: جشن ڈائمنڈ جوبلی کی عجیب یادگار، انہوں نے دیکھا ہوگا)

**۱۰۔ کیا میں اسلامبول میں امن کے ساتھ اس دعوی کو پھیلا سکتا ہوں کہ میں مسیح موعود اور مہدی معہود ہوں۔ اور یہ کہ تلوار چلانے والی روائتیں جھوٹ ہیں۔ کیا یہ سن کر اس جگہ کے درندے مولوی**

اور قاضی حملہ نہیں کریں گے ۔ اور کیا سلطانی انتظام بھی تقاضا نہیں کرے گا کہ ان کی مرضی کو مقدم رکھا جائے ۔ پھر مجھے سلطان روم سے کیا فائدہ ؟ ان سب باتوں کو سفیر مذکور نے تعجب سے سنا اور حیرت سے میرا منہ دیکھتا رہا یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے خط میں جو ناظم الہند ۱۵ مئی ۱۸۹۷ء میں چھپا ہے میرا نام نمرود اور شداد اور شیطان رکھتا ہے اور مجھے جھوٹا اور مزوّر اور مورد غضب الٰہی قرار دیتا ہے

(اس فقرہ میں سلطان المعظم کی صریح توہین ہے اور ان کی سلطنت کے جملہ علماء وقضاۃ ومشائخ مکہ ومدینہ وغیرھما کو درندہ کہہ کر گالی دی گئی ہے اور حضرت سلطان المعظم کو ان ہی درندوں کی مرضی کو مقدم رکھنے والا کہہ کر ان کی توہین کی گئی ہے ۔ ان توہینات کے ساتھ اپنے عقائد باطلہ ودعاوی عاطلہ کی نسبت قادیانی نے یہ اقرار کیا ہے کہ وہ اسلام کے عالموں اور قاضیوں کے نزدیک عقاید صحیحہ ودعاوی حقہ نہیں ہوسکتے اس سے اس کے جاہل پیرو عبرت کا سبق حاصل کریں اور ان عقاید و دعاوی کو عقائد باطلہ ودعاوی عاطلہ تصور کرکے ان سے دست بردار ہوجائیں ۔

جب وہ اسلام بول اور اس کے ماتحت مکہ ومدینہ کے علماء وقضاۃ کے نزدیک اسلامی عقاید تسلیم نہیں کئے جاتے تو پھر وہ اسلامی عقاید کیونکر ہوسکتے ہیں ۔ قادیانی کے عوام اتباع کے لئے جو علوم سے محروم ہیں اور وہ اپنی تحقیق سے کسی عقیدہ کا حق یا ناحق ہونا نہیں پہچان سکتے، یہی دلیل ان کے عقاید کے باطلہ ہونے پر بس ہے )

مولانا بٹالویؒ لکھتے ہیں کہ ان دس فقرات میں سے بعض فقرات ( نمبر ۲، ۵، ۹، ۱۰) میں ڈائریکٹ ( بلاواسطہ ) اور صراحت کے ساتھ اور بعض فقرات ( بقیہ نمبروں ) میں ان ڈائریکٹ ( بالواسطہ ) اور درپردہ حضرت سلطان المعظم کی قادیانی نے توہین کی ہے ۔

اس توہین سے بڑھ کر اس نے اپنے پرچہ جلسہ شکریہ جشن جوبلی میں جناب ممدوح کی توہین کی ہے جو ۷ جون ۱۸۹۷ء کو چھاپ کر اس بے نصیب نے مشتہر کیا ہے ۔

( اس اشتہار میں مرزا صاحب نے فرمایا:

....بعض نادان مسلمانوں نے ہم پر اعتراض کیا ہے کہ جو ترکی سفیر کے خط کا ردّ بذریعہ اشتہار شائع کیا گیا ہے اس میں سلطان روم کی بے ادبی کی گئی ہے اور وہ خلیفۃ المؤمنین ہے اور نیز اس اشتہار میں مداہنہ کے طور پر انگریزوں کی تعریف کی گئی ہے ۔ لیکن یہ باتیں کوتہ اندیشی اور بخل کی وجہ سے ہمارے مخالفوں کے منہ سے نکل رہی ہیں ۔ ہم نے سلطان کو کچھ برا نہیں کہا اور نہ بے ادبی کی بلکہ ہمیں اس میں افسوس ہے کہ جس شخص کے ایسے سفیر ہوں اور ایسے ارکان ہوں اس کی حالت قابل رحم ہے ...

رہی یہ بات کہ سلطان روم خلیفۃ المؤمنین ہے ، اس کے ارکان کی نسبت ایسے سوء ادب

کے الفاظ منہ پر لانا بے باکی اور گستاخی میں داخل ہے، سو یہ سراسر ناسمجھی ہے اور درحقیقت جو شخص مجھے ایک کافر دجال بے ایمان کاذب خیال کرتا ہے وہ بے شک میری اس تقریر سے سخت ناراض ہوگا جو میں نے اشتہار مورخہ ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء میں شائع کی ہے۔ لیکن میں پوچھتا ہوں کہ ذرہ اپنے دلوں میں فرض کرلو کہ اگر یہ تقریر اس شخص کی طرف سے ہو جو خدا کی طرف سے تیرہ سو برس کے وعدہ موافق مسیح موعود ہو کر آیا ہے اور خدا کا نائب ہے جس کو نبی ﷺ نے سلام کہا ہے، تو کیا سلطان روم کی عظمت کو اس کے مقابل یاد کرنا اور اس کی عظمت کو بالکل بھلا دینا بے ایمانی ہے یا نہیں۔ جن دلوں پر خدا کی لعنت ہے ان کا تو کچھ علاج نہیں لیکن عقل مند اور ایمان دار جانتے ہیں کہ ایسے شخص کے ساتھ جس کو خدا تعالیٰ نے آسمانی خلافت دے کر ایک عظیم الشان کام کے لئے بھیجا ہے، روم کے ایک ظاہری فرمانروا کو کیا نسبت ہے؟ (حاشیہ میں مرزا صاحب کہتے ہیں: ابن سیرین کا قول ہے کہ مہدی موعود بعض نبیوں سے بھی افضل ہے۔ پس ایسے لوگوں کی حالت پر سخت افسوس ہے جو ایک بادشاہ کیلئے جو دنیوی زندگی رکھتا ہے مجھ کو جو اپنے مہدی موعود ہونے کا دلائل کے ساتھ ثبوت دیتا ہوں گالیاں دیتے ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ یہ لوگ سراسر دنیا کے کیڑے ہو گئے ہیں خدا اور رسول پر ان کا ایمان نہیں رہا)

یاد رکھو کہ خدا کے فرستادہ کی توہین خدا کی توہین ہے۔ چاہو تو مجھے گالیاں دو تمہارا اختیار ہے کیونکہ آسمانی سلطنت تمہارے نزدیک حقیر ہے۔ سلطان کا خلیفۃ المؤمنین ہونا صرف اپنے منہ کا دعوی ہے لیکن وہ خلافت جس کا آج سے سترہ پہلے براہین احمدیہ اور نیز ازالہ اوہام میں ذکر ہے حقیقی خلافت وہی ہے۔ کیا وہ الہام یاد نہیں؟ اردت ان استخلف فخلقت آدم۔ خلیفۃ اللہ السلطان۔ ہاں ہماری خلافت روحانی ہے اور آسمانی ہے، نہ زمینی۔

(منقول از مجموعہ اشتہارات۔ ج ۲۔ ص ۴۲۲۔۴۲۴)

مولانا محمد حسین بٹالویؒ فرماتے ہیں:

قادیانی کا حضرت سلطان المعظم کی (جن کو ۲۶ کروڑ مسلمان مذہبی خلیفہ مانتے ہیں) خلافت کو حضرت ممدوح کا اپنے منہ کا دعوی قرار دینا اور اپنی خلافت کو (جو دراصل شیطان کی خلافت ہے) الہامی اور آسمانی اور روحانی خلافت کہنا۔ اور اسپر دلیل برطبق: دست خود دہان خود، اپنی ہی کتاب مجموعہ اباطیل... براہین کے ایک الہام (شیطانی) کو پیش کرنا اسی قادیانی کا کام ہے (جس پر کوئی صاحب شرم و حیا جرأت نہیں کرسکتا) اور اپنے منہ سے خود میاں مٹھو بنتا ہے اور پھر اسکا الزام واتہام حضرت سلطان

المعظم پر رکھنا۔ اس سے کوئی نہیں پوچھتا کہ حضرت سلطان المعظم نے اپنی زبان مبارک سے کہاں دعوی خلافت کیا ہے۔ ان کو تو ۲۶ کروڑ مسلمانوں نے مذہبی خلیفہ تسلیم کیا اور تو اپنے ہی منہ سے میاں مٹھو وخلیفۃ اللہ بنتا ہے اور اس پر اپنے ہی ایک گوزشتر مندرجہ براہین کی سند لاتا ہے اور پھر اس الزام سے شرم نہیں کرتا۔

پھر انجمن حمایت اسلام کے جلسہ ۲۷ جون ۱۸۹۷ء میں اس کے ایک نائب میاں کریم بخش سابق ٹیچر سیالکوٹ سکول کا (جو زمانہ نبوت قادیانی سے مولوی عبدالکریم کہلاتا ہے) برملا یہ دعوی کہ

حضرت اقدس مرزا صاحب نے سلطان المعظم کی توہین میں کوئی فقرہ یا لفظ نہیں کہا، جو مدعی ہو وہ ایک فقرہ یا لفظ ان کے اشتہارات میں دکھاوے،

سن کر تعجب پر تعجب ہوتا اور غیظ پر غیظ بڑھتا ہے۔ اور مصرع: چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد، یاد آتا ہے۔ اور ان دروغ گوؤں کے دعوی انکار کے معنی بجز اس کے کچھ سمجھ میں نہیں آتے کہ جس قدر توہین حضرت سلطان المعظم کی انہوں نے کی، یہ تھوڑی ہے اور کچھ بھی نہیں ہے اور جس قدر آپ کے دل میں ہے یہ اس کا عشر عشیر بھی نہیں ہے، جو کمال تعجب وافسوس کا محل ہے۔

انجمن حمایت اسلام کے کارکن ممبر جو مرزائی نہیں (کیونکہ مرزائی ممبر کسی افسوس کا محل نہیں وہ جس قدر توہین حضرت سلطان المعظم یا اور اکابر اسلام کی انجمن کے مکان میں یا انجمن کے جلسوں میں کرتے ہیں وہ اپنا فرض منصبی ادا کرتے ہیں) بھی افسوس وشکایت کے محل ہیں کہ اولاً انہوں نے قادیانی کے نائب کریم بخش سیالکوٹی کو قادیانی کی تقریر پڑھنے کے لئے انجمن کے ہال میں جگہ کیوں دی اور اگر انہوں نے عنوان تقریر سے کہ اس میں ایک عیسائی کے سوالات کا جواب دینا مقصود ظاہر کیا تھا دھوکہ کھایا تھا تو پھر عین اس مجلس میں جب کہ کریم بخش نے توہین کے ارتکاب سے انکار کیا تھا ان فقرات کو جو ہم نے اس مضمون میں نقل کئے کیوں پڑھ کر نہ سنایا۔ کیا اس وقت جلسہ میں کوئی کارکن ممبر انجمن موجود نہ تھا جو لکھا پڑھا ہو اور اس نے ان فقرات اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء و ۷ جون ۱۸۹۷ء کو دیکھا ہو۔ کیوں نہیں؟ ہوگا اور ضرور ہوگا۔ ایک نہیں کئی حضرات ہوں گے۔ پھر وہ کچھ نہ بولے اور نائب قادیانی اپنا کام کر کے چل دیئے، تو وہ ممبران کیونکر محل افسوس وشکایت نہ ہوں۔

امید ہے انجمن ہماری اس شکایت کا ازالہ اور اس نقصان کا جبر وکفارہ عمل میں لائے گی اور آئندہ کسی مرزائی کو انجمن کے مکان میں ایسی تقریر کرنے کا موقعہ نہ دیں گے جس میں وہ اسلام یا مسلمانوں کی توہین یا دل آزاری کر سکیں۔ اس سے مسٹر حفیظ سالم صاحب لاہوری کی واجبی شکایت

کا بھی ازالہ ہو جائے گا جس کو انہوں نے پرچہ ۱۰ جولائی ۱۸۹۷ء میں ملّا صاحب کے اخبار جعفر زٹلی لاہور میں پیش کیا ہے۔ وہ یہ ہے:

## مسلمان اور متبعین مرزا، اور انجمن حمایت اسلام لاہور

۲۷ جون ۱۸۹۷ء کو بروز اتوار اسلامیہ کالج لاہور واقعہ شیرانوالہ دروازہ میں ایک جلسہ ہوا جس میں قادیانی علیہ اللعنۃ کی طرف سے اس کے ایک مرید نے سراج الدین بی اے (جو کچھ مدت سے عیسائی ہو گیا ہے) کے چار سوالوں کے جواب پڑھ کر سنائے۔ چونکہ ہم پہلے ہی تاڑ گئے تھے کہ مرزا ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلنا چاہتا ہے اور غالباً اس آڑ میں وہ مخرب اسلام اپنے زہریلے اور خلاف اصول اسلام خیالات ظاہر کرنے سے باز نہ آئے گا اس لئے ہم اس جلسے میں شامل نہیں ہوئے لیکن معتبر لوگوں سے سنا گیا ہے کہ ہمارا خیال درست نکلا۔ مرزا نے جا بجا اپنے مشن کے متعلق بکواس کی ہوئی تھی۔ اور حاضرین میں سے ان کو جو اسے کاذب، مخرب اسلام اور شیطان بصورت انسان خیال کرتے ہیں سخت رنج ہوا۔ ظاہر ہے کہ مسیح الدجال کو مسیح موعود ماننے والوں کی تعداد بہت تھوڑی اور نسبتاً وہ جماعت جو اسے جھوٹا سمجھتی ہے کئی گنا زیادہ ہے، بلکہ جہاں تک ہمارا خیال ہے فقط لاہور کے مسلمانوں کی تعداد میں سے اگر مخالفین مرزا صاحب کا صحیح اندازہ کیا جائے تو قادیانی کے تمام چیلوں سے ہزار گنا زیادہ ہوں گی اور اگر متبعین مرزا کی اس تعداد کو جو لاہور میں ہے اسی نسبت سے دیکھا جائے تو اور بھی زمین و آسمان کا فرق نظر آئے گا۔ اس صورت میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ انجمن حمایت اسلام لاہور نے کیونکر چند آدمیوں کی خاطر ہزارہا اہل اسلام کی دل شکنی جائز رکھ کر اپنے مکان میں ایسے جلسہ کی اجازت دی۔ یہ تمام الزام انجمن حمایت اسلام کے کارکن ممبروں اور خاص کر سکرٹری پر آتا ہے کہ انہوں نے معدودے چند گم کردہ راہ لوگوں کو جن کے ساتھ ان کا ذاتی تعلق ہے خوش کرنے کے لئے ہزارہا مسلمانوں کا دل دکھایا..

مسٹر حفیظ سالم کی شکایت بجا ہے مگر ہم نے سنا ہے کہ آئندہ انجمن کے مکان میں مرزائی دجالوں کو اپنے کفریات کے بیان سے ممانعت ہو گئی ہے۔ اس تجویز سے مسٹر سالم حفیظ کی شکایت کا ازالہ ہو گیا۔ والحمد للّٰہ علی ذلک۔

اس بیان کو پڑھ کر اور یہ حالات و مقالات قادیانی سن کر ناظرین یقین کریں گے کہ

مرزا قادیانی کے دل میں سلطنت ترکی کی سخت عداوت ہے اور اسی وجہ سے اس نے حضرت سلطان المعظم اور ان کی سلطنت کی سخت توہین کی ہے جس کے سبب وہ واقعی دشمن اسلام کہلانے کا مستحق ہے۔ اس طعن وتوہین کے جواب میں جو کچھ ہم نے خطوط وحدانی میں کہا ہے اس سے بڑھ کر اسلامی اخباروں نے کہا اور حضرت سلطان المعظم کی طرف سے کافی جواب دیا ہے۔ اس مقام میں ان اخبارات کا خلاصہ نقل کیا جاتا ہے۔

سراج الاخبار جہلم مطبوعہ ۲۱ جون ۱۸۹۷ء میں ہے:

مرزا قادیانی کے جھوٹے دعاوی اور انبیاء کی نسبت اہانت آمیز تحریریں اگرچہ وقتاً فوقتاً مدت سے سچے مسلمانوں کی نہایت دل آزاری کا باعث ہورہی تھیں مگر اب جو اس نے ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء کو اپنے اس اشتہار میں جس کو، حسین کامی سفیر سلطان روم کے، عنوان سے شائع کیا ہے اور اس میں خواہ مخواہ خلیفۃ المؤمنین حضرت سلطان المعظم روم اور ان کی سلطنت پر بیجا حملہ کر کے نہایت بے ادبی استعمال کی ہے، اس سے ہندوستان کے ہر طبقہ کے مسلمانوں کو نہایت درجہ کا صرف رنج ہی نہیں ہوا بلکہ صریحاً ثابت ہو گیا ہے کہ یہ شخص نہ صرف ان علمائے کرام اور فضلائے عظام کا ہی دشمن ہے کہ جو اس کے دعاوی باطلہ اور اقاویل کاذبہ کے مخالف ہیں بلکہ کل روئے زمین کے مسلمانوں اور سچے اسلام کا جانی دشمن ہے اور جس طرح یورپ میں مسٹر گلیڈسٹون سلطنت روم اور اسلام کا دشمن ہے ویسے ہی ہندوستان میں یہ شخص اس کا مقلد ہو کر محض اس وجہ سے سلطنت مذکورہ کا بدخواہ بنا ہے کہ اس کے سفیر نے اپنے ذاتی مشاہدہ سے اس کے برخلاف کیوں رائے دی جو بعینہ ناظم الاخبار لاہور مطبوعہ ۱۵ مئی ۱۸۹۷ء میں درج ہو گئی۔ افسوس وہ خلیفۃ المؤمنین روئے زمین جو محافظ حرمین شریفین ہے حیف وہ اعلیٰ حضرت سلطان المعظم جس سے دنیا بھر کے مسلمانوں اور اسلام کو عزت وشوکت اور فخر حاصل ہے اسکی نسبت یہ بے باک مقلد گلیڈسٹونی کمال بے ادبی سے چھوٹا منہ بڑی بات اس طرح پر تحریر کرے کہ:

ترکی سلطنت آج کل تاریکی سے بھری ہوئی ہے اور وہی شامت اعمال بھگت رہی ہے اور ہرگز ممکن نہیں کہ اس کے زیر سایہ رہ کر ہم کسی راستی کو پھیلا سکیں .... میں نے سفیر کو صاف کہدیا کہ سلطان کی سلطنت کی اچھی حالت نہیں اور میں کشفی طریق سے اس کے ارکان کی حالت اچھی نہیں دیکھتا اور میرے نزدیک ان حالتوں کے ساتھ انجام اچھا نہیں، میں نے کئی

اشارات سے اس بات پر بھی زور دیا کہ رومی سلطنت خدا کے نزدیک کئی باتوں کی قصوروار رہے اور خدا سچے تقوی اور طہارت اور نوع انسان کی ہم دردی چاہتا ہے اور روم کی حالت موجودہ بربادی کو چاہتی ہے۔

جن صاحبوں کو ابتداء سے اخبارات پڑھنے کا شوق ہے وہ اس اقتباس سے فوراً معلوم کر سکتے ہیں کہ ترکی سلطنت کی نسبت مرزا قادیانی کے فقرات متذکرہ بالا دراصل وہی فقرات ہیں جو اس سے پہلے یورپ کا بوڑھا مخبوط الحواس اور اس کے پیروکار کرتے ، اور اپنی دلی بغض و کینہ سے جو ان کو اسلام سے ہے ترکی سلطنت اور وہاں کے مسلمانوں کو بدنام کیا کرتے تھے جن کو اب روم و یونان میں ترکی سلطنت نے اپنی اعلی درجہ کی شجاعت ولیاقت سے عملی طور پر صرف جھوٹا ہی ثابت نہیں کیا بلکہ مخالفین مذکور کا مارے خجالت وندامت کے ناطقہ بند کر دیا ہے عین حالت جنگ میں اپنی جان کے دشمنوں کو کھانا کھلانا میدان جنگ میں دشمنوں کے مردوں کو اپنے پاس سے کفن دے کے عزت سے دفن کرنا قیدیوں کے ساتھ مہربانی سے پیش آنا، ان کے عیال واطفال اور مال کی حفاظت کرنا اور زخمی دشمنوں کا ہم دردی سے علاج کرنا ، ترکوں کی یہ ایسی ملکی صفات ہیں کہ جن کی اب وہی مخالفین اسلام شہادتیں دے رہے ہیں اور ترکوں کی تعریف میں رطب اللسان ہیں ۔اب غور کرنا چاہیے کہ ان اوصاف سے زیادہ اور کون سا سچا تقوی اور طہارت اور انسانی ہمدردی ہوسکتی ہے کہ جس سے ترک بزعم قادیانی عاری ہیں ۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ ترکی سلطنت زنا شراب بداعتقادی اور کفر کی باتوں کی مفت دشمن ہے اور ان کے مرتکبین کیلئے ..سخت سزائیں مطابق احکام الہی اور شرع محمدی مقرر کی ہوئی ہیں۔ قادیانی کے نزدیک اگر ترکی سلطنت صرف انہی باتوں سے قصوروار ہے کہ وہ سزاؤں کے اجراء سے منہیات اور کفر و شرک کی کیوں روک ٹوک کرتے ہیں اور اس کے کفریہ بکواس کی جس کو وہ اپنے زعم میں، برعکس نہند نام زنگی کافور، راستی سمجھتا ہے ، آزادی کیوں نہیں دیتی تو یہ صریحاً احکام ربانی کی مخالفت اور ...شرع محمدی پر اعتراض کرنا ہے اور ..لعنت ہے اس شخص پر جو باوجود باوجود دعوی اسلام کے ایسا اعتقاد فاسد رکھے۔

قادیانی کے اس لکھنے سے کہ میں نے سفیر کو یہ بھی کہا کہ خدا نے یہی ارادہ کیا ہے کہ جو مسلمانوں میں سے مجھ سے علیحدہ رہے گا وہ کاٹا جاوے گا، بادشاہ ہو یا غیر بادشاہ،

ثابت ہوتا ہے کہ اس کا الہام کرنے والا خدا بھی صرف بے چارے مسلمانوں ہی کا دشمن اور ان کے خون کا پیاسا ہے اور جو لوگ اس کے پیارے رسول اور بانی اسلام کی وقتاً فوقتاً اپنی تحریروں وتقریروں میں ہتک و بے عزتی کرتے رہتے ہیں ان سے وہ صرف راضی اور خوش ہی نہیں ہے بلکہ اس دنیا میں بھی قادیانی اور اس کے گروہ کے ساتھ باقی رکھنے کے لئے انہیں لوگوں کو اس نے منتخب کیا ہے۔ مگر قادیانی صاحب کو خوب واضح رہے کہ عیسائی و ہنود ایسے نادان نہیں ہیں جو ان کی چاپلوسی پر غرہ ہو کر ان کی طرف سے مطمئن ہو جائیں گے۔ الخ۔

اخبار چودھویں صدی مطبوعہ ۱۵ جون ۱۸۹۷ء میں قادیانی کے جواب میں بڑا بسیط مضمون نکلا ہے۔ ہم اس مقام میں اس کا انتخاب کرتے ہیں، اسکے پانچویں صفحہ میں کہا ہے:

مرزا صاحب کی نسبت معلوم نہیں کن وجوہات سے گورنمنٹ یا اس کے بعض حکام کو کچھ بدگمانی پیدا ہوگئی ہے یہ بات عموماً بیان کی جاتی ہے اور اس امر سے سول اینڈ ملٹری گزٹ لاہور نے اسی بنا پر ایک دو دفعہ مرزا صاحب کی مخالفت کی اور گورنمنٹ کو کہا کہ ان سے ہشیار رہنا چاہیے، تائید ہوتی ہے ہم نے سول کی اس بے بنیاد بدظنی کی مخالفت کی تھی اور لکھا تھا کہ مرزا صاحب پر کوئی ایسا اشتباہ کرنا نہائت سخت غلطی ہے مگر بایں ہمہ مرزا صاحب کو یہ امر..معلوم ہوگا کہ وہ کس قدر مشکوک خیال کئے جاتے ہیں اور مرزا صاحب اکثر اس شک کے رفع کرنے کی کوشش بھی کرتے ہیں چنانچہ حال ہی میں انہوں نے ایک رسالہ ۳۲ صفحہ کا تحفہ قیصریہ کے نام سے چھپوایا ہے جس میں انگریزی گورنمنٹ کی برکتوں میں جو ہندوستان کو حاصل ہوئی ہیں ایک یہ سب سے بڑی برکت بیان کی ہے کہ ہندوستان مفلس ہوگیا ہے اور یہ ہندوستان کی روحانی اصلاح کے واسطے نہایت ضروری تھا، اسی طرح ملکہ معظّمہ کے حضور میں اپنے آپ کو حضرت مسیح کا ایلچی بنا کر پیش کیا ہے اور اس رسالہ میں جواب انگریزی میں ترجمہ کر کے شائع کئے جانے والا ہے، اور گو یہ تمام ایک فضول اور بے فائدہ امر ہے لیکن مرزا صاحب نے اپنی طرف سے صفائی پیش کرنے کی کوشش اچھی طرح کر لی ہے۔ اب سفیر کی ملاقات کے معاملہ میں مرزا صاحب کو ایک ایسی ہی بڑی مشکل پھر پیش آ گئی جسکا ان کو پہلے سے کچھ خیال نہ تھا اور نہیں ہوسکتا تھا۔ سفیر مذکور لاہور میں رہے اور وہاں مسلمانوں نے اسقدر دھوم

دھام اور شان وشوکت سے ان کا استقبال اور مہمان داری کی کہ اس کی نظیریں بہت کم موجود ہوں گی اسی طرح امرتسر میں .. خاطر تواضع ہوئی مگر اس عرصہ میں لاہور یا امرتسر کے مسلمانوں کی نسبت کوئی خیال کسی قسم کا پیدا نہیں ہوا لیکن جس روز سفیر نے قادیان میں قدم رکھا اسی روز اخبار پاؤنیر اور سول اینڈ ملٹری گزٹ نے، جو نیم سرکاری اخبارات ہیں، یہ فقرہ چھاپ دیا کہ سفیر قادیان گیا ہے اور یہ بیان کیا جاتا ہے کہ وہ ایک خفیہ رپورٹ تیار کررہا ہے۔ سفیر کی نسبت یہ فقرہ اس بدگمانی نے کہلوایا جو کم سے کم بعض انگریزوں کو مرزا صاحب کی نسبت ہے اور غیر متوقعہ ریمارک سے وہ زخم جس کا مرزا صاحب اندمال کرنے کی کوشش کررہے تھے پھر تازہ ہوگیا اور مرزا صاحب کو لینے کے دینے پڑ گئے۔ لوگ کہتے ہیں کہ مرزا صاحب کے مریدوں نے مرزا صاحب کے ایماء سے یا بغیر ان کے اشارہ کے سفیر کو قادیان جانے کی اس واسطے ترغیب دی تھی تا کہ مرزا صاحب کی کوئی وہ پیش گوئی جس میں لکھا ہے کہ ان کے دروازہ پر سلاطین کے سفیر حاضر ہوں گے پوری ہوجائے۔ مگر جب نماز چھوڑانے کی کوشش میں روزے گلے پڑ گئے تو مرزا صاحب نے اپنی اس پیشین گوئی کے پورا ہونے کو فی الحال ملتوی کردینا اور اس الزام سے اپنی بریت کرنا مقدم خیال کیا جو ان دونوں انگریزی اخباروں نے ان پر جڑ دیا تھا اور یہ اشتہار جس میں سلطان المعظم کو ناحق طور پر برا بھلا کہا گیا ہے اور انگریزی سلطنت کی بلا ضرورت اور بے موقع تعریف کی گئی ہے، ان واقعات کا نتیجہ ہے۔ لوگوں کو بلاشبہ الہام نہیں ہوتا ہے اور وہ صرف مرزا صاحب کا حصہ ہے لیکن جن لوگوں نے یہ واقعات سنے ہیں ان سے یہی استدلال کیا ہے اور یہی نتیجہ نکلا ہے اس سے زیادہ علم خدا کو ہے یا مرزا صاحب کو ہوگا جو فرماتے ہیں کہ خدا ان سے ہم کلام ہوتا ہے اور وہ سب باتیں ان کو بتا دیتا ہے جو صدیوں پہلے ان لوگوں کو بھی معلوم تھیں، اور انہوں نے کہدی تھیں جو اس خاص الہام اور ہم کلامی کے مدعی تھے۔

اور پھر اس کے صفحہ ۶ میں کہا ہے، مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ:

میں نے اس (سفیر) کو کہا کہ خدا نے یہ ارادہ کیا ہے کہ جو مسلمانوں میں سے مجھ سے علیحدہ رہے گا وہ کاٹا جائے گا بادشاہ ہو یا غیر بادشاہ۔ اور میں خیال کرتا ہوں کہ یہ تمام باتیں تیر کی طرح اس کو لگتی تھیں اور میں نے اپنی طرف سے نہیں بلکہ جو کچھ خدا نے

الہام کے ذریعہ فرمایا تھا وہی کہا تھا۔

اور ہم کو یقین ہے کہ مرزا صاحب کی یہ باتیں ہر ایک مسلمان کے دل میں تیر کی طرح لگیں گی ، جو اس نام اور اس نام سے پکارے جانے والوں کے ساتھ ایک ذرہ بھر بھی محبت اور ہمدردی رکھتا ہو اور مرزا صاحب کے اس الہام کو ایک مجنون اور مخبوط الحواس شخص کے ہذیان سے بڑھ کر کچھ بھی نہیں سمجھا جائے گا۔ مرزا کو الہام کرنیوالے خدا کو صرف مسلمانوں سے دشمنی ہے اور وہ مسلمانوں ہی کے خون کا پیاسا ہے۔ تمام دنیا کے کفار پر اس کو کوئی غصہ نہیں آتا ہے صرف دنیا کے چالیس یا پچاس کروڑ مسلمان مرزا صاحب اور ان کی مبارک جماعت کے واسطے قربانی پر چڑھائے جانے والے ہیں اور دنیا میں مرزا صاحب اور ان کی جماعت کے ساتھ باقی رکھنے کے واسطے دنیا کے کفار ہی منتخب ہی کئے گئے ہیں مگر ان کفار کو بھی اپنی اس خوش قسمتی پر بہت نازاں نہیں ہونا چاہیے اگر مرزا صاحب کو پھر غصہ آ گیا تو ان کو بھی کٹوادیں گے اور دنیا کے واسطے اپنے وجود باجود اور اپنی اشرف واعلی جماعت کو کافی سمجھیں گے۔

پھر اسی پرچہ کے صفحہ ۷، ۸ میں کہا ہے:

امیر المؤمنین حضرت سلطان المعظم غازی عبدالحمید خان کی نسبت مسٹر گلیڈ سٹون اور کینن میکال اور ان کے چیلوں جیسے درندے دشمن اسلام اور مسلمانوں کے خون کے پیاسے موجود تھے۔ مرزا صاحب کو کوئی پیش گوئی کرنے کی تکلیف فرمانے کی ضرورت نہیں تھی۔ مرزا صاحب نے تحفہ قیصریہ میں اس امر کی اچھی طرح تشریح فرمادی ہے کہ حضرت مسیح کی روح نے ان میں حلول کیا ہے اور حضرت مسیح پرت اول اور یہ ان کے مثنی ہیں۔ پس جب تک پرت اول کی امت میں مسلمانوں کے ایسے خونخوار دشمن موجود ہیں جیسے گلیڈ سٹون اور کینن میکال اور ان کی بے شمار امتَ ہے اور وہ اپنے فرض اور کام کو اچھی طرح سے پورا کر رہے ہیں تو جناب مثنی صاحب کو جب کہ وہ سوائے چند الفاظ بد کہنے کے اور کچھ نہیں کر سکتے ہیں اس تکلیف کے کرنے کی کیا ضرورت تھی خصوصاً اس حال میں جب کہ ان کا الہام اصلی نہیں تھا بلکہ سیکنڈ ہینڈ اور براہ راست ترکی سے نہیں آیا تھا بلکہ گلیڈ سٹون اور میکال اور ایسے ہی لوگوں کے دماغ اور زبان کی وساطت اور ذریعہ سے حضرت مثنی کے مغز شریف پر نازل ہوا تھا۔ ترکی کے حالات واقعی اور اصلی کو وہ اس

لاش سے زیادہ نہیں جانتے جو ایک دو صد یاں پہلے زمین کے نیچے دفن کر دی گئی ہو۔ دولت علیا عثمانیہ کی نسبت جو لوگ ایک عام اور سرسری واقفیت بھی رکھتے ہیں وہ اس کو بخوبی جانتے ہیں کہ یورپ میں صدیوں تک ترکوں کی فتح وظفر کی موجیں اٹھتی رہی ہیں۔ بار ہا تمام یورپ نے متفق ہو کر ان کا مقابلہ کیا مگر اس سیلاب کو نہ روک سکے آخر کار صرف مسلمان سلاطین کی باہمی خانہ جنگیوں اور ترکی فتوحات کی موج افریقہ کی طرف پھر جانے سے یورپ کو نجات مل گئی اس زمانہ میں یورپ نے جدید علوم وفنون جنگ اور ہر ایک قسم کے اسلحہ میں ترقی کی اور ترکوں نے ان ترقیات کو اختیار کرنے کی پرواہ نہیں کی اور یہی امر ترکی سلطنت کے ضعف کا باعث ہو گیا۔ روس انگلستان اور فرانس تینوں نے متفق ہو کر سمندر میں ترکوں پر غلبہ حاصل کیا اس کے بعد بھی ترکوں نے اپنی وہ کمی جو جدید سامان جنگ کے مقابلہ میں تھی پوری کرنے کی سعی نہیں کی اور جب کوشش کی گئی تو ایک نقصان عظیم اٹھانا پڑا۔ یعنی فوج ینگ چری کو نیست و نابود کر کے کامیابی ہوئی۔ اور اس سے اس وقت موجودہ کے واسطے اور کمزوری ہوئی۔ اور اس کے سلاطین کی ذاتی کمزوری سے سلطنت کا حال اور بھی خراب ہو گیا۔ گو ترکوں کی شجاعت اور بہادری کو کوئی چیز کم نہیں کر سکتی تھی جنگ روم وروس میں صرف بعض ترکی افسروں کی نالائقی سے ترکی کو نقصان اٹھانا پڑا۔ مگر اس تمام تاریکی میں جو ٹرکی سلطنت پر چھا گئی تھی خداوند کریم نے ایک روشن اور درخشاں آفتاب پیدا کر دیا وہ آفتاب سلطان عبدالحمید خان غازی تھے۔ اس جواں مرد، جواں ہمت، ثابت قدم اور مستقل مزاج سلطان نے اپنے ملک کی ضروریات کو کما حقہ سمجھ لیا اور ایسی سرگرمی اور جوش اور استقلال کے ساتھ ان کے مہیا کرنے میں مصروف ہوا کہ اپنی ذات کے واسطے اس نے آرام اور آسائش کو حرام کر لیا۔ چار معزز عیسائی شخصوں نے جن میں دو سفیر انگریزی اور دو سفیران امریکہ ہیں اپنے اپنے تجربوں سے یہ شہادت دی ہے کہ سلطان عبدالحمید خان اپنے تمام ہم عصر سلاطین میں سب سے بزرگ شاہنشاہ ہے (دیکھو انگلینڈ اینڈ ... مورخہ ۱۷ مئی ۱۸۹۷ء لارڈ ڈفرن نے اپنے تجربات زمانہ سفارت کے بعد یہ بیان کیا کہ سلطان عبدالحمید خان اپنی جفاکشی نفس کشی شاقہ محنت برداشت اور اپنے ملک اور قوم کی اصلاح کی کوششوں میں تمام سلاطین عثمانیہ سے سب سے بزرگ مرتبہ رکھتا ہے۔ اس

قسم کی ہزار ہا شہادتیں اس بزرگ شخص کی تعریف میں موجود ہیں جو اس کی مسلمان رعایا نے نہیں بلکہ غیر ممالک عیسائیوں نے اپنے اپنے تجربات سے دی ہیں، اور صرف چند الفاظ نہیں بلکہ اس کے حالات پر مستقل کتابیں تصنیف کی ہیں۔

سلطان المعظم کے ان اوصاف حمیدہ اور ان بزرگ کوششوں کا نتیجہ تمام دنیا نے دیکھ لیا ہے۔ ایک شخص کام کرنے والا اور جو نتائج اس کے کام نے پیدا کئے ہیں اس کی نظیر دنیا کی تاریخ کے صفحوں میں بہت کم ملے گی۔ سب سے پہلے اور بڑی کوشش تعلیم اور ہر ایک قسم کے علوم وفنون کی اشاعت کے واسطے کی گئی اور ہر ایک قسم کی جدید اور قدیم تعلیم نے اس قدر حیرت انگیز طور پر ترقی کی ہے کہ اس کو سن کر دولت عثمانیہ کے دشمنوں کے دل پھٹ جانے چاہییں۔ اعلی تعلیم کے واسطے صرف قسطنطنیہ میں آج سے پانچ سال پہلے ہر ایک قسم کے علوم وفنون کی تعلیم کے بارہ کالج موجود تھے اور اس کے بعد جتنے جدید دار العلوم جدید تعلیم کے قائم ہونے کی خبریں سنی ہیں وہ سب ملا کر بیس تک پہنچ گئے ہیں۔

یہ دار العلوم یورپ کے کسی ملک کے کالجوں اور یونیورسٹیوں سے کسی امر میں کم نہیں ہیں۔ ابتدائی اور درمیانی تعلیم کے مدرسوں کا تو اندازہ کرنا مشکل ہے ہر ایک گاؤں اور قصبہ تک میں مدرسے قائم ہو چکے ہیں اور تعلیم کا خرچ سالانہ تین کروڑ روپیہ سے بھی زائد ہو گیا ہے۔ اس کے علاوہ عربوں کی تعلیم کے واسطے ایک عظیم الشان کالج عرصہ سے کھلا ہوا ہے اور جس اہتمام سے عربوں کو تعلیم دی جا رہی ہے اس کی کوئی نظیر عرب کی گزشتہ تاریخ میں موجود نہیں ہے۔ قدیم تعلیم کا اہتمام اس کے علاوہ ہے۔ اور یہ تمام سلطان عالی کی کوششوں اور علمی ترقی کے شوق کا نتیجہ ہے۔ آج کل اخبارات میں مشتہر ہوا کہ حضرت سلطان نے سسلیَ میں، جو تازہ مفتوحہ صوبہ ہے، مدارس کھول دیئے جانے کا حکم دے دیا ہے۔ ہر ایک قسم کے علوم وفنون ... کے ساتھ کے ساتھ جس دوسری چیز کا حضرت سلطان کو فکر ہو رہا ہے اور جس کام کو وہ ویسی ہی سرگرمی سے کرتے رہے ہیں وہ ترکی فوج کو جدید اصول جنگ کے مطابق تربیت اور مسلح کرنا تھا اس امر میں جو اس اپنی قوم کی عزت اور آبرو کے عاشق اور شیدا سلطان کو کامیابی حاصل ہوئی ہے اس کو تمام دنیا نے تسلیم کر لیا ہے۔ دس لاکھ سپاہی تربیت یافتہ اور جدید اسلحہ سے مسلح ترکی نے تیار

کر دیا ہے جس میں ترکوں کے علاوہ عربوں کردوں چرکسوں کی ایک بہت بڑی تعداد بھی داخل کر لی گئی ہے اوران کی تربیت کو تمام یورپ کی طاقتوں نے صرف تسلیم ہی نہیں کیا بلکہ اپنے سپاہیوں کے اخلاق اور تربیت پر نظر ڈال کر شرمندہ ہوتے ہیں۔

ترکوں نے جو شجاعت برداشت حسن اخلاق اور نیکی اوراحسان اور فیاضی مغلوب دشمن کے ساتھ ظاہر کیا ہے اس کی بھی کوئی نظیر کسی لمبی چوڑی تہذیب کی مدعی قوم نے ظاہر نہیں کی۔ ہم کو اپنی سرحد کے تازہ واقعات کے حالات معلوم ہیں کہ مسلمانوں کی لاشیں اور داڑھیاں جلائی جاتی تھیں ان کی بے پناہ عورتوں کو بے آبرو کیا جاتا تھا اور ایسے ایسے ظلم کئے جاتے تھے جن کو سن کر رونگھٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ غرض دولت علیہ عثمانیہ کی نسبت جہاں تمام یا اکثر یورپ کی طاقتوں کو اس کی تازہ جنگی زندگی پر سخت تعجب اور حیرت ہوئی ہے وہاں اس امر کو بالاتفاق تسلیم کر لیا گیا ہے کہ ترکی نے اپنی عزت اور رتبہ پھر دنیا کی سب سے بڑی سلطنتوں کے برابر قائم کر لیا ہے اور یورپ کی کوئی بڑی سے بڑی طاقت تنہاء اور بعض صورتوں میں دو اور تین بھی ترکی بال بینگا نہیں کر سکتی۔ ایک عیسائی سلطنت نے چند روز ہوئے ایک دوسری سلطنت کو اس امر پر آمادہ کیا کہ درہ دانیال سے گذر کر سلطان کو پکڑ لیا جائے لیکن اب ان کو معلوم ہو گیا ہے کہ یہ کوشش صرف ان کی تباہی کا باعث ہوتی کیونکہ درہ دانیال کے تمام قلعوں کے سلسلہ پر اندر اور باہر کی طرف بارہ ہزار توپیں پڑی ہوئی ہیں جو وہاں سے گذرنے کی کوشش کرنے والے کے واسطے کافی ہیں کیونکہ وہ توپیں زنگ خوردہ نہیں ہیں بلکہ وہ ان کے ہم رنگ ہیں جنہوں نے ایک لاکھ یونانیوں کو ایک ہفتہ میں ان کے گھر پہنچا دیا ہے۔ ترکی کی یہ حیرت انگیز اور عظیم الشان ترقی اور یہ تازہ زندگی صرف عبدالحمید خان کی سرتوڑ اوران تھک کوششوں کا نتیجہ ہے۔ اس بزرگ کی تمام عمر اسی فکر اور غم اور اندیشے میں گذر گئی ہے۔ ایک مسلمان کا اس وقت دل بھر آتا ہے جب وہ سلطان کی نسبت سنتا ہے کہ اس کے زرد چہرہ پر غم اور اندیشہ کے آثار ہر وقت پائے جاتے ہیں یہ غم اور اندیشہ صرف اس کھوئی ہوئی عزت اور آبرو کو دوبارہ حاصل کرنے کی کوششوں کا ہے۔ یہ غم اور اندیشہ اپنے ملک اور قوم اور اسلام کی عزت اور آبرو کو پھر دنیا میں قائم کرنے کا ہے۔ وہ غم اور اندیشہ اسلام کے قدیم اور تاریخی دشمن عیسائیوں سے اسلام اور مسلمانی کو بچا لینے کا ہے

اس کے سوا کسی اور چیز کا نہیں ہے۔ ترکوں کی قوم ہمیشہ اپنی شجاعت اور حسن اخلاق کے واسطے مشہور ہیں لیکن سلطان المعظم کے اخلاق حمیدہ نیکی فیاضی اور جب قوم کے خیالات کے نمونہ نے تمام قوم کو ان اوصاف میں دنیا کے سامنے ایک نمونہ بنا دیا ہے۔ حضرت سلطان بذات خود جس قدر نیکی اور فیاضی اور احسان کے کام کرتے ہیں وہ اپنا نظیر ہی نہیں رکھتے۔ اس قدر یتیموں اور بیواؤں اور عاجزوں اور در ماندوں غریب الوطن مسافروں اور حاجیوں کی خدمت اپنی جیب خاص سے کرتے ہیں کہ اس کا شمار نہیں ہوسکتا اور یہی احسانات عیسائی رعایا کے ساتھ مرعی رکھے جاتے ہیں۔ یورپ کے ممالک سے جتنی دفعہ مظلوم یہودی عیسائیوں کی شائستگی اور ہمدردی نوع انسان کے ثبوت میں بے خانماں اور خانہ ویراں ہوکر ان کے بال بچوں کے ساتھ نکال دیئے گئے سلطان عبد الحمید سے بڑھ کر کس سلطان اور کس شخص نے ان کو پناہ ملک زمین اور گھر رہنے کے واسطے دیئے ہیں۔ لکھو کھہا مسلمان جو ہر سال عیسائی سلطنتوں اور ریاستوں کے ظلم سے اپنے گھر بار اور املاک چھوڑ کر آوارہ اور مصیبت زدہ نکل آتے ہیں ان کو کون پھر گھر جائدادیں زمینیں اور آرام اور پناہ دیتا ہے۔

مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ ٹرکی کی ان کو اچھی حالت نہیں نظر آتی۔ انجام اچھا نہیں نظر آتا۔ وہ خدا کے نزدیک کئی باتوں کی قصوروار ہے۔ تقوی اور طہارت اور نوع انسان کی ہم دردی اس میں نہیں ہے اس واسطے وہ بر باد ہونے والی ہے۔ یہ تمام مہمل جملے اس قسم کے ہیں جو ایک ہشیار جاہل اور چالاک ناواقف شخص کی زبان سے نکلتے ہیں جو صاف طور پر کہنے کی جرأت نہیں کرتا۔ زیادہ سے زیادہ ان سے یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ ظالم عیسائیوں نے جو پچھلے دنوں میں آرمینیا میں سلطان اور ترکوں پر جھوٹے اور بے اصل الزام لگائے تھے اور جن کی خود عیسائیوں کی ایک تحقیقات کرنے والی جماعت نے تکذیب اور تردید کر دی تھی ان کی طرف اشارہ ہے مگر ان حالات کی تحقیق کے بعد اب صرف کینن میکال اور گلیڈسٹون کا چیلہ ہی جس کو اپنی عمیق خونی سازش میں ناکامی ہوئی تھی پھر ان جھوٹے الزامات کا نام لے سکتا ہے۔ انصاف کرنا چاہیے کہ سلطان اور ترکوں کو اپنی رعایا آرمینیا سے بہت دشمنی تھی اور ان کی جان کے دشمن تھے لیکن یونانی عیسائی جو فوجیں لے کر چڑھ آئے تھے ان کو فتح کرنے کے بعد انہی ظالم اور بے رحم

ترکوں کوصرف رحم اور احسان کرنا ہی آ تا تھا اور ایک سال چھ مہینے میں بھی ان کی فطرت تبدیل ہوگئی تھی (کہ انہوں نے یونانیوں سے وہ سلوک کیا جس کے دشمن بھی ثنا خوان ہوئے)

اب رہی نوع انسانی کی عام ہمدردی وہ معلوم نہیں ہمارے رسول جدید کی فہم اور رائے میں کیا چیز ہوتی ہے۔ کیا وہی ہم دردی ہوتی ہے جو روس نے لکھو کھہا (لوگوں) کی نسبت پولینڈ میں ظاہر کی تھی اور سائیبیریا میں ہمیشہ ظاہر کی جاتی ہے کیا وہی ہمدردی ہوتی ہے جو تمام عیسائی قومیں اور سلطنتیں افریقہ کے بے زبان نوع انسان کی نسبت ظاہر کر رہے ہیں جن کو خشک گھاس کی طرح کاٹا جارہا ہے جن کو سیخوں پر چڑھا کر بھونا جاتا ہے جن کے خون سے تمام افریقہ کی زمین سرخ ہوگئی ہے۔ کیا وہی ہم دردی ہوتی ہے جو آرمینیا کے عیسائیوں کی جھوٹی سازشوں اور مفسدوں کے واسطے جوش میں آ گئی تھی لیکن اس ہمدردی کی پھوٹی ہوئی آنکھوں کے سامنے کریٹ کے مظلوم مسلمانوں کو ذبح کر ڈالا ہزار ہا مسلمان عورتیں بچے بوڑھے گھروں میں پہاڑ کی غاروں میں بند کر کے جلا دیئے گئے اور لکھو کھہا مسلمان اپنے گھروں سے بے گھر خانہ ویراں اور سرگرداں جنگلوں اور پہاڑوں میں ٹکراتے اور مصیبت اور فاقوں سے جان دیتے پھر رہے ہیں۔

اس نوع انسان کی ہم دردی کی مثالیں خود ہمارے ملک کی زمین سے لوگ کافی جمع کر دیں گے۔ عیسائیوں کی نوع انسان کی ہم دردی ایک جھوٹا فقرہ اور جھوٹا جملہ ہے جو ان کی زبان سے نکلتا ہے۔ ہر ایک کو صرف اپنے مدعا اور اپنی غرض سے ہم دردی ہے اور بڑے پیمانہ میں سوائے عیسائیت کے تمام دنیا کو غارت کر دینے سے روس سے جب ستم رسیدہ یہودی نکالے گئے تھے پولینڈ اور سائبیریا کے قصے تمام جہان میں مشتہر کیئے گئے تھے تو کون سی عیسائی طاقتیں ان کی ہم دردی کے واسطے کھڑی ہوئی تھیں یا کس نے اس کو ٹوکا بھی تھا۔ آج افریقہ میں ایک دوسرے کے مظالم کو مشتہر کرنے بڑھ کر کیا کیا جاتا ہے ہم کو کوئی ایک واقعہ اس قسم کا بتا دیا جائے کہ عیسائی سلطنتوں اور عیسائیوں نے کسی قسم اور فرقہ کے جو عیسائی نہیں تھا خود مختارانہ اور بے غرضانہ ہمدردی کی ہو۔ گذشتہ ایک ہزار برس میں ہم دعوی سے کہتے ہیں کہ جس قدر خون ریزی عیسائیوں نے کی اور کرائی ہے اس کا ایک ہزارواں لاکھواں حصہ بھی مسلمانوں نے نہیں کی اور نہیں کرائی۔ پس عیسائیوں کی قوم اور عیسائی طاقتوں کی یہ انسانی ہم دردی ہے جس کی وجہ سے

ہمارے رسول جدید کے الہام کی رو سے ان کو کوئی آنچ نہیں آنے والی ہے تمام عیسائی دنیا میں بے خلش رہ جانے والے ہیں لیکن مسلمانوں کی ایک ہی بزرگ سلطنت اس ہمدردی کے نہ ہونے کے سبب سے برباد ہو جانے والی ہے۔

ہم دعوی کرتے ہیں اور اس دعوی کو ہر شخص کے سامنے ثابت کر دینے کو تیار ہیں کہ جس قدر نیکی اور فیاضی اور احسان اور غرباء پروری اور محتاجوں کی خدمات اور یتیموں اور بیواؤں کی پرورش اور دریا دلی اور مظلوموں سے رحم اور ہمدردی سلطان عبدالحمید خان نے اپنی ذات سے کی ہے اس کے مقابلہ میں ان کے ہم عصر سلاطین میں سے کسی شخص نے اس کا عشر عشیر بھی نہیں کیا ہے۔ حضرت ملکہ معظّمہ قیصرہ ہند کی ذات ستودہ صفات کی جس قدر تعریفیں بلحاظ اس اقبال مندی اور فتوحات ملکی اور امن و آسائش کے جوان کی رعایا کو نصیب ہوئیں کی جائیں وہ بہت کم ہیں لیکن ہر شخص جانتا ہے کہ انگلستان اور ہندوستان کی رعایا سے کوئی نیکی بدی دور کرنے کا ان کو براہ راست اختیار اور موقع نہیں ہے۔ اگر ممدوحہ کی نیک نیتی کی تھیوری میں مرزا صاحب نے تحفہ قیصریہ میں کئی صفحات لکھے ہیں تو ایک لفظ تو اس ایک دوسرے نیک نیت سلطان کے واسطے کہہ دیا ہوتا، مگر وہاں مقصود ہی کچھ اور ہے۔

ٹرکی سلطنت کی بربادی کا ایک باعث تقوی اور طہارت کی ضرورت مرزا نے بیان کی ہے۔ ان لفظوں کے بھی جو معنی فی بطن قائل ہوں ان کا تو ہم کو علم نہیں لیکن مسلمان جس کو تقوی اور طہارت کہتے ہیں وہ صرف اسی بزرگ اسلامی سلطنت میں پایا جانا چاہیے، اور پایا جا سکتا ہے۔ کیا سوائے ٹرکی کے کسی سلطنت میں خداوند ذوالجلال وحدہ لاشریک کا نام مسجدوں میں اس کثرت سے لیا جاتا ہے؟ کیا کوئی سلطنت سوائے ترکی کے اس بزرگ نام اسلام کی حمایت وحفاظت کرتی ہے؟ کیا اسلامی تقوی اسلامی طہارت کسی عیسائی سلطنت میں پایا جاتا ہے اور پایا جا سکتا ہے؟ کیا کسی اور سلطنت میں اس تقوی اور طہارت کی تعلیم ہوتی ہے؟ کیا سوائے ٹرکی کے کوئی اور سلطنت حرمین الشریفین کی خادم اور محافظ ہے؟ کیا سوائے ٹرکی کے کوئی سلطنت اور سادات مکہ کو لکھو کھہا روپئہ پرورش کے واسطے دیتی ہے؟ کیا کسی اور سلطنت میں سرور کائنات ﷺ فخر موجودات کے نام کی عزت اور ادب کو قائم رکھنے اور اس پاک نبی کے کام اور احکام اور مشن اور

مدعا کی حمایت وحفاظت کی جاتی ہے۔ پس غور کرنا چاہیے کہ یہ ترکی سلطنت تو بربادی چاہتی ہے اور باقی دنیا کی کافر سلطنتیں آبادی اور سرسبزی چاہتی ہیں۔ اگر خدانخواستہ ٹرکی سلطنت کو کوئی نقصان پہنچ سکتا ہے تو تمام دنیا اور ایک عام سے عام آدمی بھی جانتا ہے کہ وہ اس وجہ سے نہیں ہوگا کہ وہاں تقویٰ وطہارت نہیں ہے بلکہ اس سبب سے کہ عیسائی سلطنتیں صرف اس کے مسلمان ہونے کی وجہ سے درپئے ہیں۔

اور پرچہ چودھویں صدی مطبوعہ ۸ جولائی ۱۸۹۷ء کے صفحہ ۵ میں لکھا ہے:

جب مرزا صاحب اور ان کے تمام الہامات اور ان کی امت شامل ہوکر ترکی گورنمنٹ کے ارکان اور عمائد اور وزراء کے عیوب تفصیلاً ہم کو بتائیں گے ان میں تقویٰ اور طہارت کی کمی کو ثابت کر دیں گے اس وقت معلوم ہو جائے گا کہ یہ سب کچھ مرزا صاحب کے اپنے نور فراست اور الہام سے کہا گیا تھا یا مسٹر گلیڈسٹون اور کپتان میکال کی نور فراست اور الہام یہاں بھی کام کر رہے تھے۔ اگر مرزا صاحب اپنے دعویٰ میں کامیاب نہ ہوئے تو ان کی پردہ دری کامل درجہ تک پہنچ جائے گی اور پھر کسر باقی نہ رہے گی۔

اور اس کے صفحہ ۶ میں کہا ہے:

یہ نوع انسان کی ہمدردی وہی ہے جو گلیڈسٹون نے مرزا صاحب کو سکھلائی ہے اور یہی ترکی میں نہیں ہے۔ حماقت تو یہی ہے کہ ایک عام شخص کے حال کے اچھا یا برا ہونے پر سلطنت روم کی قسمت کا فیصلہ کر دیا گیا۔ مگر اب تماشہ تو دیکھئے کہ آپ فرماتے ہیں کہ میں نے سلطان کی ذاتیات سے کوئی بحث نہیں کی۔ اگر نہیں کی تو یہ کیا؟ کیا مسلمانوں کے ساتھ اس کی ذات کی وجہ سے محبت ہے۔ یا اس کی سلطنت کی وجہ سے اس کی ذات کی خیر منائی جاتی ہے یا اس کی سلطنت کی۔ اے نادان شخص مسلمانوں کو سلطان کی ذات سے اور سلطان سے صرف اس کی اسلامی سلطنت کی وجہ سے محبت ہے اگر خدا نخواستہ وہ سلطنت نہ رہے تو سلطان سے محبت کی کون سی وجہ باقی رہ جائے گی۔ سلطان کی ذات کو برا کہنے میں کچھ کسر باقی رہ جاتی ہے جب اس کی سلطنت کی بربادی اور زوال منایا جائے، یہ تو وہ کیفیت ہوگئی کہ ایک شخص کو کہا جائے کہ تیرے بچے مرجائیں تیرا خانہ خراب ہو جائے۔ اور پھر یہ عذر پیش کیا جائے کہ میں نے تیری ذات سے کوئی بحث نہیں کی۔ صرف تیرے بچوں اور گھر سے بحث کی ہے۔ اس ٹیڑھی اور نو ایجاد منطق

سے بریت نہیں ہوسکتی مگر مرزا سے اس کے سوائے کسی چیز کی توقع کرنا ہی غلط ہے۔

رہا ٹیڑھا مثال نیش کژدم کبھی کج بحث کو سیدھا نہ پایا۔

مولانا بٹالوی لکھتے ہیں کہ:

ایسے ہی اور اسلامی اخباروں میں قادیانی کی خدمت گزاری ہوئی اور اسلامی دنیا میں دھوم مچ گئی کہ قادیانی نے حضرت سلطان المعظم کی بلا وجہ و ناحق سخت توہین کی ہے جس سے اس کے کئی پیرو اور اس پر حسن ظن رکھنے والے (جو اس کے اندرونی اور پورے ہمراز اور اس کے اصل مشن کے مشیر نہ تھے بلکہ وہ صرف اصول و مسائل اسلام سے ناواقفی یا اس کی ملمع سازی سے اس کے دام محبت و اعتقاد میں پھنسے ہوئے تھے) چونک پڑے اور بدظن ہو گئے اور عام مجلسوں اور خاص دوستوں میں اپنے انحراف اور بدگمانی کے مظہر ہوئے۔ ان کے اس مضمون کے کئی خط شملہ و بلوچستان و غیرہ سے ہم جیسے مخاطبین قادیانی کے پاس آئے ہوئے موجود ہیں تو ضرور ہے کہ خود اس کے پاس بھی پہنچے ہوں گے اور قادیانی کے چھپے حواری ... نے تو ایک مجلس عام میں برملا اس کے حق میں یہ شعر پڑھ سنایا

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد میلش اندر طعنہ پاکاں برد۔

چنانچہ اسی اخبار چودھویں صدی میں لکھا ہے:

: مرزا صاحب نے سلطان المعظم غازی عبدالحمید خان کی نسبت ایسی ناسزا باتیں کہی اور نہایت.. ظلم اور بیرحمی کی ہے اور مسلمانوں کا دل دکھایا ہے اور ایسی حرکات خود مرزا صاحب کے واسطے کچھ اچھی پیشین گوئی نہیں ظاہر کرتے۔ ہمارے اور ہماری قوم کے ایک بزرگ اور مخدوم نے جب یہ اشتہار پڑھا تو باوجود اس خاص عقیدت کے جو وہ مرزا صاحب سے رکھتے تھے اور اب وہ کچھ روز سے اور پختہ ہو چلی تھی یہ شعر بے ساختہ ان کے منہ سے نکل گیا:

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد میلش اندر طعنہ پاکاں برد

اور یہ پرچہ مرزا قادیانی کی نظر سے گذرا، تب آنکھ کھلی اور دام افتادہ الوؤں اور کرائے کے ٹٹوؤں کیلئے آٹے دال کی اور اپنے نفس نفیس وحرم شریف کیلئے گوشت پلاؤ سونے چاندی اور کستوری آمیز یاقوتیوں کی فکر پڑی کہ معتقد بگڑے تو پھر لنگر کہاں سے چلے گا اور اپنی قوت قائم رکھنے کا مصالحہ کہاں سے آئے گا۔ یہ سوچ کر آپ نے ۲۵ جون ۱۸۹۷ء کو ایک اشتہار جاری کیا۔

اس کے پہلے صفحہ میں ہے:

آج کل ہمارے مخالفوں کو گالیاں دینے کے لئے یہ نیا بہانہ ہاتھ آ گیا ہے کہ انہوں نے ہمارے ایک اشتہار کے الٹے معنی کر کے یہ مشہور کر دیا ہے کہ گویا ہم سلطان روم اور اس کی سلطنت اور دولت کے سخت مخالف ہیں اور اسکا زوال چاہتے ہیں اور انگریزوں کی حد سے زیادہ خوش آمد کرتے ہیں اور انگریزی سلطنت کی دولت اور اقبال کے لئے دعائیں کر رہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ پنجاب اور ہندوستان کے اکثر حصوں میں بعض پر افتراء اشتہاروں اور اخباروں کے ذریعہ سے یہ خیال بہت پھیلایا گیا ہے اور عوام کو دھوکہ دینے کے لئے ہمارے اشتہار کی بعض عبارتیں محرف اور مبدل کر کے لکھی گئی ہیں اس طرح پر بیوقوں کے دلوں کو جوش دلانے اور ابھارنے کے لئے کاروائی کی گئی ہے اور ہم اگرچہ جعل سازوں اور دروغ گوؤں کا منہ تو بند نہیں کر سکتے اور نہ ان کی بدزبانی اور گالیوں اور ڈوموں کی طرح تمسخر اور ٹھٹھے کا مقابلہ کر سکتے ہیں تاہم مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان کی ظالمانہ بدزبانی کو خدا تعالیٰ کی غیرت کے حوالہ کر کیان کے اصل مدعا کو جو دھوکہ دہی ہے نادانوں پر اثر ڈالنے سے روکا جائے۔ پس اسی غرض سے یہ اشتہار شائع کیا جاتا ہے۔

ہر ایک مسلمان عقل مند بھلامانس نیک فطرت جو اپنی شرافت سے سچی بات کو قبول کرنے کے لئے تیار ہوتا ہے اس بات کو متوجہ ہو کر سنے کہ ہم کسی ادنی سے ادنی مسلمان کلمہ گو سے بھی کینہ نہیں رکھتے، چہ جائے کہ ایسے شخص سے کینہ ہو جس کے ظلّ حمایت میں کروڑ ہا اہل قبلہ زندگی بسر کرتے ہیں۔ اور جس کی حفاظت کے نیچے خدا تعالیٰ نے اپنے مقدس مکانوں کو سپرد کر رکھا ہے۔ سلطان کی شخصی حالت اور اس کی ذاتیات کے متعلق نہ ہم نے کبھی کوئی بحث کی اور نہ اب ہے۔ بلکہ اللہ جل شانہ جانتا ہے کہ ہمیں اس موجودہ سلطان کے بارہ میں اس کے باپ دادے کی نسبت زیادہ حسن ظن ہے۔ ہاں ہم نے گذشتہ اشتہارات میں ترکی گورنمنٹ پر بلحاظ اس کے بعض عظیم الدخل اور خراب اندرون ارکان اور عمائد اور وزراء کے، نہ بلحاظ سلطان کی ذاتیات کے، ضرور اس خدا داد نور اور فراست اور الہام کی تحریک سے جو ہمیں عطا ہوا ہے چند ایسی باتیں لکھی ہیں جو خود ان کے مفہوم کے خوفناک اثر سے ہمارے دل پر ایک عجیب رقت اور درد طاری ہوتی ہے۔ سو ہماری تحریر جیسا کہ گندے خیال والے سمجھتے ہیں کسی نفسانی جوش

پر مبنی نہ تھی بلکہ اس روشنی کے چشمہ سے نکلی تھی جو رحمت الٰہی نے ہمیں بخشا ہے۔ اگر ہمارے تنگ ظرف مخالف بدظنی پر سرنگوں نہ ہوتے تو سلطان کی حقیقی خیر خواہی اس میں نہ تھی کہ وہ چوہڑوں اور چماروں کی طرح گالیوں پر کمر باندھتے بلکہ چاہیے تھا کہ آیت و لا تقف ما لیس لک بہ علم پر عمل کر کے اور نیز بعض الظنّ اثم کو یاد کر کے سلطان کی خیر خواہی اس میں دیکھتے کہ اس کے لئے صدق دل سے دعا کرتے۔ میرے اشتہار کا بجز اس کے کیا مطلب تھا کہ رومی لوگ تقوی اور طہارت اختیار کریں کیونکہ آسمانی قضا و قدر اور عذاب سماوی کے روکنے کیلئے تقوی اور توبہ اور اعمال صالحہ جیسی اور کوئی چیز نہیں۔ مگر سلطان کے نادان خیر خواہوں نے بجائے اسکے مجھے گالیاں دینی شروع کر دیں اور بعضوں نے کہا کہ کیا سارے گناہ سلطان پر ٹوٹ پڑے۔ اور یورپ مقدس اور پاک ہے جس کے عذاب کیلئے کوئی پیشین گوئی نہیں کی جاتی۔ مگر وہ نادان نہیں سمجھتے کہ سنت اللہ اسی طرح پر جاری ہے کہ کفار کے فسق و فجور اور بت پرستی اور انسان پرستی کی سزا دینے کیلئے خدا تعالی نے ایک دوسرا عالم رکھا ہوا ہے جو مرنے کے بعد پیش آئے گا اور ایسی قوموں کو جو خدا پر ایمان نہیں رکھتیں اسی دنیا میں مورد عذاب کرنا خدا تعالی کی عادت نہیں ہے بجز اس صورت کے کہ وہ لوگ اپنے گناہ میں حد سے تجاوز کریں۔ اور خدا کی نظر میں سخت ظالم اور موذی اور مفسد ٹھہر جائیں جیسا کہ قوم نوح اور قوم لوط اور قوم فرعون وغیرہ مفسد قومیں..... کر کے مستوجب سزا ہوگئی تھیں لیکن خدا تعالی مسلمانوں کی بے باکی کی سزا کو دوسرے جہان پر نہیں چھوڑتا بلکہ مسلمانوں کو ادنی ادنی قصور کے وقت اسی دنیا میں تنبیہہ کی کاتی ہے۔

مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں کہ اس کے بعد اپنی وہی پرانی لن ترانیاں ہانکی ہیں کہ میں مسیح موعود ہوں اور میں نے فلاں نشان دکھائے۔ مسلمان میرے نشانوں کو دیکھ کر میرے پیرو ہوتے نہ یہ کہ لعنتیں سناتے۔ پھر اس کے صفحہ ۷ میں کہا ہے:

افسوس کہ پرچہ چودھویں صدی ۱۵ جون ۱۸۹۷ء میں بھی بہت سی جزع فزع کے ساتھ سلطان روم کا بہانہ رکھ کر نہایت ظالمانہ توہین و تحقیر و استہزاء اس عاجز کی نسبت کیا گیا ہے اور گندے اور ناپاک اور سخت دھوکہ دینے والے الفاظ استعمال کئے گئے ہیں اور سراسر شرارت آمیز افتراء سے کام لیا گیا ہے، مگر کچھ ضرور نہیں کہ میں اس کے ردّ میں

تضیع اوقات کروں کیونکہ وہ دیکھ رہا ہے جس کے ہاتھ میں حساب ہے لیکن ایک عجیب بات ہے جس کا اس وقت ذکر کرنا نہایت ضروری ہے اور وہ یہ کہ جب یہ اخبار چودھویں صدی میرے روبرو پڑھا گیا تو میرے روح نے اس مقام میں بددعا کیلئے حرکت دی جہاں لکھا ہے کہ ایک بزرگ نے جب یہ اشتہار (اس عاجز کا) پڑھا تو بے ساختہ ان کے منہ سے یہ شعر نکل گیا

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد  میلش اندر طعنہ پاکاں برد

میں نے ہر چند اس روحی حرکت کو روکا اور دبایا اور بار بار کوشش کی کہ یہ بات میری روح میں سے نکل جائے مگر وہ نہ نکل سکی۔ تب میں نے سمجھا کہ وہ خدا کی طرف سے ہے۔ تب میں نے اس شخص کے بارے میں دعا کی جس کو بزرگ کے لفظ سے اخبار میں لکھا گیا ہے اور میں جانتا ہوں کہ وہ دعا قبول ہوگئی۔ اور وہ دعا یہ ہے کہ یاالٰہی اگر تو جانتا ہے کہ میں کذاب ہوں اور تیری طرف سے نہیں اور جیسا کہ میری نسبت کہا گیا ہے، ملعون و مردود ہوں اور کاذب ہوں، اور تجھ سے میرا تعلق اور تیرا مجھ سے نہیں تو میں تیری جناب میں عرض کرتا ہوں کہ مجھے ہلاک کر ڈال۔ اور اگر تو جانتا ہے کہ میں تیری طرف سے ہوں اور تیرا بھیجا ہوا ہوں اور مسیح موعود ہوں تو اس شخص کے پردے پھاڑ دے جو بزرگ کے نام سے اس اخبار میں لکھا گیا ہے لیکن اگر وہ اس عرصہ میں قادیان میں آکر مجمع عام میں توبہ کرے تو اسے معاف فرما کہ تو رحیم و کریم ہے۔

یہ دعا... میں نے اس بزرگ کے حق میں کی مگر مجھے اس بات کا علم نہیں ہے کہ یہ بزرگ کون ہے، کہاں رہتے ہیں اور کس مذہب اور قوم کے ہیں جنہوں نے مجھے کذاب ٹھہرا کر میری پردہ دری کی پیش گوئی کی، اور نہ مجھے جاننے کی کچھ ضرورت ہے۔ مگر اس شخص کے اس کلمہ سے میرے دل کو دکھ پہنچا اور ایک جوش پیدا ہوا تب میں نے دعا کر دی اور یکم جولائی ۱۸۹۷ء سے یکم جولائی ۱۸۹۸ء تک اس کا فیصلہ کرنا خدا تعالی سے مانگا۔

پھر اسی قسم کی اورلن ترانیاں ہانک کرص ۱۱ میں کہا ہے :

اگر میں سلطان کی نسبت کچھ نکتہ چینی بھی کرتا تب بھی میرا حق تھا کیونکہ اسلامی دنیا کے لئے مجھے خدا نے حکم کر کے بھیجا ہے جس میں سلطان؟ بھی داخل ہے اور اگر سلطان خوش قسمت ہو تو یہ اس کی سعادت ہے کہ میری نکتہ چینی پر نیک نیتی کے ساتھ توجہ کرے اور

اپنے ملک کی اصلاحوں کیطرف جد وجہد کے ساتھ مشغول ہواور یہ کہنا کہ ایسے ذکر سے کہ زمین کی سلطنتیں میرے نزدیک ایک نجاست کی مانند ہیں، اس میں سلطان کی بہت بے ادبی ہوئی، یہ ایک دوسری حماقت ہے۔ بیشک دنیا خدا کے نزدیک مردار کی طرح ہے اور خدا کو ڈھونڈنے والے ہرگز دنیا کو عزت نہیں دیتے یہ ایک لاعلاج بات ہے جو روحانی لوگوں کے دلوں میں پیدا کی جاتی ہے کہ وہ سچی بادشاہت آسمان کی بادشاہت سمجھتے ہیں۔ اور کسی دوسرے کے آگے سجدہ نہیں کر سکتے۔ جس قدر ہم ہر ایک منعم کا شکر کریں گے ہمدردی کے عوض ہمدردی دکھائیں گے اپنے محسن کے حق میں دعا کریں گے عادل بادشاہ کی خدا تعالی سے سلامتی چاہیں گے، گو وہ غیر قوم کا ہو، مگر کسی سفلی عظمت اور بادشاہت کو اپنے لئے بت نہیں بنائیں گے۔

مولانا اس اشتہار (جو مجموعہ اشتہارات جلد دوم صفحہ ۴۳۱ تا ۴۴۲ پر موجود ہے) سے ضروری عبارات نقل کر کے فرماتے ہیں کہ اس معذرت قادیانی کا از سرتا پا دروغ بے فروغ وسراسر نفاق باخلاف وشقاق ہونا خواص ناظرین اصل اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء اور اس کے فقرات عشرہ منقولہ بالا پر مخفی نہیں۔ اس مقام میں اس کی بعض دروغ گوئیوں کا اظہار کیا جاتا ہے۔

مرزا صاحب لکھتے ہیں: ہمارے اشتہار کی بعض عبارتیں محرف اور مبدل کر کے لکھی گئی ہیں۔

ہم کہتے ہیں لعنت اللّٰہ علی الکاذبین۔ منقولہ بالا دس فقرے بلا تبدیل وتغییر ایک طرف کے آپ کے اشتہار کے الفاظ وفقرات ہیں اور ان ہی فقرات والفاظ سے آپ کے اشتہار کو نقل کیا ہے جن نے نقل کیا ہے۔ آپ میں کچھ صدق وحیا کا ادعاء ہے تو بتاویں کونسا لفظ یا فقرہ آپ کا بدلا گیا ہے اور کس نے بدلا ہے؟ ہمارے علم میں خاکسار کے پہلے آپ کے اشتہار کو بتمامہ صاحب اخبار چودھویں صدی نے نقل کیا ہے اور اسکا خلاصہ پہلے حضرت ملا قادری لاہوری صاحب اخبار جعفر زٹلی نے، پھر صاحب سراج الاخبار جہلم نے نقل کیا۔ ان میں سے کسی نے ایک حرف کا تبدل تغیر نہیں کیا۔ آپ ان اخبارات میں تبدیل شدہ الفاظ بتائیں گے تو ہم فی حرف ایک روپیہ آپ کو انعام دیں گے خواہ کسی نے اس کو بدلا ہو۔

آپ لکھتے ہیں: ہم کسی ادنی مسلمان کلمہ گو سے بھی کینہ نہیں رکھتے چہ جائے ایسے شخص سے جس کے ظل حمایت میں کروڑ ہا اہل قبلہ زندگی بسر کرتے ہوں اور جس کی حفاظت کے نیچے خدا تعالی نے اپنے مقدس مکانوں کو سپرد کر رکھا ہو۔

ہم کہتے ہیں اس قول میں آپ نے کذب و نفاق دونوں کو جمع کر دیا ہے۔ کذب تو یہ ہے کہ مجھ (مرزا) کو کسی ادنی مسلمان سے کینہ نہیں۔ روئے زمین کے مسلمانوں سے جو آپ سے علیحدہ ہیں، آپ خون کے پیاسے ہیں، اور ان کے کاٹنے کی فکر میں ہیں، اکابر علماء و مشائخ پنجاب و ہندوستان کو آپ بے ایمان بے حیا وغیرہ گالیاں دے کر کہتے ہیں۔ شیخ العرب والعجم فخر الہند و السندھ حضرت شیخنا و مولانا سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی کو آپ ہامان کہیں اور جناب مولوی رشید احمد گنگوہی کو جو جماعت عظیمہ مسلمانان احناف ہند میں ایک مقدس بزرگ تسلیم کئے گئے ہیں آپ غول اعمی کا خطاب دیں اور ملعون کہیں ایسے ہی اور اکابر اسلام ہیں جن کو اپنے مجموعہ رسالہ انجام آتھم وغیرہ میں گالیوں سے یاد کیا ہے پھر آپ کہیں کہ ہمارے دل میں کسی ادنی کلمہ گو مسلمان سے کینہ نہیں ہے۔ یہ حضرات آپ کے نزدیک ادنی کلمہ گوؤں سے خارج ہیں تو پھر ادنی کلمہ گو کون ہیں اور اگر ان حضرات کی بے ادبی بدگوئی آپ سے بلا کینہ ہوئی ہے تو پھر کینہ کا اثر کیا ہوتا ہے۔

اور اپنا نفاق حضرت سلطان المعظم تعریف و اظہار ہمدردی میں آپ نے ظاہر کیا ہے جس کی تشریح و توضیح چودھویں صدی کی آئندہ عبارت میں بخوبی ہو چکی ہے لہذا ہم اس مقام میں اس کی تشریح نہیں کرتے اسی کی نقل پر اکتفا کرتے ہیں۔

آپ لکھتے ہیں: ہم نے سلطان کو برا نہیں کہا اس کی سلطنت کو برا کہا ہے۔

ہم کہتے ہیں یہ بھی کذب و نفاق ہے۔ سلطنت کو برا کہنا خود حضرت سلطان المعظم کو برا کہنا ہے کیونکہ سلطنت ان سے جدا نہیں ہے۔ وہ اس سلطنت کے رکن رکین و اعلی صدر نشین ہیں اور خاص کر حضرت سلطان کو برا کہنا اور آپ کی توہین کرنا آپ کے فقرات نمبر ۲، ۵، ۹، ۱۰ وغیرہ میں پایا جاتا ہے پھر اب اس بدگوئی سے انکار کرنا کذب و نفاق کا اظہار نہیں تو اور کیا ہے۔

آپ لکھتے ہیں: کہ کافروں کی سزا دہی کے لئے آخرت مقرر ہے اور مسلمانوں کو دنیا میں سزا دی جاتی ہے۔

ہم کہتے ہیں کہ آپ کا عمل و اعتقاد اس کے برخلاف ہے لہذا اس قول میں بھی آپ نے کذب و نفاق سے کام لیا ہے۔ عبداللہ آتھم وغیرہ عیسائیوں و لیکھ رام وغیرہ ہندوؤں کو آپ نے ایسا ہی دنیاوی عذاب سے ڈرایا، اور بزعم خود یہ دنیاوی عذاب چکھا دیا۔ جیسا کہ مسلمانوں کو آپ اس سے ڈراتے اور دھمکاتے ہیں جس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ آپ کا یہ قول و قاعدہ محض کذب و صرف مغالطہ ہے۔ ہاں یہ کہو کہ جو شخص (مسلم ہو خواہ کافر) آپ سے جدا رہے گا وہ ضرور دنیا میں

ہلاک کیا جائے گا اور جس کو آپ اپنا مخالف نہ سمجھیں اور اس سے کوئی طمع یا امید رکھیں (مسلم ہو یا کافر) وہ عیش و آرام کرے گا۔ کفر و اسلام سے آپ کو اور آپ کے ملہم اور فرضی خدا کو کوئی بحث نہیں ہے۔

آپ لکھتے ہیں: کہ جس بزرگ نے میری نسبت پردہ دری کی پیش گوئی کی ہے، ایک سال کے عرصہ میں اس کی پردہ دری ہو جائے گی۔

ہم کہتے ہیں یہ آپ کی پرانی گیدڑ بھبکی ہے جس کی تشریح چودھویں صدی نے بخوبی کردی ہے ہم اس کا نقل کرنا کافی سمجھتے ہیں جو عنقریب ہوگا۔

اخیر میں آپ (مرزا) نے کہا ہے کہ دنیا دار اور دنیاوی اور زمینی سلطنتیں میرے نزدیک مردار اور نجاست کی مانند ہیں۔ ہم سفلی عظمت اور بادشاہت اپنے لئے بت نہیں بنائیں گے۔

ہم کہتے ہیں: یہ بھی آپ کا محض کذب و مغالطہ ہے اور سراسر نفاق و تقیہ۔ برٹش سلطنت کو باوجودیکہ وہ دنیاوی اور زمینی سلطنت ہے نہ روحانی و آسمانی، اپنا معبود بنا کر اس کے آگے اپنے خدا کو جھکا دیا ہے اور اشتہار عریضہ مؤرخہ ۲۲ مارچ ۱۸۹۷ء میں صاف کہہ دیا کہ خدا کا منہ بھی اسی گورنمنٹ کی طرف ہے جس کی طرف میرا منہ ہے اور تحفہ قیصریہ میں اس سے زیادہ مبالغہ کیا ہے۔

ان فقرات مغالطات آمیز نفاق خیز قادیانی کی تشریح اخبار چودھویں صدی نے پرچہ ۸ جولائی ۱۸۹۷ء اچھی طرح کردی ہے اس مقام میں اس کا انتخاب مناسب معلوم ہوتا ہے۔ اس کے صفحہ ۲ میں لکھتے ہیں:

> مرزا صاحب نے ایک اشتہار اور چھاپ کر شائع کیا ہے اور گو اس میں حسب معمول دور از کار غیر متعلق واہی تباہی اور بے مرکز باتیں جو مرزا صاحب کی تحریروں سے مخصوص ہیں بہت سی لکھ دی گئی ہیں یا یہ کہا جائے کہ تبلیغ رسالت کے موقع کو ہاتھ نہیں دیا گیا اور یا یہ کہ ابلہ فریبی کی ضرورت نے کچھ ادھر ادھر کی باتیں ان کو کہنے پر مجبور کیا ہے۔ لیکن ہم کو اس امر سے خوشی اور طمانیت حاصل ہوئی ہے کہ حضرت سلطان المعظم کی سلطنت اور مسلمانوں کی نسبت جو دل شکن باتیں مرزا صاحب نے اپنے پہلے اشتہار میں کہی تھیں اور مسلمانوں کو ناراض کیا تھا اب ان کو واپس لے لیا ہے۔ صرف تھوڑی سی ہٹ دھرمی اور کج بحثی باقی رہ گئی ہے اور اس کے چھوڑ دینے کی مرزا صاحب سے توقع کرنا گویا ان سے ان کی رسالت کے چھڑانے کی امید کرنا ہے جو بہت زیادہ ہے۔

مرزا صاحب تحریر فرماتے ہیں (یہاں قادیانی کے فقرہ اول اشتہار ۲۵ جون ۱۸۹۷ء کو نقل

کیا اوراس کے بعد کہا ہے ) مرزا صاحب کے ان الفاظ کا اگران الفاظ سے جو پہلے سلطان المعظم کی نسبت لکھتے ہیں مقابلہ کیا جاوے تو مرزا صاحب کے موجودہ قول اوران کے الہام کی حقیقت کی قلعی کھل جاتی ہے۔ درحقیقت مرزا صاحب کے الہام اندھے کی لاٹھی ایک دوسری چیز ہے اور عقل اور ہوش سے کام لینا اور شعور سے بات کرنا کچھ اور ہنر ہے ۔مرزا صاحب نے جو الفاظ اب لکھے ہیں ، اگر چہ وہ پہلے کی نسبت نرم ہیں مگران میں سے بھی جو معقولیت ٹپکتی ہے وہ کھول کر دکھائی جاسکتی ہے اور فی الواقعہ اس قدر ہٹ بھی نہ کئے جائیں تو ان کے مریدان کی رسالت سے ان کو جواب دیں گے۔

مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ ان کو کسی مسلمان کلمہ گو سے کینہ نہیں ہے ، حالانکہ بہت سے مسلمانوں کے وہ خون کے پیاسے ہیں۔ بہتوں کی موت کا انتظار کر رہے ہیں۔صرف ایک شخص کے ساتھ ناراض ہونے کی وجہ سے حضرت سلطان کی سلطنت کو زوال اور بربادی کے قریب پہنچا دیا۔ تمام اسلامی دنیا کے غارت کرنیکی فکر میں ہیں۔ جو مسلمان ان کے ساتھ شریک نہیں ہونے والے ہیں وہ کاٹ ڈالے جانے والے ہیں اور اب اسی اشتہار میں ایک بزرگ مسلمان کی پردہ دری کے درپئے ہو رہے ہیں اور ایک سال تک اس مقدمہ کی پیروی میں منہمک رہنے والے ہیں اور بایں ہمہ ان کو کسی کلمہ گو سے کینہ نہیں ہے۔اگر کینہ ہوتا تو خدا ہی جانتا ہے کہ آپ کیا کرتے۔

سلطان کے ظل حمایت میں کروڑ ہا اہل قبلہ کا زندگی بسر کرنا اور مقدس مقامات کا ان کی سپردگی میں ہونا مرزا صاحب کو ہمارے اخبار کے پڑھنے سے معلوم ہوا ہے اس وقت یاد نہ تھا جب حضور نے پہلا اشتہار لکھا ہے۔اور تعجب ہے کہ اب مرزا صاحب کے دل میں اہل قبلہ کی کچھ وقعت بھی پیدا ہوگئی ہے شائد وہ خدا کا ارادہ اب ان کو یاد نہیں رہا کہ جو مسلمان ان کے ساتھ شریک نہیں ہوں گے وہ کاٹ ڈالے جائیں گے ۔اگر یہ اہل قبلہ سب کشتنی ہی ہیں تو ان کی حفاظت اور حمایت کی وجہ سے جو وقعت اور فائدہ حضرت سلطان کو پہنچ سکتا ہے وہ ظاہر ہے۔

مرزا صاحب فرماتے ہیں : کہ سلطان کی شخصی حالت اور اس کی ذاتیات کے متعلق ہم نے کوئی بحث نہیں کی اور نہ اب ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ کو ایک لفظ اس بزرگ شخص کی شخصی حالت کی نسبت معلوم تھا۔اس کی سلطنت آپ کے الہام کی رو سے

برباد ہونے والی ہے اور پھر ابھی اس کی شخصی حالت سے کوئی بحث نہیں کی گئی۔

اے حضور والا! ملکہ معظّمہ کی ذاتی خوبیوں کی وجہ سے تو آپ کے نزدیک ان کی سلطنت کو فروغ اور عروج ہوا ہے اور سلطان کی ذاتی خوبیوں اور اوصاف کی وجہ سے اگر ان کا کوئی علم آپ کو ہوتا تو اسی سلطنت کے قیام یا بربادی میں کوئی دخل نہیں تھا۔

مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ ہاں ہم نے گزشتہ اشتہارات میں ترکی گورنمنٹ پر بلحاظ اس کے بعض عظیم الدخل اور خراب اندرون ارکان اور عمائد اور وزراء کے، نہ بلحاظ سلطان کی ذاتیات کے، ضرور اس خداداد نور اور فراست اور الہام کی تحریک سے جو ہمیں عطا ہوا ہے چند ایسی باتیں لکھی ہیں..الخ

اب ہم مرزا صاحب کے نور اور فراست اور الہام کو چیلنج کرتے ہیں اور پوچھتے ہیں کہ وہ کون سے بعض عظیم الدخل خراب ارکان اور عمائد اور وزراء ہیں جن کی وجہ سے سلطنت ترکی برباد ہونے والی ہے۔براہ مہربانی ایک مفصل کیفیت ان سب کی مسلمانوں کو بتادیں تاکہ معلوم ہو جائے کہ درحقیقت مرزا صاحب کا نور فراست اور الہام کوئی چیز ہے اور ان کی تحریر کسی نفسانی جوش پر مبنی نہیں تھی۔اور اگر اس تمام نور فراست اور الہام کی حقیقت اتنی ہی ہے کہ وہ ایک شخص حسین کامی پر ناراض ہو گئے یا اس میں ان کو بعض عیوب ملے ہیں اور ان کی بنا پر انہوں نے سلطان کے ارکان اور عماید اور وزراء پر حکم لگا دیا ہے اور سلطنت کی بربادی کا فیصلہ کر دیا ہے، تو اس سے بڑھ کر کوئی حماقت اور نادانی نہیں ہوسکتی خواہ وہ الہام کی رو ہی سے کیوں نہ کی جائے۔اور ایسے الہام ہمارے نزدیک گوزشتر سے زیادہ کوئی وقعت نہیں رکھتے ہیں۔مرزا صاحب نے ہم کو یہ نہیں بتایا کہ ترکی سلطنت کے اجزاء کی خرابی کا حال ان کو کب سے معلوم تھا اور یہ الہام ان کو حسین کامی کا منہ دیکھنے پر ہی ہوا تھا یا اس سے پہلے کا ہوا تھا اور مرزا صاحب نے حسین کامی سے بگڑنے تک اس کو ترکی سلطنت کی ہمدردی کی وجہ سے محفوظ رکھا ہوا تھا۔مرزا صاحب کی یہ ہشیاری اور ابلہ فریبی ان کے مریدوں کے واسطے تو ان کی رسالت کا ثبوت ہے مگر ہم اس کی حقیقت کو جانتے ہیں اور جھوٹے کو اس کے گھر تک پہنچا کر چھوڑیں گے۔ہم کو یقین ہے کہ ترکی سلطنت کے خراب ارکان وعماید وزراء کی مفصل کیفیت ہم کو مرزا صاحب اسی ہفتہ میں بتادیں گے اور بہت عرصہ تک مسلمانوں

کو منتظر نہ رکھیں گے۔

مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ ترکی سلطنت کی خیر خواہی اس میں نہ تھی کہ چوہڑوں چماروں کی طرح گالیاں دی جائیں بلکہ سلطان کے واسطے صدق دل سے دعا کرنی۔ غنیمت ہے، کہ جو کام اور مسلمانوں نے نہیں کیا وہ مرزا صاحب نے تو کیا۔ یعنی انہوں نے چوہڑوں چماروں کی طرح گالیاں نہیں دیں بلکہ شب و روز سلطان کے واسطے صدق دل سے دعا مانگنے میں مصروف رہے ہیں۔ مرزا صاحب کو ابھی یہ بھی معلوم نہیں ہوا ہے کہ سلطان کے واسطے کسی نے ہندوستان میں دعائیں مانگی بھی ہیں یا نہیں۔

آپ فرماتے ہیں کہ میرے اشتہار کا بجز اس کے کیا مطلب تھا کہ رومی لوگ تقوی اور طہارت اختیار کریں جناب من! آپ کا کچھ اور بھی مطلب تھا جس کی ہم اچھی طرح سے گزشتہ پرچہ میں تشریح کر چکے ہیں۔ یہ تقوی اور طہارت کا فقرہ تو اس مطلب کے ساتھ ابلہ فریبی کی غرض سے لگا رکھا ہے، اور یہ ایک دوسرا سوال مرزا صاحب کے واسطے جواب دینے کو ہے کہ ترکی سلطنت میں انہوں نے کیا کچھ تقوی اور طہارت کے خلاف دیکھا ہے۔ کیا تمام سلطنت کی حالت کا اندازہ انہوں نے ایک شخص کے دیکھنے سے کر لیا ہے۔ مرزا صاحب اس کی تشریح کرتے وقت یہ بھی بتا دیں گے کہ ہارون اور مامون اور اکبر اور جہانگیر کے زمانہ میں موجودہ ترکوں کے مقابلہ میں تقوی اور طہارت زیادہ تھی۔ ہم آئندہ پرچہ میں اس مضمون پر مفصل بحث کرنے والے ہیں کہ ترکی سلطنت کی ترقی کا تنزل کا باعث تقوی اور طہارت کی بیشی اور کمی ہوئی ہے یا زمانہ کی ضرورتوں کو پورا کرنا یا نہ کرنا ہوا ہے۔

مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ سنت اللہ اسی طرح پر جاری ہے کہ کفار کے فسق و فجور اور بت پرستی کی سزا دینے کے لئے خدا تعالی نے ایک دوسرا عالم رکھا ہوا ہے جو مرنے کے بعد پیش آئے گا لیکن خدا تعالی مسلمانوں کو ادنی قصور کے وقت اسی دنیا میں تنبیہ کرتا ہے۔ یہ سنت اللہ ضرور ہے مگر سنت مرزائیہ نہیں ہے۔ یہاں لیکھ رام اور عبداللہ آتھم اور سلطان احمد (محمد) اور اس کے اور بھائی مسلمان ایک ہی وقت میں اسی دنیا میں سزا پاتے ہیں۔ سنت مرزائیہ میں کافر اور مسلمان کی کوئی تمیز نہیں ہے۔ اور مسلمانوں کے واسطے ان کے قصوروں کی سزائیں اس ارادہ کے موافق جو مرزا صاحب کو

بتا دیا گیا ہے جو خدا نے تجویز کی ہیں وہ بہت ہی مختصر ہیں یعنی اس تمام قوم کو سوائے چند مرزائیوں کے کاٹ ڈالا جانے کو ہے۔ اس سنت اللہ کے معنی بھی مرزا صاحب سے زیادہ کوئی نہیں سمجھ سکا اور نہیں سمجھ سکے گا۔

مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں پھر اس کے صفحہ ۵ میں اس بزرگ کی توصیف میں جس کے حق میں قادیانی نے پردہ دری کی پیش گوئی کی ہے، کہا ہے:

ہم اس بزرگ کا نام ابھی ناظرین کو صاف طور پر نہیں بتاتے مگر اتنی بات بتا دیتے ہیں کہ جن سے ان کی تعریف اچھی طرح سے معلوم ہو جائے اور مرزا صاحب کی پیشینگوئی کی حقیقت باوجود ان کی ہشیاری کے تمام دنیا پر کھل جائے۔ تمام دنیا بیوقوف نہیں ہے اور سب کو بے وقوف نہیں بنایا جا سکتا۔ مرزا صاحب کی پیشینگوئی یہ ہے کہ خدا اس بزرگ کے پردے پھاڑ دے لیکن ضرور ہے کہ پیشین گوئی اور زیادہ صاف ہو جائے۔ دنیا ایک ایسی جگہ ہے جہاں ہر ایک انسان کے واسطے تکلیف اور آرام دونوں لازمی ہیں کسی شخص پر مصیبت آتی ہے کہ کہ اس کی بیوی جس کا نکاح اس کے ساتھ آسمان پر ہو چکا ہوتا ہے وہ ایک دوسرے شخص کے ساتھ رہتی ہے اور کسی کے لڑکے جو اس کی خلافت اور وراثت کے وارث ہونیوالے ہوتے ہیں فوت ہو جاتے ہیں (جیسا کہ مرزا کا بیٹا بشیر اول فوت ہوا) کسی کی اس طرح پردہ دری ہوتی ہے کہ اس کو اپنے بعض الہامات کچھ کج بحثی کے ساتھ واپس لے لینے پڑتے ہیں (جیسا کہ مرزا نے سلطان معظم کے متعلق اپنے الہامات اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء کو اشتہار ۲۵ جون ۱۸۹۷ء میں واپس لیا) اب اس بزرگ کی پردہ دری کی بھی تشریح ہونی چاہیے۔

مولانا بٹالوی لکھتے ہیں کہ اس کے بعد صاحب اخبار چودھویں صدی نے اپنے اس بزرگ کی بہت لمبی چوڑی تعریف کی ہے، وازانجا کہ ہم کو اس تعریف سے کلی اتفاق نہیں لہذا ہم اس تعریف کو اس کے مبالغہ آمیز الفاظ سے بعینہ نقل نہیں کر سکتے صرف اس کا خلاصہ اس مقام میں بیان کرتے ہیں۔ وہ یہ ہے: وہ بزرگ ایک علاقہ کا مالک و زمین دار سرکاری عہدہ دار مسلمان عابد نیکو کار نمازی روزہ دار قرآن خواں وغیرہ ہے۔

اس کے بعد اخبار چودھویں صدی نے لکھا ہے:

اب اگر ایک ایسے نیک مسلمان بزرگ مرزا صاحب کی ناراضی کی وجہ سے پردہ ہونے

والی ہے اور مرزا صاحب کے خدا کا قانون مرزا صاحب کے مقدموں کے فیصلہ کے واسطے ایسا ہی عجیب ہے تو ابلہ فریبی اور چالاکی کو چھوڑ کر صاف طور پر اس پردہ دری کی نوعیت بتا دینی چاہیے آیا ان کا علاقہ ان سے چھین لیا جائے گا۔ وہ اپنے عہدہ سے موقوف ہو جائیں گے، رشوت ستانی کا ان پر الزام لگے گا، عبادت و نیکوکاری ان سے چھوٹ جائے گی، مسلمان نہ رہیں گے، قرآن کریم ان کو بھول جائے گا، نماز روزہ چھوڑ بیٹھیں گے۔ آخر وہ کیا بلا آئے گی جس کا نام پردہ دری ہوگا جو مرزا صاحب کی رسالت اور مسیحیت کا آخری نشان ہوگا۔ مثل مشہور ہے جیسی روح ویسے فرشتے، مرزا صاحب کی رسالت کا ثبوت بھی مسلمانوں کی پردہ دری ہی موزوں ہوسکتا تھا۔ مگر ہم کو یقین ہے کہ مرزا صاحب ہمارے اس سوال کا جواب از روئے مہربانی دے دیں گے۔ ہم یہ ہشیاری نہیں چلنے دیں گے کہ ایک ایسا مہمل اور بے معنی جملہ کہہ دیا جائے اور ایسی پیش گوئی کی جائے جس کے صاف طور پر کچھ معنی نہیں ہیں اور کسی ایک اتفاق کا نام پردہ دری رکھ دیا جائے۔ مرزا صاحب جس طرح پیش گوئیاں خود پورا کر دیا کرتے ہیں وہ تمام دنیا کو معلوم ہے اگر مرزا صاحب نے ہمارے اس سوال کا صاف جواب نہ دیا تو ان کی اس پیش گوئی کی ہی ایک ہفتہ عشرہ میں پردہ دری ہو چکی ہوگی۔

مولانا محمد حسین بٹالویؒ لکھتے ہیں:

ہر چند صاحب اخبار چودھویں صدی کے اس سوال کے جواب سے کہ مرزا صاحب قادیانی اس بزرگ کی پردہ دری کی نوعیت بتا وے، ورنہ ایک ہفتہ عشرہ میں اس کی پردہ دری ہو چکی ہوگی، کوئی جواب نہیں دیا اور کچھ نہ بتایا کہ وہ پردہ دری کیونکر ہوگی جس سے صاحب اخبار چودھویں صدی نے قادیانی کی پردہ دری ثابت کر دکھائی اور اپنے پرچہ ۱۵ جولائی ۱۸۹۷ء میں مضمون ذیل کی اشاعت کر دی۔

مرزا صاحب کی پردہ دری: ہمارے بزرگ کی کرامت:

ہم روزانہ پیسہ اخبار لاہور مؤرخہ ۹ جولائی ۱۸۹۷ء کے صفحہ اول سے وہ مضمون ذیل میں نقل کرتے ہیں جو عقیدہ قادیانی سے بیزاری کے عنوان سے چھاپا ہے چونکہ یکم اور دوم جولائی کو یہ پردہ دری ہوئی ہے اس واسطے وہ مرزا صاحب کی مقرر کردہ تاریخوں کے اندر ہے لیکن یہ امر کہ مرزا صاحب اس واقعہ کو فی الحال اپنی پردہ دری کے واسطے کافی

خیال کرتے ہیں یا نہیں ، یہ انہیں کے فیصلہ کرنے کی بات ہے کیونکہ بعض غیرت مند لوگ ایک تھوڑی سی بات کو کافی خیال کر لیتے ہیں اور بعض دوسرے بے عزت لوگ بڑے بڑے حادثوں کی بھی کچھ پرواہ نہیں کرتے ۔ایک شخص کسی مجلس میں بیٹھا ہوا تھا اہل مجلس نے اس کو وہاں سے نکال دیا،تو آپ کہتے ہیں کہ یہ ایک حقیر مجلس ہے ہم بڑی بڑی مجلسوں سے نکالے گئے ہیں ۔الغرض وہ عبارت مختصر حسب ذیل ہے:

۲ جولائی ۱۸۹۷ء کو ایک ۱۷ سالہ لڑکے مسمی سید عالم طالب علم ایف اوایل کلاس نے مسجد شاہی میں بعد نماز جمعہ عقیدہ مرزا قادیانی سے تبرا کیا ۔اور بیان کیا کہ اس کی طرف سے جو اشتہار، رؤیائے صادقہ ، کے عنوان سے چھپا ہے وہ فقط جعل سازی تھی۔ ایک سفید کاغذ پر اس کے دستخط کروا لئے گئے اور مضمون خود لکھ لیا گیا تھا جس کی تردید اس نے یکم جولائی کو بذریعہ اشتہار کی ۔علاوہ ازیں اس موقعہ پر مرزا قادیانی کی ان کتابوں میں سے جن کو وہ الہامی بیان کرتا ہے وہ باتیں جو عقیدہ اسلام کے بالکل خلاف ہیں پڑھ کر سنائی گئیں جن کو سن کر اہل اسلام نے جو اس وقت موجود تھے جناب باری میں دعا کی کہ خدا ان کو ایسے مخرب اسلام کے فتنہ سے محفوظ رکھے۔(لوکل رپورٹر)۔

(اخبار چودھویں صدی ۔راولپنڈی ۱۵ جولائی ۱۸۹۷ء)

مولانا محمد حسین بٹالوی ؒ لکھتے ہیں کہ تعجب وافسوس سے ذکر کیا جاتا ہے کہ چودھویں صدی کے بزرگ نے فرضی بزرگی چھوڑ کر اپنی واقعی خوردی ظاہر کر دی اور اپنے اس فعل کی کہ اس نے قادیانی کے حق میں پردہ دری کا متضمن شعر پڑھا تھا خود ہی تغلیط وتکذیب کر دی اور اسی اخبار میں اپنی معذرت چھپوا کر اپنی مرزائیت ثابت کر دکھائی ۔ہم کو اس مقام میں اس کے سابق انحراف اور تازہ معذرت سے خصوصیت کے ساتھ بحث مقصود نہیں ۔ ..ہمارے نزدیک ایسے شخص کا قادیانی سے ظاہری انحراف یا باطنی معذرت وعقیدت دونوں کا ن لم یکن ہیں اور گوز شتر سے زیادہ وقعت نہیں رکھتی۔اس مقام میں ہمارا مقصود صرف یہ تھا کہ قادیانی کے حضرت سلطان المعظم کو برا کہنے نے اس کے بعض مریدوں پر بھی اثر کیا تھا جس کی وجہ سے قادیانی کو جھوٹی معذرت کرنی پڑی سو یہ امر اس بزرگ چودھویں صدی کی معذرت سے بھی ثابت ہوتا ہے۔

معذرت قادیانی کے جھوٹی اور منافقانہ ہونے پر قادیانی کا پھر اس کارستانی کی طرف رجوع کرنے کا ثبوت یہ ہے کہ اس نے عدالت گورداسپور میں برملا بیان کیا کہ میں نے سلطان روم

کے برخلاف اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء شائع کیا اور پھر وہ اشتہار عدالت میں پڑھا گیا اور پھر کہا کہ اس وجہ سے مسلمان میرے مخالف ہو گئے ہیں اور اس کے بعد اس کے وکیل ایک سنی حنفی مولوی نے خاکسار سے جو اس مقدمہ میں شہادت کے لئے عدالت میں طلب کیا گیا تھا سوالات کر کے یہ کہلوایا کہ : میں نے سلطان روم کی تائید اور ہمدردی میں ایک آرٹیکل لکھا تھا اور مرزا نے سلطان روم کے برخلاف لکھا ہے۔

پھر مرزا قادیانی نے اس پر اکتفا نہ کیا بلکہ اشتہار واجب الاظہار ۲۰ ستمبر ۱۸۹۷ء میں اس مخالفت کا اچھی طرح اظہار کیا اور اس سے اپنا خیر خواہ گورنمنٹ ہونا ثابت کیا۔ چنانچہ اس اشتہار کے صفحہ ۸ و ۹ میں اس نے کہا ہے کہ

حال میں جب حسین کامی سفیر روم قادیان میں میری ملاقات کے لئے آیا اور اس نے مجھے اپنی گورنمنٹ کی اغراض سے مخالف پاکر ایک سخت مخالفت ظاہر کی، وہ تمام حال بھی میں نے اشتہار مورخہ ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء میں شائع کر دیا ہے۔ وہی اشتہار تھا جس کی وجہ سے بعض مسلمان اڈیٹروں نے میری مخالفت ظاہر کی اور بڑے جوش میں آکر مجھے گالیاں دیں کہ یہ شخص سلطنت انگریزی کو سلطان روم پر ترجیح دیتا ہے۔ اور رومی سلطنت کو قصور وار ٹھہراتا ہے۔ اب ظاہر ہے کہ جس شخص پر خود قوم ایسے ایسے خیالات رکھتی ہے اور نہ صرف اختلاف عقاید کی وجہ سے بلکہ سرکار انگریزی کی خیر خواہی کے سبب سے بھی ملامتوں کا نشانہ بن رہا ہے کیا اس کی نسبت یہ ظن ہو سکتا ہے کہ وہ سرکار انگریزی کا بدخواہ ہے۔ یہ بات ایسی واضح تھی کہ ایک بڑے سے بڑے دشمن کو جو محمد حسین بٹالوی ہے صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر کے حضور میں اس مقدمہ ڈاکٹر ہنری کلارک میں اپنی شہادت کے وقت میری نسبت یہ بیان کرنا پڑا کہ یہ شخص سرکار انگریزی کا خیر خواہ اور سلطنت روم کا مخالف ہے۔

قادیانی نے اس بیان زبانی و تحریری اشتہار واجب الاظہار میں صاف اقبال کیا ہے کہ وہ سلطان روم اور سلطنت روم کا مخالف ہے۔ اس سے مسلمان یقین کر سکتے ہیں کہ اس کی وہ معذرت جھوٹی اور منافقانہ معذرت تھی اور درحقیقت وہ سلطان روم اور سلطنت ترکی سے وہی دشمنی رکھتا ہے جس کو اشتہار ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء میں ظاہر کر چکا ہے۔

اب رہا یہ امر کہ اس بیان میں اس نے جو یہ دعوی کئے ہیں:

کہ اس خیر خواہی گورنمنٹ انگریزی کی وجہ سے اخبار والوں نے اس کو برا کہا۔
کہ اس کے خیر خواہ برٹش گورنمنٹ ہونے کو اس خاکسار نے عدالت میں مان لیا ہے،
سچے دعوے ہیں یا ان میں اس نے جھوٹ بولا ہے؟

یاد رہے کہ کسی اسلامی اخبار نے قادیانی کو اس وجہ سے برا نہیں کہا اور نشانہ ملامت نہیں بنایا کہ وہ برٹش گورنمنٹ کی خیر خواہی کیوں کرتا ہے اور نہ کوئی ایسا باغی اخبار نویس ہے جو صرف گورنمنٹ کی خیر خواہی سے اس کو برا کہتا ہو۔ کوئی ایسا ہوتا اور اس کو خیر خواہی گورنمنٹ کے سبب برا کہتا تو وہ کبھی کا جیل خانہ کی سیر کرتا جیسے بعض ہندو اخبار نویس اور بعض مسلمان واعظ بعض مضامین و الفاظ مخالف گورنمنٹ لکھنے اور بولنے سے جیل خانہ میں جا چکے ہیں۔

قادیانی اس دعوی میں سچا ہے تو کم سے کم سے ایک اخبار نویس کی کوئی ایسی عبارت نقل کرے جس میں اس نے گورنمنٹ کی خیر خواہی کے سبب قادیانی کو برا کہا ہو۔ یہ امر اس سے نہ ہو سکے تو گورنمنٹ اس دروغ گو کی بات کو دھوکہ دہی سمجھے۔ ہاں بعض اخبار نویسوں نے سلطنت ترکی کی بدگوئی کی وجہ سے اس کو برا کہا ہے اور گورنمنٹ کے حق میں اس کی خوش آمد کو ابلہ فریبی اور جھوٹی خوش آمد قرار دیا ہے۔ سو یہ اور بات ہے۔

اور اس کا یہ کہنا کہ عدالت گورداسپورہ میں خاکسار نے اس کو سرکار انگریزی کا خیر خواہ مان لیا ہے، سفید جھوٹ ہے۔ گورنمنٹ مثل مقدمہ ملاحظہ فرمائے اور دروغ گو کی دروغ گوئی کا یقین کرے۔ میں نے صاف اور صریح الفاظ یہ بیان کیا تھا کہ اس وقت (یعنی جب کہ میں ریویو براہین احمدیہ لکھا تھا) مرزا کے خیالات اچھے تھے۔، جس کے صاف اور صریح معنی یہ ہیں کہ اس وقت اس کے خیالات گورنمنٹ کی نسبت اچھے نہیں۔، اس امر کو میں نے عدالت میں کھول بیان کیا اور اپنے رسالہ نمبر ۳ ج ۱۸ کے صفحہ ۸۰، ۸۱ کا بھی حوالہ دیا مگر معلوم نہیں عدالت نے اس بیان کو کیوں درج اظہار نہ کیا۔

اس مقام میں عبارت صفحہ ۸۰، ۸۱ کو نقل کرنا مناسب ہے:

پیش گوئی ہشت سال ان کی امید کا ذریعہ ہے جس کی طرف ہم گورنمنٹ کو توجہ دلا چکے ہیں۔ ہم نے اس فقرہ آئینہ کمالات کو اپنے رسالہ میں کئی دفعہ نقل کیا ہے الہامی صاحب نے اس کا جواب تو کبھی کچھ نہیں دیا ہاں ہمارے اس خیال کے مقابلہ میں ہمارے ریویو براہین احمدیہ کی عبارت رسالہ نمبر ۶ جلد ۷، اشاعۃ السنہ سے نقل کر کے آپ نے

گورنمنٹ کو جتایا ہے کہ یہ شخص (محمد حسین بٹالوی) اپنے ریویو مذکور میں ہماری طرف سے گورنمنٹ کو مطمئن و بےفکر کر چکا ہے اب اس کے برخلاف اس کے قول وخیالات کا کیا اعتبار ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ خاکسار نے اس وقت گورنمنٹ کو آپ کی طرف سے مطمئن کیا تھا جب کہ آپ نے موعود مسیح اور مہدی ہونے کا دعوی نہیں کیا تھا اور اس اطمینان کی ایک یہ دلیل بیان کی تھی کہ آپ مغل ہیں اور امام مہدی کا سید ہونا مسلّم ہے لہذا ممکن نہیں کہ آپ مہدی ہونے کا دعوی کریں۔آپ نے میری اس دلیل اور خیال کو توڑ کر مہدی ہونے کا بھی دعوی کر دیا تو آپ میرے اس ریویو کے محل کیوں کر رہ سکتے ہیں۔ اور اس ریویو کے مضمون سے کیونکر فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔اور آپ کی طرف سے گورنمنٹ کیونکر مطمئن ہوسکتی ہے یہی وجہ ہے کہ میں تب ہی سے گورنمنٹ کو جتا رہا ہوں کہ یہ شخص محل خوف ہے اس سے گورنمنٹ کو مطمئن نہ رہنا چاہیے اور اب یہ میرے اس ریویو کا محل نہیں رہا اب یہ کچھ کچھ کا بن گیا ہے اب یہ وہ مرزا غلام احمد نہیں رہا جس کی طرف سے میں نے ریویو میں گورنمنٹ کو مطمئن کیا تھا۔

میرے اس بیان سے اور اس فقرہ سے جو اظہارات میں درج ہے صاف ثابت ہے کہ میں اب اس کے خیالات کو اچھا نہیں سمجھتا اس کی تعریف و خیر خواہی گورنمنٹ کو جھوٹی خوش آمد اور منافقانہ دعوی خیر خواہی سمجھتا ہوں۔..

اہل اسلام سے امید ہے کہ بدگوئی حضرت سلطان روم اور سلطنت ترکی کی وجہ سے اس کو ویسا ہی دشمن اسلام و مسلمانان خیال کریں گے جیسا کہ پرچہ ۲۴ مئی ۱۸۹۷ء کے وقت خیال کرتے تھے اور اس کی معذرت پرچہ ۲۵ جون ۱۸۹۷ء کو جھوٹی معذرت قرار دیں گے..

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۸ ص ۱۴۱ تا ۱۹۴ ملخصاً ومختصراً)

# جواب درخواست قادیانی

## ( ۲۵ جون و ۱۵ جولائی ۱۸۹۷ء )

مولانا محمد حسین بٹالویؒ لکھتے ہیں کہ ذیل میں اس درخواست کا جواب ہے جس میں مرزا قادیانی نے آخری حیلوں و مذبوحی حرکات ( جھوٹے خوابوں اور مصنوعی الہامات ) کی طرف رجوع کیا اور اس سے پہلے بطور تمہید ایک شخص سید عالم طالب العلم ایف۔او۔ایل پر ایک خواب کا افتراء کیا۔اور دو فرضی ملہموں کے دو جھوٹے الہام شائع کر دیئے۔

مولانا فرماتے ہیں:

مرزا قادیانی نے اپنا باطل مذہب چلانے اور اس ذریعے سے دنیا کا عیش اڑانے کے لئے کئی حیلے کئے اور کھیل نکالے مگر وہ کارگر نہ ہوئے۔سب سے پہلے آپ نے اسلام کے وکیل بن کر اسلام کی طرف سے اقوام غیر سے مقابلہ کرنے کا بیڑہ اٹھایا اور ایک کتاب براہین نام کی تصنیف کا اشتہار دیا۔اور اس کے ذریعے باقرار خود دس ہزار روپیہ کے قریب شائقین تائید اسلام سے بٹورا۔پھر جب دیکھا کہ منجملہ تین سو دلائل کے، جو قرآن ہی سے نکال کر اس کتاب میں پیش کرنے کا میں نے اشتہار میں وعدہ دیا ہے، ایک دلیل بھی بیان نہیں کر سکا اور نہ کر سکتا ہوں، تو اسی کتاب کی تیسری جلد سے الہام بازی شروع کر دی اور اپنی مجددیت اور بہت سے پہلے اکابر اولیاء پر فوقیت کے دعوی کی پٹڑی جما دی۔اس سے دکان اچھی طرح نہ چلی تو پھر مسیح موعود اور مہدی مسعود ہونے کے دعوی کا جھنڈا گاڑ دیا اور معجزات ونشان نمائی کا نعرہ مارنا شروع کر دیا۔اور ان سب دعاوی کے اثبات کے لئے کبھی مناظرہ کی طرف رجوع کیا کبھی مباہلہ کی طرف لوگوں کو بلایا۔کبھی کوئی رسالہ یا قصیدہ اردو یا فارسی میں بنا کر اس میں لن ترانیاں ہانکیں۔کبھی عربی میں نثر یا نظم لکھ کر اپنے ملہم مؤید من اللہ ہونے کی دلیل بنائی۔معجزہ ونشان آسمانی کسی نے چاہا تو اسی کی موت کو یا اس کے زمرہ احباب کے موت یا مصیبت کو نشان قرار دیا اور جس کی نسبت کوئی نشان نہ بن سکا اس کو گالیوں اور بدعاؤں سے ڈرانا اور دھمکانا اختیار کیا۔

وازآنجا کہ بحکم لکلّ فرعون موسی ، ہر گمراہ کے مقابلہ کیلئے حق گو بھی چلے آئے ہیں لہذا خدا تعالی نے اس گمراہ کے مقابلہ میں علماء اسلام کو موفق و مامور کیا جنہوں نے اس کے ہر کید کو ظاہر کر دکھلایا۔ اور خاص کر خادم قوم مؤلف اشاعۃ السنہ کو تو اس اہتمام سے موفق کیا کہ اس نے حسبۃً للّٰہ و نصحاً لخلق اللّٰہ اظہار وابطال مکائد قادیانی کو حد کمال تک پہنچا دیا اور ۱۸۸۹ء سے سنہ رواں تک اس کا پیچھا نہیں چھوڑا۔ اس کی ہر ایک بات کا اچھی طرح اظہار وابطال کیا۔ اس کے دعوی وکالت وحمایت اسلام اور تصنیف کتاب براہین کی نسبت یہ ثابت کر دیا کہ یہ محض اس کا فریب وڈھکوسلا ولاف زنی ہے۔ نہ اس نے ایسی کوئی کتاب (جس میں تین سو دلائل عقلیہ ہوں) تائید اسلام میں بنائی اور نہ آئندہ بنا سکتا ہے۔ اور اس کے دعوی الہام مجددیت مسیحائی ومہدیت کی نسبت یہ ثابت کر دیا کہ ایسا شخص خدا کا ملہم اور دین اسلام میں مجدد ہرگز نہیں ہوسکتا۔ اور اس کا مسیح موعود ومہدی مسعود ہونا تو ایسا محال ہے جیسے سوئی کے سوراخ سے اونٹ کا نکل جانا محال ہے۔ اور نشان آسمانی نہ اس نے آج تک کوئی دکھایا اور نہ آئندہ دکھا سکتا ہے۔ اور جن لوگوں کی نسبت اس نے موت یا عذاب کی خبر دی تھی ان کی نسبت اس کی خبروں کا جھوٹ بخوبی ظاہر ہوگیا ہے۔ اس کے دعوی مناظرہ کو لودھیانہ میں اس کو خوب رگڑا اور لتاڑا، اور دہلی، لاہور، سیالکوٹ وغیرہ میں خوب چھتاڑا اور بھگایا۔ تب مجبوراً اسے اپنے حق میں الہام گھڑنا پڑا۔ یا علی دعھم و انصارھم و زراعتھم۔ (اے علی ان مولویوں اور ان کے پیروؤں کو چھوڑ دے)۔ یعنی ان سے مباحثہ نہ کر، جس کو اس نے کتاب آئینہ کمالات اسلام میں درج کر کے مشتہر کیا ہے۔

اس کے دعوی مباہلہ کو یوں اس سے چھڑایا کہ بارہا اس سے مباہلہ کرنے کو مستعدی کا اظہار کیا اور اس کی شرائط مباہلہ کا فساد ظاہر کر کے ان شروط کو بالائے طاق رکھ کر مباہلہ کرنے پر اس کو مجبور کیا۔ ان حیلوں کو توڑ کر اس کو بے دست و پا کیا گیا تو اس نے ایک حیلہ یہ نکالا جس کو اس نے اشتہار قطعی فیصلہ ۱۹ مئی ۱۸۹۷ء میں مشتہر کیا ہے کہ فریقین اپنے اپنے گھروں میں بیٹھ کر دعائیں کریں۔ اس امر کو بھی منظور کیا گیا اور اس حیلہ کو توڑا گیا تو اب آپ نے آخری حیلہ یہ نکالا ہے جس کو درخواست ۱۵ جولائی ۱۸۹۷ء کے ذریعہ سے مشتہر کیا ہے اور کہا ہے:

(اتمام حجت کے لئے ایک اور تجویز خیال میں آئی ہے... اور وہ یہ ہے کہ پنجاب اور ہندوستان کے تمام مشائخ اور فقراء اور صلحاء اور مردان باصفا کی خدمت میں اللہ جل شانہ کی قسم دے کر التجا کی جائے کہ وہ میرے بارے میں اور میرے دعوی کے بارے میں دعا

اور تضرع اور استخارہ سے جناب الٰہی میں توجہ کریں۔ پھر اگر ان کے الہامات اور کشوف اور رؤیا صادقہ سے، جو حلفاً شائع کریں، کثرت اس طرف نکلے کہ گویا یہ عاجز کذاب اور مفتری ہے تو بے شک تمام لوگ مجھے مردود اور مخذول اور ملعون اور مفتری اور کذاب خیال کرلیں....لیکن اگر کشوف اور الہامات اور رؤیا صادقہ کی کثرت اس طرف ہو کہ یہ عاجز من جانب اللہ اور اپنے دعوی میں سچا ہے تو پھر ہر ایک خدا ترس پر لازم ہوگا کہ میری پیروی کرے اور تکفیر سے باز آے .... لہذا میں تمام مشائخ اور فقراء اور صلحاء پنجاب اور ہندوستان کو اللہ جل شانہ کی قسم دیتا ہوں ... کہ وہ میرے بارے میں جناب الٰہی میں کم سے کم اکیس روز توجہ کریں۔ یعنی اس صورت میں کہ اکیس روز سے پہلے کچھ معلوم نہ ہوسکے اور خدا سے انکشاف اس حقیقت کا چاہیں کہ میں کون ہوں؟...پھر ایسی الہامی شہادتوں کے جمع ہونے کے بعد جس طرف کثرت ہوگی وہ امر من جانب اللہ سمجھا وے گا۔ مجموعہ اشتہارات۔ج ۲ ص ۴۴۹۔۴۵۰)

مولانا بٹالوی فرماتے ہیں کہ قادیانی کا مقصود و غرض یہ ہے کہ لوگ اس طرف متوجہ ہوں گے اور اپنی خوابوں کو لائق دستاویز اور شرعی دلائل سمجھ لیں گے، تو پھر میں بھی ان کے مقابل اپنی اور اپنے گروہ کی جھوٹی خوابوں اور الہاموں کو مشتہر کردونگا اور ان خوابوں والہاموں کی کثرت سے تمسک کرونگا اور حجت مسلمہ فریق ثانی کے ذریعہ سے اپنی جانب کے الہاموں اور خوابوں کا غلبہ ثابت کرونگا۔

چنانچہ اس قسم کے دو بناوٹی الہام اس درخواست سے چند روز پہلے اور ایک ...خواب اس درخواست کے پیچھے آپ نے شائع کردیئے جو بعض ناواقفوں کی گمراہی کا باعث ہوگئے۔

اس درخواست سے پہلے ایک بناوٹی الہام اس نے اپنے ایک خاص مرید فتح محمد پوسٹ ماسٹر لیہ ضلع ڈیرہ غازی خان اور اس کی ہمشیرہ کے نام سے مشتہر کیا ہے جس کی نقل یہ ہے:

اشتہار واجب الاظہار۔ وکفی باللّٰہ شہیداً محمد رسول اللّٰہ

اے جماعت مومنین اہل اسلام میری عرض کو متوجہ ہو کر سنو۔ آپ آخرت میں اللہ تعالی سے ملاقات کرنے پر ایمان رکھتے ہو۔ آپ لوگوں کو اسی خدا وحدہ لاشریک کی قسم پر اعتماد کرنا چاہیے اور میری شہادت حق کو غور سے سنو اور پڑھو۔ میں ایک عورت امّی، عربی فارسی سے محض بے خبر ہوں۔ یہ خدا تعالی کی صریح کرامت ہے کہ عربی میں مجھے الہام

ہوتے ہیں اور الہام اور کشف کی رو سے مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کے دعوی مسیح موعود اور مہدی مشہود ہونے کی خبر مجھے ہو چکی ہے۔ اور وہ الہامات یہ ہیں:

و یکبر احمد ۔۲۔ الم یأتکم نذ یر ۔۳۔ فلا ... اللّٰه فلاغالب له الّاهو۔۴۔ من یکذّ ب با لدین۔۵۔ صدیق صادقاً ۔٦۔ وعده مفعولاً۔ ۷،۔ا حمد دار السّلام۔

اور کشف میں مجھے مرزا غلام احمد صاحب دکھلایا گیا ہے اور ایک آواز دینے والے نے مکرر سہ کرر پکار کر کہا کہ مرزا صاحب کی فتح ہوئی ہے۔ جو لوگ مرزا صاحب کو کافر اور دجال کہتے تھے اب اس فتح کے عوض میں وہ لوگ خود دجال بن گئے۔ یہ سب دجال آگ میں جلائے گئے ہیں۔ اور پھر ایک ہندو برہمن نظر آیا۔ قریب آ کر رکوع کرنے کی شکل میں جھک گیا۔ اور یہ الہام ہوا۔ عباد اللّٰه و جهكم ۔ اور مولویوں نے امت محمدیہ میں تفرقہ ڈال رکھا ہے اور اہل حق کا نام کافر رکھ دیا ہے۔ اس لئے میں خدائے تعالی سے اطلاع پا کر گواہی دیتی ہوں کہ مرزا غلام احمد قادیانی حق پر ہے اور تمام مولوی ان کو کافر اور مفتری کہنے والے باطل پر۔ اب اگر کوئی میری گواہی مانے یا نہ مانے لیکن میرے الہام کی سچائی کے لئے اس سے بڑھ کر اور کیا دلیل ہوگی کہ جس زبان میں مجھے الہام ہوتا ہے، یعنی عربی میں، میں اس سے بے خبر ہوں۔ لہذا یہ اشتہار بطور شہادت و صداقت بذریعہ اپنے بھائی حقیقی فتح محمد بزدار کے شائع کرتی ہوں تاکہ امانت خدا تعالی کو لوگوں میں پہنچا دوں۔ فصاحت لیو م کرا مةبررت فلعلك باخع نفسك فحرض المؤمنين كذا لك حقت كلمة ربك على الذين فسقوا انهم لا يؤمنون

عاجزہ غلام فاطمہ بنت محمد خان بزدار سکنہ خاص شہر لیہ ضلع ڈیرہ اسماعیل خان بذریعہ برادر حقیقی خود فتح محمد بزدار۔ دہم ذوالحجہ ۱۳۱۳ھ، مطابق ۱۳ مئی ۱۸۹۷ء

دوسرا بناوٹی الہام اس نے ایک مجذوب فقیر کے نام سے گھڑ کر شائع کیا ہے جس کی نقل ذیل میں ہے:

ایک گواہی: یہ اشتہار ایک مجذوب نے جو سیالکوٹ میں تقریباً بارہ سال سے مقیم ہے ہمارے (یعنی قادیانیوں کے) پاس شائع کرانے کے لئے بھجوایا ہے لہذا ہم اس جگہ اس کی نقل مطابق ا

صل بلفظہ کر دیتے ہیں اور وہ یہ ہے :

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اشتہار واجب الاظہار

خدا کے فضل اور الہام سے روح جناب رسول مقبول ﷺ سے روح کل شہداء سے، روح کل انبیاؤں سے، روح کل اولیاء سے جو زمین پر ہیں اور ان روحوں سے جو چودہ طبقوں کی خبر رکھتے ہیں، یعنی ان سب سے الہام اور گواہی پائی ہے کہ حضرت مرزا صاحب کو اللہ جل شانہ نے بھیجا ہے۔ رسول مقبول ﷺ کے دین میں سخت فتنے برپا ہو گئے اور حد درجہ کا ضعیف ہو گیا۔ ہزاروں ملعون فرقے جیسے نصاری اور رافضی پیدا ہو کر لوگوں کی گمراہی کا باعث ہوئے۔ اس لئے مسیح موعود کو بھیجنے کی ضرورت ہوئی۔ اس وقت یہ خوفناک فتنے پیدا ہوئے، ان کی اصلاح ایک بھاری نبی کا کام تھا مگر چونکہ رسول مقبول کے بعد کوئی نبی نہیں آنا تھا، خدا تعالی نے حضرت مرزا صاحب کو جو رسول مقبول کی دستار مبارک میں بھیجا۔ جو لوگ خیال کرتے ہیں کہ حضرت عیسی اس جسم سے زندہ آسمان پر اٹھائے گئے، وہ جھوٹے ہیں۔ کوئی آسمان پر موت کا مزہ چکھے بغیر اور جسم کے ساتھ نہیں گیا۔ اے علماء گدی نشینوں! اے فقراء گدی نشینو! اے اہل بیت گدی نشینو! سن رکھو! عنقریب آسمان سے بڑی بھاری جلالی گواہی اس سلسلہ کی سچائی کی ظاہر ہونے والی ہے۔ یا خود خدا بڑے زور سے گواہی دے گا۔ پھر تم اس مخالفت میں بڑے ذلیل اور شرمندہ ہو گے۔ یہ میرا اشتہار سچا ہے۔ یہ لوح محفوظ کی نقل ہے۔ میں دیکھتا ہوں اس مخالفت سے خدا تعالی تم پر سخت ناراض ہے۔ رسول مقبول ﷺ تم سے حد درجہ بیزار ہے۔

المشتہر۔ فقیر محمد۔ سیالکوٹ برلب ایک باغ بستی والا۔ ۲۸ مئی ۱۸۹۷ء

مطبوعہ ضیاء الاسلام پریس قادیان

وہ بناوٹی خواب، جس کو اس (قادیانی) نے اپنے خاص مریدان اور حواریان لاہور کی معرفت چھپوا کر مشتہر کیا ہے۔ یہ ہے:

و من اظلم ممّن افتری علی اللّٰہ کذباً او کذّب بآیاتہ انّہ لا یفلح الظّالمون ۔ اس سے ظالم کون ہوگا جو خدا پر جھوٹ باندھتا ہے۔ یعنی دروغ گوئی کے طور پر مورد الہام ورؤیا اپنے آپ ٹھہراتا ہے۔ یا خدا کے نشانوں کو جھٹلاتا ہے۔ ایسے بھلا نہیں پاتے۔

رؤیائے صادقہ : میں مندرجہ بالا آیت کے نازل کرنے والے خدا تعالی کو حاضر و ناظر جان کر اور اس بات پر کامل ایمان رکھ کر کہ اس آیت کا مصداق ضرور ہلاک ہوگا، ذیل کا رؤیا جو مجھے ہوا، بطور گواہی مسلمان بھائیوں کو سناتا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ خدا تعالی اپنے وعدے کے مطابق ..اس اظلم کو ہلاک کرے جو باوجود مورد الہام و رؤیا نہ ہونے کے اپنے آپ کو ملہم مشتہر کرے ۔ وہ رؤیا یہ ہے :

میں ۱۹ جون ۱۸۹۷ء کو تقریباً ۷ بجے شام کے سیدمٹھہ بازار میں جا رہا تھا کہ چند آدمی خربوزہ فروش کی دکان پر بیٹھے تھے اور سرسید احمد خاں صاحب اور مرزا صاحب قادیانی کی توہین کر رہے تھے ۔ میں وہاں کھڑا ہو گیا تو تمام باتیں سنیں ۔ انہوں نے مرزا صاحب کو دشنام بھی دیں اور بدگوئیاں کیں ( ناگفتہ بہ ) ۔ میں چونکہ مرزا صاحب کے مسیح موعود ہونے کے بالکل برخلاف تھا سن کر نہایت خوش ہوا اور واپس چلا آیا ۔ اخیر رات تک مجھے یہ خیال نہ بھولا ۔ جب میں رات کو سویا تو میں کیا دیکھتا ہوں کہ میں جنگل میں جا رہا ہوں اور جنگل ہی میں ایک مسجد آئی ہے جس کے باہر کی دیواریں بہت چھوٹی ہیں اور اس میں ایک مجمع عام ہے اور دو تین آدمی دیوار کے ساتھ لگے کھڑے ہیں ۔ میں بھی وہاں جا کر کھڑا ہو گیا چند آدمیوں نے ہمیں دیکھ کر کہا کہ بھائی اندر آ کر بیٹھو ۔ حسب الحکم میں اور وہ آدمی شریک مجمع ہوئے ۔ میں نے سب سے ذی عزت صاحب کی طرف اشارہ کر کے ایک صاحب سے کہا کہ یہ صاحب کون ہیں ۔ اس نے کہا یہ رسول اللہ ﷺ ہیں ۔ میں باغ باغ ہو گیا کہ زیارت نصیب ہوئی ۔ پھر میں نے دوسرے درجہ کے ذی عزت صاحب کی بابت استفسار کیا تو اس نے کہا کہ یہ مرزا صاحب قادیانی ہیں ۔ یہ سن کر میں نے رات کی گرم جوشی میں جو الفاظ ان آدمیوں سے سنے تھے وہ کہہ دیئے ، تو تمام حاضرین مجلس نے شور وغل کیا اور ناراض ہو کر مجھے نکالنے پر آمادہ ہو گئے ۔ اس سے میں نے یقین کیا کہ یہ تمام آدمی جو مقرب ہیں وہی صاحب ہیں جو مرزا صاحب کو مسیح موعود سمجھتے ہیں اور یقین رکھتے ہیں ۔ خیر اتنے میں رسول کریم ﷺ نے بڑے حلم اور نرمی سے مجھ غریب کو بلایا اور بذریعہ ترجمان جو وعظ و نصیحت کی وہ بعینہ درج ذیل کرتا ہوں :

بزرگوں کو دشنام دینا بہت برا ہے ۔ تم کسی بزرگ کو دشنام نہ دو ۔ کیونکہ جس شخص کو

تم باطل خیال کر کے از روئے تعصب کے گالی دیتے ہو وہ سچا میری طرح مرسل ہے، اور سچا مسیح موعود ہے جس کا گواہ وہی ( قانون اسلام ہے ) جو کلام الہی سے موسوم ہے۔ آیات قرآن کے بموجب یہی مسیح موعود ہے۔ اگر لوگ اس کو برا جانتے ہیں تو کچھ بھی مضائقہ نہیں اس سے بھی بڑھ کر مجھ پر طعن وطنز ہوئی، اور انہی خطابوں کا مورد ہوا جس کے مرزا صاحب ہوتے ہیں، لیکن میں نے کچھ بھی پرواہ نہ کی اور اپنے دین کو کامل کر دیا۔ اب یہ شخص اپنے وعدے کے مطابق آیا ہے، لوگ اس کو نہ مانیں گے تو جہنم میں گرائے جائیں گے۔ اور میرے مقرب اور اللہ کے پیارے وہی شخص ہوں گے جو مرزا صاحب کے مقبول ہوں گے۔ اور ضرور ہے کہ تمام لوگ ان پر ایمان لا کر جنت کے مستحق ہوں گے۔ اور قریب ہے کہ خداوند کریم ان لوگوں پر جو ان کو برا خیال کرتے ہیں عذاب نازل کرے گا۔ اور وہ لوگ توبہ کریں گے اور انہی پر یقین لائیں گے۔

میرا یہ بیان حلفیہ ہے جو میں نے دیکھا اور سنا لکھ دیا۔ میں مرزا صاحب کے مخالفین میں سے تھا۔ اب اس اشتہار کے ذریعہ توبہ کرتا ہوں وما علینا الا البلاغ

راقم : خاکسار محمد سید عالم۔ ایف۔ او۔ ایل۔ کلاس اورئینٹل کالج لاہور متوطن گکھڑ ضلع گوجرانوالہ

اس درخواست قادیانی کا جواب اور اس کے بناوٹی الہامات اور جھوٹے خوابوں کا ( جس کی اشاعت وہ کر چکا ہے یا آئندہ کریگا ) ردّ وابطال ایسے مسلّمہ اصول سے پیش کیا جاتا ہے جن میں اسے مجال مقال نہ ہو۔

جواب درخواست :

ہم خدا کے فضل وتوفیق سے الہام کے مثبت ہیں اور اس کا اثبات دلائل عقلیہ ونقلیہ سے نمبر ۱۰، ۱۱ جلد ۷ اشاعۃ السنہ میں بضمن ریویو براہین احمدیہ کر چکے ہیں جس پر آج تک ہم کو قیام و ثبات ہے ( گو براہین کو ایک مدت سے، جب سے قادیانی اسلام سے مرتد ہو کر کفر بکنے لگا ہے، مجموعہ خرافات و اباطیل اور اس کے مندرجہ الہامات کو احتلامات شیطانیہ وگوزشتر جانتے ہیں اور ان کو اپنے اصول دلائل کا جو ریویو میں بیان کر چکے ہیں مورد ومحل نہیں سمجھتے )

ایسے ہی ہم رؤیا صالحہ ( سچی خوابوں ) کے قائل ومثبت ہیں۔ اور ان کا اثبات ہم بضمن خطبہ ( یا لیکچر ) جلد ۱۷، اشاعۃ السنہ میں کر چکے ہیں ولیکن غیر نبی کو الہام یا رؤیا ( خواب ) کو ہم حجت

شرعی نہیں جانتے ۔ اوران کے ہرایک الہام کوتلبیس ابلیس سے محفوظ نہیں سمجھتے ۔ اوراس کی قبولیت کی یہ شرط لازم مانے ہوئے ہیں کہ وہ ظاہر دلائل شریعت کا مخالف نہ ہواوراس کا مورد ( صاحب الہام ) متقی و پرہیز گار ہو ، فاسق فاجر اور اخوان الشیاطین سے نہ ہو۔ اوراپنے اس اعتقاد اور تحقیق کو ہم اسی ریویو براہین احمدیہ میں بصفحہ ۳۰۱ نمبر ۱۰ جلد ۷ میں صاف لکھ چکے ہیں ۔

یہ اصول تو مسلّم ہیں کہ

۱۔ ملہم ( غیر نبی ) اپنے سبھی الہامات میں معصوم نہیں ہوتا اس کے بعض الہامات میں تلبیس ابلیس کا امکان واحتمال ہے ۔

۲ ۔ اور وہ خود بھی اپنے ہرایک الہام پر ( جب تک کہ ان کا مخالف شریعت نہ ہونا ثابت نہ کر لے ) یقین کرنے کا شرعاً مجاز نہیں ۔

۳۔ اوراس کا یقین ( جواس کواپنے الہام پر خود بخود حاصل ہوتا ہے ) شرعی حکم نہیں ۔

۴ ۔ اور بناء علیہ، اس کا ہرایک الہام خود اس کے حق میں بھی ایسی دلیل شرعی ( جس پر اہل اسلام کا اتفاق ہو ) نہیں ہے، چہ جائے کہ وہ اوروں کے حق میں دلیل شرعی قطعی واجب العمل ہو۔

ماہنامہ اشاعۃ السنہ نمبر ۵ ، ۶ ، جلد ۲ وغیرہ میں انہی اصول کی تائید وتسلیم کے متضمن عبارات احیاء العلوم، میزان کبری، وفرقان وغیرہ منقول ہوئی ہیں ، جن کی تسلیم سے ہم کو اب بھی انکار نہیں ہے۔

اوراس سے پہلے بصفحہ اشاعۃ السنہ صفحہ ۲۸۳ نمبر ۹ جلد ۷ بدست آویز هل انبئكم على من تنزل الشياطين بیان کر چکے ہیں کہ جھوٹے اور بدکار شیطان کے ملہم ہوتے ہیں ،نہ خدا کے ۔ اوراس سے پہلے اشاعۃ السنہ جلد ۲ کے صفحہ ۱۵۲ میں جو ۱۸۷۹ء میں شائع ہوئے ہیں یہ بھی لکھ چکے ہیں :

امام غزالی جو بڑے کشفی والہامی مشہور ہیں جن کی عبارت مثبتہ الہام تائیدسوال میں مسطور ہے اسی عبارت کے متصل جلد ۳ ، احیاء میں فرماتے ہیں :

بيان تسلط الشيطان على القلب بالوسواس و معنى الوسوسة و سبب غلبها

ثم ضرب المقلب مثلاً مفاده تصوير دخول الوساوس اليه ثم ذكر مداخل الوساوس اليه من الحواس الخمسة الظاهرة و القوى

الباطنة من الشهوة والغضب وغيرهما وفسر الوسوسة والالهام والملک والشیطان والتوفیق والخذلان ۔ثمّ قال ولما کان لا یخلوا قلب عن شهوة وغضب وحرص وطمع وطول امل الی غیر ذلک من الصفات البشریة المنشعبة عن الھوی لا جرم لم یخل قلب عن ان یکون الشیطان فیه جولان بالوسوسة ۔ ولذلک قال رسول الله ﷺ ما منکم من احدٍ الّا وله شیطان ۔ قالوا وانت یا رسول الله۔ قال وانا الا ان الله اعاننی علیه فاسلم فلا یامر ۔ (احیاء العلوم ۔ ج ۳ ص ۱۶)

(ترجمہ: دل پر شیطان کی سلطنت اور معنی وسوسہ اور اس کے غلبہ کے سبب کا بیان۔ پھر امام غزالی نے دل کی ایک ایسی مثال جس میں وسوسے آنے کی صورت کا بیان ہے بتلائی ۔ پھر وسوسہ کے راستوں کو ذکر کیا جو ظاہری حواس ہیں اور باطنی قوتیں جیسے شہوت وغضب وغیرہ ومعنی وسوسہ و الہام وفرشتہ وشیطان اور توفیق وخذلان کو بیان کیا ۔ پھر کہا جب کوئی اہل شہوت وغضب وحرص وطمع، اور لمبی امید وغیرہ صفات بشریہ سے جو ہوائے نفسانی کی شاخیں ہیں، خالی نہ ہوا، تو ضرور ہوا کہ کوئی دل اس بات سے خالی نہ ہو کہ شیطان کو اس میں وسوسہ کے ساتھ جولانی ہو۔ اسی واسطے آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے تم میں سے کوئی ایسا نہیں جس کے ساتھ شیطان نہ ہو۔ صحابہ نے کہا، آپ بھی ایسے ہیں۔ فرمایا، ہاں میں بھی ایسا تھا، لیکن اللہ تعالیٰ نے مجھے شیطان پر غلبہ دے دیا ہے وہ میرے تابع ہو گیا ہے، مجھے بجز خیر کچھ نہیں کہتا)۔

اور امام غزالیؒ نے یہ بھی کہا ہے کہ شیطان کو عرش اور لوح محفوظ کی صورت بن جانے کی قدرت ہے جس کے مشاہدہ سے صاحب کشف یہ گمان کرتا ہے کہ میں نے عرش یا لوح سے علم حاصل کیا ہے اور واقع میں وہ شیطان ہوتا ہے۔

ایسا ہی امام شعرانی کہ وہ بھی بڑے صوفی والہامی مشہور ہیں اور مشاہدہ عین شریعت و دوزخ وبہشت کے اپنے ان آنکھوں سے مدعی اور کشف والہام کے بڑے بھاری معتقد میزان کبری میں فرماتے ہیں:

فان قلت فلای شیء لم یوجب العلماء باللّٰه تعالی العمل بما اخذه العالم من طریق الکشف مع کونه ملحقاً بالنّصوص فی الصّحة

عند بعضهم ۔ فالجواب لیس عدم ایجاب العلماء وعمل بعلوم الکشف من حیث ضعفها و نقصها عمّا اخذه العالم من طریق النقل الظاهر ۔ و انّما ذلک للاستغناء عن عدّه فی الموجبات بصرائح ادلة الکتاب و السنّة عند القطع بصحته ای ذلک الکشف فانه حینئذ لا یکون ا لاّ موافقاً لها ۔ اما عند عدم القطع بصحته فمن حیث عدم عصمته ۔ الآخذ لذ لک العلم فقد یکون د خله التلبیس من ابلیس فانّ اللّٰه تعالی قد اقدر ابلیس کما قال الغزا لی علی ان یقیم للمکاشف صورة المحل الذی یأخذ علمه منه من سماء او عر ش او کر سی او قلم او لو ح ۔ فربما ظنّ المکاشف ان ذلک العلم عن اللّٰه تعا لی فا خذ به فضلّ و ا ضلّ ۔

فمن ههنا اوجبوا علی المکاشف ان یعرض ما اخذه من العلم من طر یق کشفه علی الکتاب و السنة قبل العمل به فان وافق فذلک و الّا حرم علیه العمل به

( میزا ن کبری ص ۱۳ ۔ منقول از اشاعة السنه جلد ۲ ص ۱۵۴۔۱۵۵ )

ترجمہ: اگر تو سوال کرے کہ جس بات کو طریق کشف سے کوئی عالم حاصل کرتا ہے باوجودیکہ وہ بعضوں کے نزدیک حکم صحت میں نصوص ( آیت یا حدیث ) سے ملحق ہے، پھر اس پر عمل کرنے کو علماء نے کیوں واجب نہیں کیا؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ علماء کا اس پر عمل کرنے کو واجب نہ کہنا اس سبب سے نہیں کہ وہ ضعیف ہے، اور اس علم کی نسبت ( جو علماء طریق ظاہری نقل سے اخذ کرتے ہیں ) ناقص ہے، وہ تو فقط اس لئے کہ ہے کتاب وسنت کے ہوتے کشف کو ( جو صحیح قطعی ہو ) حجت و دلیل ٹھہرانے کی حاجت نہیں ۔ اس لئے کہ وہ قطعی ہونے کی صورت میں کتاب وسنت کے موافق ہوگا، یعنی پھر اس کو حجت مستقل ٹھہرانے کا کیا فائدہ؟ اور اگر کشف کی صحت کا یقین نہ ہو اور اس جگہ ہے جہاں اس کے حاصل کرنے والے میں عصمت نہیں تو وہاں تلبیس ابلیس کا دخل ہے ۔ یہ اس لئے ہے کہ خدا تعالی نے شیطان کو، چنانچہ غزالی وغیرہ نے کہا ہے، یہ قدرت دی ہے کہ وہ صاحب کشف کے سامنے اس کے محل کشف کی، جس سے وہ علم لیتا ہے، آسمان کی صورت بنادے یا عرش کی یا کرسی کی یا قلم کی یا لوح محفوظ کی ۔ پھر

بسا اوقات صاحب کشف سمجھتا ہے کہ میں نے خدا سے علم حاصل کیا ہے، سو اس کو لے لیتا ہے ۔پس آپ بھی گمراہ ہوتا ہے اور لوگوں کو بھی گمراہ کرتا ہے ۔اسی جگہ سے علماء نے صاحب کشف پر واجب کیا ہے کہ وہ اپنی اس بات کو جو طریق کشف سے لیتا ہے عمل کرنے سے پہلے قرآن و حدیث پر پیش کرے پس اگر موافق پاوے تو اس پر عمل کرے ورنہ اس پر عمل کرنا حرام ہے ۔

اور قادیانی صاحب بھی ہمارے ان اصول کو مان چکے ہیں اور ہمارے اس ریویو کو (جس میں یہ اصول بتائے ہیں) اپنا مؤید سمجھ کر سر اور آنکھوں پر رکھ چکے ہیں اور ہم کو خوب یاد ہے کہ جب یہ ریویو شائع ہوا ہے، تو انہوں نے منشی الٰہی بخش اکونٹنٹ کی معرفت ہمارے پاس ۵۰ روپئہ بھجوا کر یہ لکھا تھا کہ اس ۵۰ روپئہ کے عوض اشاعۃ السنہ کے وہ نمبر جن میں یہ ریویو درج ہے لوگوں کو مفت تقسیم کئے جائیں اور ہم نے اس روپئہ کے عوض لودہانہ میں معرفت آپ کے سابق حواری میر عباس علی صوفی کے (جو آخر آپ کی مکاری دیکھ کر آپ سے منحرف ہوگئے اور تائب ہو کر اس دار فانی سے کوچ کر گئے ہیں) اور دیگر مقامات میں وہ رسائل مفت تقسیم کئے گئے ۔

اور طرفہ یہ کہ ہم نے تو غیر نبی کے الہامات کو محتمل بتلبیس ابلیس قرار دے کر ان کی شرعی حجت سے انکار کیا ہے، قادیانی نے اپنی ذات کے سوا اور نبیوں کے الہامات کو بھی محل دخل و تلبیس ابلیس قرار دیا ہے چنانچہ ازالہ اوہام (ص ۶۲۸۔۶۲۹) میں قادیانی نے لکھا ہے:

یہ دخل کبھی انبیاء اور رسولوں کی وحی میں بھی ہو جاتا ہے مگر وہ بلا توقف نکالا جاتا ہے اس کی طرف اللہ جل شانہ قرآن کریم میں اشارہ فرماتا ہے وما ارسلنا من رسولٍ و لانبیّ الّا اذا تمنی القی الشیطان فی امنیته .. الخ ۔ ایسا ہی انجیل میں بھی لکھا ہے کہ شیطان اپنی شکل نوری فرشتوں کے ساتھ بدل کر بعض لوگوں کے پاس آجاتا ہے ۔ دیکھو خط دوم قرنتیان باب ۱۱، آیت ۱۴۔اور مجموعہ تورات میں سے سلاطین اول، باب ۲۲ میں لکھا ہے کہ ایک بادشاہ کے وقت میں چار سو نبیوں نے اس کی فتح کے بارہ میں پیش گوئی کی اور وہ جھوٹے نکلے ۔ اور بادشاہ کو شکست آئی بلکہ وہ اسی میدان میں مر گیا۔سبب اس کا یہ تھا کہ دراصل وہ الہام ایک ناپاک روح سے تھا۔نوری فرشتے کی طرف سے نہیں تھا اور ان نبیوں نے دھوکہ کھا کر ربانی الہام سمجھ لیا تھا۔

ایسا ہی ہم غیر نبی کے خوابوں کو محتمل تلبیس ابلیس جانتے ہیں اور اپنے مضمون خطبہ (یا لیکچر) میں اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۷ میں لکھ چکے ہیں کہ خوابیں پانچ قسم ہوتی ہیں جن میں صرف ایک قسم

الہام الٰہی ہوتا ہے (جو رؤیا صالحہ اور مبشرات کہلاتے ہیں) باقی چار قسم غیر الہامی ہیں جن میں ایک شیطانی وسوسہ بھی ہے۔ اس بات کے تسلیم کرنے سے بھی قادیانی کو انکار نہیں ہے۔ اور جب کہ غیر نبی کے الہاموں اور خوابوں کا یہ حال ہے اسی وجہ سے علماء اسلام نے غیر نبی کے الہامات اور خوابوں کے قبول کرنے کے لئے علاوہ اور شروط کے ایک شرط لگادی ہے کہ وہ صریح احکام مستفاد کتاب وسنت مخالف نہ ہوں جس کی تسلیم میں قادیانی کو بھی بظاہر کوئی عذر نہیں ہے، تو اب ہم درخواست قادیانی کے جواب میں کہتے ہیں کہ آپ کے اور آپ کے معتقدات کی نسبت جو خواب یا کشف یا الہام کسی شخص کو ہوا ہے یا آئندہ ہوسکتا ہے اور ہوگا، وہ دو حال سے خالی نہ ہوگا۔

۱۔ یا تو وہ خواب یا کشف یا الہام آپ کا مؤید اور آپ کے معتقدات وخیالات کا مصدق ہوگا۔

۲۔ اور یا ایسا ہوگا کہ وہ آپ کا مخالف اور آپ کے اعتقادات کی تکذیب کرتا ہوگا۔

پس اگر وہ خواب یا الہام یا کشف قسم دوم سے نکلا تو وہ آپ کے حق میں مفید نہ ہوگا۔ پھر اس حیلہ سے آپ کو کیا فائدہ حاصل ہوا؟ اور اگر وہ قسم دوم سے نکلا، اور اس سے یہ مفہوم اور ثابت ہوا کہ آپ سچے رسول اور مسیح موعود اور مہدی مسعود (جیسا کہ آپ کے متمسکات ثلاثہ مذکورہ میں پایا جاتا ہے) اور آپ کے مقالات ومعتقدات حق ہیں تو اس صورت میں وہ خواب یا الہام ظاہر آیات واحادیث کا مخالف قرار پائے گا کیونکہ آپ کے یہ دعاوی باطلہ وعقائد فاسدہ کہ میں مسیح موعود ہوں اور مہدی مسعود اور نبی اور مرسل ہوں وغیرہ صریح آیات قرآن واحادیث نبویہ کے مخالف ہیں۔ چنانچہ فتوی علماء ہندوستان وپنجاب میں ثابت ہو چکا ہے، اور اس وجہ سے وہ خواب یا الہام بحکم مسلّمات فریقین لائق دستاویز وسند نہ ہوگا۔ بلکہ بحکم اصول مسلّمہ فریقین وہ وسوسہ شیطانی سمجھا جائے گا۔ اس صورت میں اس خواب یا الہام سے تمسک کرنا نہ صرف آپ کیلئے غیر مفید بلکہ گمراہی وضلالت تصور کیا جائے گا، اور اس کی طرف رجوع کرنا ایسا ہوگا جیسا کوئی مسلمان کہلا کر شراب یا خنزیر کو حلال کہہ دے یا نماز روزہ باطل کر کے اس کے ثبوت وتائید کیلئے اپنے یا کسی دوسرے ملحد کے خواب یا الہام پیش کرے، اور یہ دعوی کرے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو خواب میں دیکھا ہے انہوں نے (نعوذ باللّٰہ) فرمایا ہے کہ شراب مباح اور خنزیر حلال طیب ہے۔ اور نماز روزہ واہیات حرکات ہیں، جس کو کوئی مسلمان قبول نہیں کرتا۔ اور اس شخص کو جو احکام مذکورہ کے مقابلہ میں اپنا خواب پیش کرے ملحد زندیق باطنی کا خطاب دیا جاتا۔ اور جو شخص ایسے شخصِ ملحد کے خوابوں یا الہاموں کو قبول کر لیتا ہے اور اس کو دلیل شرعی سمجھ لیتا ہے وہ شریعت کو ہاتھ سے چھوڑ دیتا ہے اور اپنے دین کو کھو

بیٹھتا ہے .... ڈاڑھی منڈے اور بھنگ نوش فقیر ایسے دلائل پیش کرتے ہیں اور جاہل عوام اور احکام شریعت سے بے خبر ان کے قابو میں آجاتے ہیں۔

قادیانی بھی اب چاہتا ہے کہ لوگ قرآن اور حدیث وغیرہ دلائل شرعیہ کو طاق میں رکھ دیں اور میری جھوٹی خوابوں اور مصنوعی الہاموں کی پیروی اختیار کر کے میری طرح ملحد دہریہ بن جاویں۔ لہذا خواص علماء کو چاہیے کہ اس کے دھوکہ میں آ کر خوابوں یا ایسے الہاموں کی طرف رجوع نہ کریں اور اس دجال کو جال کے پھیلانے کا موقعہ نہ دیں۔ مجھے اس وقت ایک نقل یاد آئی جو میں نے اس سے تیس برس پہلے زمانہ طالب علمی میں شیخنا وشیخ الکل وشیخ العرب والعجم شمس العلماء وزین الفقہاء حضرت سید محمد نذیر حسین صاحب دہلوی سے سنی تھی کہ دہلی میں ایک جاہل صوفی شراب پیا کرتا تھا اور ایک محدث مولوی (مگر بھولے، جو صوفی بھی کہلاتے تھے) ان کو منع کیا کرتے تھے۔ جب وہ اس کو منع کرتے تو وہ کہتا کہ آؤ ہم تم مراقبہ میں بیٹھیں۔ اور اس مراقبہ میں آنحضرت ﷺ کی حضوری ہو تو آپ ﷺ سے حکم شراب، حلت وحرمت پوچھ لیں۔ صوفی محدث (اپنے بھولا پن سے) اس کے دام میں آگئے اور اس کے ساتھ مراقبہ میں بیٹھ گئے۔ تو کیا دیکھتے ہیں کہ ایک شخص آنحضرت کے نام سے جو غالباً شیطان ہوگا مشاہدہ میں آیا اور وہ کہتا ہے، اشرب، یعنی شراب پیا کر۔ اس پر جاہل صوفی غالب ہوا اور محدث صوفی مغلوب ہوئے۔ مگر پھر وہ بہت روئے اور خدا کی جناب میں گڑگڑا کر دعا مانگ کر دوبارہ اس جاہل صوفی کے ساتھ مراقبہ میں بیٹھے، تو آنحضرت ﷺ کی زیارت ہوئی اور آپ نے فرمایا: لا تشرب۔ یعنی شراب نہ پیئو۔ تب وہ محدث صوفی غالب ہوئے اور جاہل صوفی مغلوب۔ خاکسار اور ایک محقق ومبصر کے نزدیک محدث صوفی کی وہ غلطی اور بھولا پن تھا کہ وہ شراب کی حلت وحرمت پوچھنے کیلئے قرآن کو چھوڑ کر مراقبہ اور اپنے الہاموں کی طرف متوجہ ہوئے جس میں پہلی دفعہ مغلوب ہوگئے۔ اور اگر وہ دوسری دفعہ غالب نہ ہوتے تو اس حکم شریعت حرمت خمر کو جاہلوں کی کی نظروں سے کھو بیٹھتے۔

ایسا ہی جو شخص قادیانی کے دام میں پھنس کر اس کے عقاید کفریہ ومقالات بدعیہ کو پرکھنے کیلئے کتاب وسنت کو چھوڑ کر خوابوں کی طرف رجوع کرے گا وہ دین کو کھو بیٹھے گا اور مرزا قادیانی کی طرح دہریہ وملحد بن جائے گا۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے اس درخواست کے جواب میں، خوابوں کی طرف رجوع کرنے کو جائز نہیں رکھا اور نہ اپنے اور دوسرے دوستوں اور اکابر کی خوابوں کو اس کے مقابلہ میں پیش کیا۔ ورنہ ہمارے پاس اپنی اور اپنے دوستوں اور بزرگوں کے ایسے خواب اور

الہامات اور مکاشفات موجود ہیں جن میں قادیانی کا حال ظاہر ہو چکا ہے کہ وہ ملحد اور گمراہ ہے۔

میں نے دو دفعہ خواب میں اس کو بری حالت میں دیکھا۔ ایک دفعہ مسخ شدہ صورت (بندر کی صورت میں جس کو اشاعۃ السنہ کے کسی پرچے میں بیان بھی کر دیا تھا) دوسری دفعہ داڑھی منڈے فقیر کی صورت میں۔ میرے بڑے بھائی شیخ محمد علی نے خواب میں اس کو بھالو (ریچھ) کی صورت میں دیکھا۔ اور توکل شاہ مرحوم ساکن انبالہ نے ان کو اس خواب کی ایسی تعبیر بتائی جس سے معلوم ہوا کہ وہ قادیانی ہے۔

مولوی عبدالرحمٰن مرحوم صوفی ساکن لکھو کے ضلع فیروز پور کو کئی دفعہ قادیانی اور اس کے اتباع کی نسبت الہامات ہوئے کہ: وہ جھوٹا ہے؛ شیطان اس کو دھوکہ دیتا ہے؛ جس کا شیطان ہم نشین ہے برا ہمنشین ہے؛ وہ میری آیات اور رسولوں سے ہنسی کرتا ہے وغیرہ۔ ان کے یہ الہامات رسالہ ایقاظ (یعنی سوانح عمری مولوی محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی از خدا بخش واعظ۔ بہاء) کے صفحہ ۲۲ میں منقول ہیں۔ ان کے حق میں ان الہامات کو قادیانی نے بھی اپنے ازالہ اوہام میں نقل کیا اور پھر ان کے جواب میں کہا ہے کہ یہ شیطانی الہامات ہیں اور اس کے ثبوت میں وہ من گھڑت ڈھکوسلہ بیان کیا ہے جو ازالہ اوہام کے صفحہ ۶۲۹ میں درج ہے۔

ہانسی حصار میں ایک مجذوب شاہ سیف الرحمٰن نام رہتے ہیں انہوں نے قادیانی کی نسبت حالت جذب میں ایسے کلمات فرمائے ہوئے ہیں جس سے اس کا گمراہ ہونا ثابت ہوتا ہے چنانچہ میر احمد شاہ سکرٹری میونسپل کمیٹی لدھیانہ ایک تحریر میں فرماتے ہیں:

> حامداً و مصلیاً: مجھے ماہ جون گزشتہ میں حصار جانے کا اتفاق ہوا وہاں میرے ایک دوست غلام حسین صاحب جمعدار بندوبست ہیں، میں نے ان سے دریافت کیا کہ یہاں پر کوئی شخص بزرگ بابرکت ہوں تو مجھے ان کی خدمت میں لے چلو۔ صاحب موصوف نے فرمایا: ایک صاحب شاہ سیف الرحمٰن صاحب مجذوب ہیں اور جذبہ کی حالت میں خود بخود بہت سی باتیں کیا کرتے ہیں اور ان کے سامنے اظہار حال کی کچھ ضرورت نہیں جو دریافت کرنا ہو اپنے دل میں رکھیں وہ خود بخود ان کی گفتگو میں جو مخلوط ہوتی بیان کر جاتے ہیں اور صرف سائل ہی جو بات اس کے متعلق ہوتی ہے سمجھ جاتا ہے۔ میں اور وہ دونوں شاہ صاحب کی خدمت میں پہنچے اور شاہ صاحب اس وقت کچھ باتیں مقدمات کی کر رہے تھے۔ میں نے بیٹھتے ہی اپنے دل میں خیال کیا کہ مرزا

صاحب قادیانی کا شور وغل کیا ہے۔ اکثر لوگ اور علماء ان کو اپنے دعوی میں صادق نہیں جانتے، مگر اصلیت کیا ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد ضمن گفتگو میں فرمانے لگے کہ ایک تو انگریزوں کا عیسی بن گیا اور ایک چوہڑوں کا پیر بن گیا۔ اس کے بعد الفاظ سخت فرمائے اور نہایت غضبناک ہوکر کھڑے ہو گئے اور ایک حجرے میں چلے گئے ... لمن الملک الیوم للّٰہ الواحد القھار تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد پڑھ کر پھر غصہ کے لفظ فرماتے۔ میں ایسی حالت چھوڑ کر اپنے دوست کے ساتھ آ گیا اور راستہ میں میرے دوست نے دریافت کیا کہ تم نے کیا بات سوچی تھی کہ شاہ صاحب ایسا غصہ ظاہر فرماتے تھے۔ میں نے جب قصہ سنایا تو کہنے لگے کہ انگریزوں کا عیسی وغیرہ جو الفاظ کہے میں نہیں سمجھتا تھا۔ نہ سمجھنے کی وہ وجہ ہوئی کہ میں نے جاتے وقت راستہ میں ان سے یہ نہیں کہا تھا کہ ...کوئی مضمون مرزا صاحب کے لئے متعین ہوگا۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ اہل دل لوگوں کے نزدیک مرزا صاحب کا دعوی غلط ومحض بے بنیاد ہے اور شاہ صاحب کی یہ ایک نئی بات نہیں ہے میں نے اور بھی بہت سی باتیں ان کی حصار میں سنی ہیں جن سب کو اپنے اس واقعہ چشم دید کی جہت سے سچ اور بلا شائبہ ریب سمجھتا ہوں۔ مجھے اطمینان کلی ہے اور حاجت تفصیل نہیں جو صاحب شک کریں خود حصار جا کر جو بہت دور نہیں ریل موجود ہے مشرف زیارت ہو کر خود تجربہ کر لیں۔ اچھے لوگ باوجود لائق ہونے کے مرزا صاحب جیسا دعوی نہیں کیا کرتے اور پھر ایسے دعوے جو متقدمین و متاخرین سب کے مخالف ہیں راقم احمد شاہ لودھانوی۔ ۱۴ جنوری ۱۸۹۲ء (یا ۱۸۹۳ء)

☆ قادیانی کے متمسکہ دونوں بناوٹی الہام اور تیسری جھوٹی خواب کا ردّ و ابطال

دونوں الہام اور تیسرا خواب جو قادیانی نے مشتہر کئے ہیں باوجودیکہ ان کا ناقابل اعتبار ہونا جواب درخواست سے ثابت ہو چکا ہے، اس وجہ سے بھی باطل اور واجب الردّ ہیں کہ یہ تینوں محض من گھڑت ڈھکوسلے ہیں۔ دونوں الہام حضرت قادیانی کے اپنے من گھڑت ہیں اور خواب ان کے حواریوں کی بناوٹ، ومعہذا ان کے مضامین ظاہر شریعت (کتاب وسنت) اور واقعہ کے مخالف ہیں۔ اس خواب کو تو خود صاحب خواب (محمد سید عالم) نے بعض حواریان قادیانی کا افتراء قرار دیا ہے اور اس مضمون کے متعدد اشتہارات شائع کر دیئے ہیں۔ اور ۴۔ جولائی ۱۸۹۷ء کو وہ

خاکسار کی فرودگاہ لاہور میں آئے اور خاکسار کے سامنے اس خواب کو جھٹلایا اور اس کی تکذیب میں بقلم خود ایک پرچہ لکھ کر خاکسار کے حوالہ کیا جو ذیل میں منقول ہے:۔

میں نے ایک جلسہ اعظم میں اس حلیہ کا ایک آدمی دیکھا جس کے ہونٹ موٹے رنگ گندمی چہرہ پر چیچک کے داغ آنکھیں موٹی سر پر کلہ کی دہاری کا نشان خشخشے بال سیاہ وسفید اس کے پاس مرزا قادیانی بھی بیٹھا ہوا تھا۔ میں نے دریافت کیا کہ حلیہ بالا والا آدمی کون شخص ہے۔ انہوں نے کہا کہ رسول کریم ہیں۔ میں نے مرزا کی نسبت کہا، ایسا مردود، کافر، دجال، ملعون، حضرت کا مقرب کیونکر ہو گیا۔ اس پر تمام نے شوروغل کیا، تا اس شخص نے مجھے اپنے پاس بلایا، اور کہا کہ بزرگوں کو گالی دینا برا ہے۔ جو شخص بزرگوں کو برا جانتا ہے جہنمی ہوتا ہے۔ میں نے یہ واقعہ بذریعہ خط مرزا قادیانی کو لکھا۔ اس نے وہ خط اپنے مریدوں کے پاس بھیجا۔ وہ خط مجھے دیکھایا اور کہا کہ اگر آپ چاہیں تو ہم اس خط کو چھپوا دیں۔ میں نے کہا چھپوا دو۔ انہوں نے دوسرے دن مجھے دستخط کرنے کو بلایا۔ اور انہوں نے کہا کہ وہ خط تو تاج الدین کے مکان میں گم ہو گیا ہے، تم دستخط کر دو، ہم کو وہ مضمون یاد ہے، ہم لکھ لیں گے۔ انہوں نے ایک اور رؤیا صادقہ کی عبارت لکھ کر کہا میری طبیعت کچھ خراب ہے آپ دستخط کر جائیں ہم لکھ لیں گے۔ میں نے دستخط کر دیئے اور انہوں نے از جانب خود ایک مضمون رؤیائے صادقہ بنا کر شائع کر دیا۔ اور اس میں مرسل اور مسیح موعود کا لفظ اپنی طرف سے لگا لیا اور اس زیادتی کا وہ اقرار کر چکے ہیں۔ اور رشوت دینے کا بھی اظہار کیا، جو ان کی کلام سے صاف پایا جاتا ہے۔ محمد سید عالم۔ ایف۔ او۔ ایل۔ اورئینٹل کالج لاہور

اس سے پہلے وہ یکم جولائی ۱۸۹۷ء ایک اشتہار چھاپ چکے ہیں جس کی نقل یہ ہے۔

میری طرف سے ایک رؤیائے صادقہ کے نام سے اشتہار... جون ۱۸۹۷ء کو شائع کیا ہے وہ فی نفسہ میری طرف سے نہیں ہے۔ میں خدائے وحدہ لاشریک کو گواہ کر کے کہتا ہوں کہ میرا یہ خواب جو ایک خیالی وسوسہ تھا، وہ رؤیائے صادقہ کے نام سے محض بدنیتی وشرمناک فائدہ اٹھانے کی غرض سے اپنے پاس سے چھپوا کر شائع کیا گیا ہے۔ افتراء باندھنے والوں اور جھوٹ پھیلانے والوں پر خدائے جل شانہ کا قہر نازل ہو مجھ سے حضرت ختمی مرتبت (ﷺ) نے مرزا کو ہرگز ہرگز مرسل نہیں کہا۔ وہ حضرت خود ختم

الرسل وختم النبی ہیں ۔ میری اصل عبارت یہ ہے جو اس اشتہار میں لکھ رہا ہوں ۔ میں نے اپنی عمر میں رؤیا صادقہ کے معنی بھی ابھی سنے ہیں ۔ میری عمر اس وقت سترہ سال کی ہے ۔ اس عمر کے لڑکے سے اپنی تصدیق کرانی دنیا کو دھوکے میں ڈالنا ہے ۔ میں خدا کا شکر کرتا ہوں کہ اس نے مجھے ایک بڑی ہلاکت سے بچا لیا اور میری گردن پر خلق خدا کو دھوکہ ڈالنے کا بوجھ نہ رہنے دیا ۔ اے خدا تو مجھ سے میرے اس گناہ عظیم کی پاداش سے معاف کر اور میری عاقبت کو بخیر کر تو گواہ رہنا کہ میں اشتہار کے ذریعے تیری جناب میں اپنے اس گناہ کے متعلق اشتہار کر کے تمام مسلمانوں کی آگاہی کیلئے اپنا مافی الضمیر شائع کرتا ہوں ۔ میرے وہ مسلمان بھائی جنہیں میرے اسم فرضی سابقہ اشتہار نے دھوکہ میں ڈال دیا ہے، اس اشتہار پر بالکل خیال نہ فرماویں اور محض بالکل باطل ہے ۔

وقل جاء الحق و زھق الباطل انّ الباطل کان زھوقاً

الراقم محمد سید عالم ایف اوایل کلاس اورئینٹل کالج لاہور متوطن گکھڑ ضلع گوجرانوالہ

مورخہ یکم جولائی ۱۸۹۷ء

اور اس سے پہلے ۳۰ جون ۱۸۹۷ء کو ایک اشتہار انہوں نے اور چھاپ کر مشتہر کیا جس کی نقل یہ ہے :

دھوکے کا انجام رسوائی : میں چند جملے ۱۹ جون کے جعلی اشتہار پر جو برائے نام میرے نام پر مشتہر ہوا ہے بیان کرنا مناسب سمجھتا ہوں ۔ اور تمام اہل اسلام کی خدمت میں عرض کرتا ہوں خصوصاً علمائے دین سے اور وہ عرض یہ ہے کہ رؤیائے صادقہ کے معنی مجھے ابھی تک معلوم نہیں جو اشتہار میں لکھے گئے ہیں، اور مرسل کا لفظ مرزا صاحب کا اپنا فخر ہے، مسیح موعود کا لفظ انہوں نے اپنے دعوی کی تصحیح کے لئے مشتہر کیا ہے، ورنہ میرا خواب جو اصل تھا وہ بے شبہ وشک مؤثر تھا اور اگر وہ بعینہ وہی چھپتا تو میں یقیناً کہتا ہوں کہ اس کا اثر اس جعلی اشتہار سے زیادہ ہوتا اور اس سچی خواب کا یقین بھی ان کی نماز شریف نے جو ہمارے مذہب اسلام کے بالکل خلاف ہے باطل کیا ہے ۔ میں جمعہ کے دن جعلی خواب کے مشتہر ہونے پر شاہی مسجد میں تمام اہل اسلام کے روبرو مرزائیوں کی قلعی کھولوں گا اور اپنا حال بیان کرونگا ۔ سب اہل اسلام سے درخواست ہے کہ شاہی مسجد میں ضرور تشریف لائیں ۔ راقم محمد سید عالم ایف اوایل کلاس اورینٹل کالج لاہور

متوطن گکھڑ ضلع گوجرانوالہ مورخہ ۳۰ جون ۱۸۹۷ء

اس جعلی خواب کی تکذیب پیسہ اخبار لاہور، وچودھویں صدی راولپنڈی میں بھی ہوگئی ہے۔ چودھویں صدی کی عبارت صفحہ ۸۸ نمبر ۶ جلد ہذا میں نقل ہو چکی ہے اس میں پیسہ اخبار کا بھی حوالہ ہے۔ اخبار جعفر زٹلی لاہور مطبوعہ ۱۰ جولائی ۱۸۹۷ء میں اس واقعہ حیرت انگیز کی نسبت ایک مفصل مضمون چھپا ہے اس مقام میں اس کا خلاصہ بھی نقل کرنا مناسب ہے۔

ہمارے الہاموں کی سچائی اور قادیانی کی رسوائی

میں نے کشفی طور پر ۲۲ جون ۱۸۹۷ء کی رات کو دیکھا تھا کہ قادیانی ہمارے سچے الہاموں سے اطلاع پا کر ہمّ وغم و رنج والم میں مبتلا ہو کر اپنی جورو کے آگے رو رو کر ہاتھ باندھ کو کچھ عرض معروض کر رہا ہے اور اپنی بے وقوفی اور بے دینی سے یہ چاہتا ہے کہ کسی طرح خدا کے سچے الہاموں کو وقوع میں آنے سے روک دے۔ اور ہم کو خدا نے مامور کیا ہے کہ ہم خدا کے سچے الہاموں کو اس کی مخلوق کے سامنے پیش کر کے اس کے فرائض سے سبک دوش ہوں۔ منجملہ ان سچے الہاموں اور کشفوں کے ایک یہ بھی ہمارا الہام تھا کہ خداوند تعالی نے قادیانی کی نسبت ارادہ فرمایا ہے کہ اسکا منہ کالا اسی کے مریدوں کے ہاتھوں سے کرے۔ چنانچہ وہ الہام یہ تھا:

اے قادیانی کم بخت دیکھ ہم جلدی ملا محمد بخش کے سچے الہاموں کو پورا کر کے تیرا منہ تیرے ہی مریدوں کے ہاتھوں سے کراویں گے۔

جس شخص کو ہمارے اس الہام کی نسبت کچھ شک ہو وہ ہمارے مشتہرہ الہاموں مؤرخہ ۲۳ جون ۱۸۹۷ء کے پرچہ کو جو ڈائمنڈ جوبلی کی یادگار کے نام سے موسوم ہو کر چھاپا گیا تھا اس کا صفحہ دوم سطر ۲۰ ملاحظہ کر کے تسلی کر سکتا ہے۔ اب وہ الہام کہ قادیانی کا منہ کالا اس کے مریدوں کے ہاتھوں سے ہو جاوے گا بعون ایزد متعال ۲ جولائی ۱۸۹۷ء بروز جمعہ پورا ہوا یعنی قادیانی کا منہ کالا اس کے مریدوں کے ہاتھوں سے ہو گیا۔ تفصیل اجمال کی یہ ہے کہ قادیانی کے مریدوں نے ایک بناوٹی اشتہار موسومہ برؤیاء صادقہ ایک غریب طالب العلم مسمی سید عالم ایف اوایل کلاس اورئینٹل کالج لاہور متوطن گکھڑ ضلع گوجرانوالہ تاریخ ندارد کے نام سے مشتہر کیا، جس کا لب لباب یہ ہے کہ اس طالب علم کو گویا خواب میں زیارت حضرت محمد رسول اللہ ﷺ نصیب ہوئی کہ حضور پرنور ایک مسجد

میں تشریف رکھتے تھے اور ان کے دوسرے مرتبہ پر ایک شخص بیٹھا تھا جس کی نسبت آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ یہ مرزا قادیانی ہے اور میری طرح یہ بھی مرسل ہے اور سچا مسیح موعود ہے، جو اس کی نہ مانے گا وہ جہنم میں گرایا جائے گا وغیرہ۔ چنانچہ وہ بناوٹی اشتہار اپنی ہی گرہ سے چند پیسے خرچ کر کے چھپوا کر جابجا شہر لاہور اور اس کے مضافات میں تقسیم کرا دیئے گئے۔ جب کہ یہ بناوٹی اشتہار سید عالم طالب علم کی نظر سے گذرا تو اس نے فی الفور ۳۰ جون ۱۸۹۷ء کو بذریعہ اشتہار، بنام دھوکے کا انجام رسوائی، چھپوا کر عوام الناس کو مطلع کیا کہ وہ ۲ جولائی ۱۸۹۷ء بروز جمعہ جامع مسجد میں تمام حاضرین اہل اسلام اور علمائے دین کے سامنے اصل واقعہ کو پیش کر کے مرزائیوں کی قلعی کھول کر اپنی سرخروئی حاصل کرے گا امید ہے کہ سب مسلمان جامع مسجد میں تشریف لا کر صدق دل سے اصل واقعات کو سن کر مرزا قادیانی کی جعل سازی پر لاکھ نفرین کریں گے۔ چنانچہ تاریخ مقررہ بالا پر جامع مسجد میں بعد نماز جمعہ سب سے پہلے محمد حفیظ صاحب سالم نے خوب مؤثر تقریر کی جس پر تمام حاضرین اہل اسلام نے تحسین و آفرین کی۔ پھر اسی مجمع میں سید عالم کی طرف سے بیان کیا گیا کہ اصل واقعہ خواب کا اس طرح پر ہے کہ میں ۱۹ جون ۱۸۹۷ء کو بازار سید مٹھہ میں جا رہا تھا کہ ایک خربوزہ فروش کی دکان پر چند اشخاص سر سید احمد صاحب کو اور مرزا قادیانی کو برا کہہ رہے تھے چونکہ میں بھی کچھ کچھ قادیانی کے برخلاف تھا، ان کی ہاں میں ہاں ملانے لگا۔ اسی اثنا میں ایک شخص وہاں سے گذرا اور کہنے لگا کہ کسی کو برا نہیں کہنا چاہیے۔ رات کو بھی یہی خیال شاید میرے دماغ میں رہا اور اسی طرح میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ میں خربوزہ فروش کی دکان پر مرزا کی بابت کچھ گفتگو کر رہا ہوں اور ایک شخص جس کا حلیہ ہے چیچک کے داغ، سر کے بال انگریزی فیشن پر کٹے ہوئے، سر پر کلاہ رکھنے کی علامت ایک گول دھاری، حبشیوں کی طرح ہونٹ بڑے بڑے، داڑھی کے بال سیاہ و سفید، مجھے کہتا ہے کہ کسی کو برا نہیں کہنا چاہیے۔

اس خواب میں آنحضرت ﷺ کا جو حلیہ بتایا گیا ہے یہ واقعہ کے برخلاف ہے۔ یہ حلیہ کسی مرزائی شیطان کا ہے، نہ رسول رحمٰن کا۔ یہ حلیہ بتا رہا ہے کہ اصل خواب بھی شیطانی ہے نہ رحمانی اور اس پر حواریان قادیانی کی جعل سازی اور افتراء پردازی طرہ پر طرہ ہوئی۔

اس خواب میں ان حضرات کی جعل سازی وافترا پردازی ناظرین کو ثابت ہوئی تو اسی سے ان دونوں الہاموں کے افتراء ہونے کا یقین کر سکتے ہیں ۔ بایں ہمہ ہم ان کے وجوہات ہونے کے جداگانہ بیان کرتے ہیں:

پہلے الہام کے افتراء ہونے کی وجوہات ۔

اول : اس اشتہار کے مشتہر فتح محمد پوسٹ ماسٹر کے حقیقی خالو ( یا ماموں ) منشی امام بخش سابق منشی ریاست بہاولپور نے .. اس اشتہار کو دیکھا تو اس کو صاف اور کھلے الفاظ میں ردّ کیا اور کہا کہ یہ محض افتراء ہے اور اپنے بھانجے فتح محمد کے حق میں ایسے الفاظ کہے جس کو ہم اس مقام میں نقل نہیں کر سکتے ۔

دوم ۔ اس اشتہار کا مشتہر فتح محمد پوسٹ ماسٹر لیہ مرزا قادیانی کے خاص مریدوں اور حواریوں سے ہے ۔ قادیانی نے اپنے مریدوں کی فہرست میں اس کا نام مشتہر کیا ہوا ہے ۔ آخری فہرست جلسہ جوبلی کا چندہ دینے والوں کی فہرست میں بھی اس کا نام موجود ہے اور اس کی دیانت و امانت کا حال یہ ہے کہ ۱۸۸۹ء سے قیمت اشاعۃ السنہ کی چار روپئے اس کے ذمہ ہے ۔ بارہا بیرنگ خطوں کے ذریعہ مطالبہ ہوا، نہ قیمت ادا کی نہ پرچے واپس کئے باوجودیکہ واپسی کا وعدہ بھی کیا ۔ اس وقت اس کے تین خط ہمارے پاس موجود ہیں ۔ ایک میں قیمت کی تفصیل سے تصحیح کراتا ہے، دو میں واپسی پرچوں کا وعدہ کرتا ہے ۔ مگر اب تک نہ پرچے واپس کئے نہ روپئہ ارسال کیا ۔ اب اہل انصاف ، انصاف کریں کہ ایسے خداترس اور راست باز کی روایت کا جس کو وہ اپنی ہمشیرہ سے نقل کرتا ہے کیا اعتبار ہے؟

وجہ سوم :اس الہام کی عربی عبارات غلط و بے معنی ہیں ۔ فقرہ نمبر ۲ کوئی معنی نہیں رکھتا ۔ فقرہ نمبر ۵ ، و ۶ میں صادقاً و مفعولاً کی دوزبریں غلط و بے وجہ ہیں ۔ فقرہ عباد اللّٰہ و جھکم ..الخ بے معنی ہے آخری فقرہ جو آیت قرآن سے پہلے ہے، غلط و بے معنی ہے ۔..

وجہ چہارم : اس الہام کی عبارت اردو وعربی صاف ناطق وشاہد ہیں کہ یہ قادیانی کی عبارات ہیں جو شخص قادیانی کی عبارات اردو وعربی میں نظر رکھتا ہوگا وہ اس اشتہار کی عبارات کو پڑھ کر فوراً شہادت دے گا کہ یہ اسی کی عبارات ،اسی کی طبع زاد ایجاد ہیں نہ کسی اور کی ۔

دوسرے الہام کے من گھڑت ہونے کی وجوہ:

دوسرا الہام بھی قادیانی کا من گھڑت ہے اور وجہ چہارم منجملہ وجوہات مذکورہ اس پر کافی دلیل ہے۔ یہ تک بندی اور منشیانہ عبارت آرائی جو اس اشتہار میں پائی جاتی ہے، ایک مجذوب سے ہرگز ممکن ومتصور نہیں جو مدعی خلاف ہو وہ ہم کو ایسی کوئی ایک بھی نظیر دنیا میں بتا دے کہ ایک شخص مجذوب ہو اور پھر وہ ایسی تک بندی وانشا پردازی کرے۔ مجذوب تو بڑ مار دیا کرتے ہیں کوئی کلمہ کیسا ان کے منہ سے نکل جاتا ہے کوئی کیسا۔ اور اس سے کچھ کچھ مطلب نکال لیتے ہیں۔ ایسا مجذوب کوئی کسی نہ دیکھا اور نہ سنا ہوگا کہ ایک تحریر بعنوان اشتہار واجب الاظہار لکھ کر اور اس میں پوری فقرہ بندی وانشا پردازی عمل میں لاکر اور کسی شخص کے حق میں آداب عرفی کے مطابق (جیسے مرزا صاحب وغیرہ) الفاظ استعمال کر کے اخیر میں بذیل لفظ مشتہر اپنا نام و پتہ وتاریخ وسنہ انگریزی وغیرہ پورے قاعدہ سے لکھ کر اسی شخص کے پاس چھاپنے کے لئے بھیج دے۔ کیا یہ مجذوبوں کا کام ہے؟ ہرگز نہیں۔ دنیا میں اس کی کوئی نظیر ہے؟ کہیں نہیں ہے۔

مولانا بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ یہ مضمون لکھ کر ہم کو شملہ جانے کا اتفاق ہوا تو وہاں ایک صاحب بابو اللہ بخش نامی سے جو محکمہ آب وہوا کے ہیڈ کلرک ہیں اور وہ میاں فقیر محمد سیالکوٹی کے خاص مرید ہیں، اس اشتہار کا ذکر آیا۔ انہوں نے اس کو صاف اور صریح الفاظ سے جھوٹا قرار دیا۔ اور فرمایا کہ ہمارے مرشد ایک یا دو سال سے مجذوب نہیں رہے، سالک ہیں۔ اور ایک دوست ساکن جھنگ نے جو اسی محکمہ میں ملازم ہیں خاکسار کے پاس یہ ذکر کیا کہ تھوڑا عرصہ ہوا کہ میاں فقیر محمد شملہ میں بابو اللہ بخش کے پاس آئے تھے اور وہ ہوش وافاقہ میں تھے۔ اسی دوست کے ذریعہ سے ہمارا یہ مضمون بابو اللہ بخش صاحب نے دیکھا اور پڑھا، تو اس کو پسند کیا۔

ان کے بیان سے بھی صاف ثابت ہوتا ہے کہ یہ الہام شیطانی من گھڑت قادیانی ہے جس کو اس نے فقیر صاحب کے نام سے چھپوا دیا ہے مجذوب کا یہ کام نہیں کہ ایسی انشا پردازی کرے۔ اور اس کو اشاعت کے لئے حسب دستور عقلاؤ وکلاء پریس میں بھیج دیں۔ قطع نظر اس سے الہام کا مضمون خلاف شریعت، جو خدا کی طرف سے نہیں ہوسکتا۔ یہ قادیانی ہی کا مضمون ہے جن کو کفر و اسلام کی کچھ پرواہ نہیں۔

ایک بات اس اشتہار میں خلاف شریعت یہ لکھی ہے کہ میں نے فلاں فلاں ارواح سے جو، چودہ طبق کی خبر رکھتے ہیں، الہام پایا ہے۔ شریعت کی رو سے سچا الہام خدا کی طرف سے ہوتا

ہے۔ اور اگر اس میں کوئی واسطہ ہوتا ہے تو وہ فرشتہ کا ہوتا ہے اور جھوٹا الہام شیطان کی طرف سے ہوتا ہے۔ یہ خدمت الہام کرنے کی صالحین اور بزرگوں کو سپرد نہیں ہے اور نہ صالحین میں سے ایسا کوئی شخص ہے جس کو وہ چودہ طبق (ساتوں زمین ساتوں آسمان) کے جملہ امور کی خبر ہے۔ یہ علم محیط خدا تعالیٰ ہی کا خاصہ ہے۔

دوسری بات خلاف شریعت اس میں یہ لکھی ہے کہ مرزا صاحب رسول مقبول کی دستار مبارک ہیں جس کو دوسرے لفظوں میں یوں کہا جا سکتا ہے کہ مرزا صاحب آنحضرت ﷺ کے سرتاج ہیں۔ یہ آنحضرت ﷺ کی صریح توہین اور کفر ہے۔ آنحضرت ﷺ تو تمام دنیا کے سردار ہیں۔ اور مرزا صاحب بحکم اس خبیث والہام شیطانی کے ملہم کے آنحضرت ﷺ کے سرتاج ہوئے، تو گویا سب نبیوں کے سرتاج ٹھہرے۔ اس سے بڑھ کر توہین انبیاء اور کفر معلوم نہیں اور کیا ہوگا؟

تیسری بات اس میں واقعہ کے برخلاف یہ لکھی ہے کہ رافضی ونصاری پیدا ہوگئے تو خدا تعالیٰ نے مرزا صاحب کو بھیجا۔ اس الہام کے ملہم کو اتنی خبر نہیں کہ نصاری کب سے پیدا ہوئے اور رافضی کب سے ہیں، اور مرزا دجال کب پیدا ہوا، اور کس عمر میں اس نے دعوی مبعوث و مرسل ہونے کا کیا۔ سچ کہا گیا ہے دروغ گو را حافظہ نباشد۔ ارے احمق اس الہام شیطانی کے مشتہر دنیا سے پوچھ اور واقعات کی خبر لے کہ مرزا کب پیدا ہوا اور کب مبعوث و مرسل بنا، اور نصاری اور رافضی کب سے ہیں؟ اور اس مثل مشہورہ کا مصداق نہ بن:

چندیں مدت خدائی کردی ۔۔۔ تا ہنوز گاؤ خر را نشناختی

ایسے ہی کفریات ولغویات اس اشتہار میں اور ہیں مگر ان کی تفصیل کا نہ وقت ہے نہ ضرورت ہے۔ ان وجوہات سے ان الہاموں کا جھوٹ وافتراء اور مرزا قادیانی کی من گھڑت ہونا کس وناکس پر واضح ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ اور جواب شافی درخواست پہلے معروض ہو چکا ہے۔

اب ہم اس مضمون کو ختم کرتے ہیں اور قادیانی کی خدمت میں عرض کرتے ہیں کہ یہ آخری حیلہ بھی آپ کا بے کار رہا۔ اب کوئی اور حیلہ نکالیں اور پھر اس کا ابطال دیکھ لیں

انّ اللّٰہ لا یھدی کید الخائنین (خدا تعالیٰ گمراہوں کے مکر کو راست نہیں لاتا)۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۸ ص ۱۹۵۔ ۲۲۰ مختصراً)

# قادیانی مجسٹریٹ کے حضور

۱۸۹۷ء میں عیسائیوں نے قادیانی کے خلاف الزام ارادہ قتل کا ایک مقدمہ دائر کیا۔ اس مقدمہ میں مرزا صاحب کی طرف مولوی فضل الدین پلیڈر تھے جو حنفی المسلک تھے اور مولانا محمد حسین بٹالویؒ کو عدالت نے بطور گواہ کے طلب کیا تھا۔ اس مقدمہ کی کاروائی ہم مختصراً اپنی کتاب کی جلد دوم میں بیان کر چکے ہیں۔ مقدمہ کی کاروائی کے دوران عدالتی کرسی کا ذکر ہوا تھا اور مرزا قادیانی نے کہا تھا کہ اسے عدالت میں کرسی ملی، مولانا بٹالوی کو نہیں ملی بلکہ انہوں نے خود مانگی تو عدالت سے جھڑکیاں ملیں وغیرہ وغیرہ۔ چونکہ جلد دوم کی ترتیب کے وقت ہمارے پاس ماہنامہ اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۸ موجود نہ تھی جس میں مولانا بٹالوی نے اس واقعہ کو بیان کیا ہے، اس لئے ہم نے کرسی سے متعلق واقعہ پر اپنے قیاسات کی بنا پر کچھ تبصرہ کیا تھا۔ اب چونکہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۸ ہمارے سامنے ہے اس لئے اس واقعہ کو خود مولانا مرحوم کی روایت سے بیان کیا جا رہا ہے، اور محترم قارئین سے گذارش کی جاتی ہے کہ ہمارے سابقہ بیان کی جو بات مولانا بٹالوی کے بیان کے مخالف ہو، اسے قلم زد تصور کریں۔

مولانا محمد حسین بٹالویؒ مقدمہ ۱۸۹۷ء پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

حضرات! فریق جنگ ایک تو سچے اور مردوں کو زندہ کرنے والے حضرت مسیح بن مریم کی پیرو عیسائی گورنمنٹ ہے جو بواسطہ ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک میدان جنگ میں اتری تھی۔ دوسرا فریق جھوٹا اور خونی مسیح، زندوں کو مارنے والا مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کی امت ہے جو نئے عیسائی مرزائی کہلاتے ہیں اور وہ بڑی جمعیت اور ٹھاٹھ کے ساتھ پنجاب کے اکثر شہروں لاہور، گجرات، جہلم وغیرہ سے آکر گورنمنٹ اور دیگر عیسائیوں کے مقابلہ کیلئے بٹالہ میں جمع ہوئے تھے۔

درحقیقت تو مقابلہ و مقدمہ جوڈیشیل تھا مگر دجال قادیانی نے اپنے گروہ اور ناواقف مسلمانوں کو اشتعال دلانے کی غرض سے اس کو مذہبی جنگ بنا لیا۔ اور اپنے ایک نائب کی قلم سے اس کا نام جنگ مقدس رکھ کر ایک پمفلٹ کی صورت میں اس کو چھاپنا شروع کر دیا۔ ان کی اصطلاح کی پیروی و اتباع سے ہم نے بھی اس کا نام جنگ مقدس رکھا ورنہ ہمارے نزدیک ایک جوڈیشیل

مقدمہ ہے، نہ مذہبی جنگ۔

اس تعریف فریقین کو سن کر ناظرین جنہوں نے ہمارے مضمون، عیسائیوں کی باہمی جنگ مقدس پر اسلامی رائے، اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ میں نہ دیکھا ہو تعجب سے یہ سوال کریں گے کہ اتباع قادیانی تو اس معنی سے عیسائی ہوئے کہ وہ جھوٹے عیسی وخونی مسیح کی امت ہے، خود بدولت دجال صاحب جو فریق مخالف گورنمنٹ کے رئس ورئیس ہیں کیونکر عیسائی کہلانے کے مستحق ہوئے۔ وہ تو خود عیسی ہیں پھر وہ کیونکر عیسائی کہلا سکتے ہیں اور اپنی ہی ذات کی طرف ان کی نسبت کیونکر جائز ہے؟

حضرات ان کے باوجود خود عیسی ہونے کے عیسائی کہلانے کی وجہ ایک اور ہے جو ذیل میں معروض ہوتی ہے۔

حضرات! قادیانی اگرچہ درحقیقت کوئی مذہب نہیں رکھتا اور وہ لا مذہب، باطنیہ، دہریہ ہے اور اس کا ایک مدت سے دعوی مسلمانی کرنا اور اسلام کی حمایت ونصرت میں مخالفین اسلام کے مقابلہ کا دم بھرنا محض دام تزویر ہے جس سے عقل کے اندھے اور گانٹھ کے پورے مسلمانوں کو پھنسانا اور ان سے ٹکے وصول کر کے عیش اڑانا اس کا مقصود ہے۔ مگر تاہم مذاہب مشہورہ سے اس کو کچھ نسبت ومناسبت ہے، تو صرف عیسائی مذہب سے ہے کیونکہ عیسائی مذہب میں حضرت عیسی کو خدا کا بیٹا مانا جاتا ہے اور تثلیث وکفارہ کا اعتقاد اس مذہب کا جزء ہے۔ ایسا ہی دجال قادیانی اپنے آپ کو خدا کا بیٹا کہتا ہے اور ایک معنی سے تثلیث پر (اس کو پاک کہہ کر) اور ایک قسم کے کفارہ پر اعتقاد رکھتا ہے۔ اس کا رسالہ فتح اسلام، اور توضیح مرام ناظرین ملاحظہ فرمائیں گے تو ہمارے اس بیان پر یقین لائیں گے۔ جن کو اس امر کا علم ہے کہ اہل اسلام سے سلف سے خلف تک کوئی ایک بھی ایسا نہیں گذرا جس نے خدا کے کسی پیارے (نبی ہو یا فرشتہ) کو خدا کا بیٹا کہا ہو، یا تثلیث کو پاک بنا کر اور کفارہ کو تجویز کیا ہو۔ مسلمان کہلا کر یہ کام قادیانی ہی نے کیا ہے۔ اس لئے ہم نے اگر بطور تشبیہ ومماثلت اس کو عیسائی کہا ہے تو یہ اس کے حال پر ہماری کمال مہربانی ہے۔ اسی وجہ سے ہم نے پہلے جنگ مقدس میں جو ۱۸۹۳ء میں اس میں اور اس کے بڑے بھائیوں عیسائیوں ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک و عبداللہ آتھم وغیرہ میں ہوئی تھی، اور حال کے جوڈیشیل جنگ میں جس کو اس نے مقدس بنا لیا، عیسائی کہا ہے۔ اور ان جنگوں کو عیسائیوں کے باہمی جنگ سے قرار دیا ہے۔ امید ہے اس وجہ کو سن کر ناظرین داد دیں گے۔ انٹروڈکشن ہو چکا اب اصل مدعا کی طرف رجوع کیا جاتا ہے۔

اس جنگ کی تفصیل بیان کرنا اور پھر کسی جانب کی تائید کرنا ہم کو پسند ومنظور نہیں ہے

کیونکہ نہ ہم کو کسی فریق سے مذہبی ہم دردی ہے، اور نہ اس کی وجہ سے طرف داری کا خیال ہے، اور نہ اصل واقعات کی نسبت ہم کو خارجی علم اور ذاتی واقفیت ہے، اور نہ عدالت میں بیانات واظہارات فریقین پر ہم کو پورا بھروسہ واعتماد ہے، اس لئے ہم اس واقعہ کی نسبت پوری پوری رائے ظاہر نہیں کر سکتے۔ اوراسی وجہ سے اس کی پوری تفصیل بیان کرنا بھی فضول جانتے ہیں۔ ہاں اس کی مجمل کیفیت بیان کرتے ہیں کہ ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک میڈیکل مشنری امرت سر نے پولیس میں رپورٹ کی کہ ایک شخص عبدالحمید نامی قادیانی کی طرف سے میرے قتل یا نقصان کیلئے مامور ہوکر میرے پاس آیا تھا جس پر سرکار مدعی ہوئی اور ڈاکٹر کلارک سرکار کی طرف سے پیروکار اور قادیانی ملزم ومستغاث علیہ ٹھہرایا گیا۔ اور پہلے مجسٹریٹ امرتسر کی کچہری میں بذریعہ وارنٹ ضمانتی چالیس ہزار روپیہ اس کا حاضر ہونا تجویز ہوا۔ پھر مجسٹریٹ ضلع گورداسپور کی کچہری میں بذریعہ سمن طلب ہوکر بمقام بٹالہ ضلع گورداسپور حاضر عدالت مجسٹریٹ ہوا۔ اور مقدمہ کی تحقیقات شروع ہوئی۔ عبدالحمید مذکور نے دونوں مجسٹریٹوں (مجسٹریٹ امرتسر ومجسٹریٹ گورداسپور) کے سامنے بیان ڈاکٹر کلارک کی تائید کی۔ اور جب تک کہ وہ مشنری عیسائیوں کے ہاتھ میں رہا، اس پر پختہ وقائم رہا۔ جب وہ ڈسٹرکٹ پولیس گورداسپور کی تحویل میں گیا، تو وہ پھر اپنے بیان سے پھر گیا اور صاف بول اٹھا کہ مجھے عیسائیوں نے بہکایا اور سکھایا تھا کہ میں ایسا بیان کروں۔ جس پر مجسٹریٹ کو اشتباہ ہوگیا اور قادیانی الزام قتل سے بری کیا گیا۔

اس کے اس تبدیل بیان کی وجہ جو لوگ بیان کرتے ہیں ہم اس کو تحریر میں نہیں لا سکتے جو سننے کے شائق ہوں وہ بٹالہ ضلع گورداسپور میں آئیں اور اس کی عام گلی کوچوں میں سن لیں۔ اسی نظر سے ہم ان بیانات کو مشتبہ کہتے ہیں اور انکی نسبت اپنی قطعی رائے کو ظاہر نہیں کر سکتے کہ فریقین میں سے کون حق پر ہے اور کون ناحق پر۔ ہاں یہ کہتے ہیں کہ جس فریق نے جھوٹ بولا ہے وہ دنیا میں لعنت اور آخرت میں جہنم کا مستحق ہوگیا ہے۔ اور جو سچا ہے وہ دنیا میں آفرین اور آخرت میں اجر کا مستحق ہے۔

ہر چند مرزا قادیانی اس مقدمہ میں الزام قتل سے بری کیا گیا ہے مگر مجسٹریٹ ضلع گورداسپور نے اس کے مشن کو اس سے چھین لیا اور اس کی نبوت کو ختم کر دیا اور اس کے الہاموں کے مخرج پر آہنی میخ یا فولادی بولٹ کا ڈاٹ کا لگا کر الہامی گوئی کو بند کر دیا اور اس سے عہد لے لیا اور لکھوا لیا کہ وہ آئندہ فتنہ انگیز اور اشتعال خیز الفاظ (جن میں اس کے ڈرانے والے الہامات بھی داخل ہیں)

تحریرات ومباحثات میں استعمال نہ کرے گا اوران کی اشاعت عمل میں نہ لائے گا۔

یہ بات اس کے اخص مریدوں اور وکیلوں نے شائع کی ہے اور بعض اخبارات میں بھی مشتہر ہوچکی ہے (اخبار جعفر زٹلی لاہور ۲۸ ستمبر ۱۸۹۷ء میں عنوان، قادیانی کی پردہ دری، قائم کر کے لکھا ہے : مرزا قادیانی نے ڈپٹی کمشنر کے روبرو اقرار کرلیا ہے بلکہ دستخط کر دیئے ہیں کہ میں آئندہ کوئی پیش گوئی نہیں کرونگا اور کسی کو موت کا پیغام بھیج کر ڈرانے اور دھمکانے کی کوشش نہیں کرونگا۔ اور کوئی ایسی تحریر میری طرف سے شائع نہ ہوگی)۔ جس سے اس کو پوری شکست ہوئی، اوراس کے مقابل عیسائیوں بلکہ محمدیوں اور دیگر مذاہب کے ان مخالفوں کو جن کو وہ ایسے الفاظ سے ڈرایا اور دھمکایا کرتا تھا، اس پر فتح حاصل ہوئی۔ وہ بے دست و پا ہوگیا ہے اوراس کو الہامی قبض لاحق ہے ..صاحب مجسٹریٹ ضلع اس سے نبوت اور الہامات کو چھین کر اس کو یہ شکست فاش نہ دیتا تو وہ الزام قتل سے بری ہونے کے وقت سے اس وقت تک اپنے جملہ مخالفوں اور مخاطبوں کو صدہا ڈرانے والے الہامات کو سنا کر زمین و آسمان کے قلابے ملا دیتا اور ہزاروں نئے جانوروں (عقل کے اندھوں اور گانٹھ کے پوروں) کا شکار کرتا اور بیسیوں رسالے اور صدہا اشتہارات شائع کر دیتا۔ اس وقت تک جو وہ چپ ہے اور ایک آدھ دفعہ بولا ہے تو برعکس روش قدیم یہی بولا ہے کہ آئندہ میں کسی کے حق میں ڈرانے دھمکانے والے الہام شائع نہ کرونگا۔ اور کسی کی دل آزاری بھی نہ کرونگا۔ آئندہ میرے مرید بھی کسی کی دل آزاری نہ کریں، نرمی اور تہذیب سے کام لیں ورنہ وہ مجھ سے جدا ہو جائیں گے، تو اس کی وجہ وہی شکست فاش ہے جس کی جگہ وہ خدا ترسی ونرم دلی کو اختیار کرنا وجہ بیان کرتا ہے اوراس بیت کا مصداق بن گیا ہے :

زاہد نہ تاب داشت وصال پری رخاں | کنجے گرفت وترس خدا را بہانہ ساخت

مگر اے حضرات ناظرین اس کی اوراس کے بعض اتباع کی جرأت ودلاوری وحیا وشیر بہادری کو دیکھو کہ وہ اس شکست کو فتح مشہور کر رہے ہیں۔ اور الزام قتل سے برأت کو فتح بنا بیٹھے ہیں اوران کے مشن اور نبوت کے حکماً بند ہو جانے سے (جوان کو ہزیمت حاصل ہوئی ہے) اس کو شیرِ مادر کی طرح غٹ غٹ کر کے نوش کر گئے ہیں اوراس کا ڈکار بھی نہیں لیتے بلکہ برعکس یہ مشہور کر رہے ہیں کہ ڈرانے والے الہامات کی اشاعت کو ہم نے اپنی مرضی سے بند کر دیا ہے۔ عدالت مجسٹریٹ سے اس کی ممانعت کا کوئی حکم نہیں ہوا۔ چنانچہ ان دروغ گوئیوں کے امام قادیانی نے اپنے اس اشتہار کے صفحہ ۹ میں جس کو ۲۰ ستمبر ۱۸۹۷ء میں اس نے چھاپ کر مشتہر کیا ہے اوراس پر پریس کا نام (جس میں وہ اشتہار چھاپا ہے) درج نہیں کیا (یہ اشتہار مجموعہ اشتہارات جلد دوم کے صفحہ ۴۵۶ سے ۴۷۳ پر موجود ہے۔

بہاء)، لکھا ہے کہ

چونکہ باوجود اجازت دینے کے پھر ڈاکٹر کلارک صاحب نے ان پیشگوئیوں کا ذکر کیا، اور اصل واقعات کو چھپایا، اس لئے آئندہ میں پسند نہیں کرتا کہ ایسی درخواستوں پر کوئی انذاری پیش گوئی کی جاوے بلکہ آئندہ ہماری طرف سے یہ اصول رہے گا کہ اگر کوئی ایسی انذاری پیش گوئی کے لئے درخواست کرے تو ان کی طرف توجہ نہیں کی جائے گی جب تک وہ ایک تحریری حکم اجازت صاحب مجسٹریٹ ضلع کی طرف سے پیش نہ کرے۔

پھر اس کے حاشیہ میں آپ نے لکھا ہے:

بعض ہمارے مخالف جن کو افتراء اور جھوٹ بولنے کی عادت ہے، لوگوں کے پاس کہتے ہیں کہ صاحب ڈپٹی کمشنر نے آئندہ پیش گوئیوں سے سخت ممانعت کی ہے سو واضح رہے کہ یہ باتیں سراسر جھوٹی ہیں ہم کو کوئی ممانعت نہیں ہوئی۔ اور عذابی پیش گوئیوں میں جس طریق کو ہم نے اختیار کیا ہے، یعنی رضا مندی لینے کے بعد پیش گوئی کرنا، اس طریق پر عدالت اور قانون کا کوئی اعتراض نہیں۔ (مجموعہ اشتہارات جلد۲ص ۴۶۶)

لیکن جاننے والے جان گئے ہیں کہ آپ کی یہ خلوت نشینی وعزلت گزینی یعنی آئندہ انذاری پیش گوئی سے کفِ لسانی اور نرم زبانی کا وعدہ بلاوجہ نہیں ہے۔ مجسٹریٹ ضلع آپ کو اس سے نہ روکتا تو آپ کبھی نہ رکتے۔ مجسٹریٹ صاحب کا آئندہ فتنہ انگیز واشتعال خیز الفاظ سے جن میں انذاری پیش گوئیاں بھی داخل ہیں آپ سے عہد لے لینا آپ کے اعترافات وعبارات آئندہ سے روز روشن کی طرح کی عیاں ہے مگر بحکم آنکہ دروغ گورا حافظہ نباشد آپ کو اپنی کلام کا مابعد وماسبق کچھ یاد نہیں رہتا۔ لیجئے ہم آپ کو یاد دلاتے ہیں اور آپ کی اصل عبارات نقل کرتے ہیں۔ اسی اشتہار ۲۰ ستمبر ۱۸۹۷ء میں بصفحہ ۱۱، آپ فرماتے ہیں:

جیسا کہ صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر نے مقدمہ کے فیصلہ پر مجھے یہ ہدایت کی ہے کہ آئندہ اشتعال کو روکنے کے لئے مباحثات میں نرم اور مناسب الفاظ استعمال کئے جائیں، میں اس پر کاربند رہنا چاہتا ہوں۔ اور اس اشتہار کے ذریعہ سے اپنے تمام مریدوں کو جو پنجاب اور ہندوستان کے مختلف مقامات میں سکونت رکھتے ہوں نہایت تاکید سے سمجھاتا ہوں کہ وہ بھی اپنے مباحثات میں اس طرز کے پابند رہیں اور ہر ایک سخت اور فتنہ انگیز لفظ سے پرہیز کریں۔ (مجموعہ اشتہارات۔ ج ۲ص ۴۶۸)

پھراس اشتہار ۲۰ ستمبر ۱۸۹۷ء کے صفحہ ۱۳ میں آپ کہتے ہیں:

اور یاد رہے کہ یہ اشتہار مخالفین کیلئے بطور نوٹس ہے۔ چونکہ ہم نے صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر کے سامنے عہد کرلیا ہے کہ آئندہ سخت الفاظ سے کام نہ لیں گے، اس لئے حفظ امن کی تکمیل کے لئے ہم چاہتے ہیں کہ ہمارے تمام مخالف بھی اس عہد کے پابند ہوں

(مجموعہ اشتہارات۔ج ۲۔ص ۴۷۰)

اب ہم قادیانی صاحب سے پوچھتے ہیں کہ اس عہد میں جو سخت الفاظ اور ہر ایک سخت اور فتنہ انگیز لفظ آپ نے بولا یہ انذاری پیش گوئی کو شامل ومحیط ہے یا نہیں۔ ہے تو انہوں نے کیا افتراء کیا جنھوں نے کہا کہ صاحب ڈپٹی کمشنر نے آپ کو انذاری پیشگوئیوں سے منع کر دیا ہے۔ اور اگر وہ لفظ انذاری پیش گوئیوں کو شامل نہیں تو پھر آپ نے انذاری پیش گوئیوں کو کیوں بند کر رکھا ہے۔ آپ کو روک نہیں ہوئی، تو انفصال مقدمہ کی تاریخ سے اس وقت تک کوئی تو الہامی گولہ چلایا ہوتا۔ اگر آپ کی طبیعت اور عادت اس کو پسند نہیں کرتی، جیسا کہ صفحہ ۱۱ اشتہار مذکور میں آپ نے دعویٰ کیا ہے، تو پہلے یہ طبیعت اور عادت کہاں چلی گئی تھی۔ اور اگر اخلاق یا تہذیب مانع ہے جس کا آپ اس اشتہار کے صفحہ ۱۰، ۱۱ میں دعویٰ کرتے ہیں تو پہلے اس تہذیب واخلاق کو کون لے گیا تھا۔ اور اگر قانون عدالت مانع ہے جن سے آپ اس اشتہار کے حاشیہ صفحہ ۹ میں ڈرتے ہیں تو پہلے وہ قانون کہاں تھا۔

ان سب موانع کے موجود ہونے کے ساتھ اپنی تمام الہامی زندگی اور پوری پیغمبری عمر کو انہیں انذاری الہاموں میں صرف کیا ہے، تو آپ کا اس سے یکا یک رک جانا اور بذریعہ تحریرات بار بار عدالت اور گورنمنٹ سے عہد کرنا، اور اپنے مریدوں کو وہ عہد یاد دلانا صاف یقین دلاتا ہے کہ یہ روک مجسٹریٹ ضلع کے حکم اور اس عہد کا (جو اس کے سامنے آپ نے کیا ہے) نتیجہ ہے اور مجسٹریٹ ضلع آپ کے ملہم سے زبردست اور غالب نکلا جس نے آپ کے الہامات پر آئندہ کیلئے قفل یا ڈاٹ لگا دیا اور آپ کی نبوت کو آپ سے چھین لیا۔ اس سے اہل فہم وبصیرت نے یقین کرلیا ہے کہ آپ نے باوجود بری ہوجانے کے الزام قتل سے اس جنگ میں شکست فاش کھائی ہے اور پھر آپ کا اس شکست کو فتح سے مشہور کرنا، آپ کی دلیری اور بہادری ہے جو آپ جیسے ملہموں کا ہی خاصہ ہے۔

مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں: اب اس مقدمہ میں بعض مسلمانوں کی کشمکش وکشش ومجبورانہ شراکت کو بیان کیا جاتا ہے۔

پس واضح ہو کہ منجملہ ان مسلمانوں کے جن کو اس مقدمہ میں مجبوراً کشش ہوئی، ایک یہ خاکسار راقم مضمون (محمد حسین) ہے جس کو مجبوراً اس مقدمہ میں مجسٹریٹ کے حکم طلبی نے بطور گواہ شامل کیا۔

عدالت میں پیش ہونے سے پہلے ۱۰۔ اگست (۱۸۹۷ء) کو مرزا قادیانی کا ایک نائب وشاگرد (مگر جھوٹ بولنے اور اس پر مواخذہ دنیوی واخروی کی شرم وخوف نہ رکھنے میں اس کا استاذ ومرشد) جس نے کیفیت مقدمہ کو بعنوان دوسرا جنگ مقدس چھاپا ہے، میری ہوا خوری کے وقت سڑک پر مجھے ملا اور بولا کہ اس مقدمہ میں ہمارے مرزا صاحب آپ کی شہادت پیش کرانے والے ہیں اور یہ بھی کہا کہ سنا ہے فریق ثانی نے بھی آپ کو گواہ لکھوایا ہے۔ میں نے اس کے جواب میں کہا کہ میرے پاس اس وقت تک کوئی سمن نہیں آیا اور اگر عدالت نے مجھے طلب کیا تو مجھے شہادت دینے میں کوئی عذر نہ ہوگا کیونکہ جو بات میں اپنے رسالے میں لکھ چکا ہوں اس کے بیان میں اور حق کے اظہار میں کیا عذر ہے۔ پھر ۱۳۔ اگست ۱۸۹۷ء کے ۱۲ بجے تک نہ میرے پاس کوئی سمن آیا اور نہ مجھے کوئی پختہ خیال شہادت کا تھا۔ اس تاریخ کے ایک بجے کے قریب جب کہ میں نماز جمعہ پڑھانے کے لئے تیار تھا میرے پاس ڈپٹی کمشنر کا چپراسی آیا اور زبانی یہ پیغام لایا کہ ڈپٹی کمشنر آپ کو یاد کرتے ہیں۔ اس کے ہاتھ میں کوئی سمن یا خط نہ تھا، اس وجہ سے مجھے اس وقت تک معلوم نہ ہوا کہ فریقین میں سے، جو مجھے گواہ بنانا چاہتے تھے، کس کی طرف سے گواہ بنایا گیا ہوں اور کس نے مجھے طلب کرایا ہے۔ پیچھے کر معلوم ہوا کہ قادیانی ہی میرے طلب کرانے کے موجب ومحرک ہوئے ہیں۔ انہوں نے اس مقدمہ کو میرے ہی سر تھوپا تھا اور کہا تھا کہ یہ شخص میرا دشمن ہے، اسی نے ترغیب ومشورہ دے کر اور تجویز کر کے یہ مقدمہ ناحق مجھ پر قائم کرایا ہے۔ ڈاکٹر کلارک پیروکار سرکار نے اس کے جواب میں کہا کہ میں نے مولوی محمد حسین کو ۱۸۹۵ء سے کبھی نہیں دیکھا، پھر ان کی ترغیب وتجویز کے کیا معنی اور ان سے مشورہ لینا کیونکر ممکن تھا۔ لہذا اس امر کے دریافت کرنے کے لئے عدالت نے مجھے بلایا۔ اس سے ناظرین خود سمجھ لیں گے کہ مجھے عدالت میں کس نے بلوایا اور میں کس کا گواہ تھا۔ نماز جمعہ سے فارغ ہو کر میں چپراسی کے ساتھ عدالت کے دروازہ پر پہنچا تو میں نے اپنا وزٹ کارڈ (ملاقاتی ٹکٹ) ڈپٹی کمشنر کے پاس بھجوایا۔ صاحب نے اردلی کو حکم دیا کہ ان کو بٹھاؤ اور کرسی دو (یہ بات خاکسار محمد حسین کو ڈاکٹر کلارک کے خط سے اور زبانی پیچھے کو معلوم ہوئی) اس وقت اردلی نے مجھے کرسی دے دی اور صرف یہ بات کہی کہ ہم نے آپ کا ٹکٹ دے دیا، صاحب نے کہا ہے کہ بٹھاؤ۔ جب ڈپٹی کمشنر

پہلے گواہ کا اظہار لینے سے فارغ ہوئے تو انہوں نے مجھے بلایا۔ جب میں عدالت کے کمرہ میں داخل ہوا تو بلاتوقف ایک منٹ کے میرا اظہار شروع ہوا۔ حسب ضابطہ عدالت نام ولدیت قومیت وعمر کے بعد سوالات شروع ہوئے:۔

ا۔ پہلا سوال مجھ سے یہ ہوا کہ آپ مرزا غلام احمد کو جانتے ہیں؟ میری طرف سے اس کا جواب تھا۔ ہاں میں جانتا ہوں اور خوب جانتا ہوں۔

سوال۲۔ اس نے کوئی پیش گوئی کی ہے۔ جواب: ہاں بیس پچیس اشخاص کے حق میں پیش گوئیاں کی ہیں۔

سوال۳۔ انجام آتھم کے صفحہ ۴۴ پر جو عبارت درج ہے کہ جھوٹ کی بیخ کنی خدا کرے گا، اس کا کیا مطلب ہے۔ (ناظرین اس سوال سے ڈاکٹر کلارک صاحب کا یہ مقصود تھا کہ شاید میں ان کے اس دعوی کی تائید کرونگا کہ اس عبارت میں ان کے مارے جانے یا بیخ کنی کی طرف اشارہ کیا ہے۔ وازانجا کہ میرے خیال سے اس عبارت کا یہ مطلب نہ تھا لہذا میں نے ڈاکٹر کلارک کے مقصود کو پورا نہ کیا اور اپنے ایمان اور صداقت سے کام لے کر اس سوال کا جواب دجال قادیانی کے حق میں مفید حسب ذیل دیا)

جواب: اس کا مطلب یہ ہے کہ جھوٹ ضائع ہوگا۔ اس عبارت سے میں یہ نہیں سمجھتا کہ کوئی خاص ذاتی دشمنی مرزا کی کلارک سے ہے۔

سوال۴۔ مرزا غلام احمد سے تمہاری موافقت ہے یا مخالفت۔

جواب۔ مرزا سے میری ذاتی کوئی مخالفت نہیں، ہاں مذہبی معاملات میں اس سے اتفاق نہیں۔

سوال ۵۔ کیا مرزا فتنہ انگیز آدمی ہے (یہ سوال ڈاکٹر کلارک نے کیا تھا)۔

جواب: بیشک وہ فتنہ انگیز آدمی ہے۔ اس نے ہندو اور مسلمانوں اور عیسائیوں میں فتنہ کھڑا کر دیا ہے۔ ایک دوسرے کے خون کے پیاسے ہو گئے ہیں۔ یہ اس کی تعلیم کا اثر ہے۔ اس کی تعلیم یہ ہے جو آئینہ کمالات کے صفحہ ۶۰۱ میں اس نے کی ہے کہ:

> نافرمان انسان کی جان اور مال اس کے مِلک سے خارج ہو کر خدا کے مِلک میں داخل ہو جاتی ہے پھر جس کے ہاتھ سے خدا چاہے ان کو تلف کرا دے،

اور اشتہار متعلق حسین کامی سفیر روم میں اس نے کہا ہے کہ:

> خدا تعالی نے یہی ارادہ کیا ہے کہ جو مسلمانوں میں سے مجھ سے علیحدہ رہے گا وہ کاٹا جائے گا بادشاہ ہو یا غیر بادشاہ،

عبارت آئینہ کمالات اور اس عبارت اشتہار کا مطلب یہ ہے کہ نافرمان انسان خصوصاً

جو مرزا سے جدا رہے وہ کاٹے جانے کے لائق ہے۔ جس کا اثر یہ ہے کہ اس کے پیرو اسکے مخالفوں کو کاٹنے کے لائق سمجھتے ہیں اور ان کے خون کے پیاسے ہیں۔

(عبارت آئینہ کمالات اس وقت پڑھ کر سنائی گئی اور عبارت اشتہار متعلق سفیر روم بھی عدالت میں پڑھی گئی مگر معلوم نہیں عدالت نے اظہارات میں کیوں عبارت آئینہ کمالات کا حوالہ صفحہ درج کیا اور عبارت اشتہار متعلق سفیر روم کا ذکر تک نہ کیا)۔

عبارت آئینہ کمالات کی قادیانی نے حسب عادت قدیمہ خود عدالت کے سامنے یہ تاویل کی ہے کہ یہ بات حضرت موسیٰؑ کی حمایت اور اس الزام سے ان کی برأت کے لئے لکھی گئی ہے جو ان پر لگایا جاتا ہے کہ وہ مصر سے نکلنے کے وقت فرعونیوں کے زیورات و برتن لے نکلے تھے۔ اور قادیانی نے کہا کہ کیا پیغمبر حضرت موسیٰ کو اس الزام سے بری نہ کیا جاتا۔ میں نے اس کے جواب میں کہا کہ یہ جھوٹ بولتا ہے (جس کو سن کو مجسٹریٹ صاحب مسکرائے)، یہ عبارت اس نے اپنے اوپر سے اس الزام کو اٹھانے کے لئے لکھی ہے جو اس پر ماہنامہ اشاعۃ السنہ نمبر ا جلد ۱۵ لگایا گیا ہے کہ کیا تم نے اللہ دیا طوائف کے خبیث مال زنا کی کمائی کے دو سو روپے نہیں لئے۔ اور کیا جو شخص ناجائز کمائی کھائے وہ خدا کا ملہم ہوسکتا ہے۔ چنانچہ اس الزام کو اس نے آئینہ کمالات کے صفحہ ۶۰۰ میں نقل کیا ہے اور پھر اس کے جواب میں یہ بات کہی ہے جو اس کتاب کے صفحہ ۶۰۱ سے نقل کی ہے۔

(عدالت نے اس سوال و جواب کو درج اظہارات نہ کیا اور صرف آئینہ کمالات کے صفحات ۶۰۰، ۶۰۱ کا حوالہ دیدیا)

(مولوی شمس الدین صاحب پلیڈر باوجودیکہ وہ پکے حنفی کہلاتے ہیں قادیانی کی حمایت میں کھڑے ہو گئے اور بولے کہ اس عبارت سے یہ بات نہیں نکلتی کہ قادیانی اور اس کے پیرو اس کے مخالفوں کی جان و مال کو معصوم و محفوظ نہیں سمجھتے اور ان کو کاٹنے اور تلف کرنے کے لائق سمجھتے ہیں۔ اس عبارت کو نقل کیا جائے تا کہ دنیا اس کا فیصلہ کرے۔ ہم نے اس عبارت کو اس مقام میں اور صفحہ ۱۵۲ میں اسی غرض سے نقل کر دیا ہے صفحہ ۲۶۳ میں اس کے معنی کی تشریح بھی کر دی ہے۔ اب ہمارے حنفی بھائی صاحب پلیڈر اس عبارت کی تشریح کسی اخبار میں کر کے دنیا کو سمجھا دیں کہ کیوں اس سے وہ بات نہیں نکلتی جو ہم نے کہی ہے۔ ہمارے دوست پلیڈر صاحب اس عبارت کے ایسے معنی کسی اخبار میں کریں گے تو ہم ان کے شکر گذار ہوں گے)

سوال ۶۔ محمدیوں کے مذہبی خیالات سے آپ واقف ہیں؟

جواب: ہاں میں محمدیوں کے مختلف مذہبی خیالات سے واقف ہوں۔

سوال ۷۔ ڈاکٹر کلارک مر جائیں تو کیا مرزا کا اس سے فائدہ ہوگا؟

جواب: بے شک۔ ڈاکٹر کلارک مر جائیں تو بے شک مرزا کا اس سے فائدہ ہوگا۔ اس سے مرزا کی کرامت ثابت ہوگی کیونکہ عبداللہ آتھم بعد میعاد مقررہ قادیانی فوت ہوا تو بھی مرزا نے اس کو اپنی کرامت جتایا اور انجام آتھم میں لکھ دیا ہے کہ وہ میری پیش گوئی کے مطابق فوت ہوا ہے۔

(ناظرین! اس جواب میں لفظ کرامت مثل میں موجود ہے (جس کی نقل حسب ضابطہ سرکاری اس وقت ہمارے سامنے موجود ہے) قادیانی کے نائب نے اپنی جنگ مقدس کے نمبر۳ میں میرے اظہارات کو چھاپا تو اس میں لفظ کرامت کو شراکت بنا لیا۔ باوجودیکہ اسی پرچہ نمبر۳ میں سوال نمبر۲۰ کے جواب میں اس نے میرا صریح یہ قول نقل کیا ہے کہ میں مرزا کو لیکھ رام کا قاتل نہیں کہتا اور نہ اس کی سازش کا قائل ہوں، صرف نشان دہی کا ذمہ دار ٹھہراتا ہوں، اس احمق نائب قادیانی کو یہ خیال نہ آیا کہ وہاں تو میں نے دعوی سازش کی نفی اس گواہ سے نقل کی ہے پھر یہاں کرامت کا شراکت بنا لینا کیا فائدہ دے گا۔ اور مثل مشہور دروغ گورا حافظہ نباشد کو اپنے اوپر صادق کر کے دکھا دیا)۔

سوال ۔۸۔ آپ ڈاکٹر کلارک کو ملے تھے یا نہیں؟

جواب: ۱۸۹۵ء میں ڈاکٹر کلارک کو ملا تھا اس کے بعد کبھی نہیں ملا، بلکہ مجھے ان سے شکائت اور رنج ہے کہ ایک خاص امر کے واسطے ان کو ۱۸۹۵ء میں ملا تھا اور انہوں نے میری ہمدردی نہ کی۔ اس کے ثبوت پر میرے پاس چٹھیات موجود ہیں جن کو میں عدالت میں پیش کر سکتا ہوں۔

سوال ۹۔ آپ کے بھائی ان سے ملے؟

جواب: میرے علم میں وہ بھی اس کو نہیں ملے۔

سوال ۱۰۔ لیکھ رام کے قتل کی بابت آپ کا کیا خیال ہے۔

جواب: اس بات میں بھی میں نے ۸۰ صفحہ کا ایک آرٹیکل لکھا ہے جو رسالہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۸ نمبر ایک تا تین میں درج ہے۔ اس کا خلاصہ یہ ہے کہ لیکھ رام کے قتل کی نشان دہی کا مرزا قادیانی ذمہ دار ہے کیونکہ وہ بقول خود اللہ تعالی کو سو دفعہ بلاتا ہے تو خدا اسکا جواب دیتا ہے۔ پھر وہ خدا سے کیوں پوچھ نہیں دیتا کہ لیکھ رام کا قاتل کون ہے۔

سوال ۱۱: ڈاکٹر کلارک کے حق میں مرزا نے سوائے اس پیش گوئی کے جو انجام آتھم کے صفحہ ۴۲ میں کی ہے، کوئی اور پیش گوئی بھی ہے۔

جواب: اس مضمون کی اور پیش گوئی نہیں کی۔ ہاں ایک اور مضمون کی پیش گوئی ڈاکٹر کلارک کی نسبت بشمول دیگر عیسائیوں کے کی ہے۔ (مگر عدالت نے اس کی طرف توجہ نہ کی نہ ڈاکٹر کلارک نے اس کو سنا، لہذا پیش گوئی درج اظہارات نہ ہوئی)۔

ذیل میں وہ سوالات اوران کے جوابات درج ہوتے ہیں جو ہمارے دوست مولوی فضل الدین پلیڈر نے قادیانی دجال ولا مذہب کی تائید کی غرض سے خاکسار پر کئے تھے۔

سوال۱۲: بلحاظ مذہب آپ کون ہیں ؟

جواب : میں سنی اہل حدیث ہوں۔

سوال۱۳: کیا ان لوگوں میں سے جن کو پہلے وہابی کہا جاتا ہے؟

جواب : ہاں جن کو پہلے غلطی سے وہابی کہا جاتا تھا۔

سوال۱۴: وہابیوں کے برخلاف دیگر مذاہب کے مسلمان حنفی شیعہ وغیرہ ہیں یانہیں؟

اس سوال پر میں نے اپنے دوست پلیڈر صاحب کو کہا کہ آپ کو جس حالت میں پہلے سوال کے جواب میں بتایا گیا ہے کہ جن لوگوں کو غلطی سے وہابی کہا جاتا تھا وہ اہل حدیث ہیں، تو پھر آپ نے اس لفظ وہابی کو جو دل آزار سمجھا گیا ہے اور گورنمنٹ نے اس لفظ کو دل آزار تسلیم کر کے سرکاری کاغذات میں اس کے استعمال کی ممانعت کر دی ہے، دوبارہ کیوں بولا، آئندہ آپ یہ لفظ بولیں گے تو (صاحب مجسٹریٹ سنتے ہیں) میں آپ پر نالش کر دونگا۔ میرے اس قول کی تائید میں مجسٹریٹ نے بھی ان کو اس لفظ کے استعمال سے منع کیا، تو آپ نے سوال کو بدل کر یہ سوال کیا کہ اہل حدیث کے برخلاف دیگر مذاہب کے مسلمان شیعہ وحنفی وغیرہ ہیں یانہیں۔، پھر بھی عدالت نے اس سوال کو نامنظور کیا اور مجھ سے جواب کا مطالبہ نہ کیا۔

(اس مقام میں ہم اپنے دوست پلیڈر صاحب کو دوستانہ نصیحت کرنے اور اس کی طرف ان کو توجہ دلانے کی غرض سے یہ کہنا ضروری جانتے ہیں کہ پلیڈر صاحب کو جب کبھی خوش قسمتی سے کسی مقدمہ میں اہل حدیث کے مقابلہ کا موقعہ ملتا ہے تو آپ بڑے شوق وذوق سے حنفیت کا جوش دکھانے کے لئے اہل حدیث کو وہابی کے لفظ سے یاد فرمایا کرتے ہیں چنانچہ انارکلی لاہور کے مقدمہ مسجد متعلق چنگڑوں کے وقت بھی بار بار یہی لفظ آپ کے دہان مبارک سے نکلتا تھا باوجود یکہ وہ بھی آفیشل موقع تھا، نہ پرائیویٹ۔ اس موقع پر وکیل صاحب کے اہل حدیث کو وہابی کہنے پر خاکسار ن اورکل اعیان اہل حدیث کو کمال رنج پہنچا اوران کی دل آزاری ہوئی جس پر بعض احباب نے ہم کو استغاثہ کی رغبت دلائی مگر ہم کو یہ شعر یاد آیا جس نے استغاثہ سے روک دیا تو برائے وصل کردن آمدی نے برائے فصل کردن آمدی۔ لہذا ہم نے بجائے اس کے کہ عدالت کی طرف رجوع کریں وکیل صاحب کی اس دل آزاری اور رنج دہی کا اپیل ان ہی کے سامنے پیش کرنا، اور دوستانہ ریمارک کے ذریعہ آئندہ ان کو اس لفظ کے استعمال سے رک جانے کی سفارش کرنا مناسب اور کافی سمجھا۔ وکیل صاحب سے امید ہے کہ وہ آئندہ کسی آفیشیل کاروائی میں اہل حدیث کو اس دل آزار لفظ وہا

بی سے یاد نہ فرمائیں گے۔ گورنمنٹ کے قانون واحکام کی تعمیل وتعظیم وکیلوں سے زیادہ ہونی چاہیے۔ وکیل ہی اس کا خلاف کریں گے تو اوروں سے اس کی تعمیل کیونکر ہوگی وکیل صاحب کو معلوم ہے کہ گورنمنٹ نے استعمال وہابی بحق اہل حدیث دل آزار سمجھ کر حکماً بند کر دیا ہے)

سوال ۱۵: خون کے پیاسے ہونے سے آپ کی کیا مراد ہے؟

جواب: اس سوال کا جواب پہلے ادا ہو چکا۔

سوال ۱۶: براہین احمدیہ پر ریویو آپ کی تصنیف ہے اوراس میں ص ۱۷۰ تا ۱۸۸ کی عبارت جس پر حرف ٹی کا نشان ہے آپ کی عبارت ہے (یعنی جس میں مرزا غلام احمد کی طرف سے گورنمنٹ کو مطمئن کیا گیا ہے، اور مرزا کے والد نے غدر میں سرکار انگریزی کو مدد دی تھی)۔

جواب: بے شک براہین احمدیہ پر ریویو میں نے لکھا اوراس کی عبارت زیرنشان حرف ٹی میری عبارت ہے۔ مگر میرا یہ خیال مرزا کی نسبت اس وقت تھا جب کہ اس نے مہدی ہونے کا دعوی نہ کیا تھا۔ اور جب سے یہ مہدی بن گیا ہے میرا خیال ان کی نسبت اچھا نہیں رہا جس کو میں اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ نمبر۳ جلد ۱۸ میں، اوراس سے پہلے بارہا ظاہر کر چکا ہوں۔ پھر میں نے اپنے رسالہ مذکور اوراس کی عبارت کا جس میں میں نے خیال مذکور ظاہر کیا ہے حوالہ ونشان دیا اور وہ رسالہ شامل مثل کیا گیا۔ (مگر وکیل صاحب نے قادیانی کو گورنمنٹ کی مخالفت سے بری کرنے کی غرض سے میری اس تشریح کے جواب میں فرمایا کہ ہم نے اس تشریح کا سوال نہیں کیا۔ اوراس وجہ سے میری وہ تشریح درج اظہارات نہیں ہوئی)۔

سوال ۱۷۔ مرزا کی نسبت آپ نے کفر کا فتوی (جو جلد ۱۳۔ اشاعۃ السنہ میں درج ہے) اوراس پر حرف یو کا نشان ہے، لکھا ہے؟

جواب: وہ فتوی علمائے پنجاب و ہندوستان کا ہے۔ میں صرف اس کا جمع کرنے والا اور رسالہ کا اڈیٹر ہوں اور میں خود بھی مرزا کو مسلمان نہیں جانتا، دہریہ سمجھتا ہوں۔

سوال ۱۸: مولوی غلام قادر حنفی آپ کو فتنہ انگیز اور اہل حدیث کو کافر نہیں کہتے؟

جواب: مولوی غلام قادر مجھے فتنہ انگیز اور اہل حدیث کو کافر نہیں کہتے۔ وہ جب بھی مجھے ملتے ہیں محبت سے ملتے ہیں سلام ومصافحہ کرتے ہیں۔

سوال ۱۹: آپ لوگوں کی تحریرات اور تعلیمات کی وجہ سے لوگوں میں تنازعات برپا نہیں ہوتے؟

جواب: تنازعات ہوتے ہیں مگر ایسے نہیں جن سے خون ہو۔ عدالت میں مقدمات بھی ہوتے ہیں مگر فروعی اور جزئی اختلافات کی وجہ سے، نہ اختلاف اصول مذہب کی وجہ سے جس سے ایک

دوسرے کا جانی دشمن ہو جاتا ہے۔

سوال ۲۰: آپ نے سلطان روم کی تائید میں کوئی کتاب لکھی ہے اور کیا مرزا نے سلطان روم کے برخلاف لکھا ہے؟

جواب: میں نے کوئی کتاب نہیں لکھی بلکہ ایک آرٹیکل لکھا ہے جو اشاعۃ السنہ جلد ۱۸ میں چھپا ہے۔

(وہ یہ ہے: امیر المومنین خلیفۃ المسلمین حضرت سلطان المعظم کی ہمدردی کا مشورہ: ایک مدت سے (جب سے کہ آرمینیا، کریٹ، وغیرہ کا ہنگامہ برپا ہوا ہے) انگریزی اخبارات ولایت نے حضرت سلطان المعظم کی عالی جناب کی نسبت بے باکی اور دریدہ دہنی سے بدگوئی اختیار کی ہوئی ہے اور یہ امر نہ صرف مسلمانوں کی دل آزاری اور رنجش کا موجب ہے بلکہ سلطنت برطانیہ کے لئے بھی محل خوف واندیشہ ہے کیونکہ اس سے مسلمانان رعایا برٹش گورنمنٹ کے دلوں میں .. یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ اس بدگوئی میں برٹش گورنمنٹ خوش ہے تب ہی ان اخبار نویسوں کو جو اس کے ماتحت ہیں، اس بدگوئی سے منع نہیں کرتی۔ اس خیال سے ان کے دلوں میں گورنمنٹ کی اطاعت اور جان نثاری ... میں کمی پیدا ہونے کا احتمال ہے اور بعض اوقات مسلمانوں کی قلم یا زبان سے ایسے الفاظ بھی نکل جاتے ہیں جن سے رنجش کی بو آتی ہے۔ وازآنجا کہ ہم کو اولاً اپنے دین و مذہب اسلام سے کمال ہمدردی ہے اور اس کی نظر سے حضرت سلطان المعظم سے، پھر برٹش گورنمنٹ سے ہمدردی ہے اور بلحاظ پولیٹکل تعلقات کے اس سلطنت کے والی سے ہمدردی ہے۔ لہذا ہم اپنے برادران اعیان اہل اسلام کو اور ان کی پبلک کو مشورہ دیتے ہیں کہ وہ حضرت سلطان المعظم کی ہمدردی کے جلسے کریں اور اس مضمون کے ریزولیوشن پاس کریں کہ وہ قومی حمیت کے ساتھ اپنی گورنمنٹ کے حضور میں اس مضمون کے میموریل روانہ کریں کہ حضرت سلطان معظم کو کل طبقات مذہب اسلامیہ بلحاظ مذہب اپنا خلیفہ جانتے ہیں اور اس وجہ سے ان کی توہین کو اپنے مذہب اسلام کی توہین سمجھتے ہیں۔ گورنمنٹ ان اخباروں کو اس بدگوئی وتوہین سے روک دے اور اپنی مسلمان رعایا کے رنج رسیدہ دل کو خوش کرے، اور ان کے رنج وملال کی تلافی کرے ..... اور اپنی اس ارادت وعقیدت کی اطلاع حضرت سلطان المعظم کو بھی بذریعہ ایک جمہوری یادداشت سے دیں۔

بعض انگریزی اخباروں نے اور ان کی تقلید سے مسلمان مگر ناواقف ونادان اخبار نویسوں نے جو لکھ دیا ہے کہ حضرت سلطان المعظم کو بعضے اسلامی فرقے اپنا خلیفہ نہیں سمجھتے یہ ان کی غلطی ہے جو غلط فہمی پر مبنی ہے شائد سب سے اشاعۃ السنہ کی جلد ششم وغیرہ میں یہ مسئلہ تو بیان ہوا ہے کہ حضرت سلطان المعظم خلیفہ نہیں کیونکہ خلیفہ کا قریش سے ہونا ضروری ہے اور آپ ترک ہیں قریش نہیں مگر اس مسئلہ کے یہ معنی نہیں ہیں حضرت سلطان المعظم بلحاظ مذہب بھی مسلمانوں کے خلیفہ نہیں بلکہ اسکے معنی تو اسی جلد میں یہ بتائے گئے ہیں کہ وہ پولیٹکل تعلقات اور ملکی امور میں مسلمانان ہند کے خلیفہ نہیں، یہ تعلق مسلمانان ہند کو برٹش گورنمنٹ سے ہے۔

پس اگران اخبار نویسوں نے اشاعۃ السنہ کے اس مسئلہ سے دھوکہ کھایا اور سمجھ لیا تھا کہ حضرت سلطان المعظم مسلمانوں کے مذہبی خلیفہ نہیں ہیں تو وہ اس خیال کو واپس لیں اور یقین کرلیں کہ اشاعۃ السنہ حضرت سلطان المعظم کو بلحاظ مذہب اپنا ویسا ہی خلیفہ جانتا ہے جیسے کہ عرب اور ترکی میں وہ خلیفہ تسلیم کئے جاتے ہیں، گو پولیٹکل طور پر وہ ہندوستانیوں کے خلیفہ نہیں ہیں۔

اس معنی کی مزید تشریح ہم عنقریب ایک مستقل مضمون لکھ کر کریں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔ بالفعل ہم اس قدر لکھنا چاہتے ہیں کہ......... اس خلافت کے مذہبی حصہ کی نظر سے ہر ایک ملک کے مسلمانوں کو ان سلطنتوں (ترکی افغانستان وغیرہ) کے والیوں سے تعلق ہے اور ان کی ہمدردی واجب ہے ان سب میں سے بڑھ کر حضرت سلطان المعظم ہیں جو کہ روئے زمین کے مسلمانوں کے متبرک معابد و مزارات اور ان کے شعائر مذہبی حج وعمرہ کے محافظ ہیں۔ ان سب امور کی نظر سے کوئی مسلمان ایسا نہیں ہے کہ ان کو اپنا خلیفہ وامیر وسردار نہ سمجھتا ہو)

**اور مرزا نے سلطان روم کے برخلاف ایک اشتہار لکھا ہے جو، حسین کامی سفیر سلطان روم، کے عنوان سے شائع ہوا ہے۔ وہ اشتہار اس وقت پڑھا گیا اور عدالت کو جتایا گیا کہ مرزا سلطان کے مخالف ہے اور خاکسار موافق۔**

(اس سوال سے اگر پلیڈر نے عدالت کو یہ جتانا چاہا ہے کہ یہ گواہ سلطان روم کا موافق ہے اور مرزا ان کا مخالف ہے اس وجہ سے مرزا کو لائل اور اس گواہ کو ڈس لائل (غیر وفادار) سمجھ کر مرزا کے حق میں اس کی شہادت قبول نہ کرنی چاہیے تو یہ امر دوستانہ شکایت اور کمال افسوس کا موجب ہے اور اس صورت میں تعجب سے کہا جا سکتا ہے کہ اس سوال میں پلیڈر صاحب نے اپنی حنفیت چھوڑ، اسلام کا بھی پاس نہ کیا اور سلطان روم کی ہمدردی کو ڈس لائلٹی ٹھہرا دیا اور فرط حمیت قادیانی نے ان سے اپنی اس ہمدردی سلطان المعظم کو بھلا دیا جو جلسہ عام اہل اسلام یکم جون ۱۸۹۷ء میں ان سے سرزد ہوئی تھی جس کا ذکر اخبار چودھویں صدی کے پرچہ ۲۳ جون ۱۸۹۷ء میں ہے جس کی نقل یہ ہے:

روئداد جلسہ ہمدردی سلطنت روم منعقدہ لاہور: یکم جون ۱۸۹۷ء کو ایک اشتہار، جنگ روم و یونان کے متعلق مسلمانوں کو مژدہ، کے عنوان سے منشی محمد ضیاء الدین خان صاحب .. محمڈن ایجوکیشنل کلب لاہور کی طرف سے شائع ہوا اور اسی روز شام کو ٦ بجے ... قریباً دو ہزار مسلمان .. جمع ہوئے جس میں اکثر رؤسائے عمائد اور علماء وفضلاء اور بیرسٹر و وکلاء وغیرہ بھی شریک تھے۔ ٦ بجے کاروائی جلسہ شروع ہوئی۔ پہلے مولانا مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی نے وعظ فرمایا اس کے بعد . بیرسٹر کی تحریک اور منشی محرم علی چشتی کی تائید . سے . مولوی محمد فضل الدین پلیڈر و میونسپل کمشنر لاہور پریذیڈنٹ قرار پائے۔ مولوی صاحب موصوف نے ایک مختصر اور جامع تقریر میں اس عقیدت ومحبت کا جو کل مسلمانوں کو اعلیٰ حضرت سلطان المعظم کے ساتھ ہے ذکر کیا اور مختصر طور پر جنگ کے واقعات بیان کئے اور

مولوی صاحب ممدوح نے ترکوں کے اس شفقت آمیز اور نیک سلوک کا جن کی تعلیم اسلام نے دی ہے اور جوانہوں نے ہزیمت خوردہ اور مفتوح یونانیوں سے کیا ہے، خاص طور پر ذکر فرمایا اور بڑے زور سے فرمایا کہ ہم کو اپنی مہربان گورنمنٹ کا تہ دل سے شکریہ ادا کرنا چاہیے جس نے اپنی مہربانی سے ہمیں ایسی آزادی دی ہے کہ ہم اپنے مذہبی اور قومی فرائض کو بہ آزادی تمام انجام دے سکتے ہیں اور جس کی وجہ سے آج ہم اپنے خلیفہ وقت کی فتح پر اظہار مسرت کے واسطے جمع ہوئے ہیں۔

مولوی صاحب نے اپنی فاضلانہ تقریر میں ان نوجوانوں کا خاص طور پر ذکر کیا جنہوں نے اس جلسہ کا اشتہار وغیرہ دیا اور انتظام کیا ہے اور فرمایا کہ چونکہ وقت بہت کم ہے اسلئے جو صاحب ریزولیوشن پیش کریں یا تائید کریں وہ اپنی تقریر میں بہت اختصار کو ملحوظ رکھیں۔ اس کے بعد مولوی صاحب بیٹھ گئے اور مفصلہ ذیل ریزولیوشن پاس ہوئے۔ اخیر پر ۳۱ گولے آتش بازی کے چلائے گئے اور شاہ ایران جو بیمار ہیں ان کی صحت وتندرستی کے واسطے دعا کی گئی۔ آخر پر تین چیئرز حضرت سلطان المعظم کے واسطے دیئے گئے اور تین حضور قیصرہ ہند کے واسے اور جلسہ برخاست ہوا۔ ریزولیوشن اول: پیش کیا منشی محرم علی چشتی نے تائید کی منشی شمس الدین شائق مالک شمس الہند واڈیٹر اینگلو ورنیکولر پیپر نے: یہ جلسہ مسلمانان پنجاب کی طرف سے اعلی حضرت خلیفۃ المسلمین سلطان عبدالحمید خان ثانی کے ساتھ اس جنگ کے متعلق دلی ہمدردی ظاہر کرتا ہے جو اعلی حضرت کو یونان کی زیادتی کے باعث مجبوراً کرنا پڑا۔ اور جو دلی عقیدت ومحبت وارادت مسلمانوں کو اعلی حضرت خلیفۃ المسلمین کے ساتھ ہے اس کے لحاظ سے اس نمایاں فتح ونصرت پر صدق دل سے مبارکباد عرض کرتا ہے جو حضور ممدوح کو یونانیوں کے مقابل حاصل ہوئی ہے اور یہ جلسہ تجویز کرتا ہے کہ اس مضمون کی مبارک باد حضرت سلطان المعظم کی خدمت میں بھیجی جائے۔ دوسرا ریزولیوشن پیش کیا مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب اڈیٹر اشاعۃ السنہ نے اور تائید کی مولوی تاج الدین احمد مختار عدالت سکرٹری انجمن ... لاہور، نیز منشی محمد حفیظ نے۔ یہ جلسہ حضرت سلطان المعظم کی اس کاروائی کو نہایت قابل تحسین سمجھتا ہے کہ اس نے یونانیوں کے وحشیانہ سلوک کے انہوں نے حسب الحکم حضور ... یونانی ہزیمت خوردہ افواج اور قیدیوں، مفتوح شہروں کے باشندوں پوری پوری اسلامی احکام کے مطابق نرمی اور شفقت سے سلوک کیا اور اس طرح اسلام کی خوبیوں کا ایک زندہ نمونہ غیر اسلامی اقوام کے سامنے پیش کیا۔ تیسرا ریزولیوشن منشی محمد شمس الدین سکرٹری انجمن حمایت اسلام لاہور نے پیش کیا اور شیخ الٰہی بخش نے تائید کی چوتھا ریزولیوشن منشی عبدالرشید چشتی نے پیش کیا اور منشی اعجاز حسین بی اے نے تائید کی۔

مذکورہ بالا روداد کے باوصف پلیڈر کو یہ خیال نہ آیا کہ حضرت سلطان روم کی ہمدردی برٹش گورنمنٹ کی ڈس لائلٹی کیونکر ہوسکتی ہے۔ جس حالت میں ہم از خود بدولت یہ ہمدردی ایک جلسہ عام میں ظاہر کر چکے ہیں اور وہ اخباروں میں شائع ہو چکی ہے۔ کیا اس سوال کے وقت موکلانہ حمایت یا کسی کثیر فیس نے پلیڈر صاحب کا دلی خیال

اور کانشنس ان سے چھین لیا اور اس بیت کا مصداق بنا دیا :

چوں غرض آمد ہنر پوشیدہ شد　　　　صد حجاب اند دل بسوئے دیدہ شد

یا اس سوال سے ان کی غرض کوئی اور ہے )

سوال ۲۱ ۔ لیکھ رام کے قتل کی بابت جو کچھ آپ نے کہا ہے کہاں سے اخذ کیا ہے؟

جواب : لیکھ رام کے قتل کی بابت جو کچھ میں نے کہا ہے وہ میں نے مرزا کی تحریروں سے اخذ کیا ہے میں مرزا کو لیکھ رام کا قاتل نہیں کہتا اس کی سازش کا مدعی نہیں ، وہ نشان دہی کا ذمہ دار ہے ( چنانچہ ایک پہلے سوال کے جواب میں کہا گیا )

سوال ۲۲ ۔ مرزا کے مریدوں کی تعداد کس قدر ہے ۔

جواب : اس کی تحریروں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے مرید و پیروان کی تعداد بموجب ایک فہرست کے تین سو تیرہ ہے ایک تحریر میں ۳۲۷ ۔

سوال ۲۳ ۔ سوائے ان مریدوں کے تمام مسلمان لوگ ہندوستان میں مرزا کے برخلاف ہیں تو یہ ان کو کیوں کر کاٹ سکتے ہیں؟

( اس سوال کو عدالت نے نامنظور کیا ۔ تاہم میں نے اس وقت یہ جواب دیا کہ میں نے یہ نہیں کہا کہ وہ کاٹ سکتے ہیں ، صرف یہ کہا ہے کہ وہ کاٹنے کو جائز رکھتے ہیں ۔ کاٹنا اس وقت ہوسکتا ہے جب جمعیت وشوکت ہو ۔ یہ جواب اس لئے اظہارات میں درج نہیں ہوا کہ وہ سوال غیر متعلق سمجھ کر عدالت نے رد کر دیا تھا ) ۔

سوال ۲۴ ۔ عبدالحمید کو آپ نے دیکھا ؟

جواب : میں نے ۸ ( یا ۹ ) اگست کو اس کو ایک عیسائی کے ساتھ دیکھا تھا اس سے میری بات چیت کوئی نہیں ہوئی ۔

سوال ۲۵ ۔ ڈاکٹر کلارک کے مرنے سے مرزا کو فائدہ ہوگا ؟

جواب : ڈاکٹر کلارک کے متعلق مرزا کی پیش گوئی ہو یا نہ ہو مرزا اس سے فائدہ اٹھائے گا کہ یہ میرا مخالف تھا اس لئے فوت ہوگیا جیسا کہ عبداللہ آتھم کے مرجانے کا فائدہ اٹھایا تھا باوجودیکہ وہ اس کی میعاد مقررہ کے بعد فوت ہوا ۔ ایسا ہی وہ میرے مرجانے سے فائدہ اٹھائیگا اور اپنی کرامت بنالیگا

سوال ۲۶ ۔ کیا آپ عیسائی مذہب کے برخلاف ہیں ۔

جواب : میں عیسائی مذہب کے برخلاف ہوں ، مگر نہ ایسا کہ صرف مخالفت مذہبی کی وجہ سے ان کو کاٹ ڈالنے کا فتوی دوں یا ان کی جان و مال کو تلف کرنے کو تجویز کروں ۔ بلکہ میں اس مخالفت کی

قادیانی ۔آیت و ان من اھل الکتاب الّا لیومننّ بہ قبل موتہ ۔ میں ہر دوضمائر میں ایک ضمیر اول میں قرآن شریف یا آنحضرت ﷺ مراد ہیں ۔اور ضمیر دوم میں ایک کتابی ۔ چنانچہ تفاسیر میں لکھا ہے کہ ہر ایک کتابی وقت موت خود مسیح پر ایمان لے آتا ہے ۔پس ضمیر ہ کی مسیح کی طرف پھیرنا اور قیامت کو صیغہ مستقبل بنانا غلطی ہے ۔

مولانا تھانوی ۔ اس ضمیر میں کئی قول ہیں چونکہ ہمارا مدار استدلال اس پر نہیں ہے اس لئے ہماری طرف سے گنجائش ہے جس قول کو چاہے کوئی اختیار کرلے ہمارا کچھ ضرر نہیں ۔ اگر حضرت عیسی کی طرف ضمیر راجع ہو، تب تو ظاہر ہے کہ ہم کو مفید ہے ہی ، اور اگر کتابی کی طرف ہو تو حیات موت عیسی اس آیت میں مسکوت عنہا ہوگی ۔سو ہمارے پاس دوسرے دلائل موجود ہیں اس لئے ایک جگہ مسکوت عنہا ہونا ہم کو مضر نہیں ۔

قادیانی ۔آیت قد خلت من قبلہ الرّسل ..صاف دلالت وفات مسیح پر ہے کیونکہ لفظ خلا بمعنی موت ہے ۔اگر گزرنا معنی لئے جاویں تو وہ گزرنا مراد ہے جو پھر واپس نہ آوے، جیسا کہ مرنا ہے کہ پھر کوئی نہیں آیا ۔

مولانا تھانوی ۔ خلا بمعنی مطلق مضی ہے ۔نہ حیات اس کے مفہوم کا جزو ہے نہ موت ۔قرینہ مقام سے جیسے مضی مناسب ہوں گے مراد لے لی جائے گی ۔ خواہ وہ مضی بالموت ہو یا مع الحیوۃ ۔ پس خلت کو بالتعیین بمعنی ماتت لینے کی کوئی دلیل نہیں ۔ رہا یہ امر کہ کوئی ایسی نظیر ہو جس میں حیات کے ساتھ استعمال خلت کا آیا ہو ۔ قبل ازیں اس کا جواب ہو چکا ہے کہ بعد اثبات حجت استعمال کے نظیر پیش کرنے کی حاجت نہیں مگر ہم تبرعاً نظیر بھی پیش کرتے ہیں قال اللہ تعالی : و ان من امۃٍ الا خلا فیھا نذیر ۔

فی الصراح ای مضی و ارسل ۔

گو دلیل خارجی سے نذیر کا میت ہونا معلوم ہوا ہے مگر جو مقصود ہے اس کلام سے کہ کوئی امت بلانذیر نہیں ۔یہی جیسا صاحب صراح نے مضی کی تفسیر ارسل سے کرکے اس کی تصریح کردی ، اس مقصود میں خلا کا صدق حیوۃ فاعل خلا کے ساتھ ہوا ہے کیونکہ حالت موت میں مرسل ہونے کے کوئی معنی نہیں جیسا ظاہر ہے ورنہ آیت کے یہ معنی ہوں گے کہ جتنی امتیں ہوئی ہیں سب میں ایک ایک نذیر مرچکا ہے ۔سو اس کا مخالف مقصود قرآنی ہونا ظاہر ہے اور اگر قد خلت کو بمعنی قد ماتت ہی لے لیا جائے تب بھی منکر رفع جسمانی کو مفید نہیں کیونکہ موت اور رفع

الجسم میں منافاۃ نہ ہونا اوپر محقق ہو چکا۔

قادیانی ۔ مجمع بحار الانوار صفحہ ۲۸۶ میں قول مالک مات بحق مسیح لکھا ہے اور امام ابن قیم اور ابن تیمیہ، مسیح کی وفات کے قائل ہیں۔

مولانا تھانوی ۔ ہم کو تحقیق حوالہ و تحقیق مذہب ابن تیمیہ و ابن القیم کی حاجت نہیں کیونکہ تسلیم موت میں بھی منکر رفع جسمانی کو کوئی نفع نہیں جیسا کہ کئی بار گذر چکا۔ اور اگر کسی کے کلام میں رفع جسمانی کی نفی مصرح ہو بوجہ خلاف اجماع ہونے کے قابل قبول نہیں۔

قادیانی ۔ قرآن شریف میں ۲۳ جگہ وفات یعنی توفّی بمعنی موت ہے اور انّی متوفّیک میں صاف ظاہر ہے کہ معنی، میں ماردونگا ہے۔ نہ مراد، لینا ہے۔ اور کہیں قرآن یا حدیث یا قول صحابہ یا محاورہ عرب میں توفی بمعنی رفع لینا نہیں ہے۔ کیونکہ جہاں خدا فاعل اور ذی روح مفعول اور فعل توفّی ہو وہاں صرف قبض روح اور جسم بیکار چھوڑ دینا ہے۔ ایسے موقع پر کہیں سوائے قبض روح اور مراد نہیں ہے۔

مولانا تھانوی ۔ جب آیت هو الّذی یتوفکم باللیل (الانعام)۔ میں غیر موت میں (توفّی) کا استعمال ثابت ہے تو اور نظائر کی کیا ضرورت ہے؟ ورنہ مثل اس نظیر کے اور نظائر کے بعد یہ کہا جا سکتا ہے کہ ان سب نظائر کے سوا اور کوئی نظیر بھی ہے؟ بلکہ میں کہتا ہوں کہ بعد اثبات حجت استعمال کے ایک نظیر کی بھی حاجت نہیں ہے اور صحت استعمال لغت سے ثابت ہے۔ توفّی کے معنی، تمام گرفتن حق، لکھا ہے نیز مجمع البحار میں ہے: متوفّیک و رافعک علی التّقدیم و التّاخیر و قد یکون الوفاۃ قبضاً لیس بموت

قادیانی ۔ آیت فیها تحیون و فیها تموتون و منها تخرجون سے صاف مراد ہے کہ انسان زمین پر ہی رہے گا نہ آسمان پر۔ اگر آسمان پر جانا مسیح کا مانا جائے تو یہ آیت مخالف ہے۔

مولانا تھانوی ۔ اگر دلیل حصر بجز تقدیم معمول کے اور کچھ ہے تو ظاہر کرنا چاہیے اور اگر معمول کی تقدیم دلیل ہے تو استدلال غلط ہے کیونکہ تقدیم کے اور فوائد بھی اہل بلاغت نے ذکر کئے ہیں۔ پس اس کی کیا دلیل ہے کہ یہاں حصر کے لئے ہی ممکن ہے اور بلکہ واقعی بھی (یہی) ہے کہ یہاں تقدیم اہتمام شان کے لئے ہے چونکہ مقام ذکر معائنہ حضرت آدم کا ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ تمہارے لئے اجزائے اکل شجرہ میں ملکوت سے بعد (دوری) ہو گیا اور بجائے اس کے زمین

سے تعلق و تلبس ہو گیا۔ پس اس مقام پر مناسب تھا کہ زمین کے ذکر کو مقدم کیا جاتا، حیات میں بھی، موت میں بھی، دوبارہ خروج میں بھی، تاکہ جمیع احوال میں تلبس بالارض مؤکد ہو جائے۔ پس اس کو حصر پر کوئی دلالت نہیں اور قرآن مجید میں ایسی تقدیم بہت مواقع پر ہے قال اللہ تعالیٰ: انّ اللہ بما تعملون بصیر اور ظاہر ہے کہ یہاں حصر کے معنی محض باطل ہیں ورنہ لازم آئے گا کہ اللہ تعالیٰ غیر اعمال مخاطبین پر بصیر نہ ہو۔ نعوذ باللہ۔ پس جب حصر پر کوئی دلیل نہیں پھر حصر پر کسی حکم کو مبنی کرنا کس طرح درست ہوگا؟ بلکہ میں ترقی کر کے کہتا ہوں کہ آیت فیھا تحیو ن ... الخ، میں اگر حصر مانا جاوے تو لازم آتا ہے کہ انسان کی حیات جنت میں بھی نہ ہو کیونکہ جنت زمین سے خارج ہے، حالانکہ اس کا کوئی قائل نہیں ہوسکتا۔

اگر کہا جائے کہ اس حصر سے زمان آخرت مستثنیٰ ہے ہم کہیں گے کہ مکان آخرت بھی مستثنیٰ ہے۔ آسمان مکان آخرت میں داخل ہے۔ پس جو شخص مکان آخرت میں ہو اس کی حیات غیر ارض پر ہوسکتی ہے اور یہی جواب ہے و لکم فی الارض مستقرّ سے استدلال کرنے کا۔ مزید براں یہ ہے کہ اگر فی الارض کی تقدیم حصر کے لئے ہے تو لکم کی تقدیم بھی مفید حصر ہونا چاہیے جس سے یہ لازم آوے گا کہ بجز انسانی اور کوئی مخلوق زمین پر نہیں رہتی، اور بطلان اس کا ظاہر ہے۔

مولانا قادیانی ۔ آیت و اوصانی بالصّلوۃ و الزکوۃ ۔ و کانا یاکلان الطعام ۔ وغیرہ میں صاف ہے کہ انسان بلا غذا نہیں رہ سکتا۔ پس مسیح آسمان پر کس طرح قائم ہو گئے اور زکوۃ آسمان پر کس کو دیتے ہوں گے؟

تھانوی ۔ زکوۃ سے مراد اگر یہی زکوۃ بالمعنی المشہور ہو تب بھی کچھ اشکال نہیں۔ رہا یہ شبہ کہ آسمان پر کس کو دیتے ہوں گے محض، پادر ہوا، ہے کیونکہ زمین پر رہتے بھی یہ حکم ایسا نہیں جو کسی عارض سے ساقط نہ ہو جاوے۔ مثلاً مامور بالزکوۃ کے پاس مال نہ رہے، اب وہ مامور نہ رہے گا اور کوئی امر مانع وجوب پایا جائے وجوب نہ رہے گا۔ پس ہم کہہ سکتے ہیں کہ منجملہ شرائط وجوب زکوۃ یہ بھی ہے کہ وہ شخص زمین پر رہتا ہو اور مالدار ہو، چونکہ حضرت عیسی آسمان پر تشریف لے گئے اور وہاں ان کے پاس مال بھی نہیں اس لئے شرط وجوب مفقود ہوگی۔ پس مشروط یعنی وجوب بھی ساقط ہو گیا۔ پس اوصانی بالزکوۃ کے معنی یہ ہوں گے کہ اوصانی بشرط اجتماع الشرائط و ارتفاع الموانع ۔ جیسا کہ جمیع احکام میں بالاجماع یہی دونوں قیدیں معتبر ہوتی ہیں۔ اور حضرات

انبیاء پر زکوۃ واجب ہونے نہ ہونے کی تحقیق کی حاجت نہیں۔ اگر ان پر واجب نہ ہونا ثابت بھی ہو جاوے تو اوصانی بالزکوۃ کے معنی ہوں گے اوصانی بان آمر امتی بالزکوۃ۔

و یا کلان الطعام سے یہ استدلال کرنا کہ بلا غذا انسان زندہ نہیں رہ سکتا اور اس سے حیات عیسویہ کو آسمان پر ممتنع کہنا نہایت ہی غلطی ہے۔ اس آیت میں صرف ان کے اکل طعام سے ان کے ابطال الوہیت پر استدلال کیا ہے، جس کا عمر بھر میں ایک بار بھی متحقق ہو جانا استدلال کے لئے کافی ہے کیونکہ اکل طعام دلیل احتیاج کی ہے اور وہ دلیل حدوث کی ہے اور وہ نافی ہے وجوب کے، جو الوہیت کے لئے لازم ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ایک بار کے اکل طعام سے بھی حدوث ثابت ہو جاوے گا۔ اور حادث کا واجب بالذات ہونا ممکن ہی نہیں۔ اسلئے ایک فرد بھی اکل طعام کی استدلال کے لئے کافی ہوگی۔ یہ حاصل ہے آیت کا۔

پس مقصود آیت کا جب ایک بار کے اکل طعام سے بھی حاصل ہوسکتا ہے تو دوام پر آیت کی دلالت کہاں ہے؟ جب آیت دوام اکل طعام پر دلالت نہیں کرتی تو ضرورت اکل طعام پر تو کب دلالت کرسکتی ہے۔ جیسا کہ عقلاء پر ظاہر ہے۔ پھر آیت سے امتناع حیات بدون غذا کا حکم کرنا، جو موقوف ہے اثبات ضرورت اکل طعام پر، کب صحیح ہوگا۔ پس یہ دعوی محض غلط ہوا کہ آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ بلا غذا انسان زندہ نہیں رہ سکتا۔ دوسرے کانا دوام کے لئے ضروری الدلالۃ بھی نہیں جیسا کہ اہل عربیت پر ظاہر ہے۔ تیسرے یہ کہ اگر دوام کے لئے مان بھی لیا جائے تو باعتبار زمان ماضی کے اور اس میں زمان سکونت ارض کے اعتبار سے دوام ہوسکتا ہے۔ پس آسمان پر غذا کی ضرورت یا دوام کی کیا دلیل ہے۔

اگر کوئی آیت سے قطع نظر کر کے باعتبار اقتضائے مزاج انسانی کے دعوی کرے کہ بدون غذا کے حیات ممتنع ہے تو جواب دیا جاوے گا کہ یہ ظاہر ہے کہ یہ امتناع عقلی یا شرعی تو ہے نہیں، صرف عادی ہے، سو اللہ تعالی کو ہر طرح کی قدرت ہے، ممکن ہے کہ اللہ تعالی اقتضاء مزاج کو بدل ڈالیں کہ غذا کی حاجت نہ رہے۔ دنیا میں جب ایک ملک سے دوسرے ملک میں جا کر بعض مقتضیات مزاجیہ بدل جاتے ہیں تو آسمان وزمین کے خواص میں تو بہت فرق ہونا ممکن ہے۔ چنانچہ حضرت قتادہ کا قول روح المعانی میں منقول ہے:

رفع اللّٰہ تعالی عیسی فکساہ الریش و .... و قطع عنہ لفظ المطعم والمشرب فطار مع الملائکۃ۔

بلکہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ زمانہ خروج دجال میں اہل ایمان کو کل کو یا بعض کو بجائے غذا کے ذکر اللہ کافی ہو جایا کرے گا۔ مشکوٰۃ ص ۴۷۷ باب العلامات بین یدی الساعۃ ذکر الدجال میں ہے:

قال ﷺ ما یجزیھم ما یجزی اھل السماء من التسبیح و التقدیس

اور اگر بدون غذا کے زندہ رہنا سمجھ میں نہیں آتا تو ہم کہیں گے کہ کیا آسمان پر اللہ تعالیٰ غذا نہیں دے سکتے۔ اگر جنت کے میوے کھلا دیتے ہوں تو کیا مشکل ہے؟

قادیانی۔ مسیح فوت ہو گئے اور جو فوت ہو جاتا ہے وہ پھر واپس نہیں آتا یہ سنت اللہ ہے غیر متغیر و متبدل اور حضرت عزیر کا زندہ ہونا واقعی نہ تھا اور دیگر مردمان کا زندہ ہونا، مراد وہاں موت سے غشی ہے نہ حقیقی موت۔

مولانا تھانوی۔ جن قصص میں مردوں کا زندہ ہونا قرآن مجید میں آیا ہے ان الفاظ کے حقیقی معنی تو یہی ہیں کہ بے جان سے جاندار کر دیئے گئے۔ موت کو غشی پر اور احیاء کو ازالہ غشی پر محمول کرنا مجاز ہے اور ظاہر ہے کہ جب تک حقیقی معنی کے تعذر کی کوئی وجہ نہ ہو اس وقت تک مجاز پر عمل کرنا درست نہیں، لہذا یہ تاویل یقیناً باطل ہے اور اگر بلا دلیل سے ایسے احتمالات کا اعتبار کیا جاوے تو حشر و نشر میں بھی ایسی تاویلیں ہو سکتی ہیں جیسا ملحدین نے کیا ہے۔ پس جیسا ملحدین کے شبہ کو اسی قاعدہ اصالۃً معنی حقیقی سے باطل کیا جاتا ہے تو اسی قاعدہ پر یہاں بھی عمل ضروری ہے کیونکہ دونوں جگہ لفظ احیاء اور اماتت آیا ہے۔ البتہ جہاں کوئی دلیل ترک معنی حقیقی کی ہو وہاں مجاز لینے میں کسی کو کلام نہیں۔ لیکن جہاں کوئی قرینہ مانعہ معنی حقیقی سے نہ ہو وہاں کوئی وجہ نہیں کہ معنی مجازی لئے جاویں۔ اگر یہ کہا جاوے کہ یہاں دلیل قائم ہے معنی حقیقی نہ لینے کی، وہ یہ کہ سنت اللہ جاری ہے کہ مر کر کوئی زندہ نہیں ہوتا و لن تجد لسنۃ اللّٰہ تبدیلاً۔ ہم کہتے ہیں کہ اگر سنت اللّٰہ کی تبدیلی کے یہ معنی ہوں تو پھر قیامت میں مردوں کو زندہ کرنا تو سب سے بڑھ کر سنت اللّٰہ کی تبدیلی ہے کیونکہ اس کی قبل تک تو یہی سنت چلی آتی تھی کہ سب مردہ تھے بلکہ قبل قیام ساعت تو یہ سنت اس قدر پرانی نہیں ہوئی جس قدر قیام ساعت تک پرانی ہو جاوے گی۔ پس اگر اس روز اس سنت اقدم کی تبدیل ہو گی تو اس وقت تو اقدم بھی نہیں ہوئی صرف سنت قدیمہ ہی کے تبدیل ہے۔ جب اقدم میں تبدیل جائز ہے تو قدیمہ میں تو بدرجہ اولی جائز جاننا چاہیے۔ اور لیجئے عالم اہل حق کے نزدیک حادث بالزمان ہی قبل حدوث ایک غیر متناہی مدت

اس عدم پر گذر گئی اور یہ معدوم رکھنا سنت اللہ ہے ۔ پس عالم کو پیدا کر کے اس سنت اللہ کو کیسے بدل دیا گیا ۔ اور پھر پیدا کرنے کے بعد جب اس کا ثبوت مظہر سنت اللہ ہو گیا پھر موت مسلط کر کے اس سنت کو کیسے بدل دیا جاتا ہے ۔ غرض یہ چند بار تبدیل سنت اللہ کیسے واقع ہوا اس پر اگر یوں کہا جائے کہ یہ مجموعہ حالات کا من حیث المجموع سنت اللہ ہے اور اس میں تبدیلی نہیں ہوئی ۔ ہم کہیں گے اسی طرح اکثر مردوں کو دنیا میں زندہ نہ کرنا اور کسی کسی مردے کو زندہ کر دینا یہ مجموعہ بھی سنت اللہ ہے ۔ پس کسی کسی کا زندہ کرنا موجب تبدیل سنت اللہ نہیں ہوا ۔ اصل یہ ہے کہ آیت کے یہ معنی نہیں کہ ہم خود بھی اپنے طریقہ کو نہیں بدلتے بلکہ مطلب یہ ہے کہ کوئی اور شخص اتنی قدرت نہیں رکھتا کہ ہمارے طریقہ کو بدل سکے ۔ جیسے ارشاد ہوا ہے لا مبدّل لکلمات ۔ اور اگر تبدیل کا فاعل اللہ تعالی ہی کو مانا جاوے تو سنت سے مراد سنت قولیہ یعنی وعدہ قولی ہے اس میں وہ خود بھی تبدیل نہیں فرماتے ۔ اور اس تمام تر تقریر کی اس وقت ضرورت ہے جب وفات مسیح کو مان لیا جاوے اور بھی اس میں گنجائش کلام ہے جیسا کہ تفسیر متوفّیک کے ضمن میں معلوم ہوا ہے ۔

قادیانی ۔ مسلم کی حدیث ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس وقت سے سو برس کے اندر جس قدر نفوس زندہ ہیں وہ مر جاویں گے ۔ اگر بقول مسلمانان ، مسیح زندہ بھی تھے تو اس حدیث سے مر گئے ۔

مولانا تھانوی ۔ یہ حدیث اہل ارض کے باب میں ہے نہ کہ اہل سماء کے بارہ میں ۔ چنانچہ حدیث میں علی ظهر الارض ، کی قید صاف مذکور ہے اور اہل ارض میں سے بھی باعتبار اکثر کے فرمایا ہے ورنہ خود ابلیس بھی ایک نفس منفوسہ ہے ، خود اب تک زندہ ہے ۔ مقصود اصلی اس حدیث کا یہ فرمانا ہے کہ ایک صدی کے بعد یہ قرن گزر کر دوسرا قرن لگ جاوے گا اور زمانہ کا نیا رنگ ہو جاوے گا کہ بعض لوگ اس قرن کے زندہ بھی رہیں ، چنانچہ راوی حدیث ابن عمرؓ نے خود یہی تفسیر کی ہے ۔ رواہ البخاری ۔ پس حضرت عیسیٰؑ چونکہ وقت ارشاد اس حدیث کے اہل سماء میں سے ہیں اس لئے وہ اس حدیث میں داخل ہی نہیں ۔ اور اگر زبردستی باعتبار ما کان کے ان کو علی ظهر الارض مانا جاوے تو دوسرا جواب دے دیا جاوے گا کہ یہ حدیث باعتبار اکثر کے ہے ، نہ باعتبار کل کے ۔ اور بعد ان جوابوں کے حیات خضر واصحاب کہف وقصص جن کی تحقیق کی حاجت نہیں کیونکہ یہ سب نظائر ہوں گے اور ہر واقعہ کے لئے اگر نظیر کی ضرورت ہو تو وہ نظیر بھی ایک واقعہ ہوگا ۔ اس قاعدہ کے موافق اور اس کیلئے ایک اور نظیر چاہیے ۔ اس طرح اس میں بھی کلام ہوگا ۔

پس یا تو سلسلہ کہیں ختم نہیں ہوگا تو تسلسل محال لازم آوے گا اور اگر کہیں ختم ہوگا تو وہ واقعہ بلانظیر مان لیا جاوے گا تو وہ قاعدہ غلط ہوگا۔

قادیانی۔ حدیث میں ہے کہ میری امت کی عمر بہت کم ہوگی۔ اگر بقول مولویان مسیح زندہ ہیں تو اس وقت دو ہزار برس کی ان کی عمر ہوگی اور یہ خلاف ہے کیونکہ مسلمان، مسیح کو امتی بھی آنحضرت ﷺ کا مانتے ہیں۔

مولانا تھانوی۔ اس قسم کی حدیثوں میں حضرت عیسیٰؑ داخل نہیں ہو سکتے کیونکہ اس ارشاد کے وقت وہ حضور ﷺ کی امت میں داخل نہیں ہوئے جو اس حدیث میں داخل کئے جاویں۔ اور جب امتی ہو کر تشریف لاویں گے تو بمقتضائے ان احادیث کے معمولی عمر کے بعد وفات فرمائیں گے۔ دوسرے یہ حکم باعتبار اکثر کے ہے کیونکہ بعض روایات میں ما بین ستّین الی سبعین آیا ہے حالانکہ مشاہدہ ہے کہ بعض آدمیوں کی عمر اس مدت سے بہت زیادہ ہوتی ہے۔ بہر حال ان احادیث سے حضرت عیسیٰؑ کی وفات کا اثبات سخت مغالطہ ہے۔

قادیانی۔ نبی کے معنی خبر دہندہ ہے ... باب وحی و نبوت من کل الوجوہ بند نہیں ہوا۔ البتہ نبی صاحب شریعت کا خاتمہ ہے۔ بطور ظلیت محمدی ﷺ کے جزوی نبی اس امت میں ہوتے رہیں گے۔

مولانا تھانوی۔ اس کی تحقیق قبل ازیں (جواب چہارم میں) گذر چکی۔

کرم خان۔ اگر جناب کے پاس انجیل برنباس کی ہووے تو اس میں سنا ہے کہ حضرت مسیح کے زندہ آسمان پر جانے اور پھر آنے اور آنحضرت ﷺ کی پیش گوئی کا ذکر درج ہے، یہ تحریر فرماویں۔

مولانا تھانوی۔ انجیل نہ میرے پاس ہے نہ بعد اقامۃ دلائل شرعیہ اس سے تحقیق کرنے کی حاجت ہے۔

کرم خان۔ آیت: ان اراد ان یھلک المسیح ابن مریم و امّہ و من فی الارض جمیعاً میں صاف حیات مسیح نکلتی ہے۔ مگر لفظ امہ کی کیا توجیہ ہے؟ کیونکہ نزول آیت کے وقت حضرت مریم فوت شدہ تھیں۔

مولانا تھانوی۔ ہمارا مدار استدلال یہ نہیں لہذا اس غرض سے توجیہ کی حاجت نہیں گو تحقیق تفسیر کے مقام میں توجیہ کی جائے جس کا ذکر کرنا یہاں ضروری نہیں۔

کرم خان ۔ سنا ہے محی الدین ابن عربی نے فتوحات مکیہ میں ایک حدیث ابن عمرؓ سے ایک حواری مسیح کا قصہ صعود ونزول مسیح میں لکھا ہے اور وہی روایت کتاب ازالۃ الخفاء حضرت شاہ ولی اللہ میں بھی ہے۔ ان کی صحت تحریر فرمایئے کہ کہاں ہے اور ازالۃ الخفاء میں کیا عبارت ہے اور سنا ہے کہ محی الدین ابن عربی نے اس حدیث کی صحت کشفی طور پر کی ہے۔

مولانا تھانوی ۔ مجھ کو تحقیق نہیں نہ تحقیق کی حاجت۔ فی طلعته الشمس ما نعینیک عن زحل

کرم خان ۔ بوقت وفات جناب سرور کائنات روحی فداہ حضرت عمرؓ نے فرمایا تھا کہ اگر کوئی شخص آنحضرت ﷺ کو مردہ کہے گا میں ماروں گا۔ اور فرماتے تھے کہ محمد ﷺ نہیں مرے بلکہ رفع کما رفع عیسی ۔ یعنی عیسیٰؑ کی طرح زندہ آسمان پر اٹھائے گئے۔ پھر صدیق اکبر نے خطبہ پڑھا اور سمجھایا۔ یہ پورا قصہ کہاں ہے اور یہ الفاظ رفع کما رفع عیسی ، ہیں یا کیا ہیں۔

مولانا تھانوی ۔ یہ الفاظ مجھ کو یاد نہیں۔ اگر ہوں تو تشبیہ مطلق رفع میں ہے گو مشبہ میں رفع روحانی ہو اور مشبہ بہ میں رفع جسمانی مع الروح ہو۔ صحت تشبیہ کیلئے ادنی مشارکت کافی ہے البتہ بخاری میں یہ الفاظ پیش نظر ہیں و لیبعثنه اللّٰه سواس میں کوئی امر قابل بحث ہی نہیں

کرم خان ۔ حضرت مہدی کا بعد اختلاف اس کے کہ وہ بنی ہاشم سے ہوں گے یا کسی اور قوم سے، قول فیصل اور اکثر کیا ہے۔

مولانا تھانوی ۔ احادیث میں امام مہدی کی نسبت من اهل بیتی و من عترتی و من اولاد فاطمة منصوص ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ وہ بنی ہاشم سے ہیں۔

کرم خان ۔ مرزا: لا مهدی الّا عیسی ، و امامکم منکم ، کی احادیث سے کہتا ہے کہ مہدی کوئی نہیں ہوگا فقط مسیح ہوگا چنانچہ میں مسیح ہوں۔ اس کی کیا توجیہ ہے ۔

مولانا قادیانی ۔ چونکہ احادیث سے قطعاً تغائر وتمائز حضرت عیسی وحضرت مہدی کا ثابت ہے اور نیز اجماع اس پر منعقد ہے اسلئے حدیث لا مهدی الّا عیسی ضعیف و نا قابل حجت ہے، صحیح ہوتی تو تب بھی ماول ہے۔ علماء نے چند تاویلیں ذکر کی ہیں جو مناسب معلوم ہو اختیار کر لینا جائز ہے۔ میرے نزدیک توجیہ حدیث کی یہ ہے کہ یہ ترکیب مستعمل ہوتی ہے کمال تشابہ کیلئے ۔ پس مطلب یہ ہے کہ ان دونوں بزرگوں میں باعتبار صفات کمال کے ایسا تشابہ ہوگا کہ گویا مہدی عین عیسی ہیں جیسا کسی کا شعر ہے :

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جان شدی
تا کس نہ گوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری

اور امامکم منکم میں امام سے مراد حضرت مہدی ہیں اور اس سے قبل اس حدیث میں یہ ہے کہ کیف انتم اذا نزل ابن مریم فیکم۔ ،اور اما مکم منکم مبتداء خبر مل کر حال واقع ہوگا۔ اس میں تو کوئی وجہ شبہ اتحاد کی بھی نہیں بلکہ مطلب صاف ہے کہ عیسی ایسی حالت میں آویں گے جب کہ تم میں مہدی بھی موجود ہوں گے۔ غرض کسی حدیث سے دونوں کا ایک ہونا ثابت نہیں۔ رہا اپنی نسبت دعوی کرنا، اس کے متعلق خاتمہ ملاحظہ کیا جائے۔

کرم خان۔ بخاری شریف میں عامر بن فہیرہ کا بئر معونہ کے دن مقتول ہونے کے بعد بجسد عنصری آسمان پر اٹھ جانا درج ہے۔ ایک کتاب میں دیکھا ہے۔ امید ہے کہ اس کی صحت باب بخاری وغیرہ سے پتہ دیں اور یہ بھی ثبوت دیں کہ انسان کا آسمان پر جانا ممکن ہے یا نہیں۔ کتاب شرح الصدور صفحہ ۱۷۴ کا حوالہ بھی لکھا ہے بابت؟؟ بن عدی کے۔

مولانا تھانوی۔ بخاری جلد ثانی ص ۵۸۷ میں اس قصہ کے یہ الفاظ ہیں۔

قال لقد رأیته بعد ما قتل رفع الی السّماء حتّی انی لا نظر الی السّماء بینه و بین الارض ثمّ وضع

اس میں رفع مع الجسم کی تصریح ہے۔ اور شرح الصدور میرے پاس نہیں ہے نہ اس میں تحقیق کرنے کی حاجت، اور ممکنات کے ثبوت کا قاعدہ وطریقہ قبل ازیں (جواب ہفتم میں) مذکور ہو چکا ہے۔ اور استحالہ کسی دلیل سے ثابت نہیں۔

کرم خان۔ اور ایک امر یہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے حضرت مسیحؑ اور حضرت حسینؓ و علیؓ کے اوپر طعن و تشنیع بہت کیا ہے اور آخر میں یہ فقرہ لکھ دیتا ہے کہ میں نے تو اپنے عیسیؑ کو جو نبی تھے یا حضرت حسینؓ و علیؓ کو جو ہمارے ہیں، نہیں کہا ہے بلکہ عیسائیوں کے مسیح کو جس نے خدائی کا دعوی کیا ہے اور جس کا قرآن میں ذکر نہیں ہے کہا ہے اور شیعوں کے حسین اور علی کو کہا ہے۔ چونکہ عیسائیوں نے ہمارے حضرت کو اور شیعوں نے ہمارے خلفائے ثلاثہ کو بہت برا کہا ہے اس وجہ سے ہم نے بھی ان کے مسلّمہ وموضوعہ بصفات موصوفہ بخیال ان کے، کو کہا ہے۔ آیا ایسا پیرایہ اور حیلہ کر کے حضرت حسین، مسیح اور علی پر کسی قدر حملہ جائز ہے؟ یا قطعی ناجائز ہے۔ اگر کوئی الزام ان پر دیا جائے تو اس کی کیا صورت ہے۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ عیسائیوں کے مقابلہ میں بحق مسیح علمائے

سلف و خلف نے ایسا حملہ کیا ہے اور علمائے اہل سنت نے بمقابلہ شیعان کے برتاؤ کیا ہے۔ یہ کہاں تک صحیح ہے۔

مولانا تھانوی۔ گومناظرین کی ایسی عادت ہے مگر قرآن مجید کی ایک آیت دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ امر قبیح ہے۔ وہ آیت یہ ہے: لقد سمع اللّٰہ قول الّذین قالوا انّ اللّٰہ فقیر و نحن اغنیاء ۔(آل عمران: ۱۸۱)۔

اس کا شان نزول مفسرین میں مشہور ہے کہ حضور ﷺ نے صدقات کی ترغیب فرمائی تھی جس پر یہود نے یہ بات کہی۔ یہ یقینی ہے کہ ان کا یہ عقیدہ نہ تھا بلکہ محض الزام کے طور پر کہا تھا کہ حضور ﷺ کی ترغیب سے (نعوذ باللہ) اللہ تعالیٰ کا حاجت مند ہونا لازم آتا ہے۔ مگر انہوں نے اس قضیہ شرطیہ کو صورۃ حملیہ میں کہا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی تقبیح فرمائی۔ گو اس کا بطور قضیہ شرطیہ کے کہنا بھی وجہ لزوم تکذیب حضور ﷺ کے قابل تقبیح ہے مگر اس مقام پر اس کا ذکر نہیں فرمایا صرف امر اول کی تقبیح پر اکتفاء فرمایا۔ اس سے معلوم ہوا کہ اس طرح کا پیرایہ قبیح ہے۔ اگر کسی نے ایسا کیا، تو اس کی تاویل کریں گے کہ مقصود الزام ہے اور کہیں گے کہ انہوں نے آیت میں غور نہیں کیا ہوگا۔ اور خاص کر جب یہ کہنا مخالفین کی زبان سے اپنے بزرگوں کو برا بھلا کہنے کا سبب بن جاوے، اس صورت میں تو دوسری وجہ بھی ممنوع ہونے کی پائی جاوے گی۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: و لا تسبّو الّذین یدعون من دون اللّٰہ فیسبّوا اللّٰہ عدواً بغیر علم ..(انعام): اور سلف کے کلام میں ایسے عنوانات نظر سے نہیں گذرے۔

کرم خان۔ چونکہ بعض اوقات بعض مسلمان کہہ دیا کرتے ہیں کہ مرزا کلمہ گو ہے اور اس کو برا نہ کہو اور خاص کر صوفی المشرب میں تو برا کسی کو کہنا ہی نہیں آیا ہے۔ اس میں حضور کی کیا رائے ہے؟ کیونکہ مرزا مدعی نبوت و رسالت و مہدویت و مسیحیت وغیرہ ہے اور ظاہراً مرزا اہانت انبیاء و علماء کی کرتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ پس ایسے شخص کی نسبت کیا حکم ہے۔ علماء کی مواہیر اس کے ضال و مضل و بعض مکفر وغیرہ ثبت ہیں۔

مولانا تھانوی۔ بلاضرورت تو کسی کو برا بھلا کہنا واقعی برا ہے گو وہ شخص برا ہی کیوں نہ ہو لیکن جب بندگان خدا کے دین اور عقیدہ کی حفاظت مقصود ہو ایسے وقت واجب ہے کہ جس شخص کی وجہ سے دین میں فتنہ ہوتا ہو اس کی غلطیوں کو مسلمانوں پر ظاہر کرے۔ البتہ سبّ و شتم فضول حرکت ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں؛ ولا تجادلوا اھل الکتاب الّا بالّتی ھی احسن (عنکبوت:

۴۶) پھر اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: و قل لّعبادی یقولوا الّتی ھی ا حسن ۔ انّ الشّیطان ینزغ بینهم ۔(بنی اسرائیل :۵۳)

اب ہم اس مقام پر مناسب سمجھتے ہیں کہ مرزا قادیانی کی بعض عبارات مع حوالہ نقل کریں ۔ ناظرین اگر اہل علم وفہم ہیں تو خود، ورنہ علماء محققین کے روبرو ان کو پیش کر کے تحقیق کر لیں کہ ایسے اقوال کا شریعت میں کیا اثر اور قائل کا کیا حکم ہے؟

۱۔ ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو، اس سے بہتر غلام احمد ہے ۔(دافع البلاء۔ص۲۰)

۲۔اب یہ بات قطعی اور یقینی طور پر ثابت ہو چکی ہے کہ حضرت مسیح بن مریم باذن وحکم الٰہی الیسع نبی کی طرح اس عمل الترب میں کمال رکھتے تھے ۔گو الیسع کے درجہ کاملہ سے کم رہے تھے ... اگر یہ عاجز اس عمل الترب کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو خدائے تعالیٰ کے فضل وتوفیق سے امید قوی رکھتا تھا کہ ان اعجوبہ نمائیوں میں حضرت مسیح ابن مریم سے کم نہ تھا.... جو شخص اپنے تئیں اس مشغولی میں ڈالے اور جسمانی مرضوں کی رفع دفع کرنے کیلئے اپنی دلی و دماغی طاقتوں کو خرچ کرتا رہے وہ اپنی ان روحانی تاثیروں میں جو روح پر اثر ڈال کر روحانی بیماریوں کو دور کرتی ہیں بہت ضعیف اور نکما ہو جاتا ہے اور امر تنویر باطن اور تزکیہ نفوس کا جو اصل مقصد ہے اس کے ہاتھ سے بہت کم انجام پذیر ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ گو حضرت مسیح جسمانی بیماریوں کو اس عمل کے ذریعہ سے اچھا کرتے رہے مگر ہدایت اور توحید اور دینی استقامتوں کی کامل طور پر دلوں میں قائم کرنے کے بارہ میں ان کی کاروائیوں کا نمبر ایسا کم درجہ کا رہا کہ قریب قریب ناکام کے رہے ۔ (ازالہ اوہام۔ص ۳۰۸)

اور ازالہ اوہام صفحہ۳ پر لکھا ہے کہ :

میں سچ سچ کہتا ہوں کہ مسیح کے ہاتھ سے زندہ ہونے والے مر گئے مگر جو شخص میرے ہاتھ سے جام پیئے گا جو مجھے دیا گیا ہے وہ ہرگز نہیں مرے گا۔

اور بھی اس قسم کے اقوال ہیں جو ان کے اور ان کے مریدوں کی تالیفات میں نظر پڑتے ہیں ۔ اللهم اعذنا من کل قول او عمل لا یرضیک ۔

 کرم خان ۔حضرت الیاسؑ یعنی ادریسؑ کے نزول کا صحیح حوالہ تحریر فرمائیں۔

 مولانا تھانوی ۔ چونکہ ہمارا مدار استدلال نہیں اس لئے کچھ حاجت نہیں۔

کرم خان ۔ اور حضرت عزیرؑ کے دوبارہ شہر میں آنے کا اور توریت پھر لکھنے یا صحیح کرنے کا قصہ جو مشہور ہے اس کا پتہ صحیح کیا ہے۔

مولانا تھانوی۔ قرآن مجید میں بعد قصہ مناظرہ حضرت ابراہیم کے ایک قصہ مذکور ہے جس میں صاحب قصہ کا مرجانا پھر بعد سو برس کے زندہ ہونا صراحۃً مذکور ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ صاحب قصہ حضرت عزیزؑ ہیں۔ غرض صاحب قصہ کوئی ہو، حیات بعد موت ثابت ہے اور حفظ توریت وغیرہ کے قصہ کی تحقیق کی حاجت نہیں۔

کرم خان ۔ اگر کسی مردہ کا زندہ ہونا کسی اولیاء اللہ سے بصحت کتاب معتبر ہو تو تحریر فرمائیں

مولانا تھانوی ۔ کچھ حاجت نہیں۔

سوالات کا جواب دینے کے بعد خاتمہ میں مولانا تھانوی لکھتے ہیں:

جاننا چاہیے کہ جمہور اہل اسلام کا عقیدہ مشترکہ اس باب میں صرف اس قدر ہے کہ حضرت عیسی مع الجسم مرفوع الی السماء ہوئے اور پھر مع الجسم آسمان سے نزول فرمائیں گے، مثل دیگر اموات کے میت ومقبور نہیں ہوئے۔ اب اس رفع ونزول کے درمیان کی حالت کو کوئی شخص خواہ حیات کہے یا موت کہے یا حیات بعد الموت کہے، اس کو اختیار ہے، کوئی شق اصل مدعا میں قادح نہیں۔ اس بنا پر اگر آیات متضمنہ لفظ توفّی و خلت وغیرہ کو معنی موت پر بھی محمول کر لیا جائے تو مدعائے مذکور میں مضر نہیں۔ چنانچہ چند جگہ بضمن اجوبہ اسئلہ میں اس کا مذکور ہو چکا ہے۔ اس حالت کو یا اصطلاحی طور پر موت کہا جائے گا یا تشبیہ کے طور پر جیسا کہ بعض مفسرین نے توفّی کے معنی میں لکھا ہے: السّابع انّی متوفّیک ای اجعلک کالمتوفّی لانّہ اذا رفع الی السّماء وانقطع خبرہ عن الارض کان کالمتوفی ۔ کبیر۔

اور حاصل دعوی مرزا غلام احمد قادیانی کا دو امر ہیں۔ ایک دعوی مسیح ہونے کا۔ دوسری دعوی مہدی ہونے کا۔ اور ان دونوں دعووں پر دو دلیلیں قائم کرتے ہیں۔ ایک تفصیلی دوسری اجمالی تفصیلی دلیل دونوں دعووں پر جدا جدا اس طرح ہے کہ دعوی اولی کی بنا یہ مقدمات ہیں:

نمبر ۱۔ حضرت عیسیٰؑ کا انتقال ہو گیا۔ ۲۔ بعد وفاۃ پھر کوئی زندہ نہیں ہو سکتا۔ ۳۔ پس احادیث نزول میں عیسی مجازی مراد ہے اور وہ میں ہوں۔

میں کہتا ہوں کہ مقدمہ اولی میں اگر وفات سے مراد مع دفن الجسم فی الارض ہے تو بوجہ مخالف ہونے ظواہر آیات ونصوص حدیث ومحکم اجماع کے غلط ہے جیسا کہ بضمن اجوبہ مذکور

بیان کیا گیا۔ اور اگر مطلق وفات ہے تو مضر نہیں کیونکہ مطلق وفات اور رفع الجسم الی السماء میں منافات نہیں۔ جیسا کہ اوپر ذکر ہو چکا۔

اور مقدمہ ثانیہ میں اگر مراد امتناع سے امتناع عادی ہے تو جمہور کو مضر نہیں کیونکہ دلائل یقینیہ سے وقوع خوارق عادات کا ثابت ہے اور اگر امتناع عقلی یا شرعی ہے تو غلط ہے۔ یہ بھی بضمن اجوبہ گزر چکا ہے۔

مقدمہ ثالثہ مبنی ہے پہلے دو مقدموں پر۔ ان کے انہدام سے یہ بھی منہدم ہو گیا۔ پھر علی سبیل التنزل کہا جاتا ہے کہ اگر بفرض محال عیسی مجازی ہی مراد لیا جائے تب بھی تعیین مدعا کی کیا دلیل ہے کہ میں ہی ہوں، ممکن ہے کہ کوئی اور شخص ہو۔ رہا تشابہ صفات کا، سو ایسی تاویلات بعیدہ سے تو سینکڑوں آدمی مرزا غلام احمد قادیانی سے بڑھ کر حضرت عیسیٰؑ کے ساتھ مشارکت صفاتی رکھنے والے نکل سکتے ہیں اور اگر تعیین پر بعض مکاشفات سے استدلال کیا جائے جیسا کہ تحفہ گولڑویہ میں نقل کیا ہے تو بعد تسلیم صحت روایت اور ان صاحبوں کے صاحب کشف صحیح ہونے اور اس کشف میں غلطی نہ ہونے کے ان مکاشفات کو بوجہ مخالف دلایل شرعیہ کے تاویلات مناسب سے ماول کیا جائے گا۔

رہا دوسرا دعوی، تو اس کی بنا دو مقدموں پر ہے: ۱۔ مہدی و عیسی ایک ہیں۔ ۲۔ میں مسیح ہوں نتیجہ نکلا کہ میں ہی مہدی ہوں۔

میں کہتا ہوں کہ مقدمہ ثانیہ میں دعوی اولی ہے جس کا ابطال ابھی ہو چکا ہے اور مقدمہ اولی اس لئے صحیح نہیں کہ احادیث سے صاف دونوں کا جدا جدا ہونا صریحاً ثابت ہوتا ہے اور تاویل حدیث کی اوپر مذکور ہو چکی اور اگر نفی تغائر میں المسیح والمہدی کیلئے احادیث وارد فی حق المہدی کا انکار کیا جائے جیسا بعضوں کو مقدمہ ابن خلدون سے شبہ پڑ گیا ہے تو اس کے جواب میں احقر کی ایک تحریر ملاحظہ فرمائی جائے جس کو مہتمم مطبع آسی مدراسی لکھنو اپنے جریدہ البیان میں شائع کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔

غرض کہ جب دونوں مقدمے بھی ثابت نہ ہوئے، دوسرا مدعا بھی ثابت نہ ہوا۔

اور اگر اجتماع کسوف وخسوف سے ماہ رمضان میں جو کئی سال ہوئے واقع ہوا تھا اس مدعا میں سہارا ڈھونڈا جائے تو اول تو اس میں بھی کلام ہوسکتا ہے کہ تعیین کی کیا دلیل ہے۔ ممکن ہے کہ یہ علامت قرب خروج مہدی اصلی کی ہو اور بعد چندے متحقق ہو جائے۔ دوسرے یہ کہ حدیث

میں جس کیفیت سے خسوف وکسوف کے اجتماع کی خبر آئی ہے بعد قطع نظر ضعف حدیث کے وہ اجتماع ابھی واقع بھی نہیں ہوا۔ دارقطنی میں وہ حدیث یوں مروی ہے:

روی الدارقطنی من طریق عمرو بن..عن جا بر عن محمدعن علی قال ان لمهد ینا آ یتین لم یکو نا منذ خلق اللّٰه السما وا ت و الارض الکسف القمر لاول لیلة من ر مضان و تنکسف الشمس فی النصف منه و لم یکو نا منه خلق اللّٰه السما وا ت وا لا ر ض۔

یعنی رمضان کی پہلی تاریخ چاند گہن ہوگا اور نصف ماہ پر سورج گہن ہوگا۔ حاصل یہ کہ دونوں خلاف قاعدہ ہیئت ہوں گے اور جو کسوف وخسوف رمضان میں ہو چکا ہے وہ قواعد ہیئت کے موافق تھا اور اس حدیث دارقطنی میں یہ تاویل کی کہ اول لیلہ سے مراد اول تواریخ خسوف قمر ہے نہ خود اول تاریخ رمضان کی۔ اس تاویل کو خود الفاظ حدیث لا وّل لیلة من رمضان۔ صراحۃً رد کرتے ہیں کیونکہ عبارت مذکور کا ترجمہ (یعنی رمضان کی اول شب) جو شخص سنے گا وہ یقیناً اس تاویل کو باطل سمجھے گا اور تاویل مذکور پر اس سے استناد کرنا کہ پہلی شب کے چاند کو قمر نہیں کہہ سکتے محض ضعیف ہے اور قیام قرینہ تعذر معنی حقیقی کے استعمال فی المعنی المجازی کے امتناع کی کیا دلیل ہے؟ اور قرینہ یہاں وہی حدیث کی عبارت مذکور ہے جیسا ابھی بیان ہوا ہے اور خود قرآن مجید میں بالمعنی العام وارد ہے قال تعالیٰ: و القمر قدّر ناہ منازل حتّی عاد کالعر جون القدیم۔

دوسری جگہ فرمایا: و قدّر منازل لتعلموا عدد السّنین و الحسا ب

اور ظاہر اور یقینی ہے کہ سیر منازل کا آلہ حساب بن جانا اول ہی شب سے شروع ہو جاتا ہے۔ باوجود اس کے پھر اس حالت میں بھی اس کو قمر ہی کہا گیا۔

زمخشری کہ لغت وعربیت میں مسلّم و ماہر ہیں، تفسیر میں لکھتے ہیں:

و ھی ثما نیة و عشرون منزلاً ینزل القمر کل لیلة فی وا حدٍ منها لا یتنئطاہ و لا یتقا صر عنه علی تقدیر مسؤلاً یتفاوت یسیر فیها من لیلة المستبل الی الثما نیة و العشرین ثم یستر لیلتین او لیلة اذا نقض الشهر

اس لیلة المستبل کی تصریح اس عموم کی مؤید ہو رہی ہے۔ اس طرح حدیث مذکور میں احتمال قرب ظہور پر یہ استبعاد کہ علامت تو اب ہو اور ذی علامت ایک صدی بعد ہو اور اس

احتمال کو بے مزگی قرار دینا بھی عجیب ہے۔ اولاً ایک صدی کا فصل لازم نہیں آتا ممکن ہے کہ اسی صدی میں اس کا وقوع ہو جائے۔ رہا صدی کے شروع پر ہونا، سو اول تو اس پر کوئی حجۃ تو یہ نہیں، دوسری نصف سے پہلے پہلے شروع ہی کے حکم میں ہے۔ ثانیاً اگر اس سے زیادہ بھی فصل ہو تو مضر نہیں اور علامت ہونے میں مخل نہیں۔ احادیث میں قیامت کی جو علامات آئی ہیں اس میں بہت سی علامتیں گذر چکیں اور قیامت اب تک نہیں آئی چنانچہ اہل علم پر مخفی نہیں۔

اب بعد تقریر عدم الاثبات کے اثبات العدم کے لئے کہتا ہوں کہ جو شخص خالی الذہن ہو کر ان احادیث کو جو حضرت مسیح اور حضرت مہدی کی شان میں وارد ہیں یا اگر اصل احادیث نہ سمجھ سکے تو ترجمہ مشکوۃ میں ان ابواب کو فہرست میں صفحہ نکال کر ان کا ترجمہ دیکھے گا، وہ یقین کے ساتھ سمجھ لے گا اور اس کے نزدیک کا زمانہ متیقن ہو جائے گا کہ ابھی تک ان صفات و علامات کا مصداق ظاہر نہیں ہوا اور کھینچ تان کر کسی کا مصداق بن جانا یا بنا دینا تو تمام شریعت مطہرہ سے امن و اطمینان اٹھائے دیتا ہے کیونکہ اس قسم کے احتمالات تو نصوص صلوۃ وزکوۃ میں بھی پیدا ہو سکتے ہیں اور ملاحدہ نے نکالے بھی ہیں۔ پھر کوئی وجہ نہیں کہ اعمال میں تو ان احتمالات کو فاسد باطل قرار دیا جائے اور عقاید میں ان کو صحیح و حق سمجھا جاوے۔ مقتضا تدین وتقوی کا تو یہ ہے کہ غرض نفسانی وہوا پرستی کو چھوڑ کر حق طلبی سے کتاب وسنت کو دیکھ کر عقاید واعمالمیں ان کا اتباع کیا جائے۔ ورنہ غلبہ ہوائے نفسانی سے حق ہرگز واضح نہیں ہوتا۔

یہ کلام تو ان کی تفصیلی دلیل میں اور اجمالی دلیل اپنے سب دعووں پر یہ پیش فرماتے ہیں کہ اگر میں (مرزا قادیانی) کاذب ہوتا تو اب تک ہلاک کر دیا جاتا، اور اس باب میں اس آیت سے استدلال کرتے ہیں:

و لو تقوّل علینا بعض الاقاویل۔ لاخذنا منه بالیمین۔ ثمّ لقطعنا منه الوتین۔ فما منکم من احدٍ عنه حاجزین۔(الحاقہ)۔

میں کہتا ہوں کہ اس آیت میں اگر مراد مطلق تقول ہے تو تمام کفار اپنے کفر وشرک میں متقول علی اللہ ہیں اور قرآن مجید میں بھی ان کو متقول علی اللہ کہا گیا ہے جیسا کہ اللہ نے فرمایا:

واذا فعلوا فاحشة قالوا وجدنا علیها آباءنا والله امرنا بها۔ قل ان اللّٰه لا یأمر بالفحشاء۔ اتقولون علی اللّٰه ما لا تعلمون (اعراف)

جیسے کہ اور آیات میں بھی ہے کہ حالانکہ بہتیرے ان میں ہلاک نہیں ہوتے بلکہ ان کی

شان میں جا بجا اس قسم کی آیتیں فرمائی گئی ہیں۔

سنستدرجهم من حيث لا يعلمون ۔ و املی لهم۔ ان کیدی متین۔(قلم)۔

اور: قل من کان فی الضلالة فليمدد له الرحمن مداً ۔(مریم:۷۵)

پس یہ تو یقیناً ثابت ہو گیا کہ مطلق تقوّل مراد نہیں کوئی خاص تقول ہے، پھر یہ کہ وہ خاص کیا ہے؟ سو ظاہر ہے کہ جس دعوی کے باب میں یہ آیت قرآنی ہے یعنی نبوت کا دعوی جو حضور نے کیا اور جس حالت میں یہ نازل ہوئی ہے یعنی اس وقت شرائع کی تکمیل نہ ہوئی تھی اور اس لئے دلائل شرعیہ سے ایسے امور میں اتمام حجت نہ ہوسکتی تھی۔ ایسا ہی دعوی اور اسی حالت کا مراد ہے۔ پس حاصل آیت یہ ہوا کہ جو شخص ایسے وقت میں کہ اور حجج شرعیہ سے لوگوں کا التباس رفع نہ ہوسکے نبوت بالمعنی الشرعی کا دعوی کرے وہ بمقتضائے حکمت و رحمت خداوندی کہ خلق گمراہ ہو ضرور ہلاک کیا جاوے گا۔ سو اب اگر کوئی شخص تقوّل کرے اول تو وہ نبوت کا دعوی نہیں اور اگر بالفرض کوئی ایسا بھی کرے تو بوجہ تکمیل اصول فروع شرعیہ کے اس پر بھی احتجاج ہوسکتا ہے، اور لوگوں کو بھی بوجہ وضوح دلائل شرعیہ کے التباس واشتباہ واقع نہیں ہوسکتا۔ پس ایسا تقوّل مستلزم اہلاک نہیں ہے ۔ جب اہلاک لازم ہی نہیں تو اس کی نفی سے تقوّل کی نفی پر استدلال کرنا باطل ہے۔ پس یہ اجمالی دلیل بھی باطل ہوگئی۔

یہ ملخص ہے مکالمہ فما بین مرزا غلام احمد قادیانی و جمہور کا۔ احقر کے نزدیک منشاء ان کے خیالات کا فساد قوۃ متخیلہ ہے جو اس باب میں ہو گیا ہے۔ جس کا سبب گاہے طولِ خلوت بھی ہو جاتا ہے اور گاہے اس میں کشف بھی ہونے لگتا ہے جیسا شرح اسباب وغیرہ میں مذکور ہے۔ اگر اس سے زیادہ تفصیل دیکھنے کا شوق ہو تو دوسرے اہل علم کی تصانیف جو اس باب میں لکھی گئی ہیں جیسے سیف چشتیائی، وعصائے موسی وصحیفہ وغیرہ کا مطالعہ کیا جائے۔ اور امید تو اللہ سے یہ ہے کہ طالب حق .. انصاف کے لئے یہ مختصر اوراق ہی انشاء اللہ کافی شافی ہیں اور سخن پرور کیلئے تو ہزاروں دفتر بھی غیر وافی ہیں ولیکن: هذا آخر ما اردنا ايراده وكان هذا التحرير تمامه فی يوم عرفه من ۱۳۲۰ھ و جمع اسبابه الضرورية قبله يوم الترويه وصلّى اللّه تعالى على خير خلقه محمد و آله واصحابه اجمعين۔

(براہین پنجم جلد ۵ ص ۳۷۱ تا ۴۱۰۔ جواب شبہات الخطاب الملیح فی تحقیق المہدی والمسیح۔ جو بقول مرزا صاحب، مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کے خرافات کا مجموعہ ہے)

# السوء العقاب
# علی المسیح الکذا ب

## (جھوٹے مسیح پر وبال اور عذاب)

امرتسر میں ایک استفتاء علماء کے سامنے پیش ہوا جس میں مستفتی نے ظاہر کیا تھا کہ:

ایک شخص نے درآنحالیکہ مسلمان تھا، ایک مسلمہ سے نکاح کیا۔ زوجین ایک عرصہ تک باہم معاشرت کرتے رہے۔ اولاد بھی ہوئی۔ اب کسی قدر عرصہ سے شخص مذکور مرزا قادیانی کے مریدوں میں منسلک ہوکر صبغ عقاید کفریہ مرزائیہ سے مصطبغ ہوکر علی رؤس الاشہاد ضروریات دین سے انکار کرتا رہتا ہے۔ سو مطلوب عن الاظہار یہ ہے کہ شخص مذکور شرعاً مرتد ہو چکا اور اس کی منکوحہ اس کی زوجیت سے علیحدہ ہو چکی اور منکوحہ مذکورہ کا کل مہر معجّل، مؤجل مرتد مذکور کے ذمہ ہے۔ اولاد صغار اپنے والد مرتد کی ولایت سے نکل چکی یا نہ؟

مفتیان امرتسر نے اس پر جو کچھ لکھا تھا اس کا خلاصہ یہ ہے:

۱۔ شخص مذکور بباعث آنکہ ہم عقیدہ مرزا کا ہے جو باتفاق علمائے دین کافر ہے، مرتد ہو چکا، منکوحہ زوجیت سے علیحدہ ہو چکی، کل مہر بذمہ مرتد واجب الادا ہو چکا۔ مرتد کو اپنی اولاد صغار پر ولایت نہیں۔ (مولانا) ابومحمد زبیر غلام رسول حنفی قاسمی۔

۲۔ شک نہیں کہ مرزا قادیانی اپنے آپ کو رسول اللہ، نبی اللہ کہتا ہے۔ اور اس کے مرید اس کو نبی مرسل جانتے ہیں اور دعوی نبوت کا بعد رسول اللہ ﷺ کے بالاجماع کفر ہے۔ جب اس طائفے کا ارتداد ثابت ہوا پس مسلمہ ایسے شخص کے نکاح سے خارج ہوگئی ہے، عورت کو مہر ملنا ضروری ہے اور اولاد کی ولایت بھی ماں کا حق ہے۔ (مولانا) عبدالجبار بن عبداللہ الغزنوی

۳۔ لا شک فی ارتداد من نسب المسمریزم الّذی ہو من اقسام السحر الی

الانبیاء و اھان روح اللّٰہ عیسی بن مریم و ادعی النّبوّۃ وغیرھا من الکفریات کالمرزا فنکاح المسلمۃ لا شک فی فسخہ لکن لھا مھر و الاولاد الصغائر ۔ (مولانا) ابوالحسن غلام مصطفیٰ ۔ (بے شک جو شخص جادو کی قسم مسمریزم کو انبیاء کی طرف منسوب کرے اور حضرت عیسی کی توہین کرے اور نبوت کا دعوی وغیرہ کفریات کا ارتکاب کرے، جیسے مرزا قادیانی، تو اس کے مرتد ہونے میں کیا شک ہے۔ تو مسلمان عورت کا اس سے نکاح بلا شک فسخ ہو جائے گا لیکن اس مسلمان عورت کو مہر و اولاد کا استحقاق ہے)

۴ ۔ شک نہیں کہ مرزا کے معتقدات کا معتقد مرتد ہے۔ نکاح فسخ ہوا۔ اولاد عورت کو دی جائے گی عورت کامل مہر لے سکتی ہے۔ (مولانا) ابومحمد یوسف غلام محی الدین ۔

۵ ۔ آنچہ علمائے کرام از عرب و ہند و پنجاب در تکفیر مرزا قادیانی و معتقدان وے فتوی دادہ اند ثابت و صحیح است قادیانی خود را نبی و مرسل یزدانی قرار مید ہد، و توہین و تحقیر انبیا علھم السلام و انکار معجزات شیوہ اوست کہ تحریرانش پر ظاہر است (نقل عبارات ازالہ رسائل مرزا است) ۔ (مولانا) محمد عبدالغنی واعظ (عرب و ہند و پنجاب کے علماء نے مرزا قادیانی اور اس کے معتقدین کی تکفیر کا جو فتوی دیا ہے وہ صحیح و ثابت ہے۔ مرزا قادیانی اپنے کو نبی و رسول یزدانی قرار دیتا ہے اور انبیاء کی توہین و تحقیر کرنا اور معجزات کا انکار کرنا اس کا شیوہ ہے جیسا کہ اس کی تحریروں سے ظاہر ہے، (یہ عبارات ازالہ اوہام میں منقول ہیں)

۶ ۔ (مولانا) خدا بخش امام مسجد خیر الدین

۷ ۔ شک نہیں کہ مرزا قادیانی مدعی نبوت و رسالت ہے (بعد نقل عبارات کثیرہ ازالہ اوہام وغیرہ تحریرات مرزا کے کہا ہے) پس ایسا شخص کافر تو کیا میرا وجدان یہی کہتا ہے کہ اس کو خدا پر بھی ایمان نہیں ۔ (مولانا) ابوالوفاء ثناء اللہ کفاہ اللہ مصنف تفسیر ثنائی امرتسری ۔

۸ ۔ قادیانی کی کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو ضروریات دین سے انکار ہے نیز دعوی رسالت کا بھی چنانچہ (ایک غلطی کا ازالہ میں) اس نے صراحۃً لکھا ہے کہ میں رسول ہوں ۔ لہذا غلام احمد اور اس کے معتقدین بھی کافر بلکہ اکفر ہوئے ۔ مرتد کا نکاح فسخ ہو جاتا ہے اولاد صغار والد کے حق سے نکل جاتی ہے، پس مرزائی مرتد سے اولاد لے لینی چاہیے اور مہر معجّل اور مؤجل لے کر عورت کو اس سے علیحدہ کرنا چاہیے ۔ (مولانا) ابوتراب محمد عبدالحق بازار صابونیاں

۹ ۔ مرزائی مرتد ہیں اور انبیاء علیھم السلام کے منکر ۔ معجزات کو مسمریزم تحریر کیا ہے، مرزا کافر ہے

مرزا سے جو دوست ہو یا اس کے دوست سے دوست وہ بھی کافر مرتد ہے۔ صاحبزادہ سید ظہور الحسن قادری فاضلی سجادہ نشین حضرات سادات جیلانی بٹالہ۔

۱۰۔ آنحضرت ﷺ کے بعد نبوت و رسالت کا دعوی اور ضروریات دین سے انکار بے شک کفر و ارتداد ہے۔ ایسے شخص پر، قادیانی ہو یا غیر، مرتدوں کے احکام جاری ہوں گے۔ (مولانا) نور احمد

مولانا محمد عبدالغنی واعظ نے ۲۱ ربیع الآخر ۱۳۲۰ھ کو مندرجہ بالا استفتا، اور اس کے جوابات شاہ احمد رضا خان کی خدمت میں بریلی روانہ کرتے ہوئے لکھا:

...آنکہ چوں دریں بلاد از مدت مدیدہ بہ ظہور دجال کذاب قادیانی فتور وفساد برخاستہ است بموجب حکم آزادگی بہ ہیچ صورتے در چنگ علما آں دہرے رہزن دین اسلام نمی آید۔ اکنوں ایں واقعہ درخانہ یک شخص حنفی شد کہ زنے مسلمہ درعقد شخصے بودہ آں مرد مرزائی گردید۔ زن مذکورہ از وے ایں کفریات شنیدہ گریز نمودہ بخانہ پدر رسید۔ لہذا برائے آن و برائے سد آئندہ وتنبیہ مرزائیاں فتوی ہذا طبع کردہ آید۔ امید کہ آں حضرت ہم بمہر و دستخط شریف خود مزین فرمایند کہ باعث افتخار باشد۔ سفیر از ندوہ کدام مولوی غلام محمد ہوشیار پوری وارد امرتسر از مدت دو ماہ شدہ است۔ فتوائے ہذا نزد وے فرستادم مشار الیہ دستخط نمود وگفت اگر دریں فتوی دستخط کنم ندوہ از من بیزار شود۔ خاکش بدہن۔ ازیں جہت مردمان بلدہ را بسیار بدظنی درحق ندوہ می شود زیادہ چہ نوشتہ آید جزاکم اللّٰہ عن الاسلام والمسلمین۔

الملتمس بندہ کثیر المعاصی واعظ محمد عبدالغنی از امرتسر کٹرہ گر باسنگھ کوچہ ٹنڈا شاہ

(واضح ہو کہ جب سے اس علاقہ میں قادیانی فتور وفساد برپا ہوا ہے قانونی آزادی کی وجہ سے اس بے دین، اسلام کے ڈاکو پر علماء کی گرفت نہ ہو سکی۔ ابھی ایک واقعہ حنفی شخص کے ہاں ہوا کہ اس کے نکاح میں مسلمان عورت تھی وہ شخص مرزائی ہو گیا۔ اس کی مذکورہ عورت اس کے کفریات سن کر اس سے علیحدگی اختیار کر کے اپنے والد کے گھر چلی گئی۔ لہذا اس واقعہ پر اور آئندہ سد باب اور مرزائیوں کی تنبیہ کیلئے یہ فتوی طبع کرایا ہے امید ہے کہ آپ بھی اپنی مہر اور دستخط سے اس کو مزین فرمائیں گے جو کہ باعث افتخار ہو گا۔

ندوہ کا ایک نمائندہ مولوی غلام محمد ہوشیار پوری دو ماہ سے امرتسر میں آیا ہوا ہے۔ میں

نے یہ فتوی اس کے پاس بھیجا تا کہ وہ دستخط کر دے تو اس نے کہا اگر میں نے اس فتوی پر دستخط کئے تو ندوہ والے مجھ سے ناراض ہو جائیں گے ۔اس کے منہ میں خاک ہو۔ اس کی اس بات کی وجہ سے شہر کے لوگ ندوہ والوں سے نہایت بدظن ہو گئے ہیں ۔مزید کیا لکھوں ۔ اللہ آپ کو جزائے خیر دے )

شاہ احمد رضا خان صاحب نے جواباً لکھا:

فقیر کو بھی اس دعوی سے اتفاق ہے، مرزا کے مسیح و مثل مسیح ہونے میں اصلاً شک نہیں ، مگر لا واللہ نہ مسیح کلمة اللّٰہ علیہ صلاۃ اللّٰہ، بلکہ مسیح دجال علیہ اللّعن و النکال۔ پہلے اس ادعائے کاذب کی نسبت سہارن پور سے سوال آیا تھا جس کا ایک مبسوط جواب ولداعز فاضل نوجوان مولوی حامد رضا خان نے لکھا اور بنام تاریخی الصارم الربانی علی اسراف القادیانی مسمی کیا۔ یہ رسالہ قاضی عبدالوحید حنفی فردوسی نے اپنے رسالہ تحفہ حنفیہ میں کہ عظیم آباد سے ماہوار شائع ہوتا ہے، طبع فرما دیا تھا۔ بحمد اللہ اس شہر میں مرزا کا فتنہ نہ آیا اور اللہ عز وجل قادر ہے کہ کبھی نہ لائے ، اس کی تحریرات یہاں نہیں ملتیں ۔ مجیب ہفتم ( ثناءاللہ امرتسری ) نے جو اقوال ملعونہ اس کی کتابوں سے بہ نشان صفحات نقل کئے مثیل مسیح ہونے کے ادعا کو شناعت ونجاست میں ان سے کچھ نسبت نہیں ان میں صاف صاف انکار ضروریات دین اور بوجوہ کثیرہ کفر وارتداد مبین ہے۔فقیر ان میں سے بعض کی اجمالی تفصیل کرے:

کفر اول ۔ مرزا کا ایک رسالہ ہے جسکا نام ایک غلطی کا ازالہ ہے اسکے صفحہ ٦٧٣ پر لکھتا ہے : میں احمد ہوں جو آیت مبشّراً برسول یاتی من بعدی اسمه احمد میں مراد ہے۔

آیت کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ سیدنا مسیح ربانی عیسی بن مریم روح اللہ نے بنی اسرائیل سے فرمایا کہ مجھے اللہ نے تمہاری طرف رسول بنا کر بھیجا ہے، توریت کی تصدیق کرتا ہوں اور اس رسول کی خوش خبری سناتا ہوں جو میرے بعد تشریف لانے والا ہے جس کا نام پاک احمد ہے۔

ازالہ اوہام کے قول ملعون مذکور میں صراحۃً ادعا ہوا کہ وہ رسول پاک جن کی جلوہ فروزی کا مژدہ حضرت مسیح لائے ، معاذ اللہ مرزا قادیانی ہے۔

کفر دوم : توضیح مرام طبع ثانی صفحہ ۹ پر لکھتا ہے کہ میں محدث ہوں اور محدث بھی ایک معنی سے نبی ہوتا ہے۔

(سید المحدثین عمر فاروق اعظم ہیں کہ انہیں کے واسطے حدیث محدثین آئی، انہیں کے صدقے میں ہم نے اس پر اطلاع پائی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

قد کان فیما مضی قبلکم من الامم اناس محدثون فان یکن فی امتی احد فانہ عمر بن الخطاب رواہ احمد و البخاری عن ابی ہریرہ و احمد و مسلم و الترمذی و النسائی عن ام المؤمنین صدیقہ ۔ کہ اگلی امتوں میں کچھ لوگ محدث ہوتے یعنی فراست صادقہ اور الہام حق والے ۔ اگر میری امت میں ان میں سے کوئی ہوگا تو وہ ضرور عمر بن خطاب ہوں گے ۔

فاروق اعظم نے نبوت کے کوئی معنی نہ پائے، صرف ارشاد فرمایا:

لو کان بعدی نبیّ لکان عمر بن الخطاب رواہ احمد و الترمذی و الحاکم عن عقبۃ بن عامر و الطبرانی فی الکبیر عن عصمۃ بن مالک ۔ کہ اگر میرے بعد کوئی نبی ہوسکتا تو عمر ہوتا۔

مگر پنجاب کا محدث حادث کہ حقیقۃً نہ محدیث ہے نہ محدث یہ ضرور ایک معنی پر نبی ہوگیا الا لعنۃ اللہ علی الکاذبین ۔ حاشیہ از مرتب فتاوی رضویہ )

کفر سوم: دافع البلاء طبع ریاض ہند صفحہ ۹ پر لکھتا ہے: سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔

کفر چہارم: مجیب پنجم نے نقل کیا ہے: و نیز میگوید کہ خدا تعالی نے براہین احمدیہ میں اس عاجز کا نام امتی بھی رکھا ہے اور نبی بھی ۔

ان اقوال خبیثہ میں:

اولاً کلام الٰہی کے معنی میں صریح تحریف کی کہ معاذ اللہ آیت کریمہ میں یہ شخص مراد ہے نہ کہ حضور ﷺ ۔

ثانیاً نبی اللہ و رسول اللہ و کلمۃ اللہ عیسی روح اللہ پر افتراء کیا کہ وہ اس کی بشارت اپنے کو اپنا تشریف لانا بیان فرماتے تھے۔

ثالثاً اللہ عزوجل پر افتراء کیا کہ اس نے عیسی کو اس شخص کی بشارت دینے کیلئے بھیجا ۔

اور اللہ تعالی فرماتا ہے و الّذین یفترون علی اللّٰہ الکذب لا یفلحون ۔ (بے شک جو لوگ اللہ پر جھوٹ بہتان اٹھاتے ہیں، فلاح نہ پائیں گے )

اورفرماتا ہے: انما یفتری الکذب الّذین لا یؤمنون بایات اللہ (ایسے افتراء وہی باندھتے ہیں جو بے ایمان کافر ہیں) (۱۶: ۱۰۵)

رابعاً اپنی گھڑی ہوئی کتاب براہین غلامیہ کو اللہ عزوجل کا کلام ٹھہرایا کہ خدا نے براہین احمدیہ میں یوں فرمایا ہے۔

اور اللہ تعالی فرماتا ہے:

فویل لّلّذین یکتبون الکتاب بایدیھم۔ ثمّ یقولون ھذا من عند اللّہ لیشتروا بہ ثمناً قلیلاً ۔ فویل لّھم ممّا کتبت ایدیھم و ویل لّھم مما یکسبون ۔(۲: ۷۹) (خرابی ہے ان کے لئے جو اپنے ہاتھوں کتاب لکھیں پھر کہہ دیں یہ اللہ کے پاس سے ہے تا کہ اس کے بدلے کچھ ذلیل قیمت حاصل کریں۔سو خرابی ہے ان کے لئے ان کے لکھے ہاتھوں سے اور خرابی ہے ان کے لئے اس کمائی سے)

ان سب سے قطع نظر ان کلمات ملعونہ میں صراحۃً اپنے لئے نبوت ورسالت کا ادعائے قبیحہ ہے اور وہ باجماع قطعی کفرصریح ہے۔فقیر نے رسالہ جزاء اللّہ عدوہ باِبائہ ختم النّبوّۃ (۱۳۱۷ھ) خاص اسی مسئلے میں لکھا اوراس میں قرآن عظیم اوراحادیث سے ثابت کیا کہ محمد رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبیین ماننا ان کے زمانہ میں خواہ ان کے بعدکسی نبی جدید کی بعثت کو یقیناً قطعا محال وباطل جاننا فرض اجل وجزءایمان ہے و لکن رسول اللّہ و خاتم النّبیین نص قطعی قرآن ہے۔اس کا منکر، نہ منکر بلکہ شک کرنے والا، نہ شاک کہ ادنی ...احتمال خفیف سے توہم خلاف رکھنے والا قطعا اجماعاً ملعون مخلد فی النّیران ہے، نہ ایسا کہ وہی کافر ہو بلکہ جو بھی اس کے عقیدہ ملعونہ پر مطلع ہوکر اسے کافر نہ جانے وہ بھی، کافر ہونے میں شک وتردد کوراہ دے وہ بھی، کافر ہیں بلکہ جلی الکفران ہیں۔قول دوم وسوم میں شاید وہ یااس کے اذناب آج کل کے بعض شیاطین سے سیکھ کر تاویل کی آڑلیں کہ یہاں نبی ورسول سے معنی لغوی مراد ہیں ،یعنی خبر دار یاخبردہندہ اورفرستادہ مگر یہ محض ہوس ہے۔

❁ اولاً صریح لفظ میں تاویل نہیں سنی جاتی فتاوی خلاصہ وفصول عمادیہ وجامع الفصولین وفتاوی ہندیہ وغیرہ میں ہے:

و اللفظ للعمادی: لو قال انا رسول اللّہ او قال بالفارسیۃ من پیغمبرم من پیغمام می برم یکفر (اگرکوئی اپنے آپ کواللہ کا رسول کہے یا

بزبان فارسی کہے کہ میں پیغمبر ہوں اور مراد یہ لے کہ میں کسی کا پیغام پہنچانے والا ہوں، کافر ہوجائیگا) (فتاوی هندیه باب التاسع فی احکام المرتدین ۔ پشاور، ج ۲)

قاضی عیاض کتاب الشفاء فی تعریف حقوق المصطفی ﷺ (قسم الرابع باب اول۔ عثمانیہ ۔ ج ۲ ص ۲۰۹) میں فرماتے ہیں:

قال احمد بن ابی سلیمان صاحب سحنون فی رجل قیل له لا و حق رسول اللّٰه فقال فعل اللّٰه بر سول اللّٰه کذا و ذکر کلاماً قبیحا، فقیل له ما تقول یا عدو اللّٰه فی حقّ رسول اللّٰه فقال له اشدّ من کلا مه الاول ثمّ قال انّما اردت بر سول اللّٰه العقرب فقال ابن ابی سلیما ن للذی سأله اشهد علیه و انا شریک ك یرید فی قتله و ثوا ب ذلک ، قال حبیب بن الربیع لانّ ادعاء التاویل فی لفظ صراح لا یقبل

(احمد بن ابی سلیمان تلمیذ و رفیق امام سحنون نے کہا کہ ایک مرد کی نسبت کسی نے پوچھا کہ اس سے کہا گیا تھا رسول کے حق کی قسم۔ اس نے کہا کہ اللہ رسول اللہ کے ساتھ ایسا ایسا کرے اور ایک بدکلام ذکر کیا، کہا گیا اے دشمن خدا! تو رسول اللہ ﷺ کے بارے میں کیا بکتا ہے تو اس سے بھی سخت تر لفظ بکا۔ پھر بولا میں نے رسول اللہ ﷺ سے بچھو مراد لیا تھا۔ امام احمد بن ابی سلیمان نے مستفتی سے فرمایا تم اس پر گواہ ہو جاؤ اور اسے سزائے موت دلانے اور اس پر جو ثواب ملے گا اس میں میں تمہارا شریک ہوں۔ (یعنی تم حاکم شرع کے پاس اس پر شہادت دو اور میں بھی سعی کرونگا کہ ہم تم دونوں بحکم حاکم اسے سزائے موت دلانے کا ثواب عظیم پائیں) امام حبیب بن ربیع نے فرمایا یہ اس لئے کہ کھلے لفظ میں تاویل کا دعوی مسموع نہیں ہوتا)

ملاعلی قاری شرح شفا میں فرماتے ہیں:

ثم قال انّما اردتّ بر سول الله العقرب فانهٗ ار سل من عند الحق و سلط علی الخلق تا ویلا لرسا لة العرفیة با لارادة ا للغویة و هو مردود عند القوا عد الشرعیه (شرح شفا مع نسیم الریاض باب اول بیروت ج ۴ ص ۳۴۳) (یعنی وہ جو اس مردک نے کہا کہ میں نے بچھو مراد لیا، اس طرح اس نے رسالت عرفی کو معنی لغوی کی طرف ڈھالا کہ بچھو کو بھی خدا ہی نے بھیجا اور خلق پر مسلط کیا ہے اور ایسی

تاویل قواعد شرع کے نزدیک مردود ہے)۔

خلاصہ شہاب خفاجی نسیم الریاض میں فرماتے ہیں:

هذا حقيقة معنى الارسال وهذا مما لا شک فی معناه و انكاره مكابرة لكنّه لا يقبل من قائله و ادعاء ه انّه مرا ده لبعده غا ية البعد و صرف اللفظ عن ظاهره لا يقبل كما لو قال انت طا لق قال اردتّ محلولة غير مربوطة لا يلتفت لمثله (نسیم الریاض شرح شفا قاضی عیاض باب اول۔ بیروت۔ ج۴ص ۳۴۳)

(یعنی یہ لغوی معنی جن کی طرف اس نے ڈھالا ضرور بلا شک حقیقی معنی ہیں اس کا انکار ہٹ دھرمی ہے بایں ہمہ قائل کا ادعا مقبول نہیں کہ اس نے یہ معنی لغوی مراد لئے تھے، اس لئے کہ یہ تاویل نہایت دور از کار ہے اور لفظ کا اس کے معنی ظاہر سے پھیرنا مسموع نہیں ہوتا جیسے کوئی اپنی عورت کو کہے تو طالق ہے اور کہے کہ میں نے تو یہ مراد لیا تھا کہ تو کھلی ہوئی ہے بندھی نہیں ہے، لغت میں طالق کشادہ کو کہتے ہیں، تو ایسی تاویل کی طرف التفات نہ ہوگا)

ثانیاً وہ بالیقین ان الفاظ کو اپنے لئے مدح وفضل جانتا ہے، نہ ایسی بات کہ جو ہر انسان ہر بھنگی چمار بلکہ ہر جانور بلکہ ہر کافر مرتد میں موجود ہو، جسے کوئی عاقل بلکہ نیم پاگل بھی محل مدح میں آکر نہ کرے گا نہ اس میں اپنے لئے فضل وشرف جانے گا۔ بھلا کہیں براہین غلامیہ میں یہ بھی لکھا کہ سچا خدا وہی ہے جس نے مرزا کی ناک میں دو نتھنے رکھے، مرزا کے کان میں دو گھونگھے بنائے۔ یا خدا نے براہین احمدیہ میں لکھا ہے کہ اس عاجز کی ناک ہونٹوں سے اوپر اور بھوؤں کے نیچے ہے۔ کیا ایسی بات لکھنے والا پورا مجنون پکا پاگل نہ کہلایا جائے گا۔ اور شک نہیں کہ وہ معنوی لغوی یعنی کسی چیز کی خبر رکھنا یا دینا یا بھیجا ہوا ہونا، ان مثالوں سے بھی زیادہ عام ہیں بہت جانوروں کے ناک کان بھویں اصلا نہیں ہوتیں مگر خدا کے بھیجے ہوئے وہ بھی ہیں۔ اللہ نے انہیں عدم سے وجود نر کی پیٹھ سے مادہ کے پیٹ سے دنیا کے میدان میں بھیجا جس طرح اس مردک خبیث نے بچھو کو رسول بمعنی لغوی بتایا۔

حق عزوجل فرماتا ہے:

فارسلنا عليهم الطّوفان و الجرا د و القمّل و الضّفا دع و الدّ م آيات مّفصّلات (۷:۱۳۳) (ہم نے فرعونیوں پر بھیجے طوفان اور ٹڈی دل اور جوئیں

اور مینڈک اور خون، جو کھلے کھلے نشان تھے )

کیا مرزا ایسی ہی رسالت پر فخر رکھتا ہے جسے ٹیری اور مینڈک اور جوں اور کتے اور سؤر سب کو شامل مانے گا۔ ہر جانور بلکہ ہر حجر و شجر بہت سے علوم سے خبر دار ہے اور ایک دوسرے کو خبر دینا بھی صحاح احادیث سے ثابت۔ مولانا روم ان کی طرف سے فرماتے ہیں

ما سمیعیم و بصیریم و خوشیم　با شما نامحرماں ما خامشیم

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

و ان من شیء الّا یسبح بحمده و لکن لا تفقهون حدیثاً (کوئی چیز ایسی نہیں جو اللہ کی حمد کے ساتھ اسکی تسبیح نہ کرتی ہو مگر ان کی تسبیح تمہاری سمجھ میں نہیں آتی )

حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

ما من شئی الّا یعلم انّی رسول اللّٰه الّا کفرة او فسقة الجن و الا نس (المعجم الکبیر حدیث ۶۷۲، بیروت۔۲۲۔۲۶۲؛ جامع صغیر حدیث ۸۰۴۸، بیروت جز ثانی ص ۴۹۲ ) رواه الطبرانی فی الکبیر عن یعلی بن مرّه و صححه خاتم الحفاظ ( کوئی ایسی چیز نہیں جو مجھے اللہ کا رسول نہ جانتی ہو سوا کافر جن اور آدمیوں کے طبرانی نے کبیر میں یعلی بن مره سے روایت کیا اور خاتم الحفاظ نے اسے صحیح کہا )

حق سبحانہ وتعالی فرماتا ہے:

فمکث غیر بعید فقال احطت بما لم تحط به و جئتک من سبأ بنبأ یقین۔ ( کچھ دیر ٹھہر کر ہدہد بارگاہ سلیمانی میں حاضر ہوا اور عرض کی مجھے ایک بات وہ معلوم ہوئی ہے جس پر آپ کو اطلاع نہیں اور میں خدمت عالی میں ملک سبا سے ایک یقینی خبر لے کر حاضر ہوا ہوں )

حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

ما من صباح و لا رواح الا و بقاع الارض ینادی بعضها بعضاً ، یا جارة هل مرّ بک الیوم عبد صالح صلّی علیک او ذکر اللّٰه۔ فان قالت نعم رأت ان لها بذ لک فضلاً۔ رواه الطبرانی فی الاوسط و ابو نعیم فی الحلیة عن انس (معجم الاوسط حدیث ۵۶۶۔ ریاض ج ۱ ) ( کوئی صبح اور شام ایسی نہیں ہوتی کہ زمین کے ٹکڑے ایک دوسرے کو پکار کر نہ کہتے ہوں کہ

اے ہمسائے! آج تجھ پر کوئی نیک بندہ گزرا جس نے تجھ پر نماز پڑھی یا ذکر الٰہی کیا۔ اگر وہ ٹکڑا جواب دیتا ہے کہ ہوں، تو وہ پوچھنے والا ٹکڑا اعتقاد کرتا ہے کہ اسے مجھ پر فضیلت ہے)

تو خبر رکھنا، خبر دینا سب کچھ ثابت ہے۔ کیا مرزا ہر اینٹ پتھر، ہر بت پرست کافر، ہر ریکھ بندر، ہر کتے سؤر کو بھی اپنی طرح نبی و رسول کہے گا؟ ہرگز نہیں۔ تو صاف روشن ہوا کہ معنی لغوی ہرگز مراد نہیں بلکہ یقیناً وہی شرعی و عرفی رسالت و نبوت مقصود اور کفر و ارتداد یقینی قطعی موجود۔

وبعبارۃ اخری معنی کے چار ہی قسم ہیں۔ لغوی شرعی عرفی، عام یا خاص۔ یہاں عرف عام تو بعینہ وہی معنی شرعی ہے جس پر کفر قطعاً حاصل، اور ارادہ لغوی کا ادعا یقیناً باطل۔ اب یہی رہا کہ فریب دہی عوام کو یوں کہہ دے کہ میں نے اپنی خاص اصطلاح میں نبی و رسول کے معنی اور رکھے ہیں جن میں سگ و خوک سے بھی امتیاز ہے اور حضرات انبیاء کے وصف نبوت میں اشتراک بھی نہیں۔ مگر حاش للہ! ایسا باطل ادعاء اصلاً، شرعاً، عقلاً، عرفاً کسی طرح بادشتر سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔ ایسی جگہ لغت و شرع و عرف عام سب سے الگ اپنی نئی اصطلاح کا مدعی ہونا قابل قبول ہو تو کبھی کسی کافر کی کسی سخت سے سخت بات پر گرفت نہ ہو سکے۔ کوئی مجرم کسی معظم کی کیسی ہی شدید توہین کر کے، مجرم نہ ٹھہر سکے کہ ہر ایک کو اختیار ہے اپنی کسی اصطلاح خاص کا دعوی کر دے جس میں کفر و توہین کچھ نہ ہو۔ کیا زید کہہ سکتا ہے خدا دو ہیں، جب اس پر اعتراض ہو کہہ دے میری اصطلاح میں ایک کو دو کہتے ہیں۔ کیا عمرو جنگل میں سؤر کو بھاگتا دیکھ کر کہہ سکتا ہے وہ قادیانی بھاگ رہا ہے۔ جب کوئی مرزائی گرفت چاہے کہہ دے میری وہ مراد نہیں جو آپ سمجھے، میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے یا جنگلی کو قادیانی کہتے ہیں۔ اگر کہے کوئی مناسبت بھی ہے تو جواب دے کہ اصطلاح میں مناسبت شرط نہیں لا مشاحۃ فی الاصطلاح (اصطلاح میں کوئی اعتراض نہیں)۔ آخر سب جگہ منقول ہی ہونا کیا ضرور۔ لفظ مرتجل بھی ہوتا جس میں معنی اول سے مناسبت اصلاً منظور نہیں معہذا قادی بمعنی جلدی کنندہ ہے یا جنگل سے آنے والا۔ قاموس میں ہے:

قدت قادیۃ جاء قوم قد اقحموا ۔ قوم جلدی میں آئی۔

قدت قادیۃ کا ایک معنی قدت من البادیۃ یاقدت الفرس جنگل سے آیا، یا گھوڑے کو تیز کیا۔ من البادیۃ و الفرس قدیانا اسرع۔ (قاموس المحیط باب الواو، فصل القاف)

قادیان اس کی جمع اور قادیانی اس کی طرف منسوب یعنی جلدی کرنے والوں یا جنگل سے آنے والوں کا ایک، اس مناسبت سے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے کا نام قادیانی ہوا، کیا

زید کی وہ تقریر کسی مسلمان یا عمرو کی یہ توجیہہ کسی مرزائی کو مقبول ہو سکتی ہے، حاشا وکلا کوئی عاقل ایسی بناوٹوں کو نہ مانے گا بلکہ اسی پر کیا موقوف، یوں اصطلاح خاص کا ادعا مسموع ہو جائے تو دین و دنیا کے تمام کارخانے درہم برہم ہوں، عورتیں شوہروں کے پاس سے نکل کر جس سے چاہیں نکاح کر لیں کہ ہم نے تو ایجاب وقبول نہ کیا تھا، اجازت لیتے وقت ہاں کہا تھا، ہماری اصطلاح (ہاں) بمعنی (ہوں) یعنی کلمہ جزء وانکار ہے۔لوگ بیع نامے لکھ کر رجسٹری کرا کر جائدادیں چھین لیں کہ ہم نے تو بیع نہ کی تھی بیچنا لکھا تھا، ہماری اصطلاح میں عاریت یا اجارے کو بیچنا کہتے ہیں الی غیر ذلک من فسادات لا تحصی۔تو ایسی جھوٹی تاویل والا خود اپنے معاملات میں اسے نہ مانے گا، کیا مسلمانوں کو زن و مال اللہ ورسول سے زیادہ پیارے ہیں کہ جورو اور جائداد کے باب میں تاویل سنیں اور اللہ ورسول کے معاملے میں ایسی ناپاک بناوٹیں قبول کر لیں۔ لا الہ الا اللہ مسلمان ہرگز ایسے مردود بہانوں پر التفات بھی نہ کریں گے، انہیں اللہ ورسول اپنی جان اور تمام جہان سے زیادہ عزیز ہیں وللہ الحمد۔خود ان کا رب قرآن عظیم میں ایسے بے ہودہ عذروں کا دربار جلا چکا ہے۔فرماتا ہے:

لا تعتذروا قد کفر تم بعد ایما نکم (۹:۶۶) (بہانے نہ بناؤ بے شک تم کافر ہو چکے ایمان کے بعد)۔

والعیا ذ با للّٰہ رب العا لین

ثالثاً۔کفر چہارم میں امتی و نبی کا مقابلہ صاف اسی معنی شرعی وعرفی کی تعیین کر رہا ہے۔

رابعاً۔کفر اول میں تو کسی جھوٹے ادعائے تاویل کی بھی گنجائش نہیں۔آیت میں قطعاً معنی شرعی ہی مراد ہیں نہ کہ لغوی۔نہ اس شخص کی کوئی اصطلاح خاص، اور اسی کو اس نے اپنے نفس کے لئے مانا تو قطعاً یقیناً بمعنی شرعی ہی اپنے نبی اللہ ورسول اللہ ہونے کا مدعی اور و لکن رسول اللہ و خا تم النبیین (۳۳:۴۰) کا منکر اور باجماع قطعی جمیع امت مرحومہ مرتد وکافر ہوا۔سچ فرمایا سچے خدا کے سچے خاتم المنبیین محمد ﷺ نے کہ عنقریب میرے بعد آئیں گے ثلاثون دجا لون کذّا بون کلّھم یز عم انّہ نبیّ۔(تیس دجال کذاب کہ ہر ایک اپنے کو نبی کہے گا) و انا خا تم النّبیین لا نبیّ بعدی (جامع ترمذی۔باب لاتقوم الساعۃ۔مسند احمد) (حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں)۔آمنت آمنت صلی اللہ تعالی علیک وسلم۔اسی لئے فقیر نے عرض کیا تھا کہ مرزا ضرور مثیل مسیح ہے...یعنی مسیح دجال کا کہ ایسے مدعیوں کو یہ لقب خود بارگاہ

رسالت سے عطا ہوا۔ والعیاذ باللّٰہ رب العالمین

کفر پنجم: دافع البلاء صفحہ ۱۰ پر حضرت مسیح سے اپنی برتری کا اظہار کیا ہے۔

کفر ششم۔ اسی رسالہ کے صفحہ ۱۷ پر لکھا ہے:

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو　　　اس سے بہتر غلام احمد ہے

کفر ہفتم: اشتہار معیار الاخیار میں لکھا ہے: میں بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں۔

یہ ادعاء بھی باجماع قطعی کفر وارتداد یقینی ہیں۔ فقیر نے اپنے فتوی مسمی بہ ردّ الرفضہ میں شفا قاضی عیاض، امام نووی، وارشاد الساری، وشرح عقائد نسفی وشرح مقاصد امام تفتازانی و اعلام امام ابن حجر مکی ومنح الروض علامہ قاری، وطریقہ محمدیہ علامہ برکوی، وحدیقہ ندیہ مولی نابلسی وغیرہ کتب کے نصوص سے ثابت کیا ہے کہ باجماع مسلمین کوئی ولی کوئی غوث کوئی صدیق بھی کسی نبی سے افضل نہیں ہوسکتا، جو ایسا کہے قطعا اجماعا کافر ملحد ہے۔ ازانجملہ شرح صحیح بخاری میں ہے:

النّبیّ افضل من الولی و امر مقطوع بہ و القائل بخلافہ کافر کانّہ معلوم من الشرع بالضرورۃ (ارشاد الساری۔ کتاب العلم،) (یعنی ہر نبی ہر ولی سے افضل ہے اور یہ امر یقینی ہے اور اس کے خلاف کہنے والا کافر ہے کہ یہ ضروریات دین سے ہے)

کفر ہفتم میں ایسی ایک لطیف تاویل کی گنجائش تھی کہ یہ لفظ (نبیوں) بتقدیم نون نہیں بلکہ (بنیوں) بہ تقدیم با ہے۔ یعنی بھنگی درکنار کہ خود ان کے تو لال گرو کا بھائی ہوں ان سے تو افضل ہوا ہی، میں تو بعض بنیوں سے بھی افضل ہوں کہ انہوں نے صرف آٹے دال میں ڈنڈی ماری اور یہاں وہ ہتھ پھیری کی بیسیوں کا دین ہی اڑ گیا، مگر افسوس کہ دیگر تصریحات نے اس تاویل کی جگہ نہ رکھی۔

کفر ہشتم: ازالہ اوہام صفحہ ۳۰۹ پر حضرت مسیح کے معجزات کو جن کا ذکر خداوند تعالی بطور احسان فرماتا ہے مسمریزم لکھ کر کہتا ہے:

اگر میں اس قسم کے معجزات کو مکروہ نہ جانتا تو ابن مریم سے کم نہ رہتا۔

یہ کفر متعدد کفروں کا خمیرہ ہے۔ معجزات کو مسمریزم کہنا ایک کفر کہ اس تقدیر پر وہ معجزہ نہ ہوئے بلکہ معاذ اللہ ایک کسبی کرشمے ٹھہرے۔ اگلے کافروں نے بھی ایسا ہی کہا تھا (جیسا کہ قرآن پاک میں ہے):

اذ قال اللّٰہ یا عیسی بن مریم اذکر نعمتی علیک و علی والدتک ۔ اذ ایّد تک بروح القدس ۔ تکلم النّاس فی المھد و کھلا ۔ و اذ علّمتک الکتاب و الحکمۃ و التّوراۃ والانجیل۔ و اذ تخلق من الطّین کھیئۃ الطّیر باذنی فتنفخ فیھا فتکون طیراً باذنی و اذ تبرئ الاکمہ و الابرص باذنی ۔ و اذ تخرج الموتی باذنی ۔ و اذ کففت بنی اسرائیل عنک اذ جئتھم با لبیّنات فقال الّذین کفروا منھم ان ھذا الّا سحر مّبین (۵:۱۱۰)

جب فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے مریم کے بیٹے ! یاد کر میری نعمتیں اپنے اوپر اور اپنی ماں پر جب میں نے پاک روح سے تجھے قوت بخشی ۔ لوگوں سے باتیں کرتا تھا پالنے میں اور پکی عمر کا ہو کر اور جب میں نے تجھے سکھایا لکھنا اور علم کی تحقیقی باتیں اور توریت اور انجیل ۔ اور جب تو بناتا مٹی سے پرند کی سی شکل میری پروانگی سے ، پھر تو اس میں پھونکتا تو وہ پرند ہو جاتی میرے حکم سے ، اور تو چنگا کرتا مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو میری اجازت سے ، اور جب تو قبروں سے جیتا نکالتا مردوں کو میرے اذن سے ۔ اور جب میں نے یہود کو تجھ سے روکا جب تو ان کے پاس یہ روشن معجزے لے کر آیا تو ان میں کے کافر بولے یہ تو نہیں مگر کھلا جادو

مسمریزم بتایا ، جادو کہا ۔ بات ایک ہی ہوئی یعنی الٰہی معجزے نہیں کسبی ڈھکوسلے ہیں ۔ ایسے ہی منکروں کے خیال ضلال کو حضرت مسیح کلمۃ اللہ نے بار بار بتاکید ردّ فرما دیا تھا۔ اپنے معجزات مذکورہ ارشاد کرنے سے پہلے فرمایا:

انّی قد جئتکم بآیۃ من رّ بکم انّی اخلق لکم من الطّین کھیئۃ الطّیر فانفخ فیہ فیکون طیراً باذن اللّٰہ۔ و ابری الاکمہ و الابرص و احی الموتی باذن اللّٰہ ۔ و انبّئکم بما تأکلون و ما تدّخرون فی بیوتکم (۳:۴۹)

میں تمہارے پاس رب کی طرف سے معجزے لایا کہ میں مٹی سے پرند بناتا اور پھونک مار کر اسے جلاتا اور اندھے اور بدن بگڑے کو شفا دیتا اور خدا کے حکم سے مردے جلاتا اور جو کچھ گھر سے کھا کر آؤ اور جو کچھ گھر میں اٹھا رکھو وہ سب تمہیں بتاتا ہوں ۔

اور اس کے بعد فرمایا: انّ فی ذلک لآیۃ لّکم ان کنتم مومنین (۳:۴۹)

(بے شک ان میں تمہارے لئے بڑی نشانی ہے اگر تم ایمان لاؤ)

پھر مکرر فرمایا: جئتکم بآیۃ من رّبکم فاتّقوا اللّٰہ و اطیعون (۳: ۵۰)

(میں تمہارے رب کے پاس سے معجزہ لایا ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا حکم مانو)

مگر جو عیسیٰ کے رب کی نہ مانے وہ عیسیٰؑ کی کیوں ماننے لگا۔ یہاں تو اسے صاف گنجائش ہے کہ اپنی بڑائی سبھی کرتے ہیں: کس نہ گوید کہ دوغ من ترش ست

پھر ان معجزات کو مکروہ جاننا دوسرا کفر یہ کہ کراہت اس بنا پر ہے کہ وہ فی نفسہ مذموم کام تھے جب تو کفر ظاہر ہے۔ قال اللہ تعالیٰ: تلک الرّسل فضّلنا بعضھم علی بعضٍ (۲ : ۲۵۳) (یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں سے ایک کو دوسرے پر فضیلت دی)

اور اسی فضیلت کے بیان میں ارشاد ہوا و آتینا عیسی ابن مریم البیّنات و ایّدناہ بروح القدس (۲: ۲۵۳) (اور ہم نے عیسیٰ بن مریم کو معجزے دیئے اور روح القدس سے اس کی تائید فرمائی)

اور اگر اس بنا پر ہے کہ وہ کام اگرچہ فضیلت کے تھے مگر میرے منصب اعلیٰ کے لائق نہیں تو یہ وہی نبی پر اپنی تفضیل ہے، ہر طرح کفر و ارتداد سے قطعی مفر نہیں۔ پھر ان کلمات شیطانیہ میں مسیح کلمۃ اللہ کی تحقیر تیسرا کفر ہے اور ایسی تحقیر اس کلام ملعون کفر ششم میں تھی اور سب سے بڑھ کر اس کفر نہم میں ہے کہ ازالہ اوہام صفحہ ۱۶۱ پر حضرت مسیح کی نسبت لکھا:

بوجہ مسمریزم کے عمل کرنے کے تنویر باطن اور توحید اور دینی استقامت میں کم درجے پر بلکہ قریب ناکام رہے۔

پھر نبی کی تحقیر مطلقاً کفر قطعی ہے جس کی تفصیل سے شفا، وشرح شفا، وسیف مسلول امام سبکی، وروضہ امام نووی، ووجیز امام کروری واعلام امام ابن حجر مکی وغیرہ تصانیف آئمہ کرام کے دفتر گونج رہے ہیں، نہ کہ نبی بھی کون نبی مرسل۔ نہ کہ مرسل بھی کیسا مرسل، اولوالعزم۔ نہ کہ تحقیر بھی کتنی کہ مسمریزم کے سبب نور باطن، نہ نور باطن بلکہ دینی استقامت، نہ دینی استقامت بلکہ نفس توحید میں، نہ کم درجہ بلکہ ناکام رہے۔ اس ملعون قول لعن اللہ قائلہ وقابلہ نے اولوالعزمی و رسالت ونبوت درکنار اس عبداللہ و کلمۃ اللہ و روح اللہ کے نفس ایمان میں کلام کر دیا۔ اس کا جواب ہمارے ہاتھ میں کیا ہے سوائے اس کے کہ

انّ الّذین یؤذون اللّٰہ و رسولہ لعنھم اللّٰہ فی الدّنیا والآخرہ و اعدّ

لھم عذا باً مّھینا (۳۳:۵۷) (بے شک جو لوگ ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسو ل کو ان پر اللہ نے لعنت کی دنیا و آخرت میں اور ان کیلئے تیار کر رکھا ہے ذلت کا عذاب )

کفر دہم: ازالہ اوہام کے صفحہ ۶۲۹ پر لکھتا ہے:

ایک زمانے میں چارسو نبیوں کی پیش گوئی غلط ہوئی اور وہ جھوٹے ہوئے۔

یہ صراحۃ انبیاء کی تکذیب ہے۔ عام اقوام کفار لعنھم اللّٰہ کا کفر اللہ تعالیٰ نے یوں ہی تو بیان فرمایا:

کذّبت قوم نوح ن المرسلین۔ (۲۶:۱۰۵)

کذّبت عاد ن المرسلین، (۲۶:۱۲۳)

کذّبت ثمود المرسلین (۲۶:۱۴۱)۔

کذّبت قوم لوط ن المرسلین۔۲۶:۱۶۰)

کذّب اصحاب لئیکۃ المرسلین۔ (۲۶:۱۷۶)

آئمہ کرام فرماتے ہیں کہ جو نبی پر اس کی لائی ہوئی بات میں کذب جائز ہی مانے اگرچہ وقوع نہ جانے، باجماع کفر ہے۔ نہ کہ معاذ اللہ چارسو انبیاء کا اپنے اخبار بالغیب میں کہ وہ ضرور اللہ ہی کی طرف سے ہوتا ہے واقع میں جھوٹا ہو جانا۔ شفا شریف میں ہے

من دان بالوحدانیّۃ و صحۃ النبوّۃ و نبوّۃ نبیّنا ﷺ و لکن جوّز علی الانبیاء الکذ ب فیما اتوا بہ ادعی فی ذلک المصلحۃ بزعمہ او لم ید عھا فھو کا فر با جماع (شفا۔طبع عثمانیہ، فصل فی بیان ماھومن المقالات )جو اللہ کی وحدانیت نبوت کی حقانیت ہمارے نبی کی نبوت کا اعتقاد رکھتا ہو بایں ہمہ انبیاء پر ان کی باتوں میں کذب جائز مانے خواہ بزعم خود اس میں کسی مصلحت کا ادعا کرے یا نہ کرے ، ہر طرح بالاتفاق کافر ہے )

ظالم نے چارسو کہہ کر گمان کیا کہ اس نے باقی انبیاء کو تکذیب سے بچا لیا حالانکہ یہی آیتیں جو ابھی تلاوت کی گئی ہیں شہادت دے رہی ہیں کہ اس نے آدم نبی اللہ سے محمد رسول اللہ ﷺ تک تمام انبیاء کرام کو کاذب کہہ دیا کہ ایک رسول کی تکذیب تمام مرسلین کی تکذیب ہے۔

دیکھو قوم نوح، وہود و صالح ولوط وشعیب نے اپنے ایک ہی نبی کی تکذیب کی تھی مگر قرآن نے فرمایا: قوم نوح نے سب رسولوں کی تکذیب کی؛ عاد نے کل پیغمبروں کو جھٹلایا؛ ثمود نے

جمیع انبیاء کو کاذب کہا؛ قوم لوط نے تمام رسل کو جھوٹا بتایا۔ ایکہ والوں نے سارے نبیوں کو دروغگو کہا۔ یوں ہی واللہ اس قائل نے نہ صرف چارسو بلکہ جملہ انبیاء و مرسلین کو کذاب مانا۔

لعن اللّٰہ من کذب احداً مّن انبیائه صلی اللّٰہ علی انبیاءہ و رسلہ محمد ﷺ کی بارگاہ عالم پناہ کا یہ ادنی کتا بعدد دانہ ہائے ریگ وستارہائے آسمان گواہی دیتا ہے اور میرے ساتھ تمام ملائکہ سماوات وارض و حاملان عرش گواہ ہیں اور خود عرش عظیم کا مالک گواہ ہے و کفی باللّٰہ شہیدا کہ ان اقوال مذکورہ کا قائل بے باک کافر مرتد ناپاک ہے۔

اگر یہ اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں (یہ اقوال دوسرے کے منقول تھے اس فتوی کے بعد مرزا کی بعض نئی تحریریں خود نظر سے گذریں جن میں قطعی کفر بھرے ہیں بلا شبہ وہ یقیناً مرتد ہے) تو واللہ واللہ وہ یقیناً کافر اور جو اس کے ان اقوال یا ان کے امثال پر مطلع ہوکر اسے کافر نہ کہے وہ بھی کافر، ندوہ مخذولہ اور اس کے اراکین کہ صرف طوطے کی طرح کلمہ گوئی پر مدار اسلام رکھتے اور تمام بد دینوں گمراہوں کو حق پر جانتے، خدا کو سب سے یکساں راضی مانتے، سب مسلمانوں پر مذہب سے لادعوے دینا لازم کرتے ہیں کیسا کہ ندوہ کی روداد اول و دوم و رسالہ اتفاق وغیرہ میں مصرح ہے، ان اقوال پر بھی اپنا وہی قاعدہ ملعونہ مجرد کلمہ گوئی نیچریت کا اعلی نمونہ جاری رکھیں اس کی تکفیر میں چون چرا کریں تو وہ بھی کافر، وہ اراکین بھیکفار، مرزا کے پیرو اگر چہ خود ان اقوال انجس الابوال کے معتقد نہ بھی ہوں مگر جب کہ صریح کفر و کھلے ارتداد دیکھتے سنتے، پھر مرزا کو امام و پیشوا و مقبول خدا کہتے ہیں قطعا یقیناً سب مرتد ہیں سب مستحق نار۔ شفا شریف میں ہے:

نکفر من لم یکفر من دان بغیر ملّة المسلمین من الملک او وقف فیھم او شک (شفاء۔ فصل فی بیان ماھو من المقالات۔ عثمانیہ۔ ج ۲). (ہم ہر اس شخص کو کافر کہتے ہیں جو کافر کو کافر نہ کہے، یا اس کی تکفیر میں توقف کرے یا شک رکھے)

شفا، نیز فتاوی بزازیہ، و درر غرر، و فتاوی خیریہ و درمختار و مجمع الانہر وغیرہ میں ہے:

من شک فی کفرہ وعذابه فقد کفر (درمختار باب المرتد۔ مجتبائی۔ ج ا ص ۳۵۶) (جو اس کے کفر و عذاب میں شک کرے یقیناً خود کافر ہے)

اور جو شخص باوصف کلمہ گوئی وادعائے اسلام، کفر کرے وہ کافروں کی سب سے بدتر قسم مرتد کے حکم میں ہے۔ ہدایہ درمختار عالم گیری وغرر، ملتقی الابحر و مجمع الانہر وغیرہ میں ہے:

صاحب الھوی ان کان یکفر فھو بمنزلة المرتد (درمختار۔ مجتبائی ج ۲

ص ۲۳۳) (بدعتی اگر کفر کرے تو وہ مرتد کے حکم میں ہے)

فتاوی ظہیریہ وطریقہ محمدیہ وحدیقہ ندیہ و برجندی شرح نقایہ وفتاوی ہندیہ میں ہے:

ھؤلاء القوم خارجون عن ملّة الاسلام واحکامھم احکام المرتدین (فتاوی ہندیہ باب التاسع فی احکام المرتدین۔ پشاور۔ ج ۲ص ۲۶۴) (یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اوران کے احکام بعینہ مرتدین کے احکام ہیں)

اورشوہر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے۔اب اگر بے اسلام لائے اپنے اس قول و مذہب سے بغیر توبہ کئے یا بعد اسلام وتوبہ عورت سے بغیر نکاح جدید کئے اس سے قربت کرے زنائے محض ہو، جواولاد ہو یقیناً ولد الزنا ہو۔ یہ احکام سب ظاہر اورتمام کتب میں دائر وسائر ہیں۔

فی الدّر المختار عن غنیة ذوی الاحکام ما یکون کفرا اتفاقاً یبطل العمل والنکاح واولاده ولد الزّنا (درمختار باب المرتد۔مجتبائی دہلی ج اص ۳۵۹)۔ (درمختار میں غنیّۃ ذوی الاحکام سے منقول ہے جو بالاتفاق کفر ہو وہ عمل، نکاح کو باطل کردیتاہے اس کی اولاد ولد الزنا ہے)

اورعورت کا کل مہر اس کے ذمہ عائد ہونے میں بھی شک نہیں جب کہ خلوت صیحہ ہوچکی ہوکہ ارتداد کسی دین (قرض) کوساقط نہیں کرتا

فی التنویر وارث کسب اسلامه وارثه المسلم بعد قضاء دین اسلامه وکسب ردته فئی بعد قضاء دین ردته (درمختار باب المرتد مجتبائی ج ا ص ۳۵۹) (تنویر میں ہے قرضہ کی ادائیگی کے بعد اس کے اسلامی وقت کی کمائی کا وارث مسلمان ہےاوراس کے ارتدادی دور کی کمائی بیت المال میں جمع ہوگی)

اور معجّل تو فی الحال آپ ہی واجب الاداء ہے۔رہا مؤجل، وہ ہنوز اپنی اجل پر رہے گا ،مگر یہ کہ مرتد بحال ارتداد ہی مرجائے یا دارالحرب کو چلا جائے اور حاکم شرع حکم فرماوے کہ وہ دار الحرب سے ملحق ہوگیا اس وقت مؤجل بھی فی الحال واجب الادا ہو جائے گا اگرچہ اجل موعود میں دس بیس برس باقی ہوں۔

فی الدّر ان حکم القاضی بلحاقه حلّ دینه

(درمختار باب المرتد مجتبائی ج ا ص ۳۵۹)۔

فی ردّ المحتار لانه با للحاق صار من اهل الحر ب و هم اموا ت فی حق احکام ا لاسلام فصار کا لموت ، ا لّا المر تد حتی یبحث عن حضا نته ا لا تر ی الی قو لهم لا حضا نة لمر تدة لانها تضر ب و تحبس کا لیوم فا نی تتفر غ للحضا نة فا ذا کا ن هذا فی المحبوس فما ظنّک بالمقتول۔

مگران کے نفس یا مال میں بدعوی و لا یت اس کے تصرفات موقوف رہیں گے۔ اگر پھر اسلام لے آیا اوراس مذہب ملعون سے تو بہ کی تو وہ تصرف سب صحیح ہو جائیں گے اور اگر مرتد ہی مر گیا، یا دار الحرب کو چلا گیا تو باطل ہو جائیں گے۔

فی الدّرّ المختار یبطل منه اتفاقاً ما یعتمد الملّة و هی خمس النکاح و الذّ بیحة و الصّید و الشهادة و الارث و یتوقف منه اتّفاقاً ما یعتمد المساواة و هو المفا وضة، او و لایة متعد یة و هو التصرف علی و لده الصّغیر ، ان اسلم نفذ و ان هلک او لحق بدار الحر ب و حکم بلحا قه بطل ... مختصرا ۔

نسأ ل الله الثبا ت علی ا لا یما ن و حسبنا الله و نعم الو کیل و علیه التکلا ن و لا حو ل و لا قوة ا لا با لله العلی العظیم و صلی الله تعا لی علی سید نا و مو لا نا و آ له و صحبه ا جمعین ۔ آ مین و الله تعا لی اعلم :

محمد وصی احمد ،عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی

(فتاوی رضویہ جلد ۱۵ص ۵۷۱ تا ۵۹۴ مختصراً)

# قہر الدّیّان

# علی مرتدٍّ بقادیان

## (قادیانی مرتد پر قہر خداوندی)

۱۳۲۳ھ میں شاہ احمد رضا خاں لکھتے ہیں:

رسالہ ماہواری ردّ قادیانی کی ابتداء حکمت الہیہ نے اس وقت پر رکھی تھی کہ یہاں دو چار جاہلان محض اس (قادیانی) کے مرید ہوآئے، مسلمانوں نے حسب حکم شرع ان سے میل جول ارتباط سلام کلام یک لخت ترک کردیا۔ دین میں فساد، مسلمانوں میں فتنہ پیدا کرنے والوں نے یہ العذاب الادنی دون العذاب الاکبر چکھا، مسلمانوں پر حملے میں اپنی چلتی میں کوئی کمی نہ کی بس نہ چلا تو متواتر عرضیاں دیں کہ ہمارا پانی بند ہے، ہم پر زندگی تلخ ہے۔ بیدار مغز حکومت ایسی لغویات کو کب سنتی۔ ہر بار جواب ملا کہ مذہبی امور میں دست اندازی نہ ہوگی، سائلان آپ اپنا انتظام کریں۔ آخر بحکم آنکہ دست بگیرد سر شمشیر تیز، ایک بے قید پرچے روہیل کھنڈ گزٹ میں اشتہار چھاپا کہ عمائد شہر اگر علمائے طرفین سے مناظرہ کرائیں اور وہ بھی اس شرط پر کہ دونوں طرف سے خود وہی منتظم رہیں تو ہمیں اطلاع دیں کہ ہم بھی مرزائی ملانوں کو بلالیں، اور اس میں علمائے اہل سنت کی شان میں کوئی دقیقہ بدزبانی واکاذیب بہتانی وکلمات شیطانی کا اٹھا نہ رکھا۔.. یہ ایک غیبی تحریک تھی جس نے اس ارادہ رسالہ کی سلسلہ جنبانی فرمادی۔ اشتہار کا جواب اشتہاروں سے دیا گیا۔ مناظرہ کے لئے ابکار افکار مرزا قادیانی کو پیام دیا۔ اس کے ہولناک اقوال ادعائے رسالت ونبوت وافضلیت من الانبیاء وغیرہ کفر وضلال کا خاکہ اڑایا۔ گالیوں کے جواب میں گالی سے قطعی احتراز کیا، صرف اتنا دکھا دیا کہ تمہاری آج کی گالی نرالی نہیں، قادیانی تو ہمیشہ سے اللہ و رسول وانبیائے سابقین وآئمہ دین، سب کو گالیاں سناتا رہاہے۔ ہر عبارت اس کی کتابوں سے

بحوالہ صفحہ مذکور ہوئی۔ مضمون کثیر تھا، متعدد پرچوں میں اشاعت منظور ہوئی۔ ہدایت نوری بجواب اطلاع ضروری، نام رکھا گیا، اس میں دعوت مناظرہ شرائط مناظرہ طریق مناظرہ مبادی مناظرہ، سب کچھ موجود ہے۔

اس مختصر تحریر نے اپنی سلک منیر میں متعدد سلاسل لئے۔

ا۔سلسلہ دشنام ہائے قادیانی برحضرت ربانی ورسولان رحمانی ومحبوبان یزدانی۔۲۔سلسلہ کفریات و ضلالات قادیانی۔۳۔ سلسلہ تناقضات وتہافتات قادیانی۔ ۵۔سلسلہ دجالی وتلبیسات قادیانی۔ ۵۔سلسلہ جہالات وبطالات قادیانی۔ ۶۔سلسلہ تاصیلات۔۶۔سلسلہ سوالات۔

اور واقعی وقتی ضرورات مختلف مضامین پر کلام کی مقتضی ہوتی ہیں اور اس کے اکثر رسائل الٹ پھیر کر انہیں ڈھاک کے تین پات کے حامل، لہذا ہر رسالے کے جداگانہ ردّ سے انہیں سلاسل کا انتظام احسن واولی۔اب بعونہ تعالی اسی ہدایت نوری سے ابتدائے رسالہ ہے اور مولی تعالی مدد فرمانے والا ہے۔ اس کے بعد وقتاً فوقتاً رسائل ومضامین حسب حاجت اندراج گزیں مناسب کہ جو جو کلام جس سلسلے کے متعلق آتا جائے، بہ شمار سلسلہ اسی کی سلک میں انسلاک پائے، جو نیا کلام ان سلاسل سے جدا شروع ہو اس کے لئے تازہ سلسلہ موضوع ہو۔اعتراضات کے تازیانے جن کا شمار خدا جانے اول تا آخر ایک سلسلے میں منضود اور ہر اعتراض حاشیہ پر تازیانہ یا اس کی علامت ت لکھ کر جدا معدود۔

مسلمانوں سے تو بفضلہٖ تعالی یقینی امید مدد وموافقت ہے، مرزائی بھی اگر تعصب چھوڑ کر خوف خدا اور روز جزا سامنے رکھ کر دیکھیں تو بعونہ تعالی امید ہدایت ہے۔

## ہدایت نوری بجواب اطلاع ضروری

(اس میں قادیانی کو دعوت مناظرہ اور اس کے بعض سخت ہولناک اقوال کا تذکرہ ہے)

روہیلکھنڈ گزٹ مطبوعہ یکم جولائی ۱۹۰۵ء میں تصور حسین نیچہ بند کے نام سے ایک مضمون بعنوان۔اطلاع ضروری، نظر سے گزرا جس میں اول علمائے اہل سنت پر سخت زبان درازی وافترا پردازی کی ہے، کوئی دقیقہ توہین کا باقی نہ رکھا اور آخر میں عمائد شہر کو ترغیب دی ہے کہ علمائے طرفین مین مناظرہ کرادیں کہ حق جس طرف ہو ظاہر ہو جائے۔

ہر ذی عقل جانتا ہے کہ نیچہ بند صاحب جیسے بے علم فاضل، کیا کلام وخطاب کے قابل، بلکہ فوج کی اگاڑی آندھی کی پچھاڑی مشہور ہے، جس فوج کی یہ اگاڑی یہ ہراول، اس کی پچھاڑی معلوم از اول۔ مگر اپنے دینی بھائیوں سے دفع فتنہ لازم، لہذا دونوں باتوں کے جواب کو یہ ہدایت نوری دو عدد پر منقسم۔ پہلے عدد میں ان گالیوں کا جواب متین جو علمائے اہل سنت کو دی گئی۔

پیارے بھائیو! کیا یہ خیال کرتے ہو کہ ہم گالیوں کا جواب گالیاں دیں؟ حاشا للہ ہرگز نہیں بلکہ ان دل کے مریضوں اور ان کے ساختہ مسیح مرزا قادیانی کو گالی کے جواب میں یہ دکھائیں گے، ان کی آنکھیں صرف اتنا دکھا کر کھول دیں گے کہ شستہ دہنو! تمہاری گندی گالی تو آج کی نرالی نہیں، قادیانی بہادر ہمیشہ سے علماء و آئمہ کو سڑی گالیاں دینے کا دھنی ہے۔ استغفر اللہ۔ علماء و آئمہ کی کیا گنتی، وہ کون سی شدید خبیث ناپاک گالی ہے جو اس نے اللہ تعالی کے محبوبوں، اللہ تعالی کے رسولوں بلکہ خود اللہ کی شان میں اٹھا رکھی ہے۔ یہ اطلاع ضروری کی پہلے بات کا جواب ہوا۔

دوسرے عدد میں بعونہ تعالی قادیانی کو دعوت مناظرہ ہے۔ اس میں شرائط مناظرہ مندرج ہیں۔ اور نیز اس کا طریق مذکور ہے جو نہایت متین ومہذب اور احتمال فتنہ سے یکسر دور ہے اس میں قادیانی کی طرح فریق مقابل پر شرائط میں کوئی سختی نہ رکھی گئی بلکہ قادیانی کی باگ ڈھیلی کی اور اس کی تنگی کھول دی گئی ہے۔ اس میں بحولہ تعالی شرائط کے ساتھ مبادی بھی ہیں جو کمال تہذیب ومتانت سے ضلالت ضال کے کاشف اور مناظرہ حسنہ کے بادی ہیں۔

ایک مدعی وحی کو لازم ہے کہ اپنے وحی کنندوں کو جو رات دن اس پر اترتے رہتے ہیں جمع کر رکھے اور اپنی حال کی اور پچھلی قوت سب حق کا وار سہارنے کیلئے بلالے۔ ہاں ہاں قادیانی کو تیار رہو رہنا چاہیے اس سخت وقت کیلئے جب واحدِ قہار اپنی مدد مسلمانوں کیلئے نازل فرمائے گا اور جھوٹی مسیحی، جھوٹی وحی کا سب جال پیچ بعونہ کھل جائے گا۔ و ما ذلک علی اللّٰہ بعزیز

.. یہ دوسرا عدد بحولہ تعالی اس کے مرصل ہی آتا ہے، اب بعونہ تعالی پہلے عدد کا آغاز ہوتا ہے۔



## عدد اول:

اللہ کے محبوبوں، اللہ کے رسولوں، حتی کہ خود اللہ عزوجل پر قادیانی کی لچھے دار گالیاں

مسلمانوں! اللہ تعالی تمہیں کفرو کافرین کے شر سے بچائے۔ مرزا قادیانی نے سب سے زیادہ اپنی گالیوں کا تختہ مشق سیدنا عیسی بن مریم کو بنایا ہے اور واقعی اسے اس کی ضرورت بھی تھی وہ مثیل عیسی بلکہ نزول عیسی یا دوسرے لفظوں میں عیسی کا اوتار بنا ہے، حضرت عیسیٰؑ کے تمام اوصاف

اپنے میں بتاتا ہے اور حقیقت دیکھئے تو مسیح صادق کی جمیع اوصاف حمیدہ سے اپنے آپ کو خالی اور اپنے تمام شنائع ذمیمہ سے اس پاک مبارک رسول کو منزہ پاتا ہے۔ لہذا ضرور ہوا کہ انکے معجزات، ان کے کمالات سے یک لخت انکار اور اپنی تمام شنیع خصلتوں، ذمیم حالتوں کی ان پر بوچھاڑ کرے جب تو اوتار بنا ٹھیک اترے۔ میں یہاں اس کی گالیاں جمع کروں تو دفتر ہو، لہذا اس کی خروار سے مشت نمونہ پیش نظر ہو۔

(اس کے بعد اعجاز احمدی ص ۱۳؛ ۲۴؛ دافع الوساوس ص ۷، ضمیمہ انجام آتھم ص ۴ تا ۸، و ۲۷؛ دافع البلاء ٹائٹل پیج نیز ص ۱۵؛ کشتی نوح ص ۵، ۶، ۱۶، ۱۸ وغیرہ، اربعین نمبر ۲ ص ۱۳ وغیرہ، مواہب الرحمٰن؛ سے قادیانی کی ۳۳ گالیاں گنوانے کے بعد شاہ احمد رضا خان لکھتے ہیں):

قصد تھا کہ فصل اول یہیں ختم ہو جائے کہ اتنے میں قادیانی کی ازالہ اوہام ملی۔ اس کی برہنہ گوئیاں بہت بے لاگ اور قابل تماشا ہیں۔ (پھر مزید گالیاں گنوا کر ان کا شمار ۴۴ تک پہنچاتے ہیں اور فرماتے ہیں)

اس کذاب کا کہنا کہ مسیح خود اپنے معجزے سے منکر تھے رسول اللہ پر افتراء ہے اور قرآن عظیم کی صاف تکذیب۔ قرآن مجید، حضرت مسیح سے نقل فرماتا ہے:

انّی قد جئتکم بآیۃ من رّبکم انی اخلق لکم من الطّین کھیئۃ الطّیر فانفخ فیہ فیکون طیراً باذن اللّٰہ۔ وابریء الاکمہ والابرص واحی الموتی باذن اللّٰہ۔ وانبّئکم بما تأکلون وما تدّخرون فی بیوتکم۔ (۳:۴۹)

اور یہ (مرزا قادیانی) قرآن کو جھٹلانے والا ہے کہ انہیں اپنے معجزات سے انکار تھا۔

اس سے تعجب نہیں کہ ہر مرتد جو اتنے بڑے دعوے کر کے اٹھے اسے ایسے کفروں سے چارہ نہیں، اندھے تو وہ ہیں جو یہ کچھ دیکھتے ہیں پھر اتنے بڑے مکذب قرآن و دشمن انبیاء و عدوّ الرحمٰن کو امام وقت و مسیح و مہدی مان رہے ہیں: گر مسیح این ست لعنت بر مسیح

اور ان سے بڑھ کر اندھا وہ ہے جو شد بد پڑھ لکھ کر اس کے ان صریح کفروں کو دیکھ بھال کر کہے کہ میں جناب مرزا صاحب کو کافر نہیں کہتا، خطا پر جانتا ہوں۔ ہاں شاید ایسوں کے نزدیک کافر وہ ہوگا جو انبیاء اللہ کی تعظیم کرے کلام اللہ کی تصدیق و تکریم کرے۔..

ان عبارات ازالہ اوہام سے بحمد اللہ اس جھوٹے عذر معمولی کا ازالہ بھی ہو گیا جو عبارات

ضمیمہ انجام آتھم کی نسبت بعض مرزائی پیش کرتے ہیں کہ یہ تو عیسائیوں کے مقابلہ میں حضرت عیسی کو گالیاں دی ہیں۔

اولاً ان عبارات کے علاوہ جو گالیاں اس کے اور رسائل مثل اعجاز احمدی، دافع البلاء کشتی نوح، اربعین، مواہب الرحمٰن وغیرہ میں ہیں وہ کس عیسائی کے مقابلہ میں ہیں۔ مثل مشہور ہے، دلہن کا منہ کالا، مشاطہ کب تک ہاتھ دیئے رہے گی۔

ثانیاً کس شریعت نے اجازت دی ہے کہ کسی بد مذہب کے مقابل اللہ کے رسولوں کو گالیاں دی جائیں

ثالثاً مرزا کو ادعا ہے کہ اگر چہ اس پر وحی آتی ہے مگر کوئی نیا حکم جو شریعت محمدیہ سے باہر ہو، نہیں آسکتا، ہم تو قرآن مجید میں یہ حکم پاتے ہیں ولا تسبّوا الّذین یدعون من دون اللّٰہ فیسبّوا اللّٰہ عدواّ بغیر علم (۶:۱۰۸)۔ مرزا اپنی وہ وحی بتائے جس نے قرآن کے اس حکم کو منسوخ کر دیا۔

رابعاً مرزا قادیانی کو ادعا ہے کہ وہ مصطفیٰ ﷺ کے قدم بقدم چل رہا ہے۔ التبلیغ ص ۴۸۳ پر لکھتا ہے:

من آیات صدقی انّہ تعالی وفقنی باتباع رسولہ واقتداء نبیّہ ﷺ فما رأیت اثراً من آثار النبی الا قفوتہ ؟؟؟ (میری صداقت کی نشانی یہ ہے کہ اللہ نے مجھے اپنے رسول کی اتباع اور نبی کی اقتداء پر توفیق دی۔ میں نے نبی کا جو بھی نشان دیکھا اس پر قدم رکھا)

بتائے تو کہ مصطفیٰ ﷺ نے کس دن عیسائیوں کے مقابل معاذ اللہ عیسیٰؑ اور ان کی والدہ ماجدہ کو گالیاں دی ہیں۔

خامساً: مرزا کے ازالہ اوہام نے مرزائیوں کی اس بکر فکر کا کامل ازالہ کر دیا۔ ازالہ اوہام کی یہ عبارتیں تو کسی عیسائی کے مقابل نہیں۔ ان میں وہ کون سی گالی ہے جو ضمیمہ انجام آتھم سے کم ہے حتی کہ چور اور ولد الزنا کا بھی اثبات ہے۔ وہاں چوری کسی مال کی نہ بتائی تھی بلکہ علم کی۔

نہایت شرم کی یہ بات ہے کہ آپ نے پہاڑی تعلیم کو یہودیوں کی کتاب طالمود سے چرا کر لکھا اور پھر ایسا ظاہر کیا کہ گویا یہ میری تعلیم ہے۔ (ضمیمہ انجام صفحہ ۶۔ خزائن ج ص ۲۹۰)

ازالہ اوہام میں اس سے بدتر چوری معجزہ کی چوری مانی کہ تالاب کی مٹی لا کر بے پر کی

اڑاتے اوراپنا معجزہ ٹھہراتے ۔رہی ولادت زنا، وہ اس نے بائبل محرف کے بھروسے پر لکھی ۔ برائے نام کہہ سکتا تھا کہ عیسائیوں پرالزاماً پیش کی، اگر چہ مرزا کی عملی کاروائی صراحۃً اس کی مکذب تھی کہ وہ اپنے رسائل میں بکثرت مسلمانوں کے مقابل اسی بائیبل محرف کونزول الیاس وغیرہ کے مسئلہ میں پیش کرتا ہے،مگرازالہ اوہام میں تو صاف تصریح کردی کہ قرآن عظیم اسی بائیبل محرف کی طرف رجوع کرنے اوراس سے علم سیکھنے کاحکم دیتا ہے۔

آیت ہے فا سئلوا اهل الذ کر ان کنتم لا تعلمو ن یعنی تمہیں علم نہ ہوتو اہل کتاب کی طرف رجوع کرو ۔ان کی کتابوں پرنظر ڈالو،اصل حقیقت منکشف ہو۔ہم نے موافق حکم اس آیت کے یہود ونصاری کی کتابوں کی طرف رجوع کیا تو معلوم ہوا کہ مسیح کے فیصلے کا ہمارے ساتھ اتفاق ہے دیکھو کتاب سلاطین وکتاب ملاکی نبی اور انجیل ۔((ازالہ اوہام ۔ص ۳۰۸)

تو ثابت ہوا کہ یہ توریت وانجیل بلکہ تمام بائبل موجودہ اسکے نزدیک سب بحکم قرآن مستند ہیں تو جو کچھ اس سے لکھا ہرگز الزاماً نہ تھا بلکہ اس کے طور پرقرآن سے ثابت اورخود اس کا عقیدہ تھااوراللہ تعالی دجالوں کا پردہ یونہی کھولتا ہے۔و الحمد لله رب العا لمین ۔

(فتاوی رضویہ جلد ۱۵۔ص ۵۹۶ تا ۶۱۰ ۔مختصراً)

# آسمانی مسیح

# اور اسکا رفیق مہدی

ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد۲۲ کے صفحات ۴۷ تا ۱۵۶ پر آسمانی مہدی اور اسکا رفیق کے عنوان سے مولانا محمد حسین بٹالویؒ کا ایک مقالہ شائع ہوا۔ ذیل میں اسے ملخصاً نقل کیا جاتا ہے۔

مولانا بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ:

اس مضمون میں ہم کو آسمانی مسیح اور اس کے رفیق مہدی کی نسبت اہل اسلام کا قدیم خیال بیان کر کے یہ ظاہر کرنا مدنظر ہے کہ یہ خیال عیسائی گورنمنٹ کیلئے خطرناک نہیں بلکہ اس خیال کے برخلاف زمینی مسیح اور اس کے مثیل و ہم عصر و ہم سیرت مہدی کی آمد کا خیال حکومت انگلشیہ اور ہر ایک گورنمنٹ کیلئے (اسلامی ہی کیوں نہ ہو) پرخطر ہے۔ اس مضمون میں ان دونوں خیال کی تصویر دکھا کر اور صرف خیال اول کے محل و ماخذ کی تفصیل کر کے ان کے پولیٹکل اثر و نتیجہ پر گورنمنٹ و پبلک کو آگاہ کرنا ہمارا مقصود ہے۔ ان خیالات اور ان کے ماخذ پر مذہبی یا علمی (محدثانہ یا متکلمانہ) بحث کرنا اور اس کے دلائل واصول کا باہم موازنہ و مقابلہ کر کے صحیح خیال کی تصحیح و تائید اور ضعیف خیال کی تضعیف اور تردید کرنا ہمارا مطلوب نہیں ہے لہذا کوئی صاحب ہرگز مجاز نہ ہونگے کہ ہماری اس پولیٹکل بحث کے مقابلہ میں مذہبی علمی بحث چھیڑ دیں اور کسی خیال قدیم یا جدید کے دلائل کی تصحیح یا تضعیف کے درپئے ہو کر اس خیال کا قوی یا ضعیف ہونا ثابت کریں۔ .. یہی وجہ ہے کہ اس مضمون میں آنے والے مہدی کے متعلق ان احادیث میں ہم کوئی محدثانہ کلام نہیں کریں گے۔ ان احادیث کو جیسی کیسی وہ ہیں بلا کلام نقل کر کے ان کے مضامین سے نتیجہ مطلوبہ نکال لیں گے... یہ مضمون ۱۸۹۷ء میں تالیف ہوا۔ مگر بعض پولیٹکل اور مذہبی مصالح کی نظر سے اس کی اشاعت کو غیر ضروری سمجھ کر ملتوی کیا گیا۔ پھر اس مضمون کی اشاعت کی اس لئے ضرورت ہوئی کہ مرزا غلام احمد کرشن

قادیانی (جوخود ہی مسیح موعود بن بیٹھا اور خود ہی مہدی معہود) نے اپنی اس پالیسی کی وجہ گورنمنٹ کو یہ بتائی اور قادیانی اخباروں اور اپنی تصانیف میں یہ مشتہر کی کہ عموماً مسلمانوں کا خیال مسیح موعود اور امام مہدی کی نسبت گورنمنٹ کیلئے سخت خطرہ ہے اس لئے میں نے مسلمانوں کے دل و دماغ سے اس خیال کومحوکرنے کیلئے اپنا مسیح و مہدی ہونا (جو گورنمنٹ کی مخالفت کو ناجائز بلکہ مسئلہ جہاد کو حرام مطلق جانتا ہوں) تجویز کیا ہے تاکہ وہ مسلمان جو میرے پیرو ہوں کسی اور مسیح اور مہدی کے منتظر نہ رہیں (جو خونریزی اور جہاد کرے) اور اس خطرناک خیال کا گورنمنٹ کو اندیشہ نہ رہے... مسلمانوں سے صرف اکیلا وہ اور اس کے پیرو خونی مسیح کی آمد سے مسئلہ جنگ و جہاد سے منکر ہیں اور اسی وجہ سے امیر افغانستان نے اس کے دو مریدوں کو قتل کردیا ہے اور اس کی جان اور اس کے پیروان کی جان و اموال کو کسی اسلامی سلطنت میں امن نہیں ہے۔ یہ باتیں اس نے سول اینڈ ملٹری گزٹ ۷ و ۱۲ مئی ۱۹۰۷ء میں مشتہر کرائی ہیں اور عموماً مسلمانوں کو بدنام اور محل اتہام والزام بنانے میں کوتاہی نہ کی تو اس کے حملے کا مجمل جواب خاکسار نے اسی سول اینڈ ملٹری گزٹ کے پرچہ ۱۹ جولائی ۱۹۰۷ء میں ایسا درج و مشتہر کردیا جس کے جواب میں اب تک مرزا اور اس کی پارٹی سے کچھ بن نہیں پڑا۔ اور چونکہ اس اجمال کی پوری تفصیل بادلیل میرے اس مضمون میں پائی جاتی ہے لہذا اس مضمون کی اشاعت اس وقت بہت ضروری معلوم ہوئی ..مگر ہنوز یہ مضمون کاپی نہ ہوا تھا کہ ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو مرزا قادیانی (علیہ مایستحقہ) اپنے سبھی دعاوی ناتمام اور پالیسیاں ناکام اپنی بغل میں دبا کر راہی ملک عدم ہوا اور مقولہ خس کم جہاں پاک کا صدق متوقع ہوگیا تھا لہذا پھر اس مضمون کی اشاعت کوملتوی کرنے کا خیال پیدا ہوگیا۔

ہر چند اس مسیح ناکام اور مہدی نے نیل مرام کی موت سے پہلے اس کے نائبین نے رسائل و اخبارات قادیان (ریویو، الحکم۔ بدر) میں ایسے مضامین شائع کئے تھے جس میں تمام اہل اسلام پر وہی حملہ اعتقاد آمد خونی مہدی اور خاص کر اس خاکسار پر تجویز تناقض و تضاد انکار و اعتقاد آمد اصلی مہدی کا الزام دورخی پایا جاتا تھا جس کا جواب باصواب ضروری تھا مگر اس خیال سے کہ جب کہ شہتیر خرابات خانہ افراءات و اتہامات ٹوٹ کر گر گیا ہے تو چھت کی اینٹیں وکڑیاں بھی منتشر ہو جائیں گی، جڑھ اکھڑ گئی ہے تو شاخیں خودبخود خشک ہو جائیں گی، اس حملہ الزام کا جواب دینا اوران کے مقابلہ میں اس مضمون کی اشاعت کرنا غیر ضروری سمجھا گیا تھا۔

پھر جب کہ مرزا قادیانی کے ان نائبین نے اس مردہ استخوان کو کھڑا کر کے اپنے احمق

دام افتادگان کی نظروں میں اس کو زندہ کر دکھایا اور بدست آویز مقولہ عزا زیلیہ ا لاولیاء لا یموتون جو تفسیر عزیزی وغیرہ میں منقول ہے حیا ت الانبیاء فی وفات الاولیا ء کا مضمون اپنی جماعت کے حمقاء کے خیالات میں سجا کر مسیحیت ومہدویت کا ڈھانچہ کھڑا کر ہی دیا اور اس کے خلفاء میں سے ایک کو خلیفۃ المہدی والمسیح بنا دیا اور اس کو لقب امیر المومنین وغیرہ سے ملقب ومخاطب کر دیا اور اس مردہ کو زندہ کر دکھانے کے لئے اس بے تہذیبی ودروغ گوئی وبیہودہ سرائی وژاژ خائی سے کام لیا کہ اس مردہ کی زندگی میں وہ کام نہ لیا تھا، لہذا اب پھر ضرورت محسوس ہوئی ہے کہ اس مضمون کو چھاپ کر مشتہر کر دیا جائے تاکہ اس سے اس متعارض حملہ اور ناحق الزام کا قلع قمع ہو اور آئے دن جھوٹی مسیحیت وجعلی مہدویت کی ایسی بیخ کنی ہو کہ پھر کوئی جھوٹا مسیح وجعلی مہدی بدست آویز دلائل شرعیہ واحادیث نبویہ مسیح ومہدی ہونے کا نام نہ لے سکے۔ بلا دلیل وبے وجہ بکواس کرنے سے کوئی اہل علم یا اہل قلم روک نہیں سکتا اس کے روکنے کے لئے خدا تعالی کی قہری تجلی ضروری ہے جس نے قادیانی کو دبوچا ہے۔...

اہل اسلام قدیم کا آنے والے مسیح کی نسبت یہ خیال ہے کہ جو کچھ اس نے اپنے مشن کے متعلق پہلی آمد میں کیا، یا جو دوسری آمد میں اس سے وقوع میں آئیگا وہ از سرتا پا آسمانی اور روحانی تھا اور ہوگا۔ زمینی سازش وتدبیر اور انسانی طاقت وتاثیر کا وہ اثر تھا اور نہ ہوگا۔

آپؑ کی پہلی آمد کے آسمانی نشانات اور روحانی برکات اہل اسلام قدیم کے اعتقاد میں بہت ہیں کہ از انجملہ بعض قبل از ولادت آپ کی والدہ مریم صدیقہ کی پیدائش کے وقت سے ظہور میں آئے۔ بعض آپؑ کی پیدائش کے وقت اور بعض آپؑ کے زمانہ نبوت میں ظاہر ہوئے۔

✿ ازانجملہ اول، خدا تعالی کا آپ کو ایک مقدس اور بابرکت خاندان سے پیدا کرنا (مرزا جس خاندان سے پیدا ہوا اس کے تقدس سے قادیان، بٹالہ، گورداسپور کے لوگ، جو اس کے باپ بھائیوں کو دیکھ چکے ہیں، بخوبی واقف ہیں۔ مرزا کے باپ کا کوئی سنی مذہب نہ تھا۔ نہ احکام مذہب نہ نماز روزہ حج زکوۃ کا وہ پابند تھا۔ اس کا ایک حقیقی بھائی عیاشی میں اس قدر مستغرق ہوگیا تھا کہ اس کا بدن وخون بگڑ گیا تھا اور ناک بیٹھ گئی تھی۔ ایک بھائی ہلاک خوروں کا پیشوا بن کر مسلمانوں سے الگ ہوگیا تھا۔ ایک اپنے عضو تناسل کو کاٹ کر ہیجڑا بن بیٹھا تھا۔ اس خاندان سے جس پر یہ مصرع صادق آتا تھا: ایں خانہ ہمہ آفتاب است، پیدا ہو کر اس کا دعوی کہ میں مسیح موعود ہوں، میں نبی ہوں، میں مہدی ہوں۔ کس قدر لغو تھا۔ اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ) اور آپؑ کی والدہ مریم صدیقہ کو اچھی قبولیت سے قبول کرنا اور اس کو غیر معمولی طور سے بڑھانا، وہ ایک دن میں اس قدر بڑ

ھتے تھے جیسے اور بچے سال بھر میں بڑھتے ہیں۔

فتقبّلها ربّها بقبول حسنٍ و انبتها نبا تاً حسناً و كفّلها زكر يّا ۔ (آ ل عمرا ن ع ۴)۔ کا نت تنبت فی اليوم کما تنبت المولود فی العام ۔ (جلا لين لكهنوى۔ ص ۴۳) ۔

❁ غیر موسمی پھل بہشت سے اس کے پاس بھیجنا جس کو دیکھ کر حضرت زکریاؑ نے جان لیا کہ خدا تعالی بے موسم پھل بھیجنے پر قادر ہے تو وہ مجھے بڑھاپے میں فرزند دینے پر قادر ہے، تو آپ نے باوجود حالت مایوسی کے خدا سے فرزند کیلئے دعا کی،

كلّما د خل عليها ذكر يّا المحرا ب و جد عند ها رزقاً ۔قال يا مر يم انّى لكِ هذا۔ قا لت هو من عند اللّه ۔( آ ل عمرا ن ۔ ع ۴ ) ۔ اى ياتينى به من الجنّة ۔ لمّا رأى زكر يا ذلك علم ان القا در على الاتيان با لشىء فى غير حينه قادر على الاتيا ن با لولد على الكبر دعا زكر يا ر بّه ۔ جلالین ص ۴۳۔

❁ کلمہ کن سے آپ کے وجود کے ساتھ حاملہ ہونا

قا ل كذ لكِ اللّه يخلق ما يشاء ۔(آل عمران)۔ اى من خلق و لدٍ منك بلا اب ۔(جلالین ص ۲۴)

❁ آپ کی ولادت کے وقت خشک درخت خرما سے تازہ کھجوریں جھڑنا اور خشک نہر سے پانی جاری ہونا..

.قد جعل ر بكِ تحتكِ سريّاً ۔ و هزّ ى اليكِ بجذ عِ النخلة تسا قط عليكِ ر طباً جنيّاً ۔ مر يم ع ۲ ۔ سر يّاً نهراً و كان انقطع فجرت النخلة كا نت يا بسة ۔(جلالین۔ص ۲۴۳، ۲۴۵)۔

❁ یہودیوں کے طوفان و بہتان کے جواب میں آپ کا گہوارہ میں کلام کرنا کہ میں خدا کا بندہ ہوں، خدا نے مجھے نبی کیا ہے۔

قال انّى عبد اللّه آ تا نى ا لكتا ب و جعلنى نبيّاً ( مر يم ع ۲)۔

يكلّم النّاس فى المهد و كهلاً (آ ل عمران۔ ع ۵)۔

اى طفلاً قبل وقت الكلام ۔ (جلا لين ص ۲۴۴)

ان آیات واقوال سے صاف ثابت ہے کہ حضرت مسیح کی پہلی آمد آسمانی نشانات و روحانی برکات کا محل تھی اور جو کچھ آپ نے اپنے مشن کے متعلق پہلی آمد میں کیا آسمانی تائید سے کیا، نہ زمینی تدبیر سے ...ایسی ہی آپ کی دوسری آمد آسمانی نشانوں اور روحانی برکتوں کا محل ہوگی ۔ اہل اسلام قدیم یہ یقین رکھتے ہیں کہ قیامت کے قریب حضرت عیسی بن مریم آسمان سے دو فرشتوں کے بازؤوں پر ہاتھ رکھ کر ایک سفید منارہ کے قریب دمشق کی شرقی جانب میں اتریں گے اور زمین میں عدل، امن، راستی اور دین کی روشنی پھیلائیں گے اور ظلم بے دینی بے ایمانی کو دور کریں گے ۔ اس مشن کو پورا کرنے میں وہ زمینی تدبیروں اور انسانی سازشوں کے محتاج نہ ہوں گے اور میدان جنگ وجدال وخونریزی وقتال آراستہ کر کے تلوار سے کام نہ لیں گے، بلکہ اپنی روحانی طاقتوں اور آسمانی نشانوں کے ذریعہ اس مشن کو پورا کریں گے ۔ ان کے وقت میں لڑائی بالکل موقوف ہوگی، تلوار اس وقت میں جنگ کے کام سے بے کار ہو جائے گی، صرف کھیتی کاٹنے کے کام میں آئے گی ۔ منکرین ان کے نزول آسمانی اور دیگر نشانوں کو دیکھ کر ایمان لے آئیں گے، اور جو شقی ازلی سنگ دل فطرتی اس سے محروم ہوکر کافر رہیں گے وہ آپ کی سانس کی تاثیر سے ہلاک ہوں گے ۔ دجال موعود ان کی صورت دیکھ کر پگھلنے لگے جائے گا مگر نوشتہ پورا کرنے کیلئے اور بطور قصاص اس موذی کو آپ اپنے ہاتھ سے قتل کریں گے اور بعض شقی (جیسے یاجوج ماجوج) آپ کی بددعا سے ہلاک ہو جائیں گے اور ان کی لاشوں اور خونوں سے زمین کو پاک کرنے کیلئے آسمان سے مدد آئے گی ۔ زمین میں رزق اور پھلوں کی برکت ہوگی اور دولت و مال کی (جس کی وجہ سے اور طمع سے لوگ آپس میں لڑتے ہیں اور ایک دوسرے پر ظلم کرتے ہیں) ایسی کثرت ہوگی کہ کوئی کسی کو کچھ مال دینا چاہے گا تو وہ قبول نہ کرے گا اور لوگوں کا بخل اور آپس میں کینہ اور بغض سب دور ہو جائے گا ۔ یہ فیض امن زمانہ مسیح کا انسانوں کے علاوہ حیوانات اور درندوں کو بھی پہنچے گا وہ بھی ایک دوسرے پر ظلم وایذا رسانی نہ کریں گے ۔ بھیڑیا اور بکری، چیتا اور گائے ایک گھاٹ پانی پئیں گے ۔ سانپ وغیرہ زہریلے جانور انسانوں اور حیوانوں کے ساتھ کھیلیں گے اور ان کی زہر جاتی رہے گی ۔ ان برکات ونشانات میں انکے ثانی اثنین ورفیق مہدی علیہ السلام ان کے وقت میں ہوں گے بلکہ ان ہی کی مدد کیلئے حضرت عیسیٰؑ آسمان سے اتریں گے ۔ ان دونوں حضرات کا ایک ہی مشن ہوگا اور ایک ہی روحانی طریق سے وہ اس مشن کو پورا کریں گے ۔

ہر چند آمد مسیح سے پہلے امام مہدی کے زمانہ میں دین سے مزاحمت کرنے والوں سے

مسلمانوں کی مدافعتی لڑائیاں ہوں گی مگر کسی حدیث صحیح یا ضعیف سے یہ ثابت نہیں کہ حضرت امام مہدی بذات خود کسی شخص پر تلوار اٹھائیں گے اور کسی جان کو تلف کریں گے، یا پیش قدمی کر کے اور بلاعوض تلف کرنے کا حکم دیں گے بلکہ ان کی نسبت یہ کہا گیا ہے کہ وہ کسی سوتے کو نہ جگائیں گے اور کسی جان کی خونریزی نہ کریں گے۔ ایسا ہی حجج الکرامۃ فی آثار القیامۃ میں بصفحہ ۳۶۳ نقل کیا ہے ۔اورا حادیث سے جو عنقریب منقول ہونگی معلوم ہوتا ہے کہ ان لڑائیوں میں امام مہدی سے جو کچھ ظہور میں آئے گا وہ روحانی اور آسمانی نشان کے طور پر ہوگا اور آمد مسیح کے بعد تو ان دفاعی لڑائیوں کا بھی خاتمہ ہو جائے گا اور مہدی و مسیح دونوں کے ہاتھ سے روحانی برکات سے دین چمکے گا۔ تلوار سے کچھ کام نہ لیا جائے گا۔

اس اجمال کی تفصیل بہت سی آیات و احادیث و آثار میں پائی جاتی ہے اس مقام میں ازانجملہ چند آیات و احادیث و آثار نقل کئے جاتے ہیں۔

☆ سب سے پہلا نشان آسمانی، آپ کا آسمان سے نازل ہونا، چند آیات میں پایا جاتا ہے مثلاً و انّه لعلم للسّاعة ۔ (زخرف)۔ انّه ای عیسی لعلم للسّاعة تعلم بنزوله (جلالین ص ۴۹۴)۔ حضرت عیسیٰؑ قیامت کا علم یا نشان ہے۔ عامہ تفاسیر میں بہ نقل احادیث و آثار بیان کیا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کا آسمان سے نزول علامت قیامت ہے۔

یکلّم النّاس فی المهد و کهلاً ۔(آل عمران)۔ قال الحسین بن الفضل یکلّم النّاس کهلاً بعد نزول من السّماء و فیه نصّ علی انّه ینزل من السّماء الی الارض ۔(فتح البیان ص ۳۹۳)۔ آپ گہوارہ اور کہولت میں یکساں کلام کریں گے۔ عامہ تفاسیر معالم و فتح البیان وغیرہ میں حسین بن فضل سے نقل کیا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ آسمان سے اترنے کے بعد سن کہولت میں کلام کریں گے۔

قال ابن عباس و ارسل اللّٰه الی عیسی و هو ابن ثلاثین سنة فمکث فی رسالته ثلاثین شهراً ثمّ رفع اللّٰه الیه ثمّ ینزله الی الارض و هو فی سنّ الکهولة ۔(فتح البیان)۔ ابن عباسؓ سے نقل ہے کہ وہ آسمان کہولت سے پہلے اٹھائے گئے آسمان سے سنہ کہولت کے بعد اتر کر کلام کریں گے۔

دوسری وہ آیت ہے جو عنقریب نشان سوم کے ثبوت میں پیش کی جائے گی۔

☆ **دوسرا آسمانی نشان** (اس نزول کی کیفیت کہ وہ فرشتوں کے ساتھ اور دمشق کے مشرقی منارہ کے قریب ہوگا) اس حدیث صحیح مسلم میں پایا جاتا ہے:

فبینا ھو کذ لک اذ بعث اللّٰہ المسیح بن مر یمؑ فینز ل عند المنارۃ البیضاء شر قی وا ضعاً کفّیہ علی اجنحۃ ملکین اذا طأ طأ رأسہ قطر و اذ رفعہ تحدر منہ حبّا ن کا للؤلوء ۔صحیح مسلم ص ۴۰۱ ۔خدا مسیح بن مریم کو بھیجے گا تو وہ دمشق کے مشرقی سفید منارہ کے پاس اترینگے ۔زرد رنگ جوڑا پہنے ہوئے ۔دو فرشتوں کے بازؤوں پر ہاتھ رکھے ہوئے۔ جب وہ سر جھکائیں گے تو ان سے قطرات عرق ٹپکیں گے اور جب وہ سر اٹھائینگے تو ان سے موتیوں کے سے چاندی کے دانے گرینگے۔

☆ **تیسرا آسمانی نشان** (اس نزول کی کیفیت معجزانہ اور دیگر آسمانی نشان دیکھ کو لوگوں کا ایمان لانا) ۔یہ آیت ہے:

و ان مّن اھل الکتا ب الّا لیؤمننّ بہ قبل مو تہ ۔(النساء)۔ قبل موت عیسی لما ینز ل قر ب القیا مۃ ۔(جلا لین ص ۸۲) ۔ یؤمن بہ من ادرکہ عند نزولہ الی الارض و صححہ الطبری ھذا القول و قد تواترت ا لاحادیث بنزول عیسی جسماً لہ و صحّ ذلک الشوکانی فی مؤلف مستقل ۔(فتح البیا ن ج ا) ۔
مسیح کی موت سے پہلے اہل کتاب یہودی وغیرہ ، جواب منکر ہیں ، ایمان لائیں گے ۔عامہ تفاسیر جلالین، فتح ا؛بیان طبری وغیرہ میں ہے کہ جب حضرت عیسی آسمان سے اتریں گے تو جو لوگ ان کو پاویں گے ان پر ایمان لاویں گے۔

اس آیت کی تفسیر حدیث بخاری میں بھی ہوئی ہے جو ہم نشان دہم کے ثبوت میں پیش کرینگے۔

مسیح کے نزول آسمانی اور آمد ثانی کا سرّ وفائدہ وحکمت یہی ایمان اختیاری (نہ اجباری ) ہوگا ان کو آسمان سے اس معجزانہ کیفیت کے ساتھ اترتے دیکھ کر یہود جو ان کو صلیب پر مقتول اور ملعون سمجھتے ہیں ، اور آج کل کے بعض نام کے مسلمان (جو ان کے آسمان پر جانے اور دیگر معجزات کے

قائل نہیں ) ایمان لائیں گے۔ان منکروں کو قائل کرنے کیلئے اس سے بڑھ کر کوئی دلیل وشہادت نہ تھی اور جو اس دلیل کو مشاہدہ کر کے بھی منکر رہیں گے وہ ان کی سانس سے ہلاک ہو جائیں گے جن کا بیان نشان چہارم میں ہوتا ہے۔

## ☆ چوتھا آسمانی نشان

مسیح کے نشانات دیکھ کر ایمان نہ لانیوالوں اور اپنی سنگ دلی اور شقاوت ازلی کی وجہ سے کافر رہنیوالوں کا صرف آپؑ کی سانس کی تاثیر سے ہلاک ہو جانا مسلم کی اس حدیث میں ہے :

فلا یحلّ لکا فر یجد ریح نفسه الّا مات و نفسه ینتهی حیث ینتهی طرفه ۔( صحیح مسلم ۔ص ۴۰۱ ) ۔کہ نزول مسیح کے وقت جائز وممکن نہ ہوگا کہ مسیح کا سانس کسی کافر کو پہنچے اور وہ ہلاک نہ ہو اور مسیح کا سانس وہاں تک پہنچے گا جہاں تک اس کی نظر پہنچے گی ۔

## ☆ پانچواں آسمانی نشان :

اسی قسم کے ایک سنگ دل وشقی ازلی ( دجال موعود ) کا آپ کے نزول سے پہلے خروج کرنا اور ان کی صورت دیکھ کر پگھلنے لگ جانا صحیح مسلم کی اس حدیث میں بیان ہے :

فاذا رآه عدوّ الله ذا ب کما یذ وب الملح فی الماء فلو ترکه لا نذا ب حتی یهلک ولکن یقتله اللّه بیده فیریهم دمه فی حربته ۔( صحیح مسلم ۔ص ۳۹۲ ) ۔کہ دجال مسیح کو دیکھ کر پگھلنے لگے گا ۔ آپ اس کو اپنے ہاتھ سے قتل کرنا ترک کرتے تو وہ پگھل کر ہلاک ہو جاتا ۔مگر اللہ تعالی آپ کے ہاتھ سے اس کو قتل کرائے گا ۔

حضرت مسیح کے ہاتھ سے دجال کے قتل ہونے کی ایک وجہ ہے جو نوشتہ خاتم المرسلین کے ذریعہ سے ظاہر کیا گیا ہے وہ پورا ہو ۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ اس موذی کے ہاتھ سے بہت سے مسلمان قتل کئے جائیں گے لہذا اس موذی کا قتل کیا جانا بطور حد وقصاص ہوگا اور عین انصاف کا مقتضا، نہ رحیمی شان کے برخلاف ۔اور صحیح مسلم میں اس حدیث کو بیان کر کے اس میں لکھا ہے :

قال رسول اللّه ﷺ و اللّه لینزلن ابن مریم حکماً عادلاً فلیکسرن الصلیب و یقتلن الخنز یر و لیضعن الجزیة و لتترکن القلاص فلا یسعی علیها و لتذ هبن الشحناء و التباغض و التحا سد و لیدعو ن

الی المال فلا یقبله احد ۔(صحیح مسلم نمبر ۱۵۵) ۔

اور فیبعث اللّٰہ عیسی بن مریم کانّه عروۃ بن مسعود فیطلبه فیهلکه ثم یمکث الناس سبع سنین لیس بین اثنتین عداوۃ ثمّ یرسل اللّٰہ ریحاً باردۃً من قبل الشّام فلا یبقی علی وجه الارض من احد فی قلبه مثقال ذرۃ من خیر او ایمان الّا قبضته حتّی لو ان احدکم دخل فی کبد جبل لدختله علیه حتی تقبضه قال سمعتها من رسول اللّٰہ ﷺ فیبقی شرارا النّاس فی خفة الطیر و احلام السباع لا یعرفون معروفاً و لا ینکرون منکراً فیتمثل لهم الشیطان فیقول الاتستحیون؟ فیقولون فبما تامرنا فیامرهم لعبادۃ الاوثان و هم فی ذلک دارّ رزقهم حسن عیشهم ثم ینفخ فی الصور... الخ ۔(صحیح مسلم۔ نمبر ۲۹۴۰) ۔ و فی روایة له فیبقی شرار الناس یتهارجون تهارج الحمر فعلیهم تقوم الساعة ۔(صحیح مسلم )۔ اس وقت اونٹیاں بے کار چھوڑ دی جائیں گی ان کیلئے کوئی کوشش نہ کرے۔ دلوں کی عداوت اور کینہ اور حسد دور ہو جائیں گے۔ مال کی طرف لوگ بلائے جائیں گے، تو کوئی قبول نہ کریگا۔

ایک روایت صحیح مسلم میں آیا ہے کہ اللہ عیسیٰ بن مریم کو بھیجے گا ۔ وہ دجال کو طلب کر کے قتل کریں گے پھر تمام لوگ سات سال ایسے با امن عیش میں بسر کریں گے کہ دو شخصوں کے درمیان عداوت نہ ہوگی پھر اللہ ایک ٹھنڈی ہوا شام کی طرف سے بھیجے گا جس سے تمام اہل ایمان روئے زمین کے فوت ہو جائیں گے۔ اگر کوئی پہاڑ کے اندر ہوگا تو وہاں بھی وہ ہوا پہنچے گی اور اس کی جان قبض کر لے گی ۔ پھر ایسے لوگ رہ جائیں گے جو جانوروں کے سے بے وقوف ، اور درندوں کے سے سمجھ و خیال والے ، ایذا رسان ، ہوں گے وہ کسی اچھی بات کو اچھا نہ جانیں گے نہ بری کو برا سمجھیں گے ،بعض گدھوں کی طرح بازاروں میں عورتوں سے جفت ہوں گے ۔ پھر شیطان ان کے سامنے متشکل ہو کر کہے گا کیا تم حیا نہیں کرتے ۔ وہ کہیں گے تو ہم کو کیا حکم دیتا ہے۔ تو پھر وہ ان کو مخلوق پرستی کا حکم دے گا ۔ وہ تھانوں کی پوجا کریں گے تو انکا رزق فراخ اور عیش عمدہ ہوگا ایسی حالت میں نفخہ عالم ہوگا اور قیامت برپا ہوگی ۔

اس کتاب کی شرح نووی میں کثرت مال کی تفسیر میں لکھا ہے کہ زمین اپنے کلیجے کے ٹکڑے یعنی سونا چاندی اورخزانے اگل دے گی۔اور جنگ کے بالکل موقوف ہو جانے اورگھوڑوں کے لڑائی کے کام میں نہ آنے اورتلوار کوکھیتی کاٹنے کا اوزار بنانے کا ذکران احادیث میں ہے جو نشان یازدہم کے ثبوت میں ذیل میں پیش کی جاتی ہیں۔

## ☆ گیارھواں آسمانی نشان

درندوں کا حیوانوں کے ساتھ چرنا اور بچوں کا سانپوں کے ساتھ کھیلنا وغیرہ اس حدیث ابن ماجہ میں ہے:

و تنزع حمة کل ذا ت حمة حتی ید خل الولید یده علی الحیّة فلا تضرّه و تفر الو لیدة ا الاسد فلا یضر ها و یکو ن الذ ئب فی الغنم کانّه کلبها و یملأالا رض من السلم کما یملأ لاناه من الما ء و یکون الکلمة وا حدة فلا یعبد الا اللّه و تضع الحر ب اوزارها و تصلب قریش ملکها و یکون الارض کفا تور الذ هب و الفضة تنبت نباتها بعهد آدم حتی تجتمع النفر علی القطف من ... ابن ما جه ۔حضرت مسیح کا نزول ہوگا تو زہردار جانوروں کا زہر جاتا رہے گا کوئی لڑکا سانپ پر ہاتھ مارے گا تو وہ اس کوضرر نہ دے گا۔شیر کوکوئی بکری بھگادے گی تو وہ اس کوضرر نہ پہونچائے گا۔بھیڑیا بکریوں کے ریوڑ میں ایسا رہے گا جیسے اس کا محافظ کتا۔تمام زمین اسلام سے بھر جائے گی جیسے برتن پانی سے بھر جاتا ہے۔اس وقت بجز خدا واحد کسی کی عبادت نہ ہوگی۔لڑائی اپنا بوجھ اتار دے گی اور قریش کی بادشاہی جاتی رہے گی (یعنی مسیح کی اجازت کے بغیران کا امیر کوئی حکم نہ کرے گا۔نزول مسیح کے بعدان کی خصوصیت خلافت سے جاتی رہے گی ) زمین ایسی ہو جائے گی جیسے سونے چاندی کا طشت، وہ اپنی بوٹیاں ایسی اگائے گی جیسے آدم کے وقت اگاتی تھی ایک خوشہ انگوراورایک دانہ انار سے جماعت سیر ہوگی۔

اورکتاب رحمۃ المهداۃ الی من یرید زیادۃ العلم علی احادیث المشکوۃ میں ہے:

و یهلک اللّه فی زمانة المسیح الدجال ثم تقع الامنة علی ا لارض حتی ترتع الا سود مع الابل و النمار مع البقر و الذ یا ب مع الغنم و

یلعب الصبیان بالحیات فلا تضرّ ھم فیمکث ار بعین سنة ثمّ یتوفّی و یصلّی علیه المسلمون ۔ و فی روایة و یر جع المسلم و تتخذ السیوف مناجل وتذھب حمة و تنزل السّماء رزقھا و تخر ج الا رض بر کتھا حتی یلعب الصبی با لثعبا ن فلا یضرّہ ۔ (الر حمة المھداة ۔ ص ۲۷۷ )۔ کہ مسیح کے زمانے میں خدا تعالی دجال کو ہلاک کرے گا ۔ اس کے بعد زمین میں امن قائم ہو جائے گا ۔ یہاں تک کہ حیوانات اور درندوں پر بھی اس کا اثر پہونچے گا ۔ شیر اونٹوں کے ساتھ چریں گے جیسے ....گائے کے ساتھ، بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ ، اور بچے سانپوں کے ساتھ کھیلیں گے تو وہ اس کو ضرر نہ پہنچائیں گے ۔ وہ چالیس سال زمین پر زندہ رہیں گے پھر فوت ہونگے اور مسلمان ان پر جنازہ پڑھیں گے ۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ مسلمان لڑنے سے پھر بیٹھیں گے اور تلواروں کو کھیتی کاٹنے کا اوزار بنایا جاوے اور زہر دار جانوروں کا اثر جاتا رہے گا آسمان اپنا رزق اتارے گا اور زمین اپنی برکت نکالے گی ۔ بچے سانپوں کے ساتھ کھلیں گے تو وہ اس کو ضرر نہ پہنچائیں گے ۔

عہد عتیق یسیعاہ نبی کی کتاب کے باب ۱۱ میں بھی بعض ان نشانات حضرت مسیح کی تائید پائی جاتی ہے چنانچہ کہا ہے ۔

بلکہ وہ راستی سے مسکینوں کا انصاف کرے گا اور انصاف سے زمین کے خاکساروں کے لئے انفصال کرے گا اور وہ اپنے منہ کی لاٹھی سے زمین کو مارے گا اور لبوں کے دم سے شریروں کو فنا کر ڈالے گا....اس وقت بھیڑ یا برّے کے ساتھ رہے گا اور چیتا حلوان کے ساتھ بیٹھے گا اور بچھیا اور شیر بچہ اور پالا ہوا بیل ملے جلے رہیں گے اور ننھا بچہ ان کی پیش روی کرے گا ۔ اور گائے اور ریچھنی مل کر چریں گی اور ان کے بچے ملے جلے بیٹھیں گے اور شیر ببر اور بیل کی پوان کھائے گا اور دودھ پیتا بچہ سانپ کے بل کے پاس کھیلے گا ۔

پانچویں نشان آسمانی کے بیان میں صحیح مسلم سے منقول ہوا ۔ اس پیش گوئی اور اس حکم نبوی سے صاف ثابت ہے کہ زمانہ مسیح اور قتل دجال کے بعد موقوفی جہاد کا حکم آنحضرت ﷺ کا حکم ہے جس کی تعمیل حضرت مسیح سے ہوگی ۔ اس موقوفی جہاد کی فلاسفی ( حکمت و سرّ عقلی ) یہ ہے کہ دنیا میں جہاد یا لڑائی دو ہی غرض سے ہوتی اور وقوع میں آتی ہے ایک غرض دنیاوی ( بطمع مال یا بوجہ عناد و دشمنی ) جو دنیا داروں کو لڑائی پر باعث ہوتی ہے ۔ دوسری غرض دینی ( اعلاء کلمة اللہ و مدافعت اعداء اللہ ) جو

اہل دین کولڑائی پر باعث ہوتی ہے۔ اور زمانہ مسیح میں یہ دونوں غرضیں کسی کو پیش نظر نہ رہیں گی۔ اس وقت کوئی کافر زمین پر نہ رہے گا تو غرض دوم کس کو ہوگی، اور جب کہ زمین اپنے مدفون خزانے باہر نکال پھینکے گی اور مال و دولت کی خواہش کسی کو نہ رہے گی تو پھر غرض اول سے لڑائی کیسی۔ دشمنی عداوت وایذارسانی درندوں سانپوں میں نہ رہے گی تو انسانوں میں باہم کیونکر ہوگی۔ اب جہاد ہو تو کس سے ہو اور کرنے والا کون ہو۔

دجال موعود کو حضرت مسیح کا قتل کرنا اس وقتِ امن سے پہلے ہوگا۔ ایسا ہی دوسرے موذی کافروں سے مسلمانوں کا لڑنا اور امام مہدی کا اپنے روحانی برکات اور آسمانی نشانات سے ان موذیوں کو ہلاک کرنا امن زمانہ مسیحی سے پہلے وقوع میں آئے گا۔ دجال قتل ہوگا تو پھر سیفی جہاد کا دروازہ بند ہو جائے گا۔ دجال کے بعد کفار یاجوج ماجوج کا خروج ہوگا تو ان کے مقابلہ میں بھی سیفی جہاد سے کام نہ لیا جائے گا بلکہ صرف مسیح کی دعا سے ان کی گردنوں میں پھوڑا نکلے گا اور اسی سے ان کا کام تمام ہوگا۔ چنانچہ نشان ششم کے بیان میں صحیح مسلم سے منقول ہوا۔ دجال کو حضرت مسیح کا قتل کرنا ان کی شان رحیمی وامن گستری کے برخلاف نہ ہوگا۔ وہ موذی بہت سے مسلمانوں کو سخت اذیت سے ہلاک کرے گا..لہذا ایسے موذی کو مارنا ہزاروں مسلمانوں کو زندہ رکھنے کے برابر ہے اور یہ شان رحیمی مسیحی اور امن گستری کا عین لازمہ ہے۔

دجال موعود کا خروج اور حضرت عیسیٰؑ کا اس کو قتل کرنا جو نشان پنجم میں بیان ہوا ہے، حضرت مسیح کی آمد ثانی کیلئے ایک بڑی بھاری علامت اور ایک لازمی شرط ہے۔ جب تک دجال نہ نکلے گا مسیح ہرگز نہ آویں گے۔ لہذا ضروری ہوا کہ اہل اسلام قدیم کا اعتقاد دجال کی نسبت بیان کیا جائے تاکہ کسی جھوٹے اور بناوٹی مسیح کو یہ گنجائش نہ رہے کہ وہ اس شرط کو پورا کرنے اور اپنی مسیحائیت کی پٹڑی جمانے کیلئے جس شخص کو چاہے، دجال بنالے اور جس چیز کو چاہے دجال کا گدھا بنالے۔ اور پھر خود بھی اس گدھے پر سوار ہوا کرے جیسا کہ ایک جھوٹے مسیح قادیان پنجاب نے کیا تھا کہ اپنی مسیحائیت کی پٹڑی جمانے کیلئے پہلے اپنے مخالف مولویوں کو دجال قرار دیا۔ پھر عیسائی پادریوں کو دجال ٹھہرایا اور دجال کا گدھا ریل گاڑی کو قرار دیا اور جب تک وہ زندہ رہا اس گدھے پر خود بھی سوار ہوتا رہا اور جب وہ اپنے دعوی مسیحیت کو جھوٹا کرنے کیلئے مرا تو اسی گدھے پر اس کی لاش کو لاد کر اس کے مدفن میں پہنچایا گیا۔ ہمارے بیان اعتقاد اہل اسلام قدیم کو مسلمان پڑھ یا سن لیں گے تو پھر کسی ایسے مفتری وکذاب مسیح کے دام میں نہ آئیں گے۔

اس اعتقاد اہل اسلام کا ماخذ و مستند احادیث صحیحہ نبویہ اتفاق کے ساتھ مسلّمہ اہل اسلام بیان کی جائیں گی جس سے معلوم ہو جائے گا کہ اہل اسلام قدیم دجال موعود کس کو سمجھتے ہیں اور اس میں کیسی علامات وخواص کا موجود ہونا ضروری جانتے ہیں جو اس وقت کسی شخص میں پائی نہیں جاتیں ۔اور اس کا گدھا کیسا ہوگا۔ان احادیث میں امور ذیل کا بیان ہوگا۔

۱۔دجال کہاں سے نکلے گا۔۲۔وہ کب نکلے گا۔۳۔وہ اب کہاں ہے۔۴۔اس کی صورت کیسی ہو گی۔۵۔اس کی سواری کیا اور کیسی ہوگی۔۶۔اس کے پیرو کون لوگ ہوں گے۔۷۔کیسے شعبدے وخیالی نشان دکھائے گا۔۸۔وہ ایمانداروں کو کیونکر ستائے گا۔۹۔وہ کہاں کہاں پہنچے گا۔۱۰۔وہ کس جگہ ہلاک ہوگا۔۱۱۔اس کا گدھا کیسا ہوگا۔

امر اول وششم کا بیان۔جامع ترمذی میں ہے:

با ب ما جاء من این یخر ج الدّ جال ۔ قال رسول اللّٰہ ﷺ الدّ جال یخرج من ار ض بالمشرق یقال لھا خراسان یتبعه اقوام کان وجوھھم المجان المطرقة ۔رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دجال مشرق میں اس سرزمین سے نکلے گا جس کو خراسان کہا جاتا ہے۔اس کے پیرو وہ لوگ ہوں گے جن کے منہ ایسے ہوں گے جیسے ڈھالیں جن پر چمڑے تو بر تو جمائے گئے ہوں۔

مرقاہ شرح مشکوہ میں ہے کہ خراسان مشہور شہر کا نام ہے جو ماوراء النہر اور عراق کے مابین ہے۔ خراسان بلدة معروفة بین ماوراء النھرو بلاد العرا ق ۔( مرقاة )۔ یتبع الدجال من یھود اصفھا ن سبعون الفاً علیھم الطیالسة ۔( صحیح مسلم ص ۴۰۵)۔کہ دجال کے پیرو اصفہان کے یہودیوں میں سے ستر ہزار ہوں گے جو عربی چادریں اوڑھے ہوئے ہوں۔

امر ششم کی تائید بیان امر نہم دہم میں بھی ہوگی۔

امر دوم سوم ونہم وھم کا بیان: صحیح مسلم وجامع ترمذی میں حدیث ہے:

عن فاطمه بنت قیس قال رسول اللّٰہ ﷺ انی و اللّٰہ ما جمعتکم لرغبة ولا لرھبة ولکن جمعتکم لانّ تمیماً الداری کا ن ر جلاً نصرانیاً، فجا ء فبایع و اسلم ۔ و حدّ ثنی حد یثاً وافق الّذی کنت ا حدثکم عن مسیح الد جا ل ۔

حدثنی انّه رکب فی سفینة بحر یة مع ثلا ثین ر جلاً من لخم و

جذام ۔ فلعب بهم الموج شهراً فی البحر۔ ثم أ ر فووا الی جز یرة فی البحر حین مغر ب الشمس ۔ فجلسوا فی اقرب السفینة ۔ فد خلوا الجز یرة فلقیتهم دا بة اهلب کثیر الشعر ۔ لا یدرو ن ما قبله من دبره ۔من کثرة الشعر ۔ فقا لوا و یلک ما انت ؟ قا لت انا الجسا سة ۔ قا لوا و ما الجسا سة ۔ قا لت یا ایها القو م انطلقوا الی هذا الر جل فی الد یر ۔ فا نّه الی خبرکم با لا شوا ق ۔ قا ل لمّا سمّت لنا ر جلاً فر قنا منها ان تکو ن شیطا نة ۔

قا ل فا نطلقنا سراعاً ۔ حتی د خلنا الد یر ۔ فا ذا فیه اعظم انسا ن رأینا ہ قط ۔ و اشده وثا قاً ۔ مجمو عة یدا ہ الی عنقه ما بین ر کبتیه الی کعبیه با لحد ید۔ قلنا و یلک ما انت ؟ قا ل قد قدر تم علی خبری ، فا خبرو نی ما انتم ؟ قا لوا نحن اناس من العرب ۔ ر کبنا فی سفینة بحریة فصا دفنا البحر حین ا غتلم فلعب بنا المو ج شهراً۔ ثم ارفا نا الی جز یر تک هذه ۔ فجلسنا فی اقر بها، فد خلنا الجزیرة ۔ فلقیتنا دا بة اهلب کثیر الشعر لا تدری ما قبله من دبره من کثرة الشعر۔ قلنا و یلک ما انت؟ فقا لت انا الجسا سة قلما و ما الجساسة۔ قا لت اعمدواالی هذا الر جل فی الدّ یر ، فا نّه الی خبر کم بالاشواق ۔ فا قبلنا الیک سرا عاً و فز عنا منها ولم نا من ان تکون شیطا نة۔

فقا ل ا خبرونی عن نخل بیسا ن ۔ قلنا عن ای شا نها تستخبر ؟ قال اسألکم عن نخلها، هل یثمر ؟ قلنا له نعم ۔ قا ل اما انها یوشک ان لا تثمر۔ قال ا خبرونی عن بحیرة طبریة ۔ قلنا عن ای شانها تستخبر؟ قا ل هل فیها ما ء ؟ قا لوا هی کثیرة الماء ۔ قا ل اما انّ ماء ها یو شک ان یذ هب ۔ قا ل ا خبرو نی عن عین زغر ۔ قا لوا عن ای شا نها تستخبر؟ قا ل هل فی العین ما ء ۔ و هل یز ر ع اهلها بما ء العین ؟ قلنا له نعم ، هی کثیرة الما ء و اهلها یز رعو ن من

مسلمانوں سے لڑنے آکیمپ لگائیں گے ان کے مقابلہ کے لئے مسلمانوں کی ایک جماعت نکلے گی جو اس وقت مسلمانان روئے زمین سے افضل ہونگے۔ جب وہ مسلمانوں کے مقابلہ پر یڈ میں کھڑے ہوں گے تو ان کو کہیں گے کہ ان مسلمانوں کی طرف ہم کو جانے دو جنہوں نے ہمارے لوگ قید کئے ہیں ہم ان سے لڑیں گے مسلمان جواب دیں کہ ہم ان کی طرف تم کو جانے نہ دیں گے پھر ان دونوں فریق میں لڑائی ہوگی تو ایک تہائی مسلمان بھاگ جائیں گے جن کو خدا تعالی کبھی معاف نہ کرے گا۔ اور ایک تہائی شہید ہونگے جو بہترین شہید کہلائیں گے اور ایک تہائی فتح یاب ہونگے اور وہ قسطنطنیہ پر (جو ان کے ہاتھ سے نکل گیا تھا) فتح پائیں گے اور جب وہ لوٹ کا مال بانٹ رہے ہوں گے اور اپنی تلواروں کو درخت زیتون پر لٹکائے ہونگے تو شیطان آواز دے گا کہ مسیح دجال تمہارے پیچھے تمہارے گھروں پر جا پہنچا ہے اور یہ بات اس کی جھوٹ ہوگی۔ پھر وہ شام میں جائیں تو دجال نکلے گا۔ وہ اس کے مقابلہ میں صف آراء ہوں گے تو اس وقت نماز کے واسطے تکبیر ہو جائے گی۔ پھر عیسی نازل ہوں گے اور ان لوگوں کے پیشوا نماز میں (یا کتاب اللہ وسنت رسول کی پیروی میں، جیسا کہ اس باب میں اختلاف اقوال پہلے نقل ہو چکا ہے) بن جائیں گے اور ان کو دیکھ کر دجال پگھلنے لگے گا جیسے (پانی میں) نمک پگھل جاتا ہے آپ اس کو قتل نہ کرتے تو وہ یوں ہی پگھل جاتا ولیکن وہ اسے اپنے ہاتھ سے قتل کریں گے اور لوگوں کو اپنے نیزے یا بھالے پر اس کا خون دکھائیں گے۔

یہ حدیث ابو ہریرہؓ کا بیان ہے۔ اور ابن مسعودؓ کی حدیث میں آیا ہے:

قال رسول اللّٰہ ﷺ لا تقوم الساعة حتی لا تقسم المیراث ولا یقوم .... الخ. (مسلم ص ۳۹۲)

قیامت نہ ہوگی جب تک کہ کوئی شخص نہ وراثت تقسیم کرے گا اور نہ لوٹ کا مال لینے سے خوش ہوگا (یعنی عموماً مسلمان قتل ہو جائیں اس وجہ سے وراثت و مال غنیمت لے کر خوش نہ ہونگے)

(پھر اس کی تفصیل میں) آپ نے فرمایا مسلمانان شام کیلئے ان کے دشمن نصاری سامان جنگ جمع کریں گے۔ مسلمان ایک جماعت اس شرط سے مشروط و مقرر کریں گے کہ وہ مر جائیں گے مگر فتح کے بغیر واپس نہ ہوں گے یہی شرط نصرانی کریں گے پھر باہم لڑیں گے یہاں تک کہ رات کی ان میں روک ہو جائیگی۔ پھر فریقین واپس ہوں گے اور کوئی غالب نہ ہوگا اور جماعت مشروط فنا ہو جائے گی۔ ایسا ہی تین دن تک ہوتا رہیگا اور جب چوتھا دن ہوگا تو باقی اہل اسلام صف آراء ہوں

گے اور ایسی لڑائی ہوگی کہ اس کی مثیل ونظیر پہلے کبھی کسی نے نہ دیکھی ہوگی ۔ پھر خدا مسلمانوں کو فتح دے گا ۔ اگر کوئی جانور مقتولین کی لاشوں کے پہلو سے پرواز کرے گا تو وہ ہنوز ان لاشوں کو پیچھے چھوڑ کر نہ نکلے گا کہ مر کر گر پڑے گا ۔ ایک باب ( جداعلی ) کی اولاد کو جو اس جنگ میں مقتول ہونگے شمار کیا جاوے گا تو ایک سو میں سے صرف ایک بچے گا ۔ پھر وہ مال غنیمت سے کیونکر خوش ہونگے اور وہ اس حالت میں ہونگے کہ اس سے بڑھ کر خوفناک لڑائی کی خبر سنیں گے کہ دجال ان کے گھروں پر آ پڑا ہے اور وہ یہ سن کر سب کچھ چھوڑ کر گھروں کی طرف پھریں گے اور دس سوار جاسوسوں کو روانہ کریں گے تا کہ وہ دجال کے نکلنے کی خبر لاویں ۔ حضرت ﷺ نے فرمایا میں ان سواروں کے اور ان کے باپوں کے نام اور ان گھوڑوں کے رنگ پہچانتا ہوں ۔

مسلمانوں اور عیسائیوں میں اس بڑی لڑائی کا واقعہ ہونا اور اس کے بعد قسطنطنیہ کا فتح ہونا اس کے بعد، ساتویں سال ، دجال کا نکلنا ، جو امام مہدی کے زمانہ میں ہوگا ، سنن ابی داؤد کی ان احادیث میں وارد ہے جن میں ایک حدیث معاذ سے مروی ہے :

قال رسول اللّٰہ ﷺ عمران بیت المقدس خراب یثرب و خراب یثرب خروج الملحمۃ و خروج الملاحمۃ فتح القسطنطنیۃ و فتح القسطنطنیۃ خروج الدجال ۔ (ابوداؤد ۔ ص ۳۳۴)

کہ فرمایا آپ نے بیت المقدس کا آباد ہونا مدینہ کا آباد نہ رہنے کا موجب ہوگا اور مدینہ کے ایسے آباد نہ رہنے کے بعد مسلمانوں اور عیسائیوں میں بڑی لڑائی واقع ہوگی اور بڑی لڑائی کے بعد ( جس میں قسطنطنیہ ہاتھ سے نکل جائے گا ) قسطنطنیہ کی فتح مسلمانوں کو ہوگی ۔ فتح قسطنطنیہ کے بعد دجال کا نکلنا ہوگا ۔

اور ایک حدیث عیسی بن یونس سے مروی ہے :

قال رسول اللّٰہ ﷺ الملحمۃ الکبری فی سبعۃ اشھر ۔ کہ بڑی لڑائی اور فتح قسطنطنیہ اور خروج دجال سات مہینوں میں ہوگا ۔

اور ایک حدیث عبداللہ بسر سے مروی ہے :

انّ رسول اللّٰہ قال بین الملحمۃ و فتح المدینہ ستّ سنین و یخرج الدّجال فی السّابعۃ ۔ (ابوداؤد ۔ ص ۲۳۴) ۔ کہ آپ ﷺ نے فرمایا بڑی لڑائی و فتح قسطنطنیہ میں چھ سال ہیں اور دجال ساتویں سال نکلے گا ۔

ناقل ( محمد حسین بٹالوی ) کہتا ہے کہ روایت عیسی بن یونس اور روایت عبداللہ بن بسر کی تطبیق وموافقت یوں ہوسکتی ہے کہ بڑی لڑائی چھ سال تک ہوتی رہے گی اس کے آخری حصہ میں فتح قسطنطنیہ ہوگی ۔ پھر ساتویں سال کے شروع میں دجال کا نکلنا ہوگا جو امام مہدی کے ظہور کا زمانہ ہوگا

منجملہ ان احادیث سبعہ تینوں احادیث ( ایک بخاری دو مسلم ) میں جن کی صحت وثبوت کی تسلیم پر روئے زمین کے سنی مسلمانوں کا اتفاق ہے اور ابوداؤد کی چاروں احادیث ( پہلی پانچویں چھٹی ساتویں ) میں جن کی صحت وصالح احتجاج ہونا ابوداؤد کے نزدیک مسلم ہے واقعات ثلاثہ اور واقعہ سوم کے ضمنی امور میں سے امر دوم لغایت ششم صاف اور صریح منطوق نص میں پائے جاتے ہیں ۔

اور باقی امور ضمنی خصوصاً امر اول وششم ( قسطنطنیہ کا مسلمانوں کے ہاتھ سے نکل جانا اور نصاری کا ملک شام وروم پر متسلط ہو جانا ان احادیث کے مفہوم سے ) جس کو اصطلاح اصول فقہ اقتضاء النص کہا جاتا ہے ثابت ہے کیونکہ مسلمانوں کا خروج دجال کے پہلے اور اس کے قریب قسطنطنیہ کو فتح کرنا تب ہی ممکن ومتصور ہے کہ اس سے پہلے وہ مسلمانوں کے قبضہ سے نکل چکا ہو۔

ان واقعات کے تسلیم واعتقاد کا جن پر عام سنی فاضل محدث ومتکلم متفق ہیں کا نتیجہ لازمہ یہ ہے کہ انکے اعتقاد میں جو آخری زمانہ میں لڑائیاں وخونریزیاں مسلمانوں اور نصاری میں ہوں گی وہ امام مہدی کے زمانہ سے ( جو زمانہ خروج دجال کے قریب ہوگا ) پہلے ہو چکے ہوں گے اور ان کی ابتداء نصاری کی طرف سے ہوگی مسلمان صرف مدافعت کریں گے ۔

جو شخص اس سے پہلے چھ برس کی لڑائیوں میں امام مہدی کا شامل ہونا تجویز کرے گا اس کو اس آخری لڑائی و چڑھائی قسطنطنیہ میں ( جو امام کے وقت ظہور اور زمانہ دجال کے خروج کے قریب ہوگی ) امام مہدی کا شامل ہونا ماننا پڑے گا اور ساتھ ہی اس کے اس حدیث کو دیکھ کر یہ بھی ماننا پڑے گا کہ وہ لڑائی اور فتح ہتھیاروں کے بغیر صرف لاالہ الا اللّٰہ و اللّٰہ اکبر کہنے سے ہوگی اور اس سے بحسب تسلیم ماننا پڑے گا کہ امام مہدی ایسا صاحب کرامات و برکات تھا تو چھ برس تک اس کو تلوار چلانا اور اس فتح سے پہلے شکست کھانا اس کی شان کیلئے کیونکر مناسب ہوسکتا ہے ۔ وہ حدیث یہ ہے :

عن ابی ھریرہ انّ النّبی ﷺ قال ھل سمعتم بمدینۃ جانب منھا فی البرود جانب منھا فی البحر ۔ قالوا نعم یا رسول اللّٰہ ۔ فقال لا تقوم الساعۃ حتی یغزوھا سبعون الفاً من بنی اسحاق فاذا جاؤھا تولوا فلم یقاتلوا بسلاح و لم یرموا بسھم قالوا لا الہ الّا اللّٰہ و اللّٰہ

اکبر فیسقط احد جانبھا قال ثور لا اعلم الا قال الذی فی البحر ثم یقول الثانیة لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر فیسقط جانبھا الآخر ثم یقول لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر یفرج لھم فید خلوھا بینا ھم یقسمون الغنائم اذ جاء ھم الصریح فقال ان الدجال قد خرج یترکون کل شیء یرجعون۔ (مسلم ج ا ص ۳۹۶)۔ ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کیا تم نے ایسا کوئی شہر سنا ہے جس کے ایک طرف میدان ہو اور ایک طرف دریا۔ صحابہ نے عرض کیا ہاں یارسول اللہ ﷺ ہم نے ایسا سنا ہے۔ پھر آپ نے فرمایا کہ قیامت نہ ہوگی جب تک ستر ہزار بنی اسحاق (یا بنی اسماعیل چنانچہ نووی اور قاضی عیاض کی آئندہ کلام میں ہے) چڑھائی کریں گے جب وہاں پہنچ کر اتریں گے تو نہ ہتھیاروں سے لڑیں گے نہ تیر چلائیں گے بلکہ صرف لا الہ الا اللہ واللہ اکبر کہیں گے تو اس شہر کی ایک جانب گر جائے گی۔ ثور (راوی حدیث) نے کہا کہ میرے علم میں جانب بحری کا اول گرنا ذکر کیا ہے۔ پھر دوسری دفعہ یہ کلمہ کہیں گے تو دوسری جانب گر جاوے گی۔ تیسری دفعہ یہ کلمہ کہیں گے تو وہ شہر فتح ہو جائے گا پھر وہ اس میں داخل ہونگے اور لوٹ کا مال لیں گے جبوہ اس کو بانٹنے لگیں گے تو ایک آواز کرنے والا آئے گا اور کہے گا کہ دجال نکلا۔ پھر وہ سبھی کچھ چھوڑ کر ادھر رجوع کریں گے

قولہ بنی اسحاق قال القاضی کذا فی جمیع اصول صحیح مسلم قال بعضھم المحفوظ من بنی اسماعیل و ھو الذی یدل علیہ الحدیث و سیاقہ انما اراد العرب و ھذہ المدینة ھی القسطنطنیہ۔ (صحیح مسلم۔ص ۳۹۶)

امام نوویؒ نے قاضی عیاضؒ سے نقل کیا ہے کہ بنی اسحاق، مسلم کے سبھی نسخوں میں ہے اور بعض روایات میں بنی اسماعیل کا لفظ آیا ہے اور یہی محفوظ ہے اور حدیث کا ظاہر و سیاق اسی کا مؤید ہے اور اس سے عرب کے لوگ مراد ہیں اور اس شہر سے قسطنطنیہ مراد ہے۔

اس حدیث میں نظر انصاف کرنے والا ہرگز جرأت نہ کرے گا اور نہ کہے گا کہ امام مہدی اس لڑائی و چڑھائی قسطنطنیہ میں ہتھیاروں سے کام لیں گے بلکہ وہ صاف تسلیم کریگا کہ اگر اس لڑائی میں ان کا شمول ہوگا تو اپنی برکات مہدوی سے کام لیں گے اور تیر تلوار کو ذریعہ فتح نہ بنائیں گے۔ پھر اس سے پہلے لڑائیوں میں ان کی برکات مہدویت کہاں جائے گی کہ اس کے ہوتے وہ تلوار سے

کام لیں گے اور پھر شکستیں کھائیں گے ۔

اس بیان میں دونوں قسم کی احادیث سے ( جو احادیث متمسکہ مخالفین سے بعض درجہ میں برابر ہیں اور بعض میں بڑھ کر ہیں ) ہم نے ثابت کر دیا کہ امام مہدی جب تشریف لائینگے تلوار وغیرہ ہتھیاروں سے کام نہ لیں گے بلکہ آسمانی تائیدات اور روحانی برکات سے دین اسلام پھیلائینگے۔

اب ہم اس مضمون کی خصائص و برکات امام مہدی کی ان ہی لوگوں کی کتابوں سے نقل کرتے ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ تلوار وتفنگ اور خون ریزی و جنگ امام مہدی کے شایان شان نہیں ہے اور ان کی آسمانی برکات خونریزی و جنگ سیفی سے ان کو مستغنی کریں گی ۔ وباللہ التوفیق ۔

پس واضح ہو کہ معتقدین و قائلین حضرت امام مہدی سے وہ لوگ جو ان احادیث متعلقہ امام مہدی سے ( جو صحیح بخاری و صحیح مسلم ) میں مروی ہیں تمسک کرتے ہیں اور ان سے اپنے خیالات کی تائید و ثبوت نکالتے ہیں امام مہدی کے حالات میں اس مضمون کی کوئی حدیث صحیح یا حسن بلکہ ضعیف بھی معرض نقل و استدلال میں نہیں لاتے جس میں یہ بیان ہو کہ حضرت امام مہدی تلوار کھینچ کر آئیں گے اور بزور شمشیر غیر مسلم اقوام کو مسلمان بنائیں گے اور جبر و اکراہ سے دین اسلام دنیا میں پھیلائیں گے ۔ بلکہ اس کے برعکس وہی لوگ اپنی تصانیف میں صاف وصریح یہ الفاظ لکھ چکے ہیں کہ امام مہدی کسی سوتے کو نہ جگائیں اور کسی جان کا خون نہ بہائیں گے اور نہ کسی کو کسی جان کی خونریزی کا حکم دیں گے ۔ اس تصریح اور بیان صریح کے ساتھ پھر انہی لوگوں کا یہ کہنا کہ امام مہدی بزور شمشیر دین اسلام یا سنت نبوی دنیا میں پھیلائیں گے، اپنے قول کو خود جھوٹا کرنا ہے اور اس قول کی تکذیب کے واسطے کسی اور شہادت کی ضرورت نہیں ۔ تاہم ہم انہی کی کتابوں سے امام مہدی کے ایسے خصائل وفضائل نقل کرتے ہیں جن سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ حضرت امام مہدی اپنے آسمانی نشانات اور الہی شہادات سے امام تسلیم کئے جائیں گے انہی نشانات کو دیکھ کر لوگ اسلام میں داخل ہوں گے خونریزی اور تلوار کشی کے آپ محتاج نہ ہوں گے ۔

صاحب حجج الکرامۃ نے اس کے صفحہ ۳۶۵ میں کہا ہے :

( ترجمہ ) جن علامتوں سے امام مہدی پہچانے جائیں گے از انجملہ ایک یہ ہے بادل اس کے سر پر سایہ فگن ہو گا دوسرے یہ کہ اس بادل کے اندر سے آواز آئے گی کہ یہ شخص مہدی خلیفہ الٰہی ہے اس کی پیروی کرو ۔ تیسرے یہ کہ اس بادل سے ایک ہاتھ نکلے گا اور وہ آپ کی طرف اشارہ کر کے کہے گا کہ لوگو یہ مہدی ہے ان کی بیعت کرو ۔ چوتھے یہ کہ فرشتہ آپ کے سر پر آئے گا

اور کہے گا کہ یہ خدا کا خلیفہ مہدی ہے اس کی بات سنو اور اس کی اطاعت کرو۔ پانچویں یہ کہ مہدی ایک پرند کی طرف اشارہ کریں گے تو وہ ان کے ہاتھ پر آ پڑے گا۔ چھٹا یہ کہ آپ ایک چھڑی کسی درخت کی زمین میں گاڑ دیں گے تو وہ فی الفور سبز ہو جائے گی اور پتے نکالے گی۔ ساتویں یہ کہ ایک لشکر شام سے آپ کے مقابلے کے لئے نکلے گا تو وہ مکہ اور مدینہ درمیان بیداء میں زمین میں دھنسایا جائے گا۔ آٹھویں یہ کہ آسمان سے ایک آواز آوے گی کہ لوگو! خدا تعالی نے تمہارے اوپر سے جباروں اور منافقوں کو کاٹ دیا ہے اور امت محمدیہ میں سے ایک بہتر شخص کو تمہارا ولی بنایا ہے تم اس سے مکہ میں جا کر ملو، وہ مہدی ہے جس کا نام محمد بن عبداللہ ہے۔ نویں یہ کہ زمین اپنے کلیجے کے ٹکڑے سونے کے ستون نکال دے گی اور مہدی اس کو لوگوں میں بانٹ دینگے۔ دسویں یہ کہ وہ کعبے کے نیچے سے خزانہ نکال دیں گے گیارھویں یہ کہ بحیرہ طبریہ یا غار انطاکیہ سے آپ تابوت سکینہ (صندوق طمانیت جو بنی اسرائیل میں لڑائیوں کے وقت آگے رکھا جاتا تھا) نکال کر بیت المقدس میں رکھ دیں گے جس کو دیکھ کر یہود (بجز اقل قلیل) مسلمان ہو جائیں گے۔ بارھویں یہ کہ آپ کے لئے دریا پھٹ جائے گا جیسے حضرت موسیٰؑ کے لئے پھٹ گیا تھا۔ تیرھویں یہ کہ حضرت عیسیٰؑ آپ کے ساتھ جمع ہونگے اور آپ کے پیچھے نماز میں اقتداء کریں گے۔

ان علامات کے علاوہ بعض اور علامات بھی اس کتاب میں مذکور ہیں۔ ہم نے ان کو اس لئے نقل نہیں کیا کہ ان علامات میں انسانی دخل واثر کا امکان بھی ہے اور ہمارے دعوی کے مؤید و مطلوب صرف آسمانی نشانات ہیں۔ ان علامات سے علامات نمبر ۱ و ۲ و ۳ و ۹ و ۱۰ کو امام مہدی فاطمی کے منکر اور ان کی جگہ مہدی قادیانی کے مجوز مرزائی پارٹی نے بھی ریویو آف ریلیجنز نمبر ۹، ۱۱، ۱۲ جلد ۸ میں تسلیم کیا ہے۔ مگر دجالی تاویلات سے ان کے معنی وہ قرار دیئے ہیں جو ان کے خیال میں مرزا میں پائے جاتے ہیں۔ ان دجالی معنی کی دجالیت سے بحث کرنا اس مضمون کا موضوع اور ہمارا اس وقت مطلوب نہیں۔ یہ بحث ہمارے مضمون منتہی المقال فی شان المسیح والمہدی والدجال میں ہوگی اور اس میں یہ دجالیت ان کی بخوبی ثابت کی جائے گی۔

اس مقام میں ان علامات کے ذکر کرنے سے صرف یہ مقصود تھا کہ جس شخص کی تائید و تصدیق آسمان و زمین کریں درخت جانور فرشتے اس کی گواہی دیں اور ان نشانات کو دیکھ کر یہود جیسے معاند و سنگ دل مسلمان ہو جاویں اس شخص کو کافروں کے مسلمان بنانے یا مقلدین مذاہب

اربعہ سے تقلید آئمہ چھڑانے کے لئے تلوار چلانے اور خون ریزی کرنے کی کیا حاجت پڑے گی۔ لہذا ان لوگوں کا باوجود اعتراف اس امر کے کہ مہدی کسی سوتے کو نہ جگاوے گا اور کسی کا خون نہ بہاوے گا پھر یہ کہنا کہ مہدی دین اسلام یا عمل بالسنہ بزور شمشیر پھیلائے گا درست نہیں ہے۔

فرقہ مرزائیہ اور مرزا قادیانی باوجود تصریح اور صریح اقبال اس امر کے کہ جس قدر احادیث متعلقہ امام مہدی صحاح ستہ وغیرہ میں وارد ہیں اور لوگوں کی زبان زد ہیں وہ سب کی سب غیر صحیح وموضوع و بناوٹی ہیں اور امام مہدی فاطمی کوئی آنے والا نہیں، پھر یہ بھی کہتے ہیں اس کی جگہ آنے والا ایک اور شخص تھا جو آچکا اور وہ مرزا غلام احمد ہے جو مہدی موعود بھی ہے مسیح موعود بھی ہے۔

یہ لوگ دنیا کی شرم وحیا اور آخرت کا خوف عذاب طاق میں رکھ کر پہلے تو امام مہدی کی جملہ احادیث اور روایات کو غیر صحیح وموضوع قرار دے چکے ہیں پھر ان احادیث وروایات سے جو ان کے خیال میں ( نہ واقعہ میں اور دوسرے تمام مسلمانان روئے زمین کے اعتقاد میں ) مرزا پر لگائی جا سکتی تھیں، مرزا پر لگا کر اپنی اس دجالی اصول وتحویل سے کہ ان احادیث کے مرزا پر صادق آنے سے ان کی صحت ثابت ہوتی ہے، صحیح اور لائق دستاویز بھی قرار دیتے ہیں۔ پہلے تو یہ دجالی چال خود مرزا نے اختیار کی تھی ایک حدیث ضعیف دارقطنی کو جس میں مضامین کسوف وخسوف کو امام مہدی کی علامت ٹھہرایا گیا ہے، اس دجالی اصول سے صحیح قرار دے کر اس سے اپنا مہدی ہونا ثابت کیا۔ پھر اس کے حامیوں اور پیروان نے ریویو آف ریلی جنز نمبر ۹ ج ۷ کے صفحہ ۳۴۲ میں یہی دجالی اصول گھڑ کر اس کے اور اس کے نظائر سے دستاویز کیا اور ان سے مرزا کا مہدی ہونا نکالا۔

( ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۲۲ کے صفحات ۴۷ تا ۱۵۶ ملخصاً )



# تنقیح امامت قادیانی

اس عنوان پر پٹنہ کے مولانا محمد عبداللہ مرحوم کا ایک مضمون اخبار اہل حدیث امرتسر کے ۲۳۔۳۰۔اگست ۱۹۱۲ء کے شماروں میں شائع ہوا تھا جو ذیل میں نقل کیا جاتا ہے:

مولانا عبداللہ فرماتے ہیں:

اس مسئلہ میں دو امر تنقیح طلب ہیں اور ان ہی کے فیصلہ سے اس مسئلہ کا فیصلہ ہے۔

امر اول: امامت نماز کے لئے اسلام شرط ہے یا نہیں؟

امر دوم: مذہب قادیانی دائرہ اسلام میں داخل ہے یا خارج؟

امر اول۔ یہ تو ظاہر ہے کہ امامت نماز میں اسلام شرط ضروری ہے۔ بایں ہمہ بنظر مزید تشفی شہادات ذیل ہدیہ ناظرین ہیں۔

ارکعوا مع الراکعین ای کونو مع المؤمنین فی احسن اعمالھم و ھو الصلوۃ عبر عن الصلوۃ بالرکوع لان صلوۃ الیھود لیس فیھا رکوع ۔(قرآن مع تفسیر جامع)

خلاصہ مطلب یہ ہے کہ رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو۔یعنی مسلمانوں کے ساتھ ان کے سب سے اچھے کام میں کہ وہ نماز ہے شریک رہو۔

یہودیوں کی نماز سے ممتاز ہونے کیلئے آیت کریمہ ارکعوا مع الراکعین میں لفظ رکوع اطلاق کیا گیا اور اس سے نماز مراد لی گئی عبر عن الصّلوۃ بالرکوع احترازاً عن الصّلوۃ الیھود (بیضاوی) اس تفسیر کا مطلب وہی ہے کہ آیت مرقومہ میں لفظ رکوع اطلاق کیا گیا نماز گذارید بارکوع کنندگان یعنی بجماعت مسلمانان (تفسیر حسینی)

ان تینوں تفسیروں سے معلوم ہوا کہ آیت کریمہ ارکعوا مع الراکعین میں مقصود شارع یہ ہے کہ مسلمانوں کے ساتھ نماز پڑھو۔

قال رسول اللّٰہ ﷺ الصّلوۃ المکتوبۃ واجبۃ خلف کل مسلم براً کان او فاجراً ۔ سنن ابی داؤد۔

اس حدیث سے بخوبی ظاہر ہوا کہ نماز فرض مسلمانوں کے پیچھے پڑھا کرو۔امام اعتقاد

اصول اسلام کے ساتھ رکھتا ہو، اگر عمل میں نقص واقع ہونے سے فاجر ہو تو مضائقہ نہیں ہے

قال رسول اللّٰہ ﷺ لیؤذن لکم خیارکم و لیؤمکم قراء کم (ابی داؤد ) آپ ﷺ نے فرمایا کہ تمہارے نیکوکار اذان دیں اور تمہارے قرآن جاننے والے امامت کریں

اس جگہ پر اضافت قراء بجانب کم صاف بتا رہی ہے کہ امام اسلامی جماعت کا ہو مسلمانوں کا ہم مذہب و ہم مشرب ہو، کم از کم اصول اسلام میں ضرور متفق ہو۔ دیکھئے علامہ منصور بن ادریس حنبلی نے کشاف القناع عن متن الاقناع میں کفار و اہل بدعات منجر بکفر کی امامت سے نماز پڑھنے کو کس زور سے روکا ہے:

و لا یصح الصّلوۃ خلف کافر و لو کان کفرہ ببدعۃ (الی ان قال) و لو اسرہ ای الکفر فجھل الماموم کفرہ ثم تبین له لان صلوته لا تصح لنفسه فلا تصح لغیرہ و لعموم قوله علیه السلام لا یؤمّنّ فاجر مومناً ۔ ترجمہ: کافر کے پیچھے نماز صحیح نہیں ہے اگرچہ اس کا کفر ایسی بدعت سے ہو جو مستلزم کفر ہے اگر کوئی کافر امام مقتدی سے اپنے کفر کو چھپاوے پھر مقتدی کو معلوم ہو جائے تو مقتدی کی نماز صحیح نہ ہوگی کیونکہ امام کی نماز خود صحیح ہے تو مقتدی کی نماز کیونکر صحیح ہوگی۔ اور حضرت رسول اللہ ﷺ کا ارشاد عام ہے کوئی بددین کسی دین دار کی امامت نہ کرے

یہاں فاجر سے مراد فاجر اعتقادی ہے ورنہ عملی فاجر کے پیچھے نماز جائز ہے جو دوسری احادیث کا مفہوم ہے۔ اور عثمانؓ نے بھی عملی فاجر کے پیچھے نماز پڑھنے کی اجازت دی تھی نہ اعتقادی کے پیچھے۔ اور یہی تحقیق ہے شیخ الاسلام علامہ بن یونس حنبلی کی جو ان کی شرح منتہی الارادات سے ظاہر ہوتی ہے۔

و یصح الصّلوۃ خلف من خالف ما مومه فی فرع لم یفسق.. (الی ان قال) من خالف فی اصل کمعتزلة او فرع فسق به کمن شرب النبیذ مالا یکرہ مع اعتقاد تحریمه و اومن علی ذلک لم تقع الصلوۃ خلفه بفسقه ۔ اگر کوئی امام اپنے مقتدی سے کسی فرعی مسئلہ میں جس سے وہ شرعی فاسق نہیں ہوتا مخالف ہے تو ایسے امام کے پیچھے نماز صحیح و درست ہے۔ ہاں اگر اصول دین میں مخالف ہو جیسے معتزلی یا ایسے فرعی مسئلہ میں مخالفت کرے جس کے ارتکاب سے فاسق ہو جائے جیسے کوئی شخص نبیذ غیر مسکر کو حرام سمجھ کر ہمیشہ پیا کرے تو ایسے لوگوں کے پیچھے نماز صحیح نہ ہوگی۔

فقہائے حنفیہ کا مسلک بھی یہی ہے:

یجوز الصّلوة خلف صاحب ھوی و بدعة ولا یجوز خلف الرّا فضی والجھمی والقدری و المشبھة و من یقول بخلق القرآ ن و حا صله ان کا ن ھؤلا ء یکفر به صا حبه یجوز الصلوة بخلفه مع الکرا ھیة و الّا فلا (فتاوی عالم گیری)۔ اہل ھوا و بدعة کے پیچھے نماز صحیح ہوگی اور رافضی خارجی جہمی شبہہ، قائل حدوث قرآن کے پیچھے نماز صحیح نہ ہوگی۔ الغرض بدعتی اگر حد کفر تک نہیں پہونچا ہے تو نماز اس کے پیچھے جائز مع الکراہت ہے ورنہ کلیتًا ناجائز ہے۔

فتاوی قاضی خان وفتاوی سراجیہ سے بھی یہی مفہوم ہوتا ہے۔

تنقیح امر ثانی: یہ بھی زیادہ غور طلب نہیں۔ خاتم النبیین کے الف و لام استغراق، ولا نبی بعدی کے لائے نفی جنس نے اس کا فیصلہ کر دیا ہے کہ حضرت خاتم الانبیاء ﷺ کے بعد کوئی نبی جدید کسی قسم کا نہ ہوگا۔ صحیحین کی روایت میں جو تمثیل واقع ہے اس سے اس مضمون کی پوری تصدیق ہوتی ہے:

عن ابی ھریرة قال قال رسول اللّٰه ﷺ انّ مثلی و مثل الانبیاء من قبلی کمثل رجل بنی داراً فاحسنه و اجمله الّا مو ضع لبنة من زاویة من زوایاہ فجعل الناس یطوفون و یتعجبون له و تقولون ھلا وضعت ھذہ اللبنة فانا اللبنةو انا خاتم النبیین و عن جا بر نحوہ و فیه جئت فختمت الانبیاء (تفسیر خازن) رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ میری اور انبیاء سابقین کی مثال ایسی ہے کہ کسی شخص نے نہایت ہی عمدہ مکان بنایا لیکن اس کے کسی گوشہ میں ایک اینٹ کی جگہ خالی رہنے دیا۔ لوگ اس کو دیکھ کر تعجب کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کیوں ایک اینٹ کی جگہ خالی ہے۔ میں وہی ایک اینٹ اور عمارت نبوت کا مکمل ہوں اور سب پیغمبروں سے آخر ہوں۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیت نبوت میں ایک اینٹ کی کسر تھی جو ذات سرور کائنات سے پوری کر دی گئی۔ اب جو شخص اس کامل کو ناقص ٹھہرائے وہ منکر شان نبوت ہے اسی وجہ سے علماء اسلام نے حضرت خاتم النبین ﷺ کے بعد مدعیان نبوت اور ان کے مصدقین و متبعین کو کافر قرار دیا ہے۔ شہادات مندرجہ ذیل ہمارے اس دعوی کے لئے دلائل کافی ہیں:۔

باب حکم المر تد و ھو الذی یکفر بعد اسلا مہ نطقاً او اعتقا داً او شکا او فعلاً ( الی ان قا ل) او ادعی النبوۃ او صدق من ادعا ھا بعد النبی ﷺ کفر لا نہ مکذ ب بقو ل اللہ تعا لی و لکن رسو ل اللہ و خا تم النبیین و لقو لہ علیہ السلام و لا نبی بعدی (کشاف ا لاقناع عن متن ا لاقناع )

وہ مرتد ہے جو قول وفعل یا اعتقاد سے اسلام کا انکار کرے یا حضرت ﷺ کے بعد دعوی نبوت کرے یا ایسا دعوی کرنے والے کی تصدیق کرے کا فر ہو جائیگا کیونکہ اس نے اللہ کے فرمان لکن رسو ل اللّٰہ و خا تم النبیین اور رسول اللہ کے ارشاد و لا نبی بعدی کو جھٹلا دیا۔

فمن ادعی النبوۃ او صدق من ادعا کفر لا نہ مکذ ب للہ تعا لی فی قولہ لکن رسو ل اللہ و خا تم النبیین و الحد یث لا نبی بعدی و فی الخبر لا تقوم السا عۃ حتی یخر ج ثلا ثو ن کذا با یز عم انہ رسو ل اللہ ( شر ح منتھی ا لا ر ا دات )

اس عبارت کا معنی بھی مثل سابق کے ہے صرف اس قدر زیادہ ہے: حدیث میں آیا ہے جب تک تیس جھوٹے نبوت کا دعوی کرنے والے پیدا نہ ہولیں قیامت قائم نہ ہوگی۔

اذا لم یعرف الرجل ان محمداً ﷺ آ خر الانبیاء فلیس بمسلم و کذ لک لو قال انا رسول اللّٰہ او قال بالفارسیۃ من پیغمبرم یر ید بہ من پیغامبر م یکفر اذا انکر آیۃ من القرآن کفر (فتاوی عالمگیری ملخصاً )

خا تم النبیین ختم بہ النبوۃ فلا نبوۃ بعدہ ۔ ( خازن )

خاتم النبیین و آخرھم الذی ختمھم او ختموا بہ علی قرأۃ عا صم بالفتح (الی ان قا ل ) و لا یقدح فیہ نزول عیسی بعدہ لا نہ اذا نز ل کا ن علی دینہ مع ان المراد انہ آ خر من نبیء ( تفسیر بیضاو ی )

یعنی جو شخص محمد رسول اللہ ﷺ کو آ خر الا نبیاء نہ مانے مسلمان نہیں ہے۔ جو شخص عر بی زبان میں اپنے کو رسول اللہ یا فارسی زبان میں اپنے کو پیغمبر کہے وہ بھی مسلمان نہیں۔ تفسیر خاز ن و تفسیر بیضاوی میں خاتم النبیین کی تفسیر یہ ہے کہ آپ پر پیغمبری ختم ہوگئی۔ آپ ﷺ کے بعد کوئی پیغمبر نہ ہوگا۔ آپ سب سے آخر پیغمبر ہیں۔ بیضاوی میں صرف اس قدر زیادہ ہے:

نزول عیسی سے مسئلہ ختم نبوت نبینا ﷺ پر اعتراض نہیں ہوسکتا ہے کیونکہ حضرت عیسی بعد نزول اپنے دین محمدی کے تابع ہوں گے اور خاتم النبیین سے مراد یہ ہے کہ آپ کو سب سے آخر میں نبوت عطا ہوئی اور حضرت عیسی آپ سے پہلے پیغمبر ہو چکے ہیں۔

قرآن مجید، حدیث شریف اور علماء اسلام کی تحقیق سے ثابت ہوا کہ حضرت سید الانبیاء ﷺ کے بعد جو شخص نبوت کا دعوی کرے وہ اور اس کے ماننے والے سب کافر ہیں۔ مرزا غلام احمد نے نبوت کا دعوی کیا اور تا دم واپسیں اسی خیال باطل پر قائم اور اس کی ترویج و اشاعت میں سرگرم رہے اور ان کے تابعین بھی ان ہی کے ہم دم و ہمقدم ہیں، جیسا کہ مسیلمہ کذاب، حضرت رسول اکرم ﷺ کی نبوت کو صحیح تسلیم کر کے اپنے کو نبی کہتا تھا۔ آپ کا درجہ نبوت میں اپنے سے زیادہ مانتا تھا اور حضرت ﷺ کی خدمت اقدس میں اس کی درخواست یہ تھی کہ حضور مجھ کو اپنا جانشین بنا دیں۔ میں حضور کے حلقہ اطاعت میں داخل ہونے کو تیار ہوں۔ صحیح بخاری کی اس روایت سے اس مضمون کی پوری تصدیق ہوتی ہے:

بلغنا عن مسيلمة الكذاب قدم المدينة فاتاه رسول اللّٰه ﷺ و فی يد رسول اللّٰه ﷺ قضيب فوقف عليه فكلّمه فقال له مسيلمة ان شئت خليت بيننا و بين الامر ثمّ جعلته لنا بعد ذلك فقال النّبیّ ﷺ لو سألتنی هذا القضيب ما اعطيته و انّی لاراك الّذی اريت فيه ما اريت (بخاری ـ ملخصاً)۔ مسیلمہ کذاب مدینہ میں آیا۔ جناب رسول اللہ ﷺ اس کے پاس آئے۔ آپ کے ہاتھ میں کھجور کی شاخ تھی۔ حضرت ﷺ نے وہاں ٹھہر کر اس سے گفتگو کی۔ اس نے کہا اگر اپنے بعد مجھ کو اپنا جانشین بنا جایئے تو میں حضور کے حلقہ اطاعت میں داخل ہونے کو تیار ہوں۔ حضور ﷺ نے اس سے ارشاد فرمایا کہ اگر کھجور کی یہ شاخ بھی تو مجھ سے مانگے گا تو میں تجھ کو نہ دونگا، میں تیرے حال سے خوب واقف ہوں۔

دیکھئے جناب رسول اللہ ﷺ نے کس سختی سے مسیلمہ کی درخواست نامنظور فرمائی۔ اس کی وجہ وہی دعوی نبوت باطلہ ہے۔ بعینہ یہی حال مرزا غلام احمد قادیانی کا ہے۔ اس نے بھی رسول اللہ ﷺ کی رسالت کی ماتحتی میں اپنے کو نبی و صاحب وحی قرار دے کر تمام مسلمانوں کو اپنی نبوت ماننے کے لئے زوروں کے ساتھ مخاطب بنایا اور بصورت نہ ماننے کے بہت سی خوفناک وعیدوں سے ڈرایا اور اس کے ماننے والے بھی برابر اس کے خیال باطل کے پھیلانے میں مستعد و کمر بستہ رہتے ہیں۔

مرزا قادیانی اور مسیلمہ کذاب میں سر مو فرق نہیں ہے۔ چنانچہ اللہ تعالی فرماتا ہے: ومن اظلم ممن افتری علی اللہ کذباً او قال اوحی الیّ و لم یوح الیہ شیء۔ (انعام)

یہ آیت کریمہ بتصریح علمائے مفسرین مسیلمہ کذاب کی تضلیل و تکفیر میں نازل ہوئی۔ فی زماننا اس کا مصداق اس زمانہ کا مسیلمہ کذاب مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ بانی اسلام اور صحابہ کرام نے مسیلمہ کذاب اور اس کے ماننے والوں کے ساتھ کیا معاملہ کیا۔ حضرت نے اسکو اشد الکفر ٹھہرایا اور آپ کے اصحاب نے اس کی اور اس کی جماعت کی جو لاکھوں تک پہنچ گئی تھی ایسی بیخ کنی کی کہ اس کا نام ونشان تک باقی نہ رہا۔ اس سے نتیجہ یہ پیدا ہوتا ہے کہ ہم لوگوں کو قادیانیوں کے ساتھ کوئی اسلامی تعلق و معاملہ نہیں رکھنا چاہیے اور نماز وغیرہ امور دین میں ویسے ہی علیحدہ رہنا چاہیے جیسا کہ دوسرے کفار سے ہم لوگ علیحدہ ہیں۔

اگر بالفرض مثل معتزلہ و روافض وغیرہ دیگر فرق ضالہ کے اہل قادیان احاطہ اسلام میں داخل مانے جاویں تاہم ان کی امامت سے صحت نماز غیر مسلّم ہے کیونکہ عدم جواز امامت و اقتداء کے لئے اسلام و بانی اسلام سے انکار کلی و کفر مطلق شرط نہیں ہے بلکہ بہت سے فرقہ ضالہ اسلامیہ کی اقتداء بھی محققین علماء اہلسنت کے نزدیک جائز نہیں ہے۔ اس دعوی کی سند میں شیخ عبدالقادر جیلانی کی تحقیق پیش کر دینا کافی ہے۔ آپ ایسے شخص کو جو حقانیت اسلام کا مقر ہے لیکن قرآن پاک یا اس کے تلفظ وغیرہ کو مخلوق کہتا ہے، کافر قرار دیتے ہیں۔ اسکے ساتھ میل جول، کھانا پینا، شادی بیاہ ترک کر دینے کا حکم فرماتے ہیں۔ اس کے پیچھے نماز اس کے جنازہ کی نماز جائز نہیں رکھتے۔ اور جو لوگ صحابہ کرام کی تحقیر و تنقیص کرتے ہیں۔ ان سے ترک تعلقات اسلامی میں ایک روایت بھی نقل کرتے ہیں بنظر تصحیح نقل دونوں مقام کی عبارتیں ہدیہ ناظرین ہیں:

فمن زعم انہ مخلوق او عبارتہ او التلاوۃ غیر امتلوا و قال لفظی بالقرآن مخلوق فھو کافر با للّٰہ العظیم ولا یخالط و لایوا کل ولایناکح ولا یجاور بل یھجرہ و یھان ولا یصلّی خلفہ ولا تقبل شھادتہ ولا یصح ولایتہ فی نکاح ولیّہ و لا یصلّی علیہ اذا ما ت فان ظفر استتیّب ثلا ثاً ۔ (غنیۃ الطالبین مطبع صدیقی لاہور ص۱۳۲)

فی روایت انس انّ اللّٰہ عز و جل ا ختارنی و اختارلی اصحابی فجعلھم انصاری و جعلھم ا صھاری وانہ یجیء فی آ خر الزمان

قوم ینتقصونهم الا فلا تواکلوهم الا فلا تشاربوهم الا فلا تناکحوهم الافلا تصلّوا معهم الا فلا تصلّوا علیهم حلّت اللعنۃ ۔(غنیۃ الطالبین مطبع صدیقی لاہورص ۱۷۹) حضرت انس سے جناب رسول اللہ ﷺ کا ارشاد یوں مروی ہے کہ اللہ نے مجھ کو برگزیدہ کیا اور میرے لئے میرے اصحاب کو برگزیدہ کیا اور ان کو انصار و اصھار ہونے کی عزت بخشی ہے۔آخر زمانہ میں کچھ لوگ ان کی کسرشان کریں گے۔خبردار خبردار ایسے لوگوں کے ساتھ کھانا پینا شادی بیاہ ترک کرو۔ان کے ساتھ نماز نہ پڑھو۔اور نہ ان کی جنازہ کی نماز پڑھو اسے لوگوں پر خدا کی لعنت ہے۔

مقام غور ہے کہ جب تنقیص شان صحابہ میں اس قدر وعید اور ترک تعلقات اسلام کے لئے ایسی تاکید شدید ہے تو کسرشان انبیاء میں کس درجہ وعید سخت وکفر عظیم متصور ہوگا۔اسی وجہ سے فرمان الٰہی ہے:

انّ الّذین یؤذون اللّٰه و رسوله لعنهم اللّٰه فی الدنیا والآخرۃ و اعدّ لهم عذاباً الیماً ۔ جولوگ اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں اللہ نے ان پر دنیا اور آخرت میں لعنت کی ہے اور ان کے لئے عذاب دردناک تیار کر رکھا ہے۔

اس مسئلہ کی تحقیق بحوالہ کتب رسالہ تحفۃ الاخلاء فی عصمۃ الانبیاء میں خوب ہے۔

اسلام نے انبیاء میں مساوات سمجھنے اور اس کا اقرار کرنے کے لئے حکم کیا ہے: لا نفرق بین احدٍ من رسله ۔ہم لوگوں کو پیغمبروں کے مدارج میں کم وبیش نہیں کرنا چاہیے۔لیکن مرزا غلام احمد قادیانی کو قرآن مجید کا یہ فیصلہ ناطق پسند نہیں آیا اور حضرت مسیح ابن مریم کی شان مبارک میں گستاخانہ کلام کیا۔دیکھئے مرزا کا یہ شعر ہے:

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو — اس سے بہتر غلام احمد ہے

علمائے مالکیہ بھی فاسق اعتقادی کے پیچھے نماز جائز نہیں رکھتے بلکہ ان کا فتوی ہے کہ اگر کوئی شخص ایسے لوگوں کے پیچھے نماز پڑھے تو اسی وقت اعادہ کرلے:

قال ابن برزۃ منهم و امّا الفاسق بالاعتقاد کالحروری و القدوری فیعید من صلّی خلفه فی الوقت علی المشهور (قسطلانی ج ۲ ص ۴۷ ملخصاً) یعنی علماء مالکیہ سے ابن برزہ کا قول ہے: مشہور یہ ہے کہ جو شخص فاسق اعتقادی مثل حروری و قدری کے پیچھے نماز پڑھے اسی وقت نماز دہرائے۔

علی ہذا القیاس علمائے شافعیہ بھی فرق ضالہ اسلامیہ شدید الضلالۃ کی اقتداء جائز نہیں رکھتے ہیں اوران کومثل دیگر کفار کے تصور کرتے ہیں۔

و استثنی الشافعیۃ مما سبق منکری العلم بالجزئیات و بالمعدوم ومن یصرح بالتجسم فلا یجوز الا اقتداء بھم کسائر الکفار ( قسطلانی ج ۲ ص ۴۷ ) یعنی ( جوفلسفی ضلالت میں مبتلا ہوکر ) اللہ تعالی کے لئے علم بالجزئیات وعلم بالمعدوم کا انکار کرتے ہیں ، یا خدا تعالی کیلئے جسم ثابت کرتے ہیں علمائے شافعیہ ایسے لوگوں کی اقتداء سے نماز جائز نہیں رکھتے ان کومثل سائر کفار کے تصور کرتے ہیں۔

تحقیق صدر سے معلوم ہوا کہ قادیانیوں کی ضلالت حروری، قدوری، مجسمہ وغیرہ سے بہت زیادہ ہے۔ اس لئے باتفاق علمائے مذاہب اربعہ اہل سنت والجماعت و باستدلال قرآن و حدیث نماز ان کی اقتداء سے باطل ہوگی۔ (اہل حدیث امرتسر ۲۳۔ ۳۰۔ اگست ۱۹۱۲ء۔ص ۱۲۔۱۴)

# تلافی مافات

تحریک ختم نبوت حصہ ہشتم صفحہ ۴۸ سطر ۹ طبع لاہور ۲۰۰۹ء جہاں اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ کے ص ۲۴۸۔۲۴۹ کے موجود نہ ہونے کا نوٹ لکھا گیا وہاں درج ذیل عبارت تصور کی جائے کیونکہ وہ صفحات اب مل گئے ہیں۔ بہاء)

...مظہریت پر ایماء ہے نہ یہ کہ جسم خدا ہے ۔۲۔ بے نظیری بے حدی کی نظیر کیوں باطل ہے۔ کیا ان دونوں صفات کی ایک ماہیت نہیں۔

قادیانی: اس کے جواب میں قادیانی اپنے پرچہ اخیری ۵ جون ۱۸۹۳ء میں پہلے تو وہی پرانا رونا رویا ہے کہ جس شرط سے بحث شروع کی گئی تھی اس شرط کا ایفاء ڈپٹی آتھم نے نہیں کیا۔ پھر اس شرط اور اس کی خلاف ورزی کو بیان کیا جو بارہا ہو چکا ہے۔ اخیر میں پھر وہی سوال نشان نمائی ڈپٹی آتھم سے نقل کر کے اس کے جواب میں پیچیدہ الفاظ اور قیود پر کیود کے ساتھ اس پیش گوئی کو نشان بنایا اور کہا کہ ڈپٹی آتھم پندرہ ماہ کے عرصہ میں فوت ہو جائیں گے۔ اس کے بعد کہا کہ میں اس وقت اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیش گوئی جھوٹی نکلے، یعنی وہ فریق جو خدا تعالی کے نزدیک جھوٹ پر ہے، وہ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا کے اٹھانے کے لئے تیار ہوں مجھ کو ذلیل کیا جائے روسیاہ کیا جائے ، میرے گلے میں رسہ ڈال دیا جائے ، مجھے

پھانسی دیا جائے ، ہر ایک بات کے لئے تیار ہوں اور میں اللہ جل شانہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ ضرور ایسا کرے گا،ضرور کرے گا،ضرور کرے گا۔آسمان زمین ٹل جائیں پراس کی باتیں نہ ٹلیں گی ۔ اس پر مباحثہ کا خاتمہ کیا۔

یہ مسئلہ الوہیت مسیح کے متعلق فریقین کی اس گفتگو کا خلاصہ مطلب ہے جس کو انہوں نے ۱۲۶ صفحہ میں ادا کیا ہے ۔اس خلاصہ سے ناظرین کو تمام گفتگو کا مطلب ایسا عمدگی اور شائستگی سے سمجھ میں آئے گا کہ ویسا ان کی اصل تحریرات سے سمجھ میں نہ آئے گا۔

اس خلاصہ سے ناظرین کو یقین ہو گا کہ فریقین نے اپنے اپنے دعاوی کے ثبوت اور فریق مخالف کے رد میں جو کچھ کہا ہے، اس میں غالباً علم وفہم وعقل وانصاف سے کام نہیں لیا۔ جو کچھ انہوں نے کہا اس میں اکثر حصہ لغو وفضول ہے اور کسی ایک فریق نے دوسرے فریق کی بات کا معقول جواب نہیں دیا۔قادیانی نے اپنے بھائیوں، پرانے عیسائیوں ،کے ٹوٹے پھوٹے دلائل کا کافی جواب نہیں دیا اور عیسائیوں نے اپنے دعوی کے موافق الوہیت مسیح کا ثبوت پیش نہیں کیا اور نہ مرزا کے ملحدانہ اصول کو رد کیا ہے ۔اس خلاصہ سے اس امر کا یقین حاصل ہونے سے ناظرین کو اس امر کی ضرورت نہ رہے گی کہ اس گفتگو پر مفصل ریویو کیا جائے اور اس گفتگو کی لغویت کو بدلائل ثابت کیا جائے، تاہم حسب وعدہ اس پر مفصل ریویو کرتے ہیں ۔ وھو ہذا

تقریر پرچہ اول قادیانی کے متعلق اسلامی رائے :

سوال اول کی تمہید میں قادیانی نے جو اولاً اصول مقرر کیا ہے کہ: جو دعوی کتاب آسمانی کی نسبت کیا جائے اس کا ثبوت بھی دلیل عقلی یا تاریخی سے اسی کتاب سے پیش کیا جائے ..یعنی جس کتاب آسمانی کا ثبوت عقلی یا تاریخی اس کتاب میں نہ پایا جائے وہ کتاب الہامی نہیں ہوسکتی ۔، یہ ایک ملحدانہ وزندیقانہ اصول ہے جس سے قادیانی کا مقصد اگرچہ بظاہر عیسائیوں کے دعوی ابنیت و الوہیت مسیح کا ابطال ہے مگر در پردہ اور فی الحقیقت مطلق (دین؟) کی بنیاد اکھاڑنا اور جملہ مذاہب خصوصاً اسلام کی بیخ کنی کرنا (خاکش بدہن) اور لوگوں کو ... خصوصاً قرآن مجید کی پیروی سے آزاد کرنا اور ان میں لامذہبی اور الحاد اور دہریہ پن پیدا کرنا ہے۔کسی کتاب کو الہامی مان لینے کے بعد ماننے والے کو یہ نہیں پہنچتا کہ وہ اس کتاب کے جملہ دعاوی و بیانات واحکام وہدایات کا عقلی یا تاریخی ثبوت اس کتاب میں تلاش کرے ۔ پھر اگر اس کتاب میں یا خارجاً ان کا ثبوت عقلی دلائل یا تاریخی شواہد سے نہ ملے تو اس کتاب کے الہامی ہونے سے منکر ہو جائے اور اس کتاب کی پیروی

سے دست بر داری اختیار کرے، بلکہ کسی کتاب کو الہامی ماننے کے بعد اس کے ماننے والے پر ضروری ہے کہ وہ اس کتاب کے ہر ایک بیان و ہدایت کو بغیر کسی ایگزامینیشن (امتحان) کے اس کو سراسر حق و راست سمجھے اور اس پر آمنا وصدقنا کہے۔ گو اس کا کوئی بیان (اس کی سمجھ میں) نہ آوے یا کوئی تاریخ اس کی مصدق نہ ہو۔ اور وہ یقین کرے کہ صاحب الہام کا دعوی عقلاء تمام جہان سے بڑھ کر لائق وثوق ہے اور وہ ان کے...

تحریک ختم نبوت حصہ ہشتم ص ۹۰ سطر ۱۹ طبع لاہور ۲۰۰۹ء پر جہاں اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ کے صفحات ۲۸۸۔۲۸۹ کے موجود نہ ہونے کا نوٹ لکھا گیا ہے وہاں درج ذیل عبارت تصور کی جائے کیونکہ وہ صفحات اب مل گئے ہیں۔ بہاء)

..اس کا نام عمانوایل رکھے گی، یہ فقرہ گھڑ لیا کہ لوگ اس کا نام عمانوایل رکھیں گے۔

ہم اس مقام میں پہلے یسعیاہ کی عبرانی عبارت نقل کرتے ہیں جن سے ان حضرات کی تحریف ثابت ہو۔ پھر وہ تفصیل نقل کریں گے جس سے ثابت ہو کہ یہ پیش گوئی حضرت یسیعاہ اور شاہ احاس کے وقت میں پوری ہوگئی تھی۔

اصل عبرانی عبارت بخط عبرانی یہ ہے (عبرانی سے لاعلم ہونے کے باعث اسے نقل نہیں کیا جارہا۔ بہاء).....

حروف عربی میں: لکن یبین ادو تا ئی هوا لکم او ن هنه ها علماه ها ره و یلد ت بین و قا را ت شمو عما نو ایل

اس عبارت کا صحیح ترجمہ یہ ہے، باوجود اس کے خداتم کو نشان دے گا۔ دیکھو علماه یعنی جوان عورت حاملہ ہوگی (یا ہے، کیونکہ ها ره جو علماه کا فعل ہے حال واستقبال دونوں معنوں کے لئے آتا ہے) اور وہ بیٹا جنے گی اور وہ اس کا نام عمانوایل رکھے گی۔

وقا رات شمو کے یہی معنی ہیں۔ اور حرف ث بجائے تائے تانیث ہے)۔ حضرات عیسائیوں نے اس عبارت کے ترجمہ میں دو تحریفیں کی ہیں۔ کنواری کو عبرانی میں ثبو له کہتے ہیں، اور هماه جوان عورت کو کہتے ہیں خواہ کنواری ہو خواہ بیاہی۔ کتاب مقدس میں جہاں کنواری کا موقع ہے وہاں بھی لفظ ثبو له بولا گیا ہے۔ دیکھو کتاب خروج باب ۲۲۔ آیت ۱۶؟۔ اور استثنا باب ۲۲؟ آیت ۲۳۔ اور لغات بھی شاہد ہے دیکھو لغات عبرانی ولیم ہو پر۔

دوسری تحریف یہ کہ وقا را ت شمو عما نو ایل کا ترجمہ یہ کیا ہے کہ اس کا نام عمانوایل رکھیں، یعنی لوگ، حالانکہ وقارات مؤنث کا صیغہ ہے جو اس کی والدہ کی طرف راجع ہے

۔عیسائیوں نے جب دیکھا کہ حضرت مسیح کا نام عمانوایل ماں نے رکھا ہے اور نہ باپ نے بلکہ فرشتے نے اس کا نام یسوع بتایا اور وہی نام اس کی ماں اور باپ نے اس کا رکھا۔ دیکھو انجیل متی باب ا۔آیت ۲۱۔۲۲ تو انہوں نے اس فقرہ یسیعاہ ...میں تحریف وتصرف کر کے اس کا یوں بنالیا کہ اس کا نام عمانوایل رکھیں گے ۔ اور اس کو انجیل متی باب ا۔آیت ۲۳؟میں درج کیا۔ یہ ان حضرات کی تحریف وتصرف کی بات ہے۔اب اس پیش گوئی کی تفصیل اسی کتاب یسیعاہ وغیرہ سے کی جاتی ہے جس سے واضح ہو کہ یہ پیش گوئی حضرت یسیعاہ کے وقت میں پوری ہو چکی ہے۔

یسیعاہ کے باب ۷ کے شروع میں ہے:

اور شاہ یہودا اخز بن یوتام بن ازیاہ کے عصر میں ایسا ہوا کہ شاہ آرام رضین شاہ اسرائیل پکاہ بن ریمالیہ یروشلم پر لڑنے چڑھا، پر وہ فتح یاب نہ ہوا۔۲۔ اس وقت داؤد کے گھرانے کو آرام، افرائیم کو ساتھ لے کے فوج بڑھاتا ہے۔سو اس کے دل اور لوگوں کے دلوں نے جنبش کھائی ،جس طرح بن کے درخت ندی سے جنبش کھاتے ہیں۔ خداوند نے یسیعاہ کو حکم کیا کہ تو اپنے بیٹے شیارشوب کو لے کے تالاب کے سرے پر جو رفوگروں کے میدان کے راہ میں ہے،شاہ اخز سے جا کر مل ،اور اسے کہہ دھیان کر اور بے قرار مت ہو، اور مت ڈر۔ شاہ رضین اور اس کے آرامیوں، اور شاہ پکاہ کا غصہ کچھ خطرناک نہیں ہے۔ آرامیوں نے اسرائیلیوں اور ان کے بادشاہ کے ساتھ مل کر منصوبہ بنایا ہے، وہ جوڈیا پر حملہ کرنا چاہتے ہیں،خوف سے لوگوں کو اپنے ساتھ ملا کر تابیل کے بیٹے کو اس کے تخت پر بٹھانا چاہتے ہیں۔ اس لئے خداوند اس منصوبہ کو کامیابی نہیں دے گا۔ کیونکہ آرامی، اپنے دارالحکومت دمشق سے زیادہ مضبوط نہیں ہیں۔ اور دمشق بادشاہ رضین سے زیادہ مضبوط نہیں ۔۔ اور اسرائیل ۶۵ سال میں ایسا کٹ جائے گا کہ قائم نہ رہے گا۔ اسرائیل سماریہ اپنے دارالحکومت، سے زیادہ مضبوط نہیں،اور سماریہ شاہ پکاہ سے زیادہ مضبوط نہیں ۔اگر تم ایمان نہ ...



**وصلّی اللّٰہ تعالی علی خیر خلقه محمد و آله و صحبه اجمعین**

# کتابیات

الحق الصریح فی اثبات حیاۃ المسیح ۔ مولانا محمد بشیر سہسوانیؒ ۔ مطبع انصاری دہلی ۱۳۰۹ھ

بجلی آسمانی برسر دجال قادیانی ۔مولانا محمد ابوالحسن سیالکوٹیؒ ۔سن اشاعت ۱۹۰۶ء (فوٹو کاپی)

قاید قادیان ۔محمد اشرف علی تھانویؒ ۔ دراحتساب قادیانیت جلد۴ مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان

الخطاب الملیح فی تحقیق المہدی والمسیح ۔محمد اشرف علی تھانویؒ دراحتساب قادیانیت جلد۴ مذکور بالا ۔

قادیانیت کے خلاف قلمی جہاد کی سرگذشت ۔ اللہ وسایا ۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان ۔۱۹۹۰ء ۔

فتاوی رضویہ ۔مولانا شاہ احمد رضا خانؒ ۔جلد ۱۵

ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد۲ ؛ ۱۵ ؛ ۱۶ ؛ ۱۸ ؛ ۲۲ ۔اڈیٹر مولانا محمد حسین بٹالویؒ

ہفت روزہ ضمیمہ شحنہ ہند میرٹھ ۔اڈیٹر احمد حسن شوکتؒ

ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۔اڈیٹر مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ

تصانیف مرزا غلام احمد قادیانی:

براہین احمدیہ پانچ حصے ؛ فتح اسلام ؛ توضیح مرام ؛ جنگ مقدس ؛ ازالہ اوہام ؛ آئینہ کمالات اسلام ؛ شہادۃ القرآن ؛ انجام آتھم ؛ استفتاء ؛ انوار الاسلام ؛ سراج منیر ؛ ضرورۃ الامام ؛ دافع البلاء ؛ حقیقۃ الوحی ؛ مجموعہ اشتہارات وغیرہ

دیگر قادیانی کتب ورسائل:

الحکم قادیان ؛ سیرۃ المہدی از مرزا بشیر احمد ؛ ذکر حبیب از مفتی محمد صادق قادیانی ؛ تذکرۃ المہدی از سراج الحق نعمانی ؛ تفسیر صغیر از مرزا محمود احمد قادیانی ؛ ترجمہ قرآن از مرزا طاہر احمد قادیانی، ترجمہ قرآن از میر محمد اسحاق قادیانی ۔